پورانوں کے زمانہ کے بعد جب دیوتا پرستی آریہ قوم میں رائج ہوئی۔ یعنے ایک ہزار برس یا ڈیڑھ ہزار برس سے ادھر گنیش کا نام اور اُس عجائب المخلوقات کی تصویر پستکوں میں گھنے لگی۔ ورنہ پہلے اس کا یا کسی اور طرح کی بت پرستی کا نام و نشان نہ تھا۔ جس طرح تیرہ سو سال سے پہلے گور پرستی و کعبہ پرستی یا محمد پرستی اور اسلامی کتابوں میں اُن کی منت لکھی شروع ہوئی۔ اُس سے پہلے نہیں تھی۔

۴۳ و ۴۴۔ مولوی۔ ہمہ اوست کی تعلیم والے شعروں میں کہاں لکھا ہے کہ یہ قرآن کا مضمون ہے۔ البتہ وید ہی کو اس باطل تعلیم کا چشمہ اُپ نشدوں و یوگ وششٹ وغیرہ نے بنایا ہے۔ قرآن میں ہمہ اوست یا ہمہ از وست کا ذکر نہیں تمہاری سمجھ کی غلطی ہے۔

آریہ۔ مولوی رومی جو ہمہ اوستی فرقہ کا مشہور پیشوا ہے۔ وہ لکھتا ہے ؎

من ز قرآن مغز را برداشتم ۔ استخوان پیش سگان انداختم

ہمہ اوست کے ماننے والے علماؤں نے لکھا ہے ؎

مثنوی مولوی معنوی ۔ ہست قرآن در زبان فارسی
من چہ گویم وصف آں عالیجناب ۔ نیست پیغمبر ولے دارد کتاب

اسی طرح تصوف میں کئی حوالہ قرآن و حدیث کے موجود ہیں۔ اب بتلائیے کہ ہزاروں علمائے اسلام کی سمجھ کی غلطی ہے یا ہماری یا تمہاری۔ جامی۔ محی الدین عربی۔ مولوی رومی۔ منصور۔ شمس۔ وغیرہما سارے بے سمجھ تھے صرف آپ ہی سمجھ والے پیدا ہوئے۔ کن فیکون کا مسئلہ یا عدم سے وجود اور خدا کے نور سے سب کی پیدائش۔ یہ سب کے سب ہمہ اوست کی جان ہے۔ اور اسلام کا ایمان۔ البتہ وید سے اُس کا کوئی تعلق نہیں مہا رشی ویاس جی کا ویدانت شاستر اس کے مخالف ہے۔ دسوں اُپ نشد بھی اس کے مخالف ہیں۔ آج تک کسی ہمہ اوست کے پیرو نے کوئی شرتی وید کی اس مسئلہ کی تائید میں پیش نہیں کی۔ اور ہو کہاں کیونکہ مادہ اور جیو کا انادی ماننا خود ہی اس مسئلہ کو بیخ و بنیاد سے اکھاڑتا ہے۔ ذرا گریبان میں منہ ڈال کر دیکھو اور انصاف کو کام میں لاؤ۔ پھر سمجھو۔ کہ کس کی سمجھ کی غلطی ہے۔

۴۴۔ مولوی۔ اگر اہل یورپ کو آپ محقق جانتے ہیں اور اُن کی شہادت پر صداقت کا بھی اعتبار ہے تو مسیح پر ایمان لانے سے کیوں انکار ہے۔

آریہ۔ چند فاضل یورپین کی شہادتیں جو ہم نے اظہار حق میں درج کی تھیں اُن میں سے کئی تو عیسائی نہیں۔ بلکہ صرف خدا کے ماننے والے ہیں۔ بعضے لامذہب۔ اور بعضے مسیح کے پیرو۔ اُن کی علمی تحقیقات سے ہم کیا کوئی بھی انکار نہیں کر سکتا۔ کیا عیسائیوں کی ریل پر چڑھ کر آپ عیسائی ہو جاتے ہیں۔ یا عیسائیوں کی تار میں خبر دینے سے مسیح کو ایمان الدیان لینا پڑتا ہے۔ لطیف محمد حسن صاحب نے اعجاز التنزیل میں بہت سے انگریزوں کی شہادتیں درج کی ہیں۔ مگر وہ عیسائی دین کو نہیں مانتے۔ اور اسی طرح مولوی عبید اللہ وغیرہ نے بھی مگر وہ عیسائی نہیں ہوتے جو جواب اسکا آپ لوگ دیں۔ وہی ہماری طرف سے سمجھیں۔

۴۴۔ مولوی۔ منو ۱/۹۹ میں لکھا ہے کہ پرمیشور نے خزانہ دھرم کی حفاظت کے واسطے برہمن کا روپ دھار کر دنیا میں نزول فرمایا ہے۔

آریہ۔ منو کے اس شلوک کا یہ ترجمہ نہیں۔ کسی بیوقوف نے آپ کو دھوکا دیا۔ اس کا صحیح ترجمہ یہ ہے۔ برہمن کا ہونا دنیا میں معمولی بات نہیں۔ بلکہ برہمن پیدا ہوتا ہے اُس کو سب لوگوں کے واسطے دھرم کا پوشیدہ خزانہ ٹھہرایا ہے۔ یعنے وہی دھرم کا پرچارک ہے۔ پس جو ویدک دھرم کا پرچارک ہے وہی برہمن ہے۔ اور اُس کا وجود غنیمت سے سمجھنا چاہیئے۔

۴۵۔ مولوی۔ منو ادھیائے ۹ شلوک ۸ میں ہے کہ شوہر اپنی عورت میں گویا بشکل حمل دنیا میں پیدا ہوتا ہے۔ عورت کی ذات کے اندر عورت سے نسبت رکھنے والا دھرم وہی ہے کہ عورت میں آپ پیدا ہوتے۔ اگر سچ ہے تو نصیب آریہ باد۔

آریہ۔ یہ ترجمہ صحیح نہیں ہے۔ اور نہ اس کا مطلب آپ نے سمجھا۔ منو جی کا یہ مطلب ہے۔ کہ خاوند اور استری کے باہمی تعلقات اور کمال محبت سے جو حمل ہوتا ہے وہ پیدا شدہ لڑکا بالکل باپ کے ہم شکل ہوتا ہے۔ گویا اُسی کا دوسرا قالب ہوا۔ اور اسی کی تائید شلوک ۹ و ۱۰ سے ہوتی ہے۔ اسی سبب سے ضروری ہے کہ عورتوں کو خورسند رکھا جاوے اور باہمی شوہر و زوجہ میں کمال محبت ہونی چاہیئے۔ جس سے نیک اولاد پیدا ہو۔ اسی واسطے آریوں میں ریت ہے کہ جب استری رجسولا ہو کر سنان کر شدہ ہووے۔ تو آئینہ میں اپنا منہ دیکھے۔ یا اپنے خاوند کی شکل دیکھے۔ یا کسی اور اپنے خاندان کے بزرگ کی۔ تاکہ لڑکا اپنے خاندان کی ہم شکل ہو۔ اب زمانہ حال کے محقق ڈاکٹر علم تشریح کے رو سے نسل انسان کی بابت ایسی تحقیق پر پہنچے ہیں کہ یہ پورانے آریوں کی فلاسفی بالکل صحیح ہے۔ اور ہمارے خیال کے مطابق حضرت موسیٰ بھی اس فلاسفی سے آگاہ تھے۔ اور حضرت محمد بھی خواہ یہ اُن کو کسی وسیلہ سے ملی ہو۔ ایک حدیث میں ہے کہ الولد سر لابیہ کہ بیٹا باپ کا بھید ہے۔ یہی منشا ہے منو کے اس شلوک کا آپ عقل و دانش سے کام لیں۔ اور جان بوجھ کر چاند پر دھول نہ ڈالیں۔

۴۵۔ مولوی۔ منوسمرتی ادھیائے ۱۰/۱۰۸ میں لکھا ہے کہ سب امر رشی دھرم اور ادھرم جاننے والے نے بھوکھ سے لاچار ہو کر چنڈال کے ہاتھ سے کتے کی ران لیکر کھانے کیواسطے تجویز فرمایا۔ اور ایسے ہی رشی بامدیو نے بھوکھ سے لاچار ہو کر جان بچانے کے واسطے کتے کا گوشت کھانیکی خواہش کرکے پر بھی گناہ گار نہ ہوئے۔

آریہ۔ آپ کی لیاقت تو وام دیو کو باسدیو کہنے سے ظاہر ہے۔ اور سب امر لفظ بھی نہیں وشوامتر ہے۔ یہ شلوک نمبری ۱۰۷ و ۱۰۸ ہیں۔ آپنے انکا مطلب نہیں سمجھا یا جان بوجھ کر اعتراض کیا۔ یہ تمام آپت کال کا دھرم ہے۔ انہوں نے پران بچانے کیواسطے ایسا کہا۔ نہ کہ لذات نفسانی کے واسطے۔ سکھوں کی فوج نے ہنگام فتح خیبر بھوکھ کے غلبہ سے مسلمانوں کی پکی ہوئی روٹیاں کھالیں۔ کیونکہ تمام فوج بھوکھی تھی۔ اور ایک جگہ گوبند سنگھ جی نے بھی ایسا کرنے کی ہدایت کی ہے۔ بہادر سیوا جی یا کسی اور کی بابت بھی سنا ہے۔ کہ انہوں نے بھی ایسا کیا تھا۔ اور اسی کے مطابق قرآن کے مصنف نے بھی تین فاقوں پر مردار جائز کر دیا ہے۔ سورہ مائدہ میں ہے فمن اضطر فی مخمصۃ پر شاہ ولی اللہ صاحب لکھتے ہیں یعنے "در مخمصہ خوردن مردار جائز است۔ و نزد ابو حنیفہ فائدہ لفظ غیر مائل بگناہ آنست کہ زیادہ از ضرورت نخورد۔" (صفحہ ۱۱۱ نولکشور)

پھر قرآن سورہ انعام میں ہے۔ الا ما اضطررتم الیہ۔ پر شاہ صاحب فرماتے ہیں۔ "میت حرام است الا وقت ضرورت تناول آں رخصت است۔" (صفحہ ۱۳۵ نولکشور)

منوسمرتی میں اس کی بابت ایک اور جگہ بھی لکھا ہے۔

आपतकालेतु निप्राना शौचाचारे नकल्पयेत ॥

۲۔۴۔ **مولوی** ۱ جو دھرم گنیس دیوتا کے نام سے شروع ہوتا ہے وہ سچا نہیں۔ بہت اچھا آپ ہی کے شاستروں پر لکھتا ہے۔ وہی جھوٹے ٹھہراتے ہیں۔ وید اوم سے ہرگز شروع نہیں ہوتا یہی سمجھ کی غلطی ہے۔ بلکہ اوم وید کے نام کے پہلے حرف تبرکاً کاتب کا لکھا ہوا معلوم ہوتا ہے جو وید کی عبارت میں داخل نہیں دھرم شاستر خود ہی گنیش کے نام سے مطہر و معنون ہے۔ منو کے دوسرے ادھیائے کے ۷۴ شلوک میں تو اوم کہنے کا مطلق ذکر نہیں۔ بلکہ پرنو کرنے کی اول و آخر سبق میں تاکید ہے۔ مکذب نے پرنو کو اوم کے معنے میں جو لیا ہے عین نادانی ہے۔ دیکھو منو ادھیائے ۲ شلوک ۸۳ یعنے اونکار پرم برہم ہے۔ اور پرنو پرم تپ ہے۔ اور ساٹھی کی تائید میں ۵/۲ ہے جس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ پہلے پرنو تین بار کہہ کر پھر اوم کہنے کے قابل ہوتا ہے۔ پس ثابت ہوا کہ پرنو کے معنے اوم نہیں اور نہ منو نے اُس کا حکم دیا۔ علاوہ اِس کے یہ ایک موٹی بات ہے۔ کہ پرنو کے معنے اگر اوم ہوتے تو آخر سبق میں کہنے کی کیا ضرورت تھی۔ اگر شری سوامی دیانندجی نے گنیش جی یا اوروں کو بُرا کہا تو اُن کو بھی اوروں نے کہا۔ اگر رشی منی اوروں کا نام نہیں لیتے تھے تو اُن کے شاستروں کے شروع میں متبرک خرطوم والے گنیش کا نام کیوں لکھا گیا ہے۔

**آریہ**۔ ہم نمبروار آپ کے عذرات کی تردید کرتے ہیں۔ ۱ کا جواب ہمارے شاستروں میں یا اُن پر گنیش کا نام نہیں ہوتا اور نہ ہے۔ دیکھو کھٹ درشن مطبوعہ لاہور یا بنارس کہیں بھی گنیش کا نام و نشان نہیں۔ اور نہ اُس کے خرطوم کا ذکر و بیان ہے۔ پس ہمارے شاستر سچے ٹھہرے اور آپ کا اعتراض باطل ہوا۔ ۲ کا جواب۔ وید بے شک اوم سے شروع ہوتا ہے۔ خود وید میں کئی جگہ اوم کا ذکر ہے۔ اوم کی تفضیلت میں ایک خاص اپنشد ہے۔ وید کی شکشا یعنے وید پڑھنے دیکھنے کے قاعدوں میں بھی حکم ہے کہ وید کے آدی میں اوم پڑھا اور لکھا جاوے۔ اور اسی طرح سب شاستروں میں۔ دیکھو اشٹادھیائی پاننی منی (ادھیاؤ اسوتر) اور رگوید مطبوعہ بمبئی و لنڈن۔ یجروید مطبوعہ لنڈن و لاہور و بنارس۔ سام وید مطبوعہ برلن۔ لنڈن لاہور و بنارس۔ اور اتھروید مطبوعہ بمبئی و لنڈن و لاہور ملاحظہ فرمائیے۔ اُن میں ہرگز گنیش یا کسی اور دیوتا کا نام و نشان نہیں۔ ۳ کا جواب تمام منوسمرتی میں گنیش کا لفظ نہیں۔ اور نہ اُس کے کسی شلوک کے آغاز میں ہے۔ ولایت میں جو سمرتی چھپی ہے۔ اُن میں بموجب پرانی کاپیوں کے گنیش کا لفظ نہیں لکھا گیا۔ کیونکہ پرانے نسخوں میں ایسا قاعدہ نہیں تھا۔ منوسمرتی میں ہدایت ہے۔ کہ اوم سے شروع کرنا چاہیئے۔ پھر وہ فاضل خود اُس کے خلاف کیسے کر سکتا ہے۔ بنابراں یہ عذر محض ناکارہ ہے۔ ۴ کا جواب آپ کے اِس عذر کو پڑھکر ہمیں صاف طور پر ظاہر ہو گیا کہ آپ سنسکرت یا ناگری نہیں جانتے۔ بلکہ اردو حرفوں میں لکھی ہوئی ہندی بھی نہیں پڑھ سکتے۔ اور یہ بات ہم ایمانا کہتے ہیں کہ آپ کو مطلق ہندی یا سنسکرت سے ذرا بھی آگاہی نہیں۔ سُنئیے ہم آپ کی لیاقت اور فخر اور غرور کو بیچ دنیا سے اوکھاڑتے ہیں۔ منوسمرتی کے دوسرے ادھیائے شلوک ۷۴ کی بابت ہم نے اظہار حق صفحہ ۳ پر لکھا تھا۔ کہ آریہ دھرم اوم پرماتما کے نام سے شروع ہوتا ہے۔ اسواسطے سچا ہے۔ دیکھو منو ۷۴/۲ اس پر آپ کہتے ہیں کہ منو کے دوسرے ادھیائے کے ۷۴ شلوک میں تو اوم کہنے کا مطلق ذکر نہیں بلکہ پرنو کرنے کی اول و آخر سبق میں تاکید ہے۔ مکذب نے پرنو کو اوم کے معنے میں جو لیا ہے عین نادانی ہے دیکھو منو ۸۳/۲ یعنے اونکار پرم برہم ہے۔ اور پرنو پرم تپ ہے۔ اور اسی کی تائید میں ۵/۲ ہے جسے صاف ظاہر ہوتا ہے۔ کہ پہلے پرنو تین بار کہہ کر پھر اوم کہنے کے قابل ہوتا ہے۔ پس ثابت ہوا کہ پرنو کے معنے اوم نہیں اور نہ منو نے اُس کا حکم دیا۔" جناب واعظ صاحب! یہ ہماری غلطی نہیں بلکہ آپ کی لیاقت کی غلطی ہے۔ اور ساتھ ہی پیروان دین محمدی کی غلطی کہ اُنہوں نے آپ کو واعظ اسلام بنا دیا प्रणव پرنو۔ جسے اردو خوان سنسکرت سے نادان یا اردو حروف کے ناکمل ہونے کے باعث پرنو لکھتے ہیں۔ وہ پرماتما کا اسم ذات ہے۔ سب دنیا کے فاضل اور تمام لغات اس میں متفق ہیں۔ منو ۷۴/۲ میں प्रणव لفظ ہے لیکن ۸۳/۲ میں پرنو نہیں ہے۔ بلکہ پرانایام प्राणायाम ہے۔ جس کے معنے حبس دم کے ہیں جو یوگ کا ایک سادھن ہے۔ ادھیائے ۲ شلوک ۸۳ میں صاف لکھا ہے۔

एकाक्षरं परं ब्रह्म प्राणायामः परन्तपः। सावित्र्यास्तु परं नास्ति मौनात्सत्यं विशिष्यते॥ ۸۳/۲

**ترجمہ**۔ ایک اکشر یعنے اوم ओम् یا ओम ہی پرم برہم کا اسم ذات ہے جسے پرنو بھی کہتے ہیں۔ اور یہی سب سے بڑا ہے۔ اور پرانایام یعنے حبس دم پرم تپ سب سے بڑی عبادت ہے۔ ساوتری یعنے گایتری سے بڑا کوئی منتر نہیں اور ست بولنا خاموشی سے بہت بہتر ہے۔ یہی ذکر یوگ شاستر پاد ایک سوتر ۲۳ سے ۲۸ تک ہے۔ اور ایسا ہی اِس شاستر کے بیاس بھاشیہ میں بھی ذکر ہے راجہ بھوج کی بنائی برتی میں بھی اِس کا بیان ہے۔ کرشن جی نے بھی

کہہ کر بھی ذکر فرمایا ہے۔ شری سوامی جی نے

بھی ستیارتھ پرکاش حصہ اول میں تشریح کی ہے۔ اب بتائیے مولوی صاحب یا واعظ صاحب بلکہ میاں مٹھو ماہر وید و شاستر جی باوجود اُمّی ہونے کے اِسقدر چالاکی کرنا آپ کا عین نادانی نہیں تو اور کیا ہے۔ اگر آپ خدا کو درحقیقت مانتے ہیں تو اپنی غلطی اور نادانی کا اقبال کیجئے۔ اور آئندہ ماہران وید و شاستر کے سامنے نہ ہو جیئے اور نہ کبھی ایسا بیہودہ دعوے کیجیئے۔ ورنہ خاموش ہو جائیے۔ اور منہ پر مُہر سکوت لگائیے تاکہ ہم یہ مصرع پڑھکر صبر کریں۔ کہ قاضی جو خر در خلا بے جماند۔ ۵ کا جواب۔ یہ اعتراض بھی آپ کی لیاقت کی اصلیت جتلاتا ہے۔ ہم نے لکھا تھا وہی سبب ہے کہ سوامی دیانندجی مہاراج نے اِس کا کھنڈن کیا۔ مگر آپ یہ نہ سمجھے کہ کس کا؟ بلکہ اگر سمجھے تو یہ سمجھے کہ سوامی دیانندجی نے گنیش کو یا اوروں کو بُرا کہا تو اُن کو بھی اوروں نے کہا" حضرت! یہ سراپا غلط ہے اور نہ ہمارا یہ مطلب ہے ہمارا منشا تو صاف ظاہر ہے کہ منو اور وید دیوتا کے نام سے شروع کرنے کی اجازت نہیں دیتے بنا بران یہ طریقہ باطل ہے۔ اور اسی باطل طریقہ کا سوامی جی نے کھنڈن کیا۔ کہاں سوامی جی نے کسی کو بُرا کہا جیسے آپ نے ہندوؤں کو بہکانے کیواسطے لکھ مارا۔ اصل بات یہ ہے کہ پورانوں میں دیوتاؤں کی نندا لکھی ہے۔ اور یہ سارے پوران ایک ہزار برس کے اندر جینی لوگوں نے ہندوؤں کو دھوکا دینے یا جینی بنانے کی خاطر لکھے ہیں۔ سوامی جی نے آریوں یا ہندوؤں کو جینی بننے سے روکا اور وید مقدس کی دعوت کی ست دھرم کی طرف بلایا۔ دیوتاؤں کی عزت قائم کی۔ اور اُن کے کلنک ست شاستروں کے حوالہ سے دور کیئے اور پرانوں کی تردید کی۔ نہ تو سوامی جی نے کوئی خلافت قائم کی۔ اور نہ ہم اُس کے طلبگار۔ البتہ اُمّی پیغمبر کی خلافت آپ جیسے اُمیوں کو مبارک رہے۔ نمبر ۶ کا جواب۔ بیشک رشی منی کسی اور کا نام لکھنے کو بُرا سمجھتے تھے۔ بلکہ اُن کا تو قول ہے کہ جو کسی اور کا نام اوپاسنا کے طور پر پکارتے ہیں وہ گدھے ہیں۔

योऽन्यां देवतामुपास्ते न स वेद यथा पशुरेवं स देवानाम्॥

त्वं स्त्री त्वं पुमानसि त्वं कुमार उत वा कुमारी। त्वं जीर्णो दण्डेन वञ्चसि त्वं जातो भवसि विश्वतो मुखः॥ अथर्व० १० अनु० ४ मं० २७

آپ نے صرف منتر ہی غلط نہیں لکھا بلکہ اُس کا نمبر بھی غلط دیا۔ وہ ۲۸ نہیں بلکہ ۲۷ ہے۔ جن الفاظ پر ہم نے لکیر کھینچ دی ہے۔ وہ آپ نے بالکل درج نہیں کئے۔ اس منتر کے آگے پیچھے کے منتروں کے مطالعہ سے صاف ظاہر ہے کہ یہ منتر جیو کے وشے میں ہے۔ چنانچہ منتر ۲۰ سے ۲۹ تک تمام ایک ہی مضمون ہے۔ اور جیو کی بابت ذکر۔ اور اگر سچ پوچھو تو ان منتروں میں تحقیقات کرنے کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ جب وہ ٹکڑا جو آپ نے درج نہیں کیا ملاتے ہیں۔ تو ارتھ بالکل واضح ہو جاتا ہے یعنی پرماتما ارشاد فرماتا ہے۔ **ترجمہ**۔ اے جیو یہ سب حالتیں تیری ہوتی ہیں کبھی تو ستری کے شریر میں۔ کبھی مرد کے جسم میں۔ کبھی لڑکے کے قالب میں اور لڑکی کے جسم میں اور کبھی بوڑھے کے روپ میں لاٹھی کے سہارے چلتا ہے۔ کبھی بادشاہ یعنے سب میں مکھیا ہوتا ہے۔ اسی طرح تو بار بار پیدا ہوتا ہے۔" افسوس کہ ایسے منتر کا بھی کسی نے آپ کو صحیح ترجمہ نہیں بتلایا۔ اور رد شدہ لکھ دیا اوپر آپ کا یہ دعویٰ۔ کہ ہمچو ما دیگرے نیست۔ سعدی کے قول کی تصدیق کرتا ہے۔

ہر کہ گردن بہ دعویٰ افرازد
خویشتن را بگردن اندازد

# جیو رکھشا اور ہنسا اور یدھ پر اعتراضوں کا جواب

**۱۲۱-۱ - مولوی** - رگوید منڈل ۱۰ میں ہے۔ سونے کی کان ہوا۔ اول تمام عالم کے جو ہوا قالب ایک ہوا۔ قیوم زمین و آسمان یہی نشان ہیں۔ ایسے دیپ پرکاش والے کو ہون کرکے قربانی کرتے ہیں۔ وغیرہ

**آریہ**۔ یہ مولوی صاحب نے ہرنیہ گربھا والے منتر کا ترجمہ کسی سے سن سنا کر لکھ دیا ہے یا بھٹ صاحب کی تاریخ سے آپ کو مغالطہ ہوا۔ کیونکہ وہ ویدک سنسکرت سے بالکل ناواقف ہیں۔ اس منتر کا لفظی ترجمہ یہ ہے۔ ایک پرتپالک یہ سب سرشٹی کے پہلے ورتمان تھا۔ اُسی نے سب سنسار کو پیدا کیا اور وہی سب کا سوامی ہے۔ وہی سب گرہوں کو اپنی شکتی سے سنبھال رہا ہے وہی سب کا منتظم حقیقی ہے۔ ایسے سکھ سوروپ پرماتما کی ہم لوگ آدک سادھنوں سے بھگتی کریں۔

مولوی صاحب نے دوسرا منتر وہ نقل کیا ہے۔ جس کا ارتھ ہم تکذیب براہین احمدیہ ۱۷۷ و اظہار حق صفحہ ۱۱ پر لکھ چکے ہیں۔ باقی اُن کے تمام تر وہی اعتراض ہیں جو پادری ہنری مارٹن نے ہم پر لکچر نمبر ۹ میں کئے تھے۔ اور جن کا جواب ہم اُن کے جوابی لکچروں میں دے چکے ہیں۔ مولوی صاحب نے پادری صاحب کی کتاب تو دیکھی مگر ہمارا جواب نہیں دیکھا یا جان بوجھ کر اپنا نام پیدا کرنے کے واسطے ایسی بیہودہ کوشش کی۔ حضرت براہ مہربانی اول ہمارے لکچر نمبر ۲ کو ملاحظہ فرمایئے

آگے مولوی صاحب نے منوسمرتی کے چند شلوکوں کے حوالہ سے ماس اور گائے کے ماس کے جائز کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس کا جواب ہم حصوں میں دیتے ہیں

منو میں گائے کا مارنا اور خدانخواستہ کھانا نہایت سخت گناہ لکھا ہے۔ مفصل دیکھو منوسمرتی ادھیائے ۱۱ شلوک ۱۰۸ سے ۱۱۷ تک اور ہماری تکذیب براہین احمدیہ صفحہ ۱۴۲ سے ۱۴۹ تک

عام گوشت کھانے کی بابت۔ اس کی بابت منوجی کی صحیح رائے اور وید مقدس کے مطابق ہے۔ بلکہ صاف لفظوں میں گوشت خوری کی تردید دیکھو منوسمرتی ادھیائے ۲ شلوک ۱۷۷ و ادھیائے ۵ شلوک ۴۸ و ۴۹ و ۵۱ و ۵۲ سے ۵۵ تک و ادھیائے ۶ شلوک ۵ و ۲۵ و ۴۰-۴۱ و ادھیائے ۱۰ شلوک ۶۳ و ادھیائے ۱۱ شلوک ۵۵ و ۹۴ و ۹۶ و ۲۲۳ و ادھیائے ۱۲ شلوک ۹۱ و ادھیائے ۱۲ شلوک ۴۷ و ۴۸۔

اسکے علاوہ مہاتما ویاس جی نے شہادت دی ہے کہ منوسمرتی کا مصنف منو گوشت خوری کے بڑا سخت مخالف ہے۔ دیکھو مہابھارت شانتی پرب موکش دھرم ادھیائے ۲۶۵ شلوک ۱ سے ۱۲ تک۔ کل ادھیائے اسی مضمون پر ہے۔ دیکھو مہابھارت مطبوعہ کلکتہ صفحہ ۶۹۹ سنہ ۱۸۸۴ء ایشیاٹک سوسائٹی کی طرف سے۔ اور دیکھو انوشاسن پرب دان دھرم ادھیائے ۱۱۵ شلوک ۵ سے ۱۱ تک صفحہ ۱۴۱-۲ و ادھیائے ۱۱۵ صفحہ ۵۹۶ شلوک ۲۸ سے ۴۰ تک)

اور منوجی خود بھی فرما گئے ہیں کہ جو میری بات وید کے خلاف معلوم ہو اُسے ہرگز نہیں ماننا چاہیئے۔

या वेदबाह्याः स्मृतयो याश्च काश्च कुदृष्टयः सर्वास्ता निष्फलाः प्रेत्य तमोनिष्ठा हि ताः स्मृताः॥

**ترجمہ**۔ جو سمرتی وید کے خلاف ہے یا کہیں اور کسی جگہ وید ورودھ معلوم ہو۔ تو اگر کل ہو تو کل۔ ورنہ وہ جزو ماننے کے لائق نہیں۔ وہ نشٹ کرنیوالی جیسا کہ کرنیوالے کو بھی نشٹ کر دیتی ہے۔ علاوہ بریں ممکن ہے کہ کسی گزشتہ میں بد مزاج یا ناستک سبھاؤ والے لوگ اپنے طبعزاد شلوک یا عبارت بنا کر داخل کر دیں تو وہ وید کی شرتی کے مخالف ہونے کے سبب قبول کے لائق نہیں۔ علاوہ بریں جب مسئلہ شرادھ مرتک۔ وید کے مخالف ثابت ہو گیا۔ تو اس کے متعلق ساری مصنوعی اور وام مارگ کی کارروائی بھی مردود ہو گئی۔ ہم نے کئی وید منتر تکذیب براہین احمدیہ و نسخہ خبط احمدیہ و اظہار حق و لکچر نمبر میں پیش کر دیئے ہیں۔ علاوہ بریں کیا ماس بھکشن آریہ دھرم اگر کل ہے۔ نامی گزٹ میں بھی بہت سے وید منتر مذکور ہیں۔ کہ وید مقدس گوشت خوری کے مخالف ہے پس اُس دھرم کسوٹی کے مطابق ہم سب کتابوں کے حق و باطل کو پرکھ سکتے ہیں۔ اور یہی ساتن سے رشی منیوں کا مت ہے۔

تمام محقق مزاجوں کی تحقیقات کے مطابق تقریباً دو سو کے شلوک منوسمرتی میں ایزاد کئے گئے ہیں جو وقتاً فوقتاً وام مارگیوں کی کرتوت دکھلائی دیتی ہے۔ منشی اندرمن صاحب نے بھی اسپر معقول بحث کی ہے۔ ایشیاٹک سوسائٹی کے ایک جرنل میں بھی اسپر دلائل کئے گئے ہیں۔ محقق مزاج یوروپین بھی اس بات کے اقراری ہیں کہ منوسمرتی میں بہت سے شلوک پیچھے ڈالے گئے ہیں۔ چنانچہ میکس مولر۔ پروفیسر جاکی ویبر و مارس و سی برنل پی ایچ۔ ڈی۔ و سر ولیم جونس وغیرہ صاحبان نے اپنے اپنے تراجم میں اسکا ذکر کیا ہے علاوہ بریں خود فضلائے کیان سنسکرت نے بھی اسپر خاموشی کا برتاؤ نہیں کیا۔ بلکہ اقبال کہ منوسمرتی میں کئی شلوک لوگوں نے ایزاد کر دیئے ہیں اور اُن کے زیادہ کرنے کا زمانہ بھی اُس کے مختلف طرح کی پڑتال سے ظاہر ہو گیا ہے دیکھو منوسمرتی مطبوعہ ۱۸۶۳ء بمبئی و سنہ ۱۹۲۷ بنارس اور سب سے بڑی دلیل منو میں ایزادی ہو جانے کی یہ ہے کہ اُس میں اجتماع ضدین اور ہیر پھیر درد وہ ہے۔ وہ ایک جگہ جس چیز کا منڈن کرتا ہے۔ دوسری جگہ بلاوجہ معقول کے اُس کا کھنڈن کر جاتا ہے جس سے کسی دانا کو انکار نہیں ہو سکتا۔ کہ ایسے شلوک ضرور پیچھے ڈالے گئے ہیں۔ جنہوں نے منوسمرتی کو ایک دفعہ مطالعہ فرمایا ہے وہ سب جانتے ہیں کہ وہ کون کون شلوک ہیں۔ حال میں ایک فاضل سنسکرت دان نے منو کی بابت نہایت عمدہ تحقیقات کی ہے جو عنقریب شائع ہونیوالی ہے۔ ہمارے دوست ماسٹر آتما رام جی نے بھی اپنے رسالہ ماس نشیدھ میں منوسمرتی کے بابت بلاتعصب ہو کر عمدہ تحقیقات کی ہے۔

# الحق کا جواب

اُسے خدا کا بیٹا بتلاتے ہیں۔ اور صرف یہی نہیں بلکہ وہ حضرت عیسیٰ یعنے بیٹے کو دوسرا خدا مانتے ہیں۔ یا یوں سمجھیئے کہ وہ کنواری مریم کو حضرت عیسیٰ کی ماں کہتے ہیں۔ اور خدا تعالیٰ کو اُس کا باپ اور مسیح کو خدا کا اکلوتا بیٹا ٹھہراتے ہیں۔ حالانکہ یہ معاملہ بالکل غلط ہے۔ مسیح اور اُس کے پانچ چار حقیقی بھائی اُسی مریم کے شکم سے پیدا ہوئے جو یوسف نجار کی بیاہتا جورو تھی۔ اور چونکہ عیسائیوں کی طرح مسلمان بھی مریم کے باکرہ رہنے کے قائل اور اسی حالت میں روح القدس سے حاملہ ہونے کے معتقد اور مسیح کو روح اللہ وکلیم اللہ مانتے ہیں۔ اس لیئے وہ بھی عیسائیوں کی طرح جھوٹے ہیں۔ کیونکہ حضرت مریم باکرہ نہیں تھی۔ بلکہ یوسف نجار کی بیاہتا تھی۔ ہم نے اس مسئلہ کو بنا ات وضاحت سے گرشین مت درپن میں حل کر دیا ہے۔ اِس قرآنی آیت سے ہزار گنا بڑھکر اور لاکھوں برس پہلے مُقدس نے اس مبارک مسئلہ کی تعلیم دی ہے جس سے آریہ لوگ ایسے مغالطے اور دھوکوں میں عیسائیوں کی طرح یا محمدیوں کی مانند نہیں پڑ سکتے۔ دیکھو وید میں لکھا ہے۔

अन्यो दिव्यो न पार्थिवो न जातो । न जनिष्यति ॥

ترجمہ وہ پرماتما جگت نہیں بلکہ جگت سے جدا۔ اکیلا ہی نہیں بلکہ کیان والا عیرادی۔ سروگیہ نہ کسی کا باپ اور نہ کسی کا بیٹا ہے۔

۱۵۴۔ مولوی۔ آریوں کے وید میں مسئلہ تناسخ کا تذکرہ نہ تھا۔

آریہ۔ یہ بالکل غلط ہے۔ ویدوں نے مقدس میں سیوں منتر مسئلہ آواگون کی بابت موجود ہیں۔ (دیکھو رگوید۔ اشٹک ۸ ادھیائے ۱ ورگ ۲۳ منتر ۶ و ۷ وغیرہ)۔

پھر مولوی صاحب نے صفحہ ۴۴ پر اُدیسی اندر دیاسا اور ایک گھوڑے کی کہانی لکھی ہے مگر بے سند۔ صرف اندھا دھند پر اُن وغیرہ کا نام لکھ دیا۔ اور ایسی ہی ایک کہانی میر احمد خان صاحب نے صفحہ ۶۸ کے حاشیہ پر سکھدیو جی کی بابت لکھی ہے۔ یہ ایسی ہی کہانیاں ہیں۔ جیسے حاتم طائی اور امیر حمزہ یا عوج بن عنق کی داستانیں یا ذو القرنین اور اصحاب کہف یا یوسف زلیخا کے واقعات یا لکھ لٹ کی خواب یا جونپور کے قاضی صاحب کی کہاوت کہ قاضی صاحب گدہا بن گئے تھے یا گدہا قاضی بن گیا تھا۔ ہم ایسی فضول کہانیوں کی طرف متوجہ نہیں ہوتے۔ کیونکہ ست دھرم کا ان باتوں سے کچھ تعلق نہیں۔

پھر مولوی صاحب صفحہ ۴۴ و ۴۵ پر راجہ ججات کی کہانی لکھتے ہیں۔ کہ سورگ سے اس کو اندر نے نکالدیا۔ اور پھر راجن سُرگ سے بہ سبب ایک اِرسبی کے نکالا گیا۔ مگر یہ بالکل غلط ہے۔ کیونکہ اس ملک کا ذکر مہابھارت میں ہے۔ وہ ملک برہما کا نام ہے جغرافیہ کے رو سے سارے نشان برہما سے ملتے ہیں۔ یہ کہانیاں قرآن کے قصہ بہشت اور آدم و حوا و سانپ اور ابلیس و طاؤس و رضوان و عبد الحارث سے زیادہ معتبر ہیں۔ کیونکہ جس بہشت کا قرآن میں ذکر ہے اُس کا صفحہ دنیا پر سوائے چند آدمیوں کی باتوں کے کہیں پتہ نہیں لگتا گر دروغ برگردن راوی۔ ہم ایسی بے وقعت باتوں پر متوجہ نہیں ہوتے کیونکہ مسلمانوں کا جنت اور ہندوؤں کا سورگ دونوں ایک ہی سانچے میں ڈھلے ہیں۔ خدا کی ہاں سے آدم نکالا گیا۔ حوا نکالی گئی۔ شیطان نکالا گیا۔ سانپ اور طاؤس نکالا گیا۔ وہی حال پورا ایک سورگ کا ہے عوض معاوضہ گلہ ندارد۔

۱۵۵۔ مولوی۔ پارسی جنکی پستکوں سے آریوں نے وید نکالا ہے سگی بہن اور بھائی کے پھیرے باہم پھرا دیتے ہیں۔

آریہ۔ پارسیوں پر جو آپ کی عنایت ہوئی وہ بھی تبل اور حوالہ کے باطل ہے اور آپ کی لیاقت علمی تو لشکوں کے تبیین سے ظاہر ہے۔ ہم نے کئی پارسیوں کے دستوروں سے پوچھا اور اُن کی کتابوں میں دیکھا۔ مگر اس بات کی اجازت نہیں ہے بلکہ ممانعت ہے۔ البتہ آدم کے تمام بیٹے اس غیر متبرک بدعت سے فائدہ اُٹھاتے تھے۔ اور ابراہیم نبی کے وقت تک بلکہ داؤد کے زمانہ تک اکثر لوگ ایسا کرتے تھے مفصل دیکھو (توریت مقدس)

باقی رہی یہ بات کہ آریوں نے پارسیوں کی کتابوں سے وید نکالا۔ یہ ایسا ہی باطل ہے جیسا ہم کہیں کہ مسلمانوں نے گرنتھ صاحب سے قرآن نکالا۔ زرتشت ہزار ہا برس ژند اوستا سے پہلے دنیا کو اپنے جلوہ نورانی سے روشن کر رہے تھے (دیکھو ژند اوستا پران ۴ ص ۴۴ آیت ۶)

ہم نے اس اعتراض کا جواب تکذیب براہین احمدیہ جلد دوم میں دیدیا ہے کیونکہ یہ اعتراض مولوی صاحب کا نہیں بلکہ مولوی نور الدین صاحب کا ہے۔

مولوی۔ کتاب کے آخری صفحہ پر۔ یاد رہے کہ جن شرتیوں کو میں نے پیش کیا ہے۔ اُن کا ترجمہ وہ لکھا ہے۔ جو کہ یاگولک وغیرہ شاستریوں نے کیا تھا جسکو تخمینا سترہ سو برس گزرے ہیں اور کسی معتبر اور محقق پنڈت نے اس پر اعتراض نہیں کیا اگر آریہ صاحب معترض ہوں۔ تو از روئے انصاف اسوقت تک قابل پذیرائی نہیں ہو سکتا۔ کہ جب تک وہ کسی قدیم مستند ترجمہ سے اُسکی مخالفت ثابت نہ کریں قیاسی ڈھکوسلوں اور منطقی ڈھکوسلوں سے کام نہ لیں۔ کیونکہ امورات مذہبی میں جو کچھ بذریعہ قیاسات عقلیہ سوچا جاتا ہے۔ اُس سے پوری پوری معرفت حاصل نہیں ہوتی۔ اور ویسے ہی جی ڈانواڈول رہتا ہے۔

آریہ۔ یاگولک کا ترجمہ کوئی نہیں۔ اسواسطے آپنے بالکل خلاف واقعہ لکھا کہ ہم نے اُنکا وہ ترجمہ لکھا ہے۔ جو کہ یاگولک وغیرہ نے کیا تھا۔ یہ بات صریحا باطل ہے۔ آپ تاریخ کے بھی پورے ماہر معلوم ہوتے ہیں۔ جب کہ یاگولک کا زمانہ ۱۷۰۰ برس بتلاتے ہیں۔ کسی مورخ نے کبھی ایسا نہیں لکھا یہ آپکا لکھنا بھی غلط ہے۔ حضرت عقلی قیاسوں اور منطقی دلائل سے تو ست دھرم کی عظمت ظاہر ہوتی ہے۔ آپ اُسے ڈھکوسلے سمجھتے ہیں۔ پھر بتلایئے آپ کی ایسی فضول گپاں کو باوجود باطل ہونے کے کون حق پسند قبول کر سکتا ہے؟ آپ جیسے واعظوں کے حق میں ہی ایک فاضل نے لکھا ہے۔

| | |
|---|---|
| مستمع را وعظ تو گریاں کند | خندہ بر اعمال تو شیطاں کند |
| قول تو در بزم شور انداختہ | فعل تو بر دین تو در انداختہ |

۱۵۶۔ مولوی

त्वम स्त्री त्वम पुमान सित्वं कमारी उत वा कुमारी त्वं जीर्णो दण्डेन वंचसि त्वं जातो भवसि विश्वतोमुख॰ अथ॰ कां॰ १० मं॰ १८ ॥

ترجمہ۔ تو ہی عورت ہے۔ تو ہی پورا مرد ہے۔ تو ہی بالک ہے۔ تو ہی لڑکی ہے۔ تو ہی بوڈھا ہے۔ لاٹھی لیکر چلتا ہے۔ تیرے ہی انیک روپ ہیں۔ اور منشی محمد امیر احمد صاحب نے صفحہ ۵ پر بھی ایسا ہی لکھا ہے۔

آریہ۔ اس منتر کو آپ نے تین جگہ درج کیا ہے۔ مگر متینوں جگہ غلط۔ کسی نادان سے نقل کروا کر یا کسی خود غرض سے سن سنا کر دھوکا کھایا اور دھوکا دینا چاہا۔ کیونکہ آپ کی عقل تو بقول شخصے پڑھے نہ لکھے نام محمد فاضل۔ باوجود اس قدر ناواقفیت کے اگر مسلمان آپ کو ماہر وید وشاستر اور واعظ اسلام کا خطاب نہ دیں تو کیا کریں سنیئے حضرت اصل منتر یہ ہے۔

سے دنیا کی پیدائش ہرگز نہیں ہوئی۔ اور نہ اس طرح پیدائش ہوئی۔ عش باقی رہا۔ سارا ان کا حوالہ ویدا کا بھی بعبارت طرح سراسر غلط ہے۔ بہرحال ہم نے ویدوں کی اجودھیا کا تذکرہ کسی سرگ میں پتہ نہ لگا۔

۲۱ سے ۲۳ **مولوی**۔ یجروید کے برہم میدھا آپ نشد لوپن میں ہے کہ وہ ذات کہ روشن ہے اور ہر طرف سے محیط ہے۔ گو سب سے منزہ ہے مگر شکم مادر میں بھی وہی ہے۔ ہوا یا ہوگا یا ہے وہی ہے۔ پھر پیرا الکذب پر پہلا احمدیہ صفحہ ۲۲۳ سے جو کہ بشٹ کی تائید کرتے ہیں اور ثبوت دیتے ہیں کہ چودہری نول سنگھ کی کتاب سہا پرسن جو کہ بشٹ کی تائید کرتی ہے یعنے ہمہ اوست بتلاتی ہے۔

**آریہ**۔ اگرچہ یہ آپ نشد کوئی مستند نہیں مگر تو بھی اس کا یہ مضمون بالکل ٹھیک ہے پرمیشور ہر جگہ حاضر و ناظر اور ہر شئی میں موجود ہے بقول شخصے ؎

ہر شاخ میں ہے شگوفہ کاری ثمرہ ہے قلم کا حمد باری

قرآن میں بھی ہے کہ وہ رگ گردن سے نزدیک ہے۔ تو کیا عورتوں کے شکم میں موجود نہیں **جامی** کہتا ہے ؎

جمال اوست ہر جا جلوہ کردہ ز معشوقان عالم بستہ پردہ
سر از جیب مہ کنعان بر آورد زلیخا را رہا از جان بر آورد

بیشک وہ سب جگہ موجود ہے مگر سب وہ نہیں یہ سب اسکی پیدائش ہے اور اسکے حکم کے زیر فرمان ہو رہیں بسبب الگیہ ہونے کے زیر فرمان اور اسکی خداوندی کے تابع ہیں۔ اور مادہ بلحاظ جڑ ہونے کے خود منتظم ہی نہیں ہوسکتا۔ اور نہ بدوں روح اس سے کام لے سکتا ہے پس یہ سارا کارخانہ جہان یعنے مادی دنیا اسکی سرشٹ یعنی پیدا کردہ ہے۔ اور یہی مطلب ہمارے ہندی شاعر چودہری نول سنگھ جی کا ہے۔ افسوس کہ آپ باوجود اسقدر فضول و طول دعاوی کہ چودہری صاحب کے ہندی اور عام فہم اشعار کا بھی مطلب نہ سمجھ سکے۔ مہربانی کرکے کسی آریہ ناگری خواں سے میرٹھ میں ہی پوچھ لیتے تو کیا اچھا ہوتا۔ ان کے کسی شعر سے ہمہ اوست یا ہمہ از اوست کی کوئی تعلیم نہیں ملتی ہے۔ بلکہ جیسا عام آریوں کا عقیدہ ہے۔ ویسا ہی ان کا نشچے ہے۔ آپ نے ان کے اشعار بھی غلط اور ادہورے درج کئے۔ اصل یہ ہے۔

ہر دیسے میں ہری کو جان بھجن کرا انتر دھیان ہو
اگنی سدا گو پا ہر جل میں بہا ایک یکسان بھی لوک پر کاشک اس سے کیا بھید کیا بھان
بھجن کرا انتر دھیان ہو
آنکھ۔ ناک۔ مکھ موند کے نام نرنجن لے اندر کے پٹ جب کھلیں جب باہر کے پٹ دے
لڑکا بغل میں ڈھول شہر میں کیوں بھٹکو داں بنا گیان تیا استہ کرن جا ہے جیتے سمی جہان

دیکھئے کتنی خوبی سے اسے ایشور کا دھیان وید کت طریقہ ہندی بہاشہ میں بتلایا ہے۔ اگر کوئی منصف مزاج غور کرے تو بڑے بڑے حق پرست علماء نے اسلام کو ایسی باریکیاں کم سوجھی ہیں۔ چنانچہ **جامی** نے کہا ہے۔

ز نورش تافت بر خورشید یکتاب برون آورد شعلہ فرسراز آب
بہ رخ خود شمع زان آتش برافروخت بہر کاشانہ صد پروانہ را سوخت

مولوی **رومی** کہتا ہے۔

چشم بند و گوش بند و لب بہ بند گر نہ بینی سر حق بر من بخند

ایک اور **فاضل** نے کہا ہے۔

صدا اس پاس یہ ڈھونڈے جنگل میں منادی شہر میں لڑکا بغل میں

چودہری صاحب نے ان سب سے بڑھکر عمدگی سے تصور ذات الٰہی کا طریقہ بتلایا ہے۔ اسمیں انہوں نے کمبھ پستوں اور بہت پستوں کی خوب خرابی بتلائی ہے "نہ گرجا مندر مسجد میں کو اور تیرتھ نہیں جانا چاہیئے" والے بھجن ہیں۔ اور دوسرے بھجن انکا مطلب "والے" میں انہوں نے صاف بتلا دیا ہے کہ پرماتما اندر باہی کو چھوڑ کر ہم کعبہ جا دیا۔ کیا مطلب یعنے بالکل بیہودہ ہے۔ اب ہم آپ کو بتلاتے ہیں کہ وہ ہمہ اوست کی اکتا کے مسئلہ کے برخلاف ہیں۔ دیکھو جبکہ ایدر برہم ہیں جو ایکتائی مانتے۔ ہم تو ان کو ہر ملنے کی کشش سے بھی بڑھکر جانے والا بھجن اور اسی طرح ان کا رسالہ دودہ کا دودہ اور پانی کا پانی جو خاص اس کرو تعلیم کی تردید میں انہوں نے تصنیف کیا ہے جس طرح اس ہمہ اوست کے مسئلہ کو انہوں نے کھنڈن کیا۔ اسی طرح آریہ سماج اور وید مقدس کا ہر ایک ماننے والا تردید کرتا ہے۔ پس یہ اعتراض آپ کا سراسر باطل ہے۔

آگے چل کر مولوی صاحب صفحہ ۲۰ سے ۲۸ تک کچھ بہاری کی تکذیب براہین احمدیہ وغیرہ کتابوں سے اور کچھ آریہ سماچار کے اردو پرچوں سے نقل کرکے بہاری بھی اور مجاہی ہی میاؤں کہتے ہیں کہ تم استم نہیں سمجھتے۔ ع چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ دارد تاکہ لوگ سمجھیں کہ مولوی صاحب نے جو دانشمندی کیا ہے (دیکھو تکذیب براہین احمدیہ صفحہ ۴۷ و نسخہ خبط احمدیہ صفحہ ۲۱) اور ایسا ہی جیسی لیکھرام نے صفحہ ۶۷ پر حق سے مخالفت کی ہے۔

۲۸ و ۲۹ و ۹۹ **مولوی**۔ پھر آریہ ایشور کے پتا ہونے سے کیوں انکار کرتے ہیں۔ اور عیسائیوں پر بیجا اور جھوٹے اعتراض جڑتے ہیں۔ اور اسلامیوں کے نزدیک تو یہ دونوں گروہ اس بات میں جھوٹے ہیں۔ دیکھو قرآن لم یلد و لم یولد و لم یکن لہ کفوا احد یعنے اللہ تعالیٰ نے کسی کا جنا ہے نہ کسی کو جنتا ہے نہ کسی کا بھائی بند ہے۔

**آریہ**۔ پتا لفظ کے معنے سنسکرت میں مفصلہ ذیل ہیں۔

जनक पुन्वोपनेता च यश्च विद्यां प्रयच्छति।
अन्नदाता भयत्राता पञ्चैते पितरः स्मृताः॥

**ترجمہ** پیدا کرنے والا۔ یگوپویت دینے والا۔ ودیا دینے والا۔ ان داتا۔ اور رکھشا کرنے والا حقیقی۔ ان پانچ معنوں میں پتا لفظ لیا جاتا ہے۔ ان پانچ معنوں سے حسب موقع کبھی آریوں نے انکار نہیں کیا۔ بلحاظ نمبر ۱ والد کو اور بلحاظ نمبر ۲ پروہت کو اور بلحاظ نمبر ۳ معلم گورو و پنڈت اور ماسٹر کو اور بلحاظ نمبر ۴ راجا مالک مخدوم کو۔ اور بلحاظ نمبر ۵ پرماتما مالک کل کو پتا کہہ سکتے ہیں۔ اور یہی سنسکرت لغات کے رو سے پتا کے معنے ہیں۔ بائبل میں کئی جگہ خدا کے بیٹے اور خدا کی بیٹیوں کا ذکر ہے جس کی بابت آنریبل سر سید احمد خاں صاحب فرماتے ہیں "خدا کے بیٹوں سے ایمان والے سچے اور خدا پرست آدمی مراد ہیں۔" (تصنیفات احمدیہ صفحہ ۵۴) قرآن میں بھی ذکر ہے فاذکروا اللہ کذکرکم آباءکم او اشد ذکرا۔ **ترجمہ** اللہ کو ایسا یاد کرو جیسے کہ تم اپنے باپوں کو یاد کرتے ہو مولوی رومی نے بھی کہا ہے۔

باعیال خضر تم و شیر خواہ گفت الخلق عیال اللہ

سلیمان۔ داؤد وغیرہ سب خدا کے بیٹے کہلاتے تھے۔ اور اسی طرح سکندر بھی مگر ان پر نہ ہمارا اور نہ کسی اور فاضل کا اعتراض ہے۔ کیونکہ یہ سب اسی مطلب کہتے ہیں جو منشا وید کا ہے۔ (یجروید کے ادھیائے ۱۷ منتر ۲۷) ہم جو عیسائیوں پر اعتراض کرتے ہیں۔ وہ اور وجہ سے ہے۔ یعنے وے حضرت عیسیٰ کو کنواری مریم کے پیٹ سے پیدا ہونا۔ اور خدا کی روح سے اسے حاملہ ہونا بتلا کر اس رشتہ دار سے

ادھیائے شلوک ۷۶ اور گیتا ادھیائے ۳ شلوک ۱۴ اور مہابھارت شانتی پرب ادھیائے ۱۹۶ شلوک ۴ سے ۱۴ تک) ان سب کا ارتھ صاف ہے کہ جسم خوراک سے بنتا ہے اور خوراک بارش سے ہوتی ہے اور بارش آفتاب کی کشش سے کھینچے ہوئے بخارات سے اور بخارات ہون سے اور ہون وید سے ہوتا ہے اور وید پرماتما سے۔ اس واسطے سب جگت کا منتظم و ہدایت دینے والا برہم ہے اور یہی زمانہ حال و حال کے فلسفہ جاننے والوں کا اعتقاد ہے۔ ہاں ہاں گرولکت جی کے شلوک میں زیادتی یہ ہے کہ انہوں نے سب چیزوں کا ذکر کیا ہے جن سے انسان کے وجود کا قیام ہے۔ اول تو انہوں نے پانچ عنصر بتلائے ہیں ان کو اس جسمانی حالت میں ترکیب دینے والا پرماتما ہے اور جب پرماتما نے ان کو اس حالت میں ترکیب دیا۔ تب روح کا تعلق اس جسم سے ہوا اور یہ سارا انتظام روح کے کرموں کے مطابق پرماتما کی طرف سے ہوتا ہے۔ پس اس سے کوئی اعتراض عاید نہیں ہوتا۔

۴ مغلطہ۔ ہون آتش پرستی یا عجوبہ پرستی جو سماجوں میں اکثر ہوا کرتی ہے جس میں وہ عمدہ چیزیں جو انسان کی پرورش کے واسطے مخصوص ہیں جلائی جاتی ہیں جس کو میں نے بھی بطریق تماشا ایک مرتبہ دیکھا ہے۔ وہ انصاف پسندوں کے نزدیک کس قدر قابل تحسین ہے۔ اس سے اگر ہوا کی صفائی مقصود ہے تو یہ گندھک وغیرہ کے جلانے سے بھی ہو سکتی ہے۔ اور یہ ظاہر ہے کہ انسانی غذاؤں کا جلانا ہوا کی اصلاح کے واسطے۔ اور پھر مردے جلا کر بدبو پھیلانا اور پیشاب و پاخانہ سے ہوا کو خراب کرنا اور مکانات کو گوبر سے لیپنا کثیف اور باعث عفونت کرنا تہذیب اور فلاسفری سے کوسوں دور ہے۔

آریہ۔ آپکا تخیل فلاسفری اور یہیں آپ کی لیاقت کی شہادت دے رہا ہے۔ اگر آپ نے ہون کو آتش پرستی یا عجوبہ پرستی بتلایا تو کیا ہوا۔ شاید اس تحریر سے پہلے ہی طرح ابراہیم و موسیٰ وغیرہ انبیاء کو آتش پرست یا عجوبہ پرست یقین کر لیا ہوگا۔ جو ہمیشہ ہون کیا کرتے تھے اور لوبان۔ اور صندل وغیرہ اشیاء سے اپنے مکانات کو معطر رکھتے تھے۔ منشی صاحب! ہون حفظ صحت کا ذریعہ ہے۔ جیسے شفا خانہ جاری کرنا۔ اور دوائی باندھنا مکان کو صاف رکھنا۔ مرض پرستی یا دوا پرستی یا مکان پرستی نہیں۔ ویسے ہی ہون بھی آتش پرستی نہیں۔ ہاں اگر اس سے یعنے آگ سے کچھ مانگا جاوے۔ یا اس کے آگے سجدہ کیا جاوے۔ تو آتش پرستی ضرور ہے۔ اور ہم ایسا کرنیوالے کو پورا مشرک سمجھتے ہیں۔ جیسے کعبہ پرستوں کو یا حجر الاسود پرستوں کو۔ ہون کی بابت ہم نے مفصل بحث تکذیب براہین احمدیہ میں لکھ دی ہے۔ ہم نے بھی کئی مسلمانوں کو کعبہ پرستی کرتے چند بار بطور تماشا کے دیکھا ہے مگر وہ کیا قابل تحسین ہے؟ جس طرح گندھک کے جلانے سے ہوا صاف ہوتی ہے اور جس طرح نہانے سے بدن صاف ہوتا ہے۔ اسی طرح ہون سے ہوا عطر ہوتی ہے۔ گندھک جلانا بھی ہون ہے۔ لیکن وہ گوگرد پرستی یا آتش پرستی نہیں۔ مکانات کو گوبر سے لیپنا اور لیپ کرنا اچھا اور شفا نو تیار سے لیپنا تمام ہی حفظ صحت کے واسطے ہے تمام مہذب تعلیم یافتہ انگریزی ہمارے ساتھ شامل ہیں۔ ہندوؤں کے چوکے کا اپنے بار چینا دے رہے بالکل گندگی کا نمونہ ہے۔ مقابلہ کرکے دیکھو تب آپ کو عینت اور صفائی کی تمیز حاصل ہوگی۔

افغان لوگ جب کسی چیز کو نہایت عمدہ اور لطیف ہوا دیکھتے ہیں۔ تب تمثیلا کہا کرتے ہیں چہ کا خو۔ شوئے یعنے اب یہ چیز نہایت عمدہ ہو گئی مگر چہ واندیونر نہ لذات اور رک۔ مردوں کا جلانا بدبو پھیلانا ہے اور دفن کرنا عطر کے جھونکے دینا ہے۔ آفرین ہے اس آپ کی لیاقت معاملہ فہمی پر۔ تمام مہذب یورپین ڈاکٹر اس صداقت کی طرف مائل ہوتے جاتے ہیں۔ کہ دفن کرنا بیماریوں کا گھر ہے اور جلانا ہر طرح بے خطر اور آپ اپنے محمدی تعصب یا قرآنی لیاقت سے اسے بدبو پھیلانا نعوذ الافعل بتلاتے ہیں۔ سچ ہے کار بوز حندی نیست بخاری۔ آنریبل سید احمد صاحب نے سچ فرمایا ہے اونٹ چرانیوالے ایسے امور کو نہیں سمجھ سکتے ہیں۔

آمدیم برسر مطلب۔ منوجی کے ادھیا اول کے شلوک ۸ کا یہ ترجمہ ہے کہ اس پرماتما نے بنانت اور سنجا والی پرکرتی سے عناصروں کے بڑے حصے اوتپن کرنے کے بعد پانی کو اوتپن کیا۔ اور اس سے سب بیادی دنیا کا بیج پیدا کیا۔ اس منو کے شلوک کو سن سنا کر (جو پارسیوں کی کتابوں کے ذریعہ معرفت سلمان پارسی کے آنحضرت کو پہونچا) قرآن میں بھی ایک جگہ لکھ مارا کل شیء حی الخ الما یعنے سب چیزوں کی تازگی اور زندگی کا باعث پانی ہے۔

منو کے شلوک ۱۰ کا ترجمہ یہ ہے۔ آپ لفظ کے دو معنے ہیں۔ پانی۔ اور جیو یعنی جیوان سب میں بیاپک اور سرب انترجامی ہے اسی پرماتما کا نام نارائن ہے۔ اسی کا غلط ترجمہ اوتاروں کے زمانہ میں یعنے جب لوگوں کو خدا کا اوتار ہوا گیا۔ اس طرح ہو گیا۔ یعنے جل میں یا جل پر آرام کرتا ہے اس کو نسکار ہے۔ توریت کے مصنف نے (جسکا زمانہ مہابھارت سے بہت ادھر ہے) اس آریہ ورت کے غلط افسانوں سے غلطی کھائی اور لکھ دیا کہ خدا کی روح ابتدا میں پانیوں پر ڈولتی تھی۔ اور اسی توریت کے غلط ترجمے معنف قرآن مغالطہ میں پڑا اور سورہ ہود میں لکھ دیا وکان عرشہ علی الما یعنے خدا کا تخت یا کرسی (رہنے کی جگہ) پانی پر تھی۔

منو کے نویں شلوک کا ترجمہ یہ ہے۔ ہر ایک چیز کا بیج پیدا کرنے کے بعد یہ سب بڑے تو ایک سنہری گولہ بن گئے۔ اس گولے میں (سورج) تھا جو سب کروں سے بڑا ہے۔ یعنے پہلے سب ستارے و سیارے معہ زمین کے قدرتا ایک گول آکار ہو گئے۔

شلوک ۱۲ کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ سب سے بڑے (جو الاسور یہ) اس مدور گولہ آکار حالت میں بند ہی یعنے کئی ہزار برس تک رہا۔ پھر پرمیشور نے اپنی انتظامی طاقت سے اس گولے کے دو ٹکڑے کر دیئے۔ یہ پرتھوی کا نام پرتھوی اسی واسطے ہے کہ وہ سورج سے پرتھک یعنے جدا شدہ ہے۔ یہ سارا بیان منو کا کھگول ودیا اور جیالوجی (اور علم ہیئت) کے معلومات کے مطابق ہے۔ اعرابی لوگ اور خاصکر آپ جیسے متعصب مزاج جب تک انصاف سے کام نہ لیں۔ اور کچھ علم معقول نہ پڑھیں۔ ان علمی باتوں کو نہیں سمجھ سکتے۔ منوجی نے جو کچھ سرشٹی ودیا کے بارہ میں کہا ہے وہ بالکل فلاسفی اور سائنس کے مطابق ہے۔ (مفصل دیکھو مسٹر آر سے چندر صاحب امریکن ہیئت داں کا مشہور لکچر) سنسکرت میں کرہ کو انڈ کہتے

میں سے شعر نمبر ۵ جس کا ترجمہ مولوی صاحب نے یہ کیا ہے۔ بکرماجیتی سمت سمندروں کی تعداد کے موافق ہو گا یعنے سات ہونگے مراد سمت بکرمی سے ہے۔ جس سے صاف ظاہر ہو گیا کہ تلسی داس کب ہوئے۔ اور کب فوت ہوئے یہی باعث ہے کہ ایسے جھوٹھے شعر بنا کر یا کسی حرام خور سے بنوا کر فقیر تلسی داس جی کو بدنام کیا۔ تلسی داس بیراگی کی وفات کی تاریخ اس شعر سے ظاہر ہے۔ ۵

سمت سولہ سو اسی اسی گنگ کے تیر ساون سکلا سپتمی تلسی تجیو شریر

جس سے صاف ظاہر ہے کہ وہ جہانگیر بادشاہ کے وقت میں مر گئے۔ اور پیدا ہوئے اکبر بادشاہ کے وقت میں۔ پس اُنکے نام کو بدنام کرنے سے کیا یہ اچھا نہ ہوتا کہ اس پیشگوئی کو ہی پس گوئی یعنے غیبت کہدیتے۔ جب تلسی داس جی محمد صاحب سے ایک ہزار برس بعد میں ہوئے۔ اور اسوقت مسلمانوں کا راج تھا۔ اُن کی پستک میں صدہا الفاظ عربی کے ملتے ہیں۔ اور کئی مسلمان ہند کے کوی (شاعر) بھی ہوئے ہیں۔ پس یہ شعر تلسی داس کے تو نہیں کسی مسلمان کی تصنیف معلوم ہوتے ہیں۔

۸۔ مولوی۔ اور اسی طرح گورو نانک صاحب نے بھی نام محمد صاحب کو برکت جانکر گورو گرنتھ پستک میں اسی طرح لکھا ہے۔ پہلا نام خدا کا دوجا نام رسول تیجا کلمہ پڑھ ملے نانکا درگاہ پویں قبول۔

آریہ۔ یہ اور بھی سفید جھوٹ ہے۔ گرنتھ صاحب میں ایسا ہرگز نہیں۔ یہ جھوٹھا حوالہ سب سے پہلے مولوی عبید اللہ ہنت والے نے تحفۃ الہند میں دیا۔ جسکی تردید اول بابا نرائن سنگھ وکیل امرتسر نے قدیا پرکاش اخبار میں کی۔ اور مفصل طور پر ہم نے نسخہ خبط احمدیہ میں اس کا کھنڈن کیا۔ (صفحہ ۲۹۰)

آریہ سماچار میرٹھ کے رسالہ ماہ چیت ۱۹۴۵ء میں بشارات احمدیہ پر ریویو کرتے وقت لکھا ہے "یہ کیا سوجھی کہ قصہ کہانیوں کے ذریعہ سے پیغمبر صاحب کی پیغمبری ثابت کرنے کی ٹھہرادی۔ اول تو یہ کوشش ہی محض فضول تھی۔ دوسرے اگر تھی تو سچے اور واقعی حوالوں سے ہونی چاہیے تھی۔ نہ کہ محض بے بنیاد اور جھوٹھی باتوں سے" اس پر منشی محمد امیر احمد صاحب رئیس میرٹھ اپنے رسالہ حق کے بدل بولا میں یوں فرماتے ہیں۔

۵۔ منشی۔ لالہ صاحب یہ پستکیں آپ کے نزدیک قصہ کہانی ہونگی یا تو کونسی ہونگی۔ ان میں آنحضرت کا ذکر ضرور بھی ہے۔

آریہ۔ خدا کیسا جلشانہ ہے۔ مگر اس کے راج میں لوگ کس قدر دلیری سے دروغ پر کمربستہ ہیں۔ اور ذرا بھی نہیں ڈرتے۔ جناب منشی صاحب یہ کتابیں کسی لائبریری میں نہیں ہیں اور نہ کسی پستکالہ کی فہرست میں۔ اور نہ کسی پنڈت یا خواندہ ہندو نے انکا نام بھی ما سوائے گنگا دتی۔ وجنا وتی۔ وبیراوتی کے آج تک سنا ہے۔ اور نہ کوئی آریہ یا ہندو اُن کو مانتا ہے پس آپ اچھی طرح سمجھئے اور سوچ لیجئے کہ اول تو مولوی رحمت حسن کا یہ دعوے اور حوالہ ہی سراپا غلط ہے اور اُسپر آپ کا بٹ جھوٹے کی تائید سے زیادہ اور کیا رتعت رکھ سکتا ہے جھوٹ بولنا اور جھوٹھ کی تائید کرنا دونوں برابر مجرم ہیں۔

۹۔ مولوی۔ ہمارے نبی جسمانی قیام کے کارن گوناگوں نباتات

اور پھولوں اور پھلوں سے اس زمین کو سجا کر چل پڑیگا۔

آریہ۔ ہم نے اس مسئلہ کا رد نسخہ خبط احمدیہ صفحہ ۲۴۳ پر بخوبی لکھدیا ہے اور تکذیب براہین احمدیہ جلد دوم میں بھی اس کی بابت ایک مفصل مضمون موجود۔ یہ قرآن اور حدیث اور تفاسیر اسلامیہ کی علمی غلطی ہے۔ مولوی صاحب زمین پانی پر نہیں۔ بلکہ پانی زمین پر ہے۔ اور زمین ہوا میں گھوم رہی ہے۔ ذرا جغرافیہ کے علم کو دیکھو یا بھوگول ودّیا پڑھو۔ تب آپ کو اور علمائے اسلام کو اس قرآنی غلطی کا اقبال کرنا پڑیگا۔ ایسی ہی ہزاروں غلطیاں مدت سے محمدی کاری صاحبان کرتے آئے ہیں۔ اور عوام لوگ مانتے گر اب علم وعقل کا زمانہ ہے ایسے ہتھکنڈے نہیں چل سکتے۔

۱۰۔ مولوی۔ (جگت ادپتی کی بابت اعتراض) آریہ کی پرانی پستکوں میں جگت کی پیدائش الگ الگ طریق سے بیان ہوئی ہے۔ منوسمرتی کی پانچویں ادھیا آٹھویں اور نویں اشلوک میں ہے۔

آریہ۔ منو کے پہلے ادھیا میں ہرگز پیدائش کی بابت ذکر نہیں۔ بلکہ دھرم لوگوں کو کھانے پینے کی بابت ذکر ہے۔ پس یہ بیان بالکل غلط اور راستی کے خلاف ہے۔

۲۰۔ ۲۱۔ مولوی۔ منو ادھیائے ایک پانچویں اشلوک میں لکھا ہے کہ یہ تمام جہان پہلے معدوم تھا۔ اور نہ اس کا کچھ علم و نشان نہ تھا۔ اندازہ قیاس سے معلوم ہو سکتا تھا ایک سنسان کا عالم تھا جس سے آریہ کا یہ اصول کہ نیست سے ہست نہیں ہو سکتا۔ بالکل نیست و نابود ہو جاتا ہے۔

آریہ۔ اس شلوک کا یہ ترجمہ نہیں ہے جو آپ نے سمجھا بلکہ اسکا یہ ترجمہ ہے "یہ تمام سرشٹی اس شکل میں آنے سے پہلے تموبھوت یعنے تم او ستھا میں اُس کی اسوقت کی حالت کو لکھشن کر کے یا بتلا کر اور دلیل سے سدہ کر کے شکل ہے وہ صرف سکھوپت او ستھا جیسی حالت تھی" یعنے اسوقت پر ماتوؤں کی او ستھا میں پرکرتی تھی جیسے بخار کی او ستھا میں پانی ہوتا ہے۔ اسے کوئی بھی معدوم یا نیست نہیں کہہ سکتا۔ چہ جا کہ منو اس کے ان الفاظوں میں

आसीदिदं तमोभूतम् ...۔ چنانچہ فاضل پنڈتوں نے بھی اس کا بھی ترجمہ کیا ہے "یہ جگت پرلے کال میں سوکھشم تا سے پرکرتی میں لین ہو نے سے دیکھتا نہیں تھا (دیکھو منوسمرتی مطبوعہ بمبئی سمت ۱۹۳۶) اور منو نے خود بھی اسکے مابعد شلوک میں بتلایا ہے کہ پرماتمانے اس تم او ستھا یعنے تجارات کی حالت کو پیدا اور ظاہر یعنے ظاہری شکل میں کر دیا ایسا ہی ۱ شلوک سے ۸۰ تک میں بتلایا ہے کہ پرمیشور اسی طرح پرماتوؤں سے سرشٹی اور سرشٹی سے پرماتو او ستھا ہمیشہ سے کرتا ہے اور کرتا رہیگا۔

مولوی ۱۰۔ ۲۰۔ ۲۹۔ ۲۴۔ یاگولک سمرتی کے تیسرے ادھیائے کے ۱۷ و ۲۷ شلوک میں لکھا ہے کہ آہوتی دینے سے سورج دیوتا خوش ہوتے ہیں اور سورج سے بارش ہوتی ہے اور بارش سے ساگ پات اگتا ہے۔ اُس کے کھانے سے منی پیدا ہوتی ہے۔ جب نر و مادہ جفت ہوتے ہیں تب پانچوں عنصر اور چھٹا پرمیشور اور ساتواں روح اُس میں گذہ ہو کر یک جا پاس کرتے ہیں۔ اب بتلایئے یاگولک سچے ہیں یا منوجی۔ یا آریہ سچے ہیں جو تیسرے الگ ہی گاتے ہیں جو یہ کہتے ہیں کہ جیو اور پرکرتی سے ایشور نے اس سرشٹی کو رچا ہے۔

آریہ۔ جو یاگولک جی کے شلوک میں ہے وہی مطلب سوتجی کا ہے دیکھو

# ابطال بشارات احمدیہ

مندرجہ ذیل بشارات احمدیہ از کتب آریہ و الحق و وید کی فضیلت و حق کا
بول بالا یا رسالہ مراۃ الآریہ چار رسالے ہمارے مطالعہ سے گزرے نمبر ۱ کا حجم ۴ صفحہ
نمبر ۲ کا ۸ صفحہ خورد و نمبر ۳ کا ۳۰ صفحہ ہے۔ اور ہر تینوں کا مصنف مولوی ابو رحمت حسن صاحب
واعظ اسلام بقول خود ماہر وید و شاستر ہیں و نمبر ۴ کا حجم ۱۵ صفحہ۔ اس کے مولف
منشی امیر احمد خاں صاحب رئیس میرٹھ ہیں چونکہ ان چار رسالوں کا باہمی تعلق
ہے۔ اگر کوئی سب کو مطالعہ کرے تو اسے صاف ظاہر ہو جائے۔ کہ نمبر ۴ تو صرف
نمبر ۱ کی تائید ہے جس میں کوشش کی گئی ہے کہ آریہ سماج میرٹھ کے چند اعتراضات
کا جواب دیا جاوے مگر جانتا کہ کسی بات کا معقول جواب دیا ہو یا دے سکتے
ہوں۔ تمام کتاب کو کوئی آدمی پڑھ کر دیکھ لے کہیں بھی معقولیت سے کام نہیں
لیا گیا۔ اور نہ کوئی صحیح حوالہ دیا۔ نمبر ۲ و نمبر ۳ میں بھی نسبت ہے کیونکہ ایک
رسالہ وید کی حقیقت وہ تھا جسکا ہم نے اظہار حق میں مفصل جواب عرض کر دیا
یہ الحق یعنے نمبر ۲ بنام نہاد اظہار حق کا جواب ہے مگر خدا جانے کہ جواب تو کیا
مولوی صاحب کے غصہ و عتاب سے بھرا ہوا ضرور ہے۔ اور ان کی علمی کمزوری
اور مذہبی ناواقفی کا ظہور ہے نمبر ۳ وہی کتاب ہے جسکا ہم نے اظہار حق
میں کھنڈن کر دیا۔ اب صرف زیادہ کر کے چھاپ دی گئی ہے پس ان تمام
جواب کو باصواب سمجھ کر ہے اعتراضوں کی تردید کی گئی ہے۔ اور ان کی
علمیت کا نقشہ بھی اوتار گیا ہے۔ آئندہ اگر اسی طرح واعظ صاحب ایسی
فضول و لایعنی کتابیں لکھ کر ہمارا وقت ضائع کرنا چاہا۔ تو ہم ہرگز توجہ نہ کریں گے
ہاں کسی فاضل اور معقول مولوی کے کسی اعتراض یا کتاب کا جواب دینے کو ہم
ہر وقت طیار ہیں۔ اور توفیق الٰہی کے طلبگار۔ اے پرماتما آپ ہم کو ستیہ کے
پرکاش میں نت پریرت کیجئے اور اسیت کے کھنڈن میں سہائتا دیجئے۔

## محمدی بھائیوں کا دلی خیر خواہ

### لیکھرام آریہ مسافر

(بشارات احمدیہ کی تردید) ۳ و ۴ و ۵۔ مولوی صاحب نے [illegible] حصہ اول کے پہلے دیباچے
ورشٹے کو نشٹ چھپی میں یہ آیت بھی کی استت بطور پیشین گوئی کے لکھی ہے۔
بلکشن او تارینا اُت پتم پرتھوی مدھم ارن سیلبا رتم بلونت سو پریم پرتھوی مدھے
سرب او نماسن کرام پرشن پرپرستوتم و منکرا ات چھاک کور دم سن گرام تر پنچم
وساکولین پیتر بہادم کو زودہ تیسم چھیم پرتھوشی مدہیم تب کالوہس کرتیم بدیت
زی بھو بھم ابتسارم پرتھوری مدے پال بریارم کرک گرہ اُت پتم پرتھوری مدھے
سرسیں پیرسی پیرھی تیر چرنا ئیم دکشن دیال اونک او تارھا تیم بدیپ زی کرتے
کیم پرم پرالٹ پراتم۔

**ترجمہ** نجات دینے والا اوتار پیدا ہوگا بیچوں بیچ کی زمین میں (مکہ معظمہ)
اور دشمنوں کے مارنیوالا نر ورحو بڑا بہادر بیچوں بیچ زمین میں (مکہ معظمہ)
تعریف کیا گیا اسکا نام (یہ ترجمہ اسم مبارک محمد کا ہے) یہ لڑائی کے (جہاد)
دین پھیلا دیگا۔ اور اس کے پاک دین میں دیوتا ہوں گے۔ (یعنے صحابہ
زبردست و جلیل القدر راہ خدا میں جان قربان کر ہوائے کفر کے مٹانیوالے)
مال (غنیمت) زیادہ پانیوالے گورے یار رہنے والے رتبہ دیتے ہیں اپنے عجم کی
طرف (ملک عرب) بلنگے جاتو میں شترطون کے لڑ [illegible] پیدا وار زمین کا دیا کرے
تمادی بات بائز (جہاد خراج قبول اسلام) وہ عزت والا ہو واجب (محمد)
بڑا راجہ ہوگا۔ لوہے کا چلانیوالا بیچوں بیچ زمین میں (مکہ میں) جہالت کا مٹانیوالا
پیدا ہوگا بیچوں بیچ زمین میں (رسول آپ واقعی جہالت کے عین زور شور کے
وقت میں مبعوث ہوئے ہیں) اچھا دیوتا و تکلمرانا (آپکا خاندان واقعی ہمایلی
عمدہ ترین خاندان ہے) بے عیب پیارا (لڑکا شروع سے پاک خدا کے پاس [illegible]
رہے مدت تک اس آنیوالے جناب (محمد صاحب) کا صفت ہے کہ جب وہ
خدا کا پاس چھوڑیگا تب آ جائیگا سر مدین پرانے گھر کے کعبۃ اللہ کو آدم کے وقت
سے ہے (مکہ معظمہ میں)

آریہ۔ افسوس صد ہزار افسوس کہ اسلام کے حامی آج دین محمدی کے
ایک نامی گرامی واعظ نے اتنا جھوٹ بولکر کفر کا بہتان اپنے سر پر لیا۔ اور
فرضی اور طبعزاد شلوک اور ریلتین جوڑ کر اسکا نام اتھرو وید کی کتاب رکھا
ہم دعوٰی کہتے ہیں کہ ایسی کوئی دہرم کی کتاب نہیں۔ آریہ و دھرم کے ماننے
والوں کا تو کیا بلکہ اہل ہنود کے کسی فرقہ کی مذہبی کتاب میں اسکا ذکر نہیں۔ اور
نہ یہ کوئی کتاب ہے۔ اور نہ کسی ہندو کی تصنیف۔ اور نہ آج تک ہم نے کسی
لائبریری یا پستکالہ یا کتب خانہ کی فہرستوں میں اس کتاب کا نام پڑھا ہے جب
سے بڑی بھاری فہرست ایشیاٹک سوسائٹی کی ہے۔ اس میں بھی اسکا نام نہیں۔ لاہور
اجمیر۔ بنارس یونیورسٹی کی لائبریریوں اور کتب فروشوں کی فہرستیں ملاحظہ کیں۔ مگر
حاشا کہ کسی میں اسکا نام ہو۔ صرف اپنی تحقیقات ہی پر بھروسہ نہیں کیا۔ بلکہ
بیسیوں وید وان پنڈتوں سے پوچھا اور خاصکر دھرم سبھا کے پنڈتوں سے
بھی۔ مگر کسی نے بھی اسکا نام نہ لیا۔ اور نہ آگے سنسکرت ہونا تسلیم کیا۔ جب
یہ حال ہے تو بتلائیے کہ اس قدر جھوٹ بولکر کیوں یہ لوگ ہندوؤں اور خصوصاً
ناخواندہ ہندوؤں کو دھوکا دیا چاہتے ہیں۔ اگر کوئی اس دھوکے میں مسلمان
بھی ہو گیا۔ تو پھر اس سے زیادہ دروغ جہان میں کون مردود ہے۔ جب
اس نام کی کوئی پستک نہیں۔ اور نہ اسکا کہیں پتہ اور نہ اس میں یہ درج اور
نہ یہ سنسکرت کی عبارت تو پھر فضیلت کہاں رہی بلکہ رذیلت ہوگئی۔ سوالی
ایک بات اسمیں غور طلب ہے کہ ابھی تو تاریخ کے گھرانے میں پیدا ہونگے
آپنے اس گھرانے کا پتہ دیا ہے۔ کہ اسماعیلی عمدہ ترین خاندان ہے حضرت معلوم
ہوتا ہے کہ آپنے اسلامی مذہب کی کتابیں بھی مطالعہ نہیں کیں تفسیر حسینی میں
لکھا ہے ہاجرہ کنیزک سارہ خاتون بود۔ وریں حال حق تعالے
اسماعیل بساہوئے داد۔ (جلد ۴ صفحہ ۱۶۰)

اس کے علاوہ توریت میں لکھا ہے ساری ابراہیم کی جورو کوئی لڑکا نہ جنی
اور اس کی ایک مصری لونڈی تھی جسکا نام ہاجرہ تھا۔ اور ساری نے ابراہیم
سے کہا کہ دیکھ خداوند نے مجھے جننے سے باز رکھا آپ میری لونڈی کے پاس جایئے
اس سے میرا گھر آباد ہووے۔ اور ابراہیم نے ساری کی بات سنی سو ابراہیم
کی جورو ساری نے بعد اس کے کہ ابراہیم کنعان کی زمین میں دس برس رہ چکا تھا
اپنی مصری لونڈی کو لیکے اپنے شوہر ابراہیم کو دیا کہ اس کی جورو ہووے اور وہ
ہاجرہ کے پاس گیا اور وہ حاملہ ہوئی اور جب اس نے معلوم کیا کہ میں حاملہ
ہوں اپنی بی بی کو حقیر جانا تب ساری نے ابراہیم سے کہا کہ ناانصافی جو مجھ پر ہوئی

مقصد اور نیز اس بیت جگہ مسایل اور عبارات ہیں جہاں پیشگوئی محمد کے نام سے کی گئی ہے بطور رسول محمد بہت بڑی تبلیغ سے بچہ کو یسوع کے سہو کو پورا کیا متناقضانہ جعل معلوم ہوتا ہے کہ یہ کوئی مسلمان شدہ عیسائی نے کہ جس کو پورا علم اسلام کا نہ تھا چالاکی کی ہے کہ ایک جگہ بلا کسی جگہ محمد کو مسیح کا لقب دیا ہے جیسے لقب قرآن میں حضرت یسوع کو دیا گیا ہے اور انکے نبی یعنی محمد کو کبھی نہیں ؛

اسے ناظرین جان لیں کہ مرزا نے کس طرح حق سے روپوشی کر کے گندم نمائی جو فروشی کی ہے دوسرے ان انگریزی الفاظ کا جن کو ہم نے بجنسہ نقل کر دیا ہے ۔ مرزا صاحب یہ ترجمہ کرتے ہیں اور یہ نہ چاہا کہ ایسی نعمت کو آستین کے نیچے چھپا رکھو ۔ سطر ۲۴۰ حاشیہ

uesoripleoinot nehadehis prwesmhoafee

ترجمہ کہ اُس نے آستین میں اس نعمت کو (کتاب) کے چھپانے میں ذرہ بھی پس و پیش نہیں کیا جو بالکل ہر ایک شخص جانتا ہے کہ جس نے کی کا ایسا چال چلن ہوگا وہ کیونکر مسلمان نہ ہو جاویگا )

ہم مرزا صاحب سے پوچھتے ہیں کہ کیا عیسائیوں کو اپنی نجات منظور نہیں ؟ کیا عیسیٰ کے قول کی انکو اعتبار نہیں ؟ پس ہاں دیکھیے کہ اناجیل اربعہ میں کوئی پیشگوئی محمد صاحب کے حق میں نہیں ہے اور نہ پایا جاتا ہے ۔ اگر عیسیٰ نے صاف صاف محمد کے نام کی پیشگوئی (معاذ اللہ) کی ہوتی تو عیسائیوں کا کیا عذر تھا مگر اس انجیل برناباس میں جو مسیح سے سیکڑوں برس بعد کی تصنیف ہے محمد کو تلاش کرنا گویا صحرائے افریقہ میں سرگرداں پھرنا ہے کیونکہ عیسائی اسکو نہ الہامی مانتے ہیں اور نہ اُسپر ایمان رکھتے ہیں جو نسبت گلستان کو قرآن سے ہے وہی برناباس کو اصل اناجیل سے ہے ۔ جب مرزا صاحب اس دروغ کے زمانہ میں ہونگا وہی باز نہیں آتے تو اس غربت کے تاریک زمانہ میں کیا لوگ ایسی بعض حکایتیں بنا کے جوڑ گئے

قولہ ۔ بعض آثار میں آیا ہے کہ حضرت مریم صدیقہ والدہ حضرت مسیح علیہ السلام عالم آخرت میں زوجہ مطہرہ آنحضرت صلعم کی ہونگی یہ قول تھا گیا اسی مناسبت سے اور باپ پیدا ہوا کہ جب عالم تمثیل میں حضرت بطور بیٹے کے ٹھہرے تو انکی والدہ بطور زوجہ کی ہوئی (دیکھو صفحہ ۲۴۳ سرمہ چشم آریہ حاشیہ در حاشیہ)

محمد عربی بادشاہ ہر دو سرا ۔ کرے ہے روح قدس جسکے در کی دربانی

اُسے خدا تو نہیں کہہ سکوں پہ کہتا ہوں ۔ کہ اُسکے مرتبہ دانی میں ہے خدادانی

اقول جسکو مرزا صاحب بڑی پیشگوئی جانتے ہیں اور جسے اعلیٰ مرتبہ کی کرامت کا آثار جانتے ہیں وہ عیسائیوں کے حق میں سخت گالی ہے اور گالی بھی ایسی ہے کہ جس سے بڑھکر ہو ہی نہیں سکتی ہمیں اتنا منظور نہیں خود عیسائی فاضل اس کا جواب دیویں گے ۔

جو محبت نماند جفا جوئے را ۔ بہ پرخاش در ہم کند روئے را

اب ہم اخیر میں مرزا صاحب کی دو پیشگوئیاں درج کر کے مضمون کو ختم کرتے ہیں ۔ ہمارا مرزا صاحب ایک معزز شیعہ صاحب کو اپنے ایک خط میں (جو اصل ہمارے پاس موجود ہے) ذیل میں فقرات لکھتے ہیں مجھکو خدا تعالیٰ نے اپنے الہام میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے مشابہت دی ہے اور علی سے کچھ کم تر پر فضل نہیں کیا ۔ بلکہ جیسا اُس نے علی پر فضل کیا ایسا ہی اور اُسکے برابر مجھ پر کیا ۔ اگر علی زندہ ہوتا تو وہ میری بہت تعظیم کرتا سو لازم ہے کہ جو اسکی سچی اولاد ہے وہ بھی میری تعظیم کرے علی کو شرف صحبت جناب رسول اللہ سے جو حاصل ہے وہ چھوڑ کر سب کمالات کو ظلی طور پر اللہ جل شانہ نے مجھ کو عطا کیا اور بار بار بذریعہ الہام فرما دیا ہے کہ ہر ایک شخص سید یا کوئی اور ہو جو تیری اطاعت اور فرمانبرداری غلامی کی طرح کریگا وہ اسی پر میرا فضل ہوگا مگر در حالت انحراف و سرکشی ہونا کسی کام نہیں آئیگا ۔ غرض ایک لئے سید ہونیکی نشانی یہی ہے کہ میرے فرمانبردار ہو وہ مومنین داخل ہو جائیگا ایسا ہی اللہ تعالیٰ نے مجھے الہام سے مطلع کیا ہے سو خدا کرے کہ آپ میں سچے سادات کی سچی نشانی پائی جاوے میں دیکھتا ہوں کہ سید ہا سید یک گحت میری گفتش برداری پر فخر کرتے ہیں اور اپنی سعادت سمجھتے ہیں ۔ سو خدا کرے کہ آپ میں بھی یہ سچی نشانی سید ہونیکی پیدا ہو جاوے و السلام ۔ ۱۱ اپریل ۱۸۸۶ء ۔ راقم غلام احمد ۔

نمبر ۲ ۔ اُس خدائے قادر مطلق نے مجھے فرمایا کہ اس شخص کی دختر کلاں کے نکاح کیلئے سلسلہ جنبانی کر اور انکو کہدے کہ تمام سلوک و مروت تم سے اسی شرط پر کیا جاویگا اور یہ نکاح تمہارے لئے موجب برکت

اور رحمت کا نشان ہوگا اور اُن تمام برکتوں اور رحمتوں سے حصہ پاؤگے جو اشتہار ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء میں درج ہیں لیکن اگر نکاح سے انحراف کیا تو اس لڑکی کا انجام نہایت ہی برا ہوگا اور جس کسی دوسرے شخص سے بیاہی جائیگی وہ روز نکاح سے اڑھائی سال تک اور ایسا ہی والد اس دختر کا تین سال تک فوت ہو جاویگا اور خدا تعالیٰ نے ہر ایک روک دور کرنے کے بعد بالآخر اس عاجز کی دختر کلاں کو انجام کار اسی عاجز کے نکاح میں لاویگا (دیکھو اشتہار ۱۰ جولائی ۱۸۸۸ء صفحہ ۹۸)

(علمائے اسلام خدا کے واسطے توجہ فرماویں)

## خاتمہ مباہلہ

کہ آکے ہمیں مباہلہ کیلئے ہم عنوان ہونا ضروری نہیں ۔ غلام احمد ۔ ۲۵ ۔ اور اگر ہم بھی نہ آئیں تو مرزا جی مباہلہ سے جسکو ہم پہلے ہاں تمیز اور ایک غیرت اور موجود آریہ ممبر ہے جسکا اثر دو برس تک بھی پڑسکے سو سب سے پہلے لالہ مرلیدھر صاحب اور ماسٹر ماسٹر جیون داس صاحب سیکرٹری آریہ سماج لاہور اور پھر کوئی دوسرے صاحب آریہ جو ممتاز سے جو معزز اور ذی علم تسلیم کئے گئے ہوں مخاطب کئے جاتے ہیں ۔

آریہ ۔ چونکہ ہمارے مکرم و معظم ماسٹر مرلیدھر صاحب و منشی جیون داس صاحب بسبب کثرت کام کار بہ سبب عدیم الفرصتی میں نیاز ان بنے اور نشاۃ اور انکے ارشاد سے اس خدمت کو بھی نیاز مند نے اپنے ذمہ لیا لیکن کبھی ان کے اس مقولہ پر کہ دروغگو را تا بدروازہ باید رساند عمل کر کے مرزا صاحب کی اس حرمی التماس کو منظور کرتا ہوں اور مباہلہ کو یہاں پر طبع کرا کر مشہور کرتا ہوں ۔

میں نیاز العباد لیکھرام ولد پنڈت تارا سنگھ شرما مصنف تکذیب براہین احمدیہ رسالہ ہذا اقرار صحیح بقائمی ہوش و حواس کر کے کہتا ہوں کہ میں نے اول سے آخر تک رسالہ سرمہ چشم آریہ کو پڑھ لیا اور ایکبار نہیں بلکہ کئی بار اور اسکے دلائل کو بخوبی سمجھ لیا بلکہ انکے بطلان کو برو ست حرم مجدد رسالہ ہذا شائع کیا میرے دل میں مرزا جی کی لیلونغ کچھ بھی اثر نہیں کیا اور نہ وہ راستی سے متعلق ہیں ۔ میں سچے آتما ست پرمیشر کو ساکھشی جان کر اقرار کرتا ہوں کہ جیسا ہر چہار وید مقدس میں اُپدیش و ہدایت دیا ہے میں سچا یقین رکھتا ہوں کہ میری روح اور تمام ارواح کو کبھی ہستی یعنی قطعی نابود نہیں ہے اور نہ کبھی ہوا اور نہ ہوگا ۔ پرمیشر روح کو کبھی نے نیست سے ہست نہیں کیا بلکہ ہمیشہ سے پرماتما کی اناادی قدرت میں اور وہ ہوگا ایسا ہی جسم یعنی پرکرتی یا پران تو بھی قدیمی یا اناادی پرماتما کے قبضہ قدرت میں موجود ہیں کبھی مفقود نہیں ہونگے اور تمام جگت کا پرمیشر ہمارا ایک ہی کرتا ہے مگر کوئی نہیں ہے پرمیشر کی طرح تمام دنیا کا مالک یا صانع نہیں ہیں اور سرب بیاپک اور نہ انتریامی بلکہ اس جہان کی کا ایک آدنے سیوک ہوں مگر اُسکے گیان اور شکتی میں ہمیشہ سے ہوں عدم کبھی نہیں ہوا اور نہ کوئی عدم فانی کہیں ہے بلکہ کسی چیز کو عدم نہیں ایسا ہی میں بالکل اس انصاف کی تعلیم کو بھی میں تسلیم کرتا ہوں کہ مکتی یعنی نجات کرم کے مطابق پھر جسم انسانی لینا پڑتا ہے وغیرہ پھر کبھی نہیں ہے میں وید و انکی ان سب تعلیموں کو دلی یقین سے مانتا ہوں کہ پرمیشور جزو نہیں اور نہ جزو جگت پرمبنی ہے اور نہ پرمیشور کی ذات سے یہ جگت بطور حصہ کے بنا ہے اور کسی نیکو سے بلکہ پرمیشور کے قبضہ میں رہتی ہے پہلے یہ وہ جگت کا ہمیشہ سے ہے اور رہیگا کبھی کوئی شے نابود مطلق نہیں ہوتی ہاں شکلیں حالتیں اور کیفیتیں بدلتی ہیں اور اصلیت مادہ کی کبھی نیست نہیں ہوتی میں یہ بھی مانتا ہوں کہ پرمیشور گناہوں کو بالکل نہیں بخشتا ہے بلکہ انصاف قدیم سے سب کے مطابق اعمال کی جزا و سزا دیتا ہے پر کسی کی شفاعت یا سفارش پر بھروسہ نہیں کیونکہ میں خدا کو راشی یا ظالم نہیں جانتا اور میں ویدوں کے اس تناسخ کا بھی کامل و صحیح یقین رکھتا ہوں کہ چاروں وید پرمیشور کا گیان ہے انمیں کوئی بھی غلطی یا جھوٹ یا کوئی قصہ کہانی نہیں اُنکو ہمیشہ ہر شخص دنیا میں پرماتما جگت کی ہدایت عام کیلئے پرکاش کیا کرتا ہے سرشٹی کے آغاز میں جب انسانی خلقت شروع ہوئی پرماتما نے ویدوں کو شری اگنی شری وایو شری آدت شری انگرہ جیسے چار رشیوں کے آتما میں الہام دیا مگر جبرئیل یا کسی اور فرشتے کی معرفت نہیں بلکہ خود ہی کیونکہ وہ آسمان یا عرش پر نہیں بلکہ سرب بیاپک ہے ۔ میں یہ بھی مانتا ہوں کہ پرمیشور کامل ہے پس اُسکا الہام بھی کامل زبان میں ہونا چاہئے ۔ یہ چند فضلا و علماء معززین کی شہادت سے بھی ثابت ہو چکا ہے کہ سنسکرت ...

خصوصاً کسی بھی وقت سے سب جو وہ مخصوص ہے سرزار بادشاہ کیواسطے ہے شکر بعد کے واسطے کیونکہ بہت برا ہی ہے۔ اُن چیزوں کو جو میں نے بادشاہ کے حق میں بنایا ہے بیان کرتا ہوں" یہی یہ بیان کسی ورکا داؤد کے واسطے ہے۔ کہ خود داؤد کا کسی کے واسطے (نمبر ۳) مرزا صاحب نے دوسری آیت تو صحیح لکھی مگر نمبر میں غلطی کردی۔ اور اسیطرح جو بھی دیگرہ میں بھی اور یہ غلطیاں دیدہ دانستہ ہیں نہ کہ سہواً۔ ناظرین جان سکتے ہیں کہ مرزا نے کس قدر داؤد کی عبارت بے ترتیب غلط لکھکر دھوکا دیا یہی حال اُسکا اور اور حوالوں میں بھی ہے مگر کسی طرح یہ زبور محمد کے حق میں موزوں نہیں بلا مناظر واضح گوں ہے ہاں اگر سکھ صاحبان خیال فرماویں اور بر انصاف آویں تو ہم اسکو سری مان گورو گوبند سنگھ جی کی نسبت لگاتے اور تو محمدیوں اور عیسائیوں کو منصف بناتے ہیں ورنہ صاحب مناظر نیت دولا رام راہ اور وہ سب سنگھ رہنما اور اس پہلوان … بالکل … میں ایش داؤد کہتا ہے کہ گورو گوبند سنگھ جی تو حسن میں بنی آدم سے کہیں زیادہ ہے اور یہ بات بالکل محتاج بیان نہیں کیونکہ گورو صاحب حسن ظاہری و باطنی سے آراستہ تھے مگر محمد صاحب کی نسبت سر جارج سیل صاحب فرماتے ہیں کہ محمد رنگت میں معمولی عربوں کی رنگت جیسا کہ تھا (دیکھو انگریزی قرآن کا دیباچہ صفحہ ۲۹)

تیری لبوں میں نعمت بٹائی گئی ہے۔ یعنی محبت و اخلاق سے اُنکا دنیا میں … اُسکے بیان کرنے کو بھی کوئی زیادہ تشریح چاہئے اور اسی واسطے تھوڑے عرصہ میں ہا لوگ اُنکے پیرو ہوگئے۔ مگر محمد صاحب کے دین کی نسبت ایک اعلیٰ یوروپین فرماتا ہے کہ محمد کا دین نقصان کا دریا ہے کیونکہ جور و ظلم سے لوگوں کو گرویدہ کیا گیا تھا

اے پہلوان اپنی تلوار جو تیری حشمت اور بزرگواری ہے حمایل کرکے اپنی ران پر لٹکا اور اپنی بزرگواری سے سوار ہو۔ اے پہلوان یعنے بہادر سنگھ اپنی تلوار یعنے کھنڈے کو حمایل کرکے ران پر لٹکا اور گھوڑے پر سوار ہو۔ اور دھرم کے مخالفوں سے لڑ۔ بزرگواری کی سواری نہ تو مسیح کے نصیب ہوئی اور نہ محمد کے کیونکہ اول کی سواری گدھا اور دوسرے کی براق جو گدھے سے بڑا اور گھوڑے سے چھوٹا غالباً خچر یا دراز گوش ہوگا۔ مگر گورو صاحب گھوڑے پر سوار ہوتے تھے۔ اور سچائی اور ملائمت اور صداقت کے واسطے اقبالمندی سے آگے بڑھ تیرا دہنا ہاتھ تجھ کو مہیب کام سکھا دیگا۔ دہنے ہاتھ سے مراد بڑا بیٹا ہے جسنے کام جنگ میں مہیب کام دکھلائے۔

تیرا تخت اے خدا ابدالآباد ہے (یعنے اے خدا (گوبند) تیرا تخت (ابچلا نگر) ابدالآباد ہے ہمیشہ رہیگا مگر محمد اور عیسے کا کوئی تخت نہیں۔

اس سبب سے خدا تیرے خدا نے تجھکو خوشی کے عطر سے تیرے مصاحبوں سے زیادہ مسح کیا" یعنے تیرا فیض اور مدح زیادہ ہے اور عطر یا روغن یا پھلیل کا لگانا بھی سکھوں میں زیادہ مروج ہے نہ کہ محمدیوں یا عیسائیوں میں۔ تیرے سارے لباس سے مُر اور عود اور تج کی خوشبو آتی ہے۔ یہ اشارہ اُس عالیشان بھون کی طرف ہے جو گورو جی نے ہمالیہ پہاڑ کے دامن میں ویدک قاعدہ کے مطابق کیا جسکی سامگری زبور والے نے اتنے عرصہ پہلے بیان کردی اور تفسیر فتح العزیز کی جلد اول میں ہے کہ امیر المومنین علی نے کہا کہ زمین ہندوستان دوسری زمینوں کی نسبت زیادہ تر خوشبو والی کسواسطے ہے اور خوشبو کے اقسام عود اور جوز و قرنفل وغیرہ زمین ہند کے ساتھ کیونکر مخصوص ہیں وجہ اسکی یہ ہے کہ جس وقت آدم جنت سے ہندوستان میں گرا تھا اُسکے بدن پر بہشت کے درختوں کے پتے لپٹے ہوئے تھے ہوا نے اُن پتوں کو چاروں طرف پراگندہ کردیا جس سے خوشبو کہ کوئی پتا اُن پتوں میں سے پہنچا اُس درخت میں بہ رنگ خوشبو پیدا کردی الخ اور حاکم و بیہقی محدث بھی یہی رائے ہے۔ مگر محمد وغیرہ کے یہ بات کہاں نصیب تھی۔ بلکہ یہ چیزیں عرب میں نادر ہیں۔ یہ ناظرین خود ہی پہچان لیں کہ یہ پیشگوئی اگر ہے تو کس کی نسبت زیادہ موزون ہے یعنی یا محمد یا گورو گوبند سنگھ کی۔ **قولہ**۔ اسیطرح یسعیاہ نبی نے آنحضرت کی جلالیت و عظمت کے بارے میں اپنے صحیفہ کے باب سوم میں بطور پیشگوئی کے وحی پاکر بیان کیا ہے۔

**اقول**۔ اس عبارت میں بھی کوئی بات نسبت حضرت کے درج نہیں اور تاویل ہے کہیں کہیں کی بات چلی جاتی ہے کہ ایک نشت مزد عزرائیل ہے جسکا مطلب ہم نہیں سمجھتے اس جگہ خدا کو درد زہ شروع ہے اور حاملہ عورت کی مقتد مبتلا رہا ہے چنانچہ "دیکھو میں خاموش ہو رہا اور آپکو روکتا گیا پر اب جنی عورت کیطرح جسے درد زہ ہو چلاؤنگا۔ اور ہانپونگا اور زور زور سے ٹھنڈی سانس بھی لونگا۔ نہیں معلوم کہ خدا نے محمد یان کو کونسی مصیبت پڑی ہے اور ایسے مزاج خدا سے کیا بہتری کی امید ہو سکتی ہے۔ **قولہ**۔ ایسا ہی یوحنا نبی نے آنحضرت کی جلالیت و عظمت ظاہر کرنے کے لئے بطور پیشگوئی گواہی دی جو انجیل متی باب سوم میں اس طرح درج ہے۔ میں تو تمہیں توبہ کیلئے پانی سے بپتسمہ دیتا ہوں لیکن وہ جو میرے بعد آتا ہے مجھ سے قوی تر ہے کہ میں اسکی جوتیاں اٹھانے کے لائق نہیں وہ تمہیں روح القدس اور آگ سے بپتسمہ دیگا"۔ اس پیشگوئی کو بعض نادانی کی راہ سے عیسائی لوگ حکومت کرتے ہیں کہ یہ حضرت مسیح کے حق میں ہے مگر یہ دعوے سراسر باطل ہے۔ **اقول**۔ اس تمام دعوے کا ستّو اور بطلان (کہ آیا محمد کے حق میں ہے یا مسیح کے) ہم خود انجیل سے بتلاتے ہیں اور مرزا صاحب کو صداقت کی طرف بتلاتے ہیں خدا انہیں ہدایت دیوے کہ یوحنا نے انہیں جواب دیا اور کہا میں پانی سے بپتسمہ دیتا ہوں پر تمہارے بیچ میں ایک کھڑا ہے جسے تم نہیں جانتے ہو۔ میرے پیچھے آنے والا جو مجھ سے مقدم ہوا ہے جس کی جوتی کا تسمہ کھولنے کے لائق نہیں ہوں۔ یہ وہی ہے۔ یہ بیت عبرا کے یردن کے پار ہوا جہاں یوحنا بپتسمہ دیتا تھا دوسرے دن یوحنا نے یسوع کو اپنے پاس آتے دیکھا اور کہا دیکھو خدا کا برہ جو دنیا کا گناہ اٹھا لیجاتا ہے۔ یہ وہی ہے جسکے حق میں میں نے کہا کہ ایک مرد میرے پیچھے آتا ہے جو مجھ سے مقدم ہوا کیونکہ مجھ سے پہلے تھا (دیکھو یوحنا کی انجیل باب ۱ آیت ۲۶ سے ۳۰ تک)

**قولہ**۔ انجیل برناباس میں صریح نام (آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم) جو محمد ہے درج ہے۔ اور اُسکے ٹالنے کے لئے یہ ناکارہ عذر پیش کیا جاتا ہے کہ مسلمانوں نے کسی زمانہ میں یہ نام اس کتاب برناباس میں درج کردیا ہوگا۔ یا خود کتاب تالیف کردی ہوگی یا مسلمان لوگ کسی رات کو اتفاق کرکے مسیحی کتب خانوں میں جا گھسے اور اپنی طرف سے برناباس کی انجیلوں میں جا بجا محمد نبی کا نام درج کردیا ایک انگریز جارج سیل صاحب جو اکابر علماء عیسائیوں سے ہے اس کا ترجمہ قرآن شریف ہوا ان کی طرف سے شائع ہو کر مطبع لنڈن فریڈرک ورن اینڈ کمپنی میں چھپا ہے اُسکے پہلے دیباچہ میں مؤلف موصوف نے یہ تحقیق کرہ کیا کہ ایک بزرگ راہب نے انجیل برناباس پڑھکر اور اسمیں پیشگوئی ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے بارہ میں کھلے کھلے طور پر پاکر مسلمان ہوگیا تھا بیان کیا ہے (دیکھو صفحہ دہم سطر چہارم ترجمہ قرآن) **اقول**۔ اس تمام بیان میں بھی مرزا صاحب نے حق سے بہت مخالفت کی ہے اور جہاں تک ہو سکا راستی کے چھپانے میں کسر نہیں رکھی۔ یہ کتاب ہمارے پاس موجود ہے اور ہم نے اسکے حوالے بھی جا بجا جنکے سبب مرزا صاحب نے چالاکی کرکے صفحہ ۱۰ کی تین سطریں اور اسیطرح صفحہ ۹ کی جن سے دلیل … ہوتی ہے ادراک تا چھوڑ دی ہیں۔

چنانچہ جارج سیل صاحب نے جو فرمایا ہے وہ یہ ہے کہ "انجیل برناباس مسیحی تاریخ مسیح کی نامعتبر ہے اور بہت سی باتیں چار اصل انجیلوں کی اس میں پائی جاتی ہیں مگر ان میں بہت سی چالاکی سے اسلام کے موافق جعلی جو کچھ معلوم ہوتی ہیں سب کتاب کا

۵۱ محمد صاحب کی سواری میں بھی اکثر ایک گدھا یعفور نام تھا جو عربی … ہوا تھا (دیکھو … صفحہ ۴۲
۵۲ دیکھو متی کی انجیل ۵۳ دیکھو مدارج النبوة رکن چہارم باب نہم فصل ششم صفحہ ۵۲۳ … رسالہ معراج صفحہ ۱۵
مطبوعہ … ۵۴ البتان مذاہب صفحہ ۵۰۳ تعلیم بارہم سطر ۱)

مدارند- نقش لاالموت سید استد" (تاریخ چین فارسی صفحہ ۱۹۰ و ۱۹)

نمبر ۳۴- ایک اور مورخ فرماتا ہے کہ برہمن سلطنت عرب و عجم و سیستان و شیراز و اصفہان تک ہیں (اقوام الہند صفحہ ۹ نولکشور)

نمبر ۳۵- پادری رامچندر صاحب فرماتے ہیں "بیاس جی اور شسٹ جی اور ہینوں اور کیتو نے مختلف زبانوں میں بھی وعظ کیا ہے" (اعجاز قرآن مطبوعہ سکندرہ صفحہ ۲۰۵ فصل ششم)

نمبر ۳۶- شہر اصطخر میں جو ایک مکان ویران موجود ہے جسکو وہاں والے تخت جمشید کہتے ہیں اس مکان ویران پر بہت سے قدیم کتبے موجود ہیں جو کوشش میجر رالنس صاحب سے پڑھے گئے - وہ سنسکرت سے ملتے ہیں جن لوگوں نے ایران اور آریہ ورت کی تواریخ سلف کو تحقیق سے لکھی ہے انکے دلیلیں اور انکی صورت و شکل و نقش کو دیکھکر یقین کلی ہو جاتا ہے کہ اُس زمانہ میں آریہ ورت اور ایران کے چال چلن - مذہب طور طریق وغیرہ میں کچھ بڑا فرق نہ تھا (تاریخ ہندوستان صفحہ ۱۸ و ۱۹)

نمبر ۳۷- ذات کا امتیاز ایک بات ہے چلا آتا ہے اور اُسکی پابندی صرف ایشیائی ملکوں ہی بلکہ اکثر اور ملکوں میں بھی تھی - جیسے مصر اور یونان وغیرہ میں اور یہ بھی نہیں کہ صرف پرانی ہی دنیا کی آبادی ہی ہو بلکہ امریکہ میں بھی پیرو اور میکسیکو والوں کے ہاں اس امتیاز کے آثار پائے جاتے ہیں اور اس امتیاز کا اصل منشاء سب جگہ ایک ہی معلوم ہوتا ہے (اخبار انجمن پنجاب نمبر ۹ جلد ششم)

نمبر ۳۸- آریہ بھٹ نامے پستک جو علم نجوم کے متعلق ہے اُس میں یہ شلوک ہے -

लङ्कापुरेऽर्कयदोदयः स्यात तदा दिना र्द्धयमकेटि
पुर्यां अधस्तदासिद्धपरेऽस्तकालः स्याद्रोमके रात्रिद

ترجمہ جب لنکا میں آفتاب طلوع ہوتا ہے یعنی خط استوا پر تو جاوا میں دوپہر امریکہ میں وقت غروب شمس و روم میں آدھی رات ہوتی ہے -

نمبر ۳۹- زمانہ قدیم میں آریہ لوگ امریکہ میں جاتے تھے جنکے صدہا نشانات - مثلاً مذہب - عمارت - رنگت - وغیرہ کے امریکہ میں موجود ہیں - آریہ لوگ آریہ ورت سے لبواری جہاز براستہ جاوا اور بالی کے میکسکو - پیرو - وسط امریکہ جزیرہ سماٹو کلش کے شہروں اور ملکوں میں جایا کرتے تھے (ہندو سولزیشن ان انشنٹ امریکا مطبوعہ ۱۸۸۲ء صفحہ ۱ سے ۲۰ تک)

نمبر ۴۰- زمانہ حال کی تحقیقات نے جو کہ مغربی محققوں اور علم سائنس کے لٹریچر میں ہر طور کوشش کی ہیں اُنسے صاف ظاہر ہے کہ میتھالوجی اور فلاسفی اور مذہبی خیالات اور راہ و رسم قدیم یونانیوں اور اٹلین اور مصری لوگوں کے ایشیائی تھے خاصکر کے ہندوستانی اصلیت سے -

مجھکو اس سوال پر یہاں بحث کرنیکی کوئی ضرورت نہیں ہے کیونکہ میرا مدعا اس کتاب میں یہ ہے کہ دکھایا جاوے کہ سولزیشن قدیم میکسکو - یوکٹیشن - وسط امریکہ اور پیرو کی ہندو اصلیت سے تھی روائتیں قصے اور قدیم کہانیاں اور معماری و سنگتراشی کی طرز وغیرہ قدیم امریکہ کے کامل طور پر ثابت کرتے ہیں کہ وہ آریہ ورت اور آریہ کی اصلیت سے تھی اور ان قصہ کہانیوں کی عجیب مطابقت آریوں کے قصہ کہانیوں سے جو کسی طرح سے کوئی لائق سے ایسا فرق نہیں کیا جا سکتا - کہ یہ اتفاقیہ طور پر مطابقت ہو گئی ہو (ہندو سولزیشن ان انشنٹ امریکہ کا صفحہ ۱ و ۲) نمبر ۴۱ - آریہ ورت کے مشہور فاضل سوامی ہیا سکر آچاریہ جی بھی ست ایدیش کیواسطے انکے روم شہر میں تشریف لیگئے تھے اور وہانسے واپس آکر روم کے سدہانت کتاب لکھی جس میں مفصل حال اُنکے سفر کا درج ہے - جس قدر ثبوت پیش کئے ہیں اُن سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا بلکہ ہر ایک سلیم العقل جان سکتا ہے کہ مرزا صاحب کا عونے بے دلیل سے کسقدر ذلیل ہونے کے لائق ہیں بلطور تنگی ہمکو بھی کہنا پڑا کہ جو بھی ثابت نہ کر سکا کہ امریکہ کوئی ملک ہے یا وہاں آبادی انسانوں کی ہے بلکہ خدا قرآنی کو بھی خبر نہ ہوئی اور نہ قرآن نے ہی اس کی خبر دی - ہاں صحیح ہے کہ امریکہ والے کچھ حدسے بیدے تو نہیں تھے کہ خدا اُن کے واسطے کوئی نبی بھیجتا یا خدا کو وادی عرب میں نیرے بدوؤں سے مقابلہ کرتے ہوئے فرصت نہ ملی فقط

# باب نہم

## محمدی پیشگوئیوں کا رد

سر سہ کے صفحہ ۲۳۱ سے ۲۴۰ تک

قولہ - تمام نبیوں سے عہد بیان لیا گیا کہ تم پر واجب و لازم ہے - کہ عظمت و جلالیت شاہ ختم الرسل محمد پر ایمان لاؤ اور اُنکی اس عظمت و جلالیت کے اشاعت کرنیں بدل و جان مدد کرو اسی وجہ حضرت آدم صفی اللہ سے لیکر حضرت مسیح کلمۃ اللہ تک جسقدر نبی و رسول گذرے ہیں وہ سب عظمت و جلالیت آنحضرت کا اقرار کرتے آتے ہیں - **اقول** چونکہ محمد صاحب محض اُمی تھے اسی سبب سے بغیر دیکھے بھالے کتابوں کے سُنے سنائے کسی جھوٹ شاہدی تکرہ خور عیسائی یا یہودی سے یہ عوے کر دیا ورنہ ایسا ہونا بالکل نا ممکن ہے نہ توریت سے لیکر انجیل تک کہیں بھی کوئی صریح مین گوئی مذکور ہے بلکہ لفظ پیشگوئی خود بھی صداقت سے دور ہے ہاں محمد صاحب جیسے آدمی سے ایسا دعونے کچھ بھی مشکل نہیں - کیونکہ اُنھوں نے یہ بھی تو دعوی کیا تھا کہ یہود کہتے ہیں عزیر ابن اللہ ہے قرآن تو بہ وقالت الیہود عزیر ابن اللہ مگر بالکل نہ بائیبل اور نہ کسی بحث میں جو جہت پس لیسے دعوے سراپا بے معنے ہیں جنکو سچ سے انکا کوئی تعلق نہیں قولہ حضرت موسیٰ نے توریت میں بات کہکر کہ خدا سینا سے آیا اور سعیر سے طلوع ہوا اور فاران کے پہاڑ سے اُنپر چمکا صاف جتلا دیا کہ جلالیت الٰہی کا ظہور فاران پر آکر اپنے کمال کو پہنچ گیا اور آفتاب صداقت کی پوری پوری شعاعیں فاران پر ہی آکر ظہور پذیر ہوئیں اور وہی توریت ہمکو یہ بتلاتی ہے کہ فاران مکہ معظمہ کا پہاڑ ہے اور ہمارے مخالف بھی جانتے ہیں کہ مکہ سے بجز آنحضرت کوئی رسول نہیں اُٹھا - جسکو حضرت موسیٰ نے صاف صاف شہادت دیدی ہے - **اقول** یہ عمومًا قاعدہ ہو گیا ہے کہ مجزاتی مذاہب ہمیشہ نادلیلوں سے کام چلاتے اور اصلی حقیقت کو چھپاتے ہیں ہر ایک عقلمند جان سکتا ہے کہ یہ بیان زرتشت کا استفسار کے باب ۳۳ - آیت ۲ کی نسبت ہے مگر اسمیں کہیں ستارہ یا آسمانی تجلی کا نام نہیں بلکہ اصل عبارت یہ ہے - "اور اُس نے کہا کہ خداوند سینا سے آیا اور شعیر سے اُنپر طلوع ہوا فاران ہی کے پہاڑ سے وہ جلوہ گر ہوا - دس ہزار قدسیوں کے ساتھ آیا اور اُسکے داہنے ہاتھ ایک آتشی شریعت اُنکے لئے تھی (توریت مطبوعہ مرزاپور ۱۸۷۱ء) ہر ایک عقلمند اور باتمیز آدمی جسکو ذرا بھی علمی و عقلی معاملات میں دسترس ہے وہ بخوبی سمجھ سکتا ہے کہ کیسی گذشتہ واقعہ کی بابت ہے نہ کہ آئندہ کے متعلق کیونکہ موسیٰ اپنے وقت میں کہتا ہے کہ اُسکے داہنے ہاتھ میں ایک آتشی شریعت اُنکے لئے تھی نہ کہ ہوگی - مرزا صاحب جالاکی دیکھئے کہ بلا حوالہ اصلی عبارت کے خود ہی خلاصہ اُسکا بخیال خود لکر لکھا اور بیجا حاشیہ چڑھا کر محمد صاحب کی نبوت ثابت کرنی چاہی جو سراپا غلط ہے کوئی نادان عیسائی اگر دھوکا کھائے تو خیر ورنہ کوئی دانا پڑھا لکھا عیسائی بھی اس آیت سے گمراہ نہیں ہو سکتا چہ جا کوئی آریہ - جن کے سامنے اس پیشگوئی کا تمام مخرج ہی بے حقیقت ہے قولہ - اسی طرح حضرت داؤد نے بھی آنحضرت کی جلالیت و عظمت کا اقرار کر کے زبور ۴۵ میں یوں بیان کیا ہے (۲) تو حسن میں بنی آدم سے کہیں زیادہ ہے - تیرے لبوں میں نعمت بتائی گئی ہے - اسی لئے خدا نے تجھ کو ابد تک مبارک کیا (۳) اے پہلوان تو جاہ و جلال سے اپنی تلوار حمائل کر کے اپنی ران پر لٹکا (۴) امانت اور حلم اور عدالت پر اپنی بزرگواری اور اقبالمندی سے سوار ہو کہ تیرا دہنا ہاتھ تجھے ہیبت ناک کام دکھاویگا (۵) بادشاہ کے دلوں پر تیرے تیر تیزی کرتے ہیں - لوگ تیرے سامنے گر جاتے ہیں (۶) اے خدا تیرا تخت ابد الاباد ہے - تیری سلطنت کا عصا راستی کا عصا ہے (۷) تو نے صدق سے دوستی اور شر سے دشمنی کی - اسی لئے خدا نے جو تیرا خدا ہے خوشی کے روغن سے تیرے مصاحبوں سے زیادہ تر تجھے معطر کیا - **اقول** - یہ بیان ہر طرح زبور کے برخلاف ہے (نمبر ۱) یہ داؤد کا کلام ہے نہیں بلکہ قرار معنی کیلئے بنی قرح کی غزل ہے جو معشوق کی بابت ہے جو سوسنوں کے سر پر گائے جاوے دیکھو زبور مذکور کا آغاز (نمبر ۲) داؤد کی طرف اسکے اقرار کا دھوکا محض بے بنیاد ہے (نمبر ۳) اس باب کی پہلی آیت خود بھی قرار معنی سے منسوب کرتی ہے نہ کسی اور سے پس

کے بادشاہی خاندان میں بیاہی گئی تھی۔ جو سارس شاہ قسطنطنیہ کی بیٹی تھی۔ (دیکھو تاریخ ہند ۱۸۵۵ء کلکتہ صفحہ ۸۸)

نمبر۱۶۔ یہی مورخ فرماتا ہے کہ ہم اس بات کو ثابت کر سکتے ہیں کہ بہت مدت نہ گذری ہو گی کہ آریہ جنگ سندھ کے پار ہو جاتے تھے اور اپنے دشمنوں سے بدلہ لیتے تھے۔ سمندر کے پار جانا اور جہاز پر چڑھنے کی ممانعت جدید ہے۔

اُسی پہلے جنگ کہ برہمنوں نے چھتریوں پر فتح نہ پائی تھی اور بدھ مذہب کو خارج نہ کیا تھا۔ تب تک یہ بہت شجاع تھے اور اکثر مہم پر چڑھا کرتے تھے اغلب کہ یہ ہی وقت تھا جس میں کہ انھوں نے اٹک پار ہو کر تاتار پر حملہ کیا تھا اور جہاز پر بیٹھ کر پورب کے جزیروں میں گئے تھے۔ اور وہاں اپنے مذہب کو پھیلایا تھا۔ یہ بات چند مدت کی ہے کہ ہندو تعصب کے سبب بے عزم و مجبول ہو گئے ہیں۔ اور اپنی ولایت کے اس لحاظ کے سبب باہر نہیں جاتے کہ شاید غیر مذہب والوں سے مل کر اُن کی ذات نہ جاتی رہے" (تاریخ ہند کلکتہ ۱۸۵۲ء صفحہ ۴۲)

نمبر۱۷۔ مہاراجہ دھرتراشٹر والی ہستناپور کی شادی امیر افغانستان کی لڑکی سے ہوئی تھی۔ اُن دنوں افغانستان کی دار السلطنت قندھار تھی۔ اُسی رانی گندھاری کے شکم سے مہاراجہ دریودھن متولد ہوئے (دیکھو مہابھارت آدی پرب)

نمبر۱۸۔ ایک جرمن خصوصاً بیان کے برہمنوں کا آباد کردہ ہے اور اسی ملک میں آجکل سنسکرت کا بھی شوق ہے۔ واضح ہو کہ نام سنسکرت زبان کا ہے۔ شرما سنسکرت میں برہمن کو کہتے ہیں جرمنی زبان اور سنسکرت میں ج۔ی۔س بدل ہوتے ہیں۔ جیسے آریہ۔ آریہ۔ آرش یہ اصل میں شرما ہے شرمن جیسے آریہ سے ایرین بنا اور یہی جرما یا جرمن ہے۔ جس کی تصدیق خود میکس مولر صاحب بھی کرتے ہیں (دیکھو گوید مطبوعہ لندن جلد ۲ صفحہ کا آخری نوٹ)

نمبر۱۹۔ ایک مورخ فرماتا ہے کہ کرن کے بعد چھ لاکھ منو انتر چلے گئے جنہوں نے یہ خاندانی لقب پایا کرن اور اُسکے چھوٹے جانشین کرن کہلاتے تھے۔ البتہ اتنا معلوم ہوتا ہے کہ کرن کے نام کو ہندوستان میں مشرق کے جزیروں میں بہت ادب سے یاد کرتے ہیں۔ اس سے یہ خیال ہو سکتا ہے کہ راجہ کرن نے جہاز بھی بنوائے ہوں اور بلاد دیگر جزیرہ دخیلیں اپنا دخل کیا ہو (تاریخ ہند صفحہ ۸۸ ۱۸۵۵ء کلکتہ)

نمبر۲۰۔ میرو کی اُتر کی طرف بھرت کھنڈ کی راج دہانی ہے وہاں کے راجہ لڑائی میں مارے جانے کے سبب کرشن چندر جی سے تین بیٹے پردیمن سگر سانتنہ ہوا اور فاضل برہمنوں کے بذریعہ اکاس اگن کے وہاں جا کر راج کرتے تھے جو کہ کرشن چندر جی کی خبر وفات سنکر پھر ایک دفعہ دوارکا میں آئے تھے (دیکھو ہری ونش وشنو پرب ادھیائے ۹۷)

نمبر۲۱۔ مورخ الفنسٹن فرماتے ہیں کہ آریا قوم کی قدیم زبان سنسکرت تھی اور قدیم یونانی و رومی پارسی انگریز۔ جرمن۔ فرانسیسی اس میں شامل تھے قدیم زمانہ میں یہ سب لوگ مثل ایک قوم کے بود و باش کرتے تھے (تاریخ الفنسٹن ہندوستان صفحہ ۱۹ ۱۸۷۶ء)

نمبر۲۲۔ حال کی تحقیقات سے جب کہ روسی زبان سیکھنے کا ہندوستان میں چرچا ہوا اور کلکتہ میں ایک سکول بھی کھولا گیا تو معلوم ہوا کہ ملک روس کی زبان بھی سنسکرت سے ملتی ہے اور جسطرح یونانی و لاطینی وغیرہ سے اس کا تعلق ہے اُن سے زیادہ روسی زبان سے مشہور ہے چنانچہ تجربہ سے معلوم ہوا کہ سنسکرت دان آدمی روسی جلد سیکھ سکتا ہے۔

نمبر۲۳۔ کرنل الکاٹ صاحب فرماتے ہیں کہ مصریوں کی تاریخ سے ظاہر ہے کہ وے سپنت نامے ایک پوتر بھومی سے آئے جو کہ معلوم ہوا کہ ہند کے ساگر کے کنارے کہیں ہے۔ اُس دیش کو وہ اپنے دیوتاؤں کی پورانی جگہ بتلاتے تھے آدی ستھان کو مصر والے (پانٹ) پوتر کہتے تھے۔ اب یہ دہ ہو گیا کہ وہ بھارت کی پوتر بھومی نہیں ہے دار الہجری ستھان میں رانی ہتشاپسو کی ساتھ ہی کے پتھر دل اور چہرہ لکھت دیکھو کے مطلب سے صاف ظاہر ہو گیا ہے کہ وہ مقدس زمین بھارت ورش

ہندوستان ہے۔ (بشارت کال شاستر صفحہ ۵ ۱۸۸۲ء مدراس انگریزی)

نمبر۲۴۔ پروفیسر میکس مولر صاحب فرماتے ہیں کہ پارسی لوگ بھی آریہ ورت سے اُٹھ کر ایران میں آباد ہوئے تھے (دیکھو سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۲۸۸)

نمبر۲۵۔ مدرا دیہ راجا پرودا کے بیٹے ایو راجا کی نسبت چین اور تاتار کے جینیاؤ جسٹ کہتے ہیں کہ وہی ہمارا مورث اعلیٰ تھا (تاریخ راجستان صفحہ ۴۴ و ۴۵ جلد اول ۱۸۳۲ء)

نمبر۲۶۔ سور تھ تاڈ صاحب فرماتے ہیں کہ پرانے زمانہ میں آریہ لوگ اپنی حد سندھ تک نہیں سمجھتے تھے۔ بلکہ کوہ قاف کی طرف تک اُن کی حد تھی (طبلاطبع تاریخ راجستان صفحہ ۴۹)

نمبر۲۷۔ شہر شونت (جو ملک مصر کے متعلق تھا) وہاں کے راجا بان نام کی لڑکی اوکھا نام سے کرشن چندر جی کے فرزند زادہ انرودھ جی کا بیاہ ہوا تھا۔ اور وہاں ست دھرم کا پرچار برابر ہوا تھا (ہری ونش وشنو پرب ادھیائے ۱۱۶ سے ۱۲۷ تک)

نمبر۲۸۔ منو سمرتی ادھیائے ۸ شلوک ۱۵۷۔

समुद्रयानकुशला देशकालार्थदर्शिनः। स्थापयन्ति तु
याम्वृद्धिं सा तत्राधिगमम्प्रति १५७

ترجمہ سمندری سفروں سے واقف جہاز رانی سے آگاہ لوگ جو ملکوں اور وقتوں اور بیوپاروں کے جاننے والے ہوں ایسے واقفکار جو بیاج مقرر کریں وہی رائج ہونی چاہئے۔

نمبر۲۹ منو سمرتی ادھیائے ۸ شلوک ۴۰۶۔

दीर्घाध्वनि यथादेशं यथाकालं तरो भवेत्। नदीतीरे
षु तद्विद्यात् समुद्रे नास्ति लक्षणम् ४०६

ترجمہ دریا کے راستہ سے دور جانے میں دریا کی تیز روی و قیام آب و ہوا گرمی اور برسات وغیرہ کا لحاظ کرکے کشتی کی زر اجرت مقرر کرنی چاہئے مگر سمندر میں جہاز کے واسطے یہ قاعدہ نہیں ہے بلکہ جیسا دیگر ملکوں میں جا کر بیوپار کرکے تجارتی اشیا کو فروخت کرکے اور وہاں سے کچھ اور دیگر تحفہ لیکر اپنے ملک میں آتے اُسکے بعد جتنا فائدہ ہو اُس سے پچاسواں حصہ راجہ کو۔

نمبر۳۰ منو سمرتی ادھیائے ۷ شلوک ۱۸۵۔

संशोध्य त्रिविधं मार्गं षड्विधं च बलं स्वकम्। सांप
रायिककल्पेन यायादरिपुरं शनैः १८५

ترجمہ تین پرکار کے راستوں زمینی سمندری اور اکاس کو بیخوف و خطر بنا کر زمین میں رتھ گھوڑے ہاتھی سے جل میں کشتی اور جہاز سے اکاس میں بیان آدی سے جاوے۔

نمبر۳۱۔ آریہ ورت سے چند فضلا کا ایک گروہ (جس میں پانڈو بھی تھے) ویش شانتر و میں اپدیش کیواسطے گئے تھے چنانچہ یہ سفر دو مرتبہ ہوا۔ پہلی بار برہما سیام چین تبت سے کیلاس تک اور کیلاس سے اوپر کچھ حصہ شمالی کوہ التائی کا پھر کر تاتار پہنچے (ایرجا) ایران میں پہنچے۔ وہاں سے براہ ہرات پھر کابل اور وہاں سے قندھار میں جو دھرتراشٹر کے سسرال تھے۔ اور بلوچستان سے گذر کر آریہ ورت میں پہنچے دوسری بار سنگلدیپ سے براستہ جہاز عرب ہو کے ملک مصر میں گئے اور وہاں سے سومیت پربت یعنی جبل القمر یعنی علاقہ زنگبار تک پھر کر اسی طرح اپدیش کرتے ہوئے واپس آئے (جسکا مفصل ذکر دیکھو مہابھارت سبھا پرب ادھیائے ۲۶ سے ۳۲ تک)

نمبر۳۲۔ سری نارد منی جی (جو علم موسیقی میں بھی شہرہ آفاق تھے) ہمیشہ اپنی تمام زندگی میں ملک بملک اپدیش کرتے رہے اور دور دراز ملکوں اور جزیروں میں ست دھرم کو پھیلایا۔ (رامائن بال کانڈ سرگ ۱ سلوک ۱ تک)

نمبر۳۳۔ سند باد مردم چین و لنکا و اسیوق نامند این خوب ہست ملک تہا نسو و ر و مذکر اکنون آنرا ہندوستان نامند و مردم چین برمنے عنصرتا بل اند بل مذہب اکثر ہندی است کہ جمیع مواہب عالم سفلی ازیں عنصر مرکب اند و عالم ہا تے لبیار بہ تاریخ کابل اند و صطفٰی کہ گذشت عدد آن علیہ

च्छ स्वाहाग्निं वैश्वानरं गच्छ स्वाहा मनो मे हार्दि य
च्छ दिवन्ते धूमो गच्छतु स्वर्ज्योतिः पृथिवीं भस्म
ना पृण स्वाहा। यजुर्वेदे। संहिता। अध्याय ६
मंत्र २१।

ترجمہ: اے مہاراج پرش تو آگنی یان (ٹیمر) جہاز بنا کر سمندر کو جا۔ اور بمان (بیلون)
کنگلوں کی پرکاش کرنیوالے بنا کر انترکش یعنی آکاس میں جا۔ پس یدیا بانی سے یکت ہو کر پرکاش
مان سب جگت کے اُتپن کرنیوالے پرمیشور کیطرف متوجہ ہو۔ مہیدا اور وید وکتاؤں کی ابھیاس سے
پران اور اُدوان کو جان تینے یوگ ابھیاس کر جوتش ودیا سے یکت ہو کر دن اور رات کی
بابت کو جان وگیان بہت بانی نیے رگ۔ یجر۔ سام اتھر ویدوں کو مطالعہ کر بھومی
یا انتریکس کاس بیان (بیوان) سے زمین اور عالم بالا کو جان اور پراپت ہو۔ سنسکرت
بانثری سے یگ کو پراپت ہو۔ وید کی ودیا سے اوشدی سموہ کو جان۔ جل کے گن اپ
گن ظاہر کرانیوالی ودیا سے ہیوا میں لانے یوگ پوتر جل کو دریافت کر کلا یکت ہونے
کے لئے بجلی اور اگنی اچھی طرح جان اور میری آگیا انوسار ست دھرم کا اپدیش کر، تیری
کلاؤں اور بمانوں کے دھوئیں کا آکاس اور انترکھ کو پراپت ہوں اور اُنمیں کاشٹ وغیرہ کو
بھسم کر اور اُن کی بھسم سے پرتھوی کو ڈھانپ دے۔

اور رگوید میں بھی اکثر منتروں میں جہاز بنانے اور دور دراز ملکوں میں جانیکی اجازت
وارشاد ہوئے ہیں۔ کہ ویدک رشی اور قدیم آریہ لوگ مباحثہ اور ست اوپدیش اور ویدک
ہدایت پھیلانے کو دور دراز ملکوں میں جاتے تھے اور ست دھرم کا اوپدیش فرماتے۔ نمبر ۲

तच्चक्षुर्देवहितं पुरस्ताच्छुक्रमुच्चरत पश्येम शरदः शतं
जीवेम शरदः शतं शृणुयाम शरदः शतं प्रब्रवाम श
रदः शतं दीनाः स्याम शरदः शतं भूयश्च शरदः शतात्।
यजुर्वेद संहिता अध्याय ३६ मंत्र २४

ترجمہ۔ جو برہم سب کا درشٹا اور دھارمک لوگوں کا ہت کارک صداقت سروپ ورتمان ہے
اُسی برہم کو ہم لوگ سو برس تک گیان نیتروں سے دیکھیں اور اسی کی آگیا پالن کرتے
ہوئے جیویں اُسی کے گنانوادوں سنیں اُس کی برہم ودیا کا سب کو سدا اوپدیش کریں کسی
کر بلے کسی کے محتاج نہ رہیں اور جبتک جیویں سو برس سے اوپرت اُسی کی آگیا کا
پالن کریں۔ سنیں اور اوپدیش کریں اسی کی اپاسنا کرتی رہیں۔ نمبر ۳ یوگ شاستر

जातिदेशकाल समयान वच्छिन्ना सर्वभु मा म हा व्रतम्।
योग सूत्र पाद २ सू॰ ३१।

عبارت یعنے ست دھرم وہی ہے جو سب جاتیوں (یعنی بنی نوع انسان کے مختلف
گروہوں) میں تمام ملکوں میں ہرایک زمانہ میں اور سب سموں میں پرچلت ہو سکے اور
ایسے ہی دھرم کا پالن کرنا انسان کے واسطے ضروری ہے۔ نمبر ۴۔ منوسمرتی ادھیائے ۲ شلوک ۲۰

एतद्देश प्रसूतस्य सकाशादग्रजन्मनः। स्वं स्वं
चरित्रं शिक्षेरन् पृथिव्यां सर्वमानवाः २०।

تمام دنیا کے لوگ اس ملک آریہ ورت کے فضلاء سے تعلیم حاصل کریں اور یہاں کے لوگ مختلف
ملکوں میں جا کر ست دھرم اور ودیا کا پرچار کریں۔ نمبر ۵ منوسمرتی ادھیائے ۱۰ شلوک ۴۳۔

शनकैस्तु क्रियालोपादिमाः क्षत्रियजातयः। वृषल
त्वं गता लोके ब्राह्मणादर्शनेन च ४३

ترجمہ۔ آہستہ آہستہ کریا کے لوپ ہو جانے سے یہ کھتریوں کی جاتیاں پراگندہ اور رقیت
ہو کر برہمنوں سے دور چلی گئیں ممالک ذیل میں۔ نمبر ۶ منوسمرتی ادھیائے ۱۰ شلوک ۴۴

पौण्ड्रकाश्चौड्रद्रविडाः काम्बोजा यवनाः शकाः।
पारदापह्लवाश्चीनाः किराता दरदाः खशाः। ४४।

ترجمہ۔ ممالک ذیل پونڈرک (مصر) اوڈر ورڈ (جزائر برطانیہ) کامبوج (جزیرہ نما ہند
چینی) یونان (یونان) شک (ٹرکی) پارد پہلو (پارس یا ایران) چین (چین) کرات
(بلوچستان) درد (دردستان یا چترال) تاتار کھشا (روس) کے باشندے آریہ ورت
سے جا کر وہاں آباد ہوئے۔

نمبر ۷۔ بھارت شانتی پرب شوک انبتی ادھیائے ۳۲۶ شلوک ۳ سے صاف لکھا ہے
کہ ویاس جی سو سکھ دیو کے امریکہ گئے تھے اور وہاں عرصہ تک رہے بعد ازاں
سکھ دیو جی وہاں سے بسواری بیلوں کے یورپ میں اپدیش کرتے ہوئے براہ چین تاتار
چین گذر کر آریہ ورت پہنچے اس تمام سفر میں ان کے تین سال صرف ہوئے۔
نمبر ۸۔ امریکہ کے راجا کا رتھ نام کی لڑکی الوپی کے ساتھ ارجن جی کا بیاہ ہوا تھا جس کے
حمل سے ایک بہادر اور شور بیر لڑکا بلوشان نام پیدا ہوا (دیکھو بھارت بھیشم پرب
ادھیائے ۹۰ شلوک ۷ سے ۶۵ تک)
نمبر ۹۔ ارجن نے واسطے ست اپدیش کے ایک فوج مع چند فضلاء کے سمندر کا سفر کیا۔ اور
مفصلہ ذیل جزائر میں گئے۔ اگست تیرتھ۔ سو بھدر تیرتھ۔ پولوم تیرتھ۔ کارندھم تیرتھ
بھاردواج تیرتھ۔ ارجن کے ست اپدیش سے لوگوں کو بہت لابھ پہنچا (دیکھو بھارت
آدی پرب ادھیائے ۲۲۰)
نمبر ۱۰۔ پارسیوں کی کتاب میں بھی بیاس جی و سری جیمنی جی کا نام بمقام بلخ جانا
اور زرتشت سے مباحثہ کرنا صاف درج ہے جو اُن کی کتاب کے باب ظہور سیزدھم
نامہ دساتیر میں مفصل ذکر ہے (دیکھو باب ۱۳ - آیت ۶۵ و ۶۶)
نمبر ۱۱۔ سری رامچندر جی و سیتا جی کا ایک مشہور میلہ اصلی باشندگان امریکہ میں
سالانہ ہوتا ہے جیسا کہ آریہ ورت میں دسہرہ اُس روز کو وہ مبارک سمجھتے ہیں اور
اُن کی تعظیم بجا لاتے ہیں و فتحیابی کا نشان بتلاتے ہیں (دیکھو رسالہ تھیوسافسٹ
۱۸۸۳ء اور ہولی وید از انگریزی ۱۸۸۴ء صفحہ ۱)
نمبر ۱۲۔ مہاراجہ سگر جی جن کی نسل میں بعد رامچندر جی ہوئے کی بابت ایک مورخ
لکھتا ہے۔ سگر ایک بڑا زبردست بادشاہ تھا جس نے سمندر پر جہازوں کے وسیلے بڑی
بڑی مہمیں کیں ہمکو معلوم ہوتا ہے کہ بہت مدت سے یورپ کیطرف کے جزیروں میں یہ
مذہب رواج پایا ہے۔ وہ جزیرہ بالی میں جو کہ جاوا کے نزدیک ہے بدستور رائج ہے
جو جانا کرتے اور برہمنوں کو مانتے ہیں اسی واسطے یہ بات اغلب ہے کہ سگر کے وقت
میں آریوں نے پہلے سمندر کے پار جا کر ان جزیروں میں اپنا دخل کیا۔ اور اپنے مذہب
رواج دیا ہو۔ ان جزیروں میں اب اور دیوتاؤں کے سگر کو سمندر کا دیوتا قرار دیتے
ہیں (دیکھو تاریخ ہند کلکتہ ۱۸۸۵ء صفحہ ۲۲ و ۲۳۔ اور بالمیکی راماین بال کانڈ سرگ ۴۰ شلوک ۲)
نمبر ۱۳۔ راجہ بکرماجیت کے زمانہ میں برہمنان ہند یورپ گئے تھے علاوہ براں خود
مہاراجہ صاحب بھی صدہا جہاز ہمراہی فوج لیکر روم و یونان کیطرف گئے تھے اور عموماً
یورپ جایا کرتے تھے اور اُنکے واسطے کسی طرح کی بندش یا رکاوٹ نہیں تھی (دیکھو
کتاب ان گریس باب چہارم اور جیوتروداہرن کا سنسکرت گرنتھ)
نمبر ۱۴۔ شاہ سلوکس والی بابل نے اپنی بیٹی کی مہاراجہ چندر گپت سے شادی کی تھی
دیکھو تاریخ ہند ۱۸۵۲ء صفحہ ۶۲۔
نمبر ۱۵۔ مورخ اس بات میں اور بھی متفق ہیں کہ نوشیروان والی بغداد کی ایک بیٹی اودے پور

کنوئیں سے ہمیں چشمۂ جنت کی امید موہوم تھی۔ اور طوفان عیسٰی اور صلیب نے ہمارے دل میں نجات کی دھوم تھی تو آفتاب کو ہم سیاہ اور سیاہ تھلی کو آفتاب معلوم کرتے تھے چمگادڑ اور بوم کی طرح ظلمت تاریکی میں گھوم گھوم رہے تھے مگر یہ ہاتھا نیاکار سی کہ ہزاروں ہزار دھن باد ہے اور تمام آریہ واسیوں کی سے تو یہ جاوید ملکہ سار کیاد کہ شہر جہان ودیا نند بانی بادی ہندوستان ظہور پذیر ہوا تھا ظہور کیا تھا گویا شب دیجور میں آفتاب کا نکلنا تھا بھارت کے خفتہ بخت بیدار ہو گئے آریہ ورت کے غافل بیٹے خبردار ہو گئے جو ہمیں اس رحم دل فاضل نے اپنی یہ نور پر تاثیر منونہ بانی سے

उत्तिष्ठत जाग्रत प्राप्य वरान्निबोधत

اوتشٹ پراپتا کالو جاتا اُجالا

اور جوش صداقت سے اور یا میں سوئے ہوؤں کے سرہانے آکر للکارا جہالت روپوش ہو گئی اور اودیا خاموش آریہ بزرگوں کے لخت جگر خواب غفلت سے جاگے اور جاگتے ہی اپنے مال و اسباب کو سنبھالنے لگے۔ کیا دیکھتے ہیں کہ کہیں نقب زنی ہے کہیں قفل شکنی کہیں خیانت مجرمانہ ہے اور کہیں شبہ بالکانہ کوئی ہوم کے مجرم ہیں اور ہم سب کے ملزم آریہ مال کو مسروقہ نقال۔ غنیمت جان بے ہیں اور رین کی غفلت وخواب کو نہ نیت بیان جوں ہی آدمی رات تو آفتاب نکلا اور سوتے ہوئے لوگ جاگے گھبرا کر بیتاب ہو کر اوسان باختہ ہو کر درد اور شکایت اور ہر فردوس بہلگے اس ایک ہی طبیب حاذق اور وید لایق نے آنکھ کا دلوں کا مضمون کا والوں کا ایک تحت علاج شروع کیا۔ اور نسخہ ایک کلیہ برکتیں (وید مقدس سے) آنکھوں کو نور دلوں کو سرور ضمیروں کو صحت و باطنوں کو فرحت بخشی اور خود ملزموں کی کتابوں سے ہی انہیں جرائم کا مرتکب اور راستی سے منحرف ثابت کر دیا۔ ویدوں کی تلقین جاری ہوئی اور راستی کی پیری کا چرچا ہوا جہاں قرنوں کی چھپی ہوئی پستک بغیر منتر ہونے کے بیکار پڑے تھے وہاں کثرت خریداری کے سبب اکثر مکرر طبع ہونے کی نوبت آرہی ہے جس پستک کی ایک جلد بھی شہروں میں مفقود تھی اب سینکڑوں بلکہ ہزاروں موجود ہیں مرزا صاحب ہم لوگ ویدوں کی تلقین کرتے اور کرتے ہیں اور اسی واسطے روز بروز کثرت سے راستی کی طرف آتے جاتے ہیں سچائی کی حقیقت ہمیں معلوم ہو گئی اور نار راستی کی نحوست موہوم معدوم یہی سبب ہے کہ جہالت مع اپنے مددگاروں کے معدوم ہوتی جاتی ہے۔

غلام احمد ۲۳۔ اس بحث سے منتج ہوا تو ویدک رشیوں کی نسبت بھی ثابت نہیں ہوا بلکہ یہ ثابت نہیں ہوا کہ وہ کون تھے کیا نام تھا۔ کس شہر میں رہا کرتے تھے اور کس عمر میں الہام پایا تھا۔ اور اُنکے ملہم ہونے کے کیا کیا ثبوت ہیں پایہ جو سنا جاتا ہے کہ انکا نام اگنی۔ وایو یعنے آگ ہوا وغیرہ ہیں یہ سب بناوٹی باتیں ہیں۔

تردید۔ آپکے تمام اعتراضات سماعی ہیں واقعی ایک بھی نہیں۔ اسی واسطے اُن کی بنیاد بھی افترائی ہے۔ صداقت سے منزلوں بعید ہیں کیونکہ چشم دید نہیں بلکہ ذہنی شنید ہیں نعمت معرفت تو حسب پاتمام سے وید لا مال ہیں اور یہی جامع حسنات و کمالات تھیں بلکہ باجلال وہ نشا و ربحر معرفت انسان تھے اور صرف یہی نہیں بلکہ دیوتا سمان اُسکے اگنی وایو۔ آدت۔ انگرہ مبارک نام تھے اور وہی بادی برحق بطرف سے پابندۂ الہام۔ وہ سرشٹی کی ابتدا میں ہوئے جبکہ دنیا آبادی و بربادی سے محض نا آشنا تھے اسوقت آبادی کی آو بھی اور انسانیت کی خلقت دنیا آباد نہیں تھی کسی کو کوچ فسادی یا وہمی نہیں تھی بلکہ غنیمت میں الہام پایا اور اسی خبر سے درس و تدریس جاری فرمایا اُنکے ملہم ہونیکے ثبوت مخلوط نہیں بلکہ نہایت قوی اور مضبوط ہیں۔

ثبوت۔ آریہ ورت نے سب سے پہلے تہذیب سیکھی اور علم علمیت بلند کیا تمام ودیا نے اسی سے علم سیکھا۔ اور جن دنوں میں یہ تہذیب ہوئے سب سرتاج عالم تھا اور تمام قومیں اُن دنوں جاہل تھیں سوائے آریہ ورت کے تمام اور قوموں سے کچھ نہیں سیکھا بلکہ سکھایا۔ کیونکہ وہ اُن دنوں بلکہ بعدہٗ ایک مدت تک نادان مطلق ہیں۔

چونکہ تہذیب بغیر علم اور علم بغیر تعلیم و کتب کے ناممکن ہے اور کوئی جاہل کسی علم کو ایجاد نہیں کر سکتا کیونکہ یہ امر محال ہے جس طرح آجکل علم کی ضرورت ہے اسی طرح سرشٹی کی آدی میں بھی نہایت ضرورت تھی ورنہ آجکل سراغ بھی نہ ملتا اور علاوہ بریں عقل کل پرماتما کی ذات پر الزام آتا ہے جس طرح ظاہری آنکھوں کے واسطے سورج دیکھنے ہی باطنی آنکھوں کے واسطے علم کی ضرورت ہے دنیا نے علم آریوں سے حاصل کیا اور آریوں نے وید وں سے علم کتابوں سے حاصل ہوتا ہے اور کتابیں علم سے وید ام الکتاب ہے اور سنسکرت ام اللسان بغیر گیان دینے پرماتما کے ایک کامل کتاب کا بنانا امر محال ہے چہ جائکہ کامل اور مکمل پر گیان کا اس واسطے وید پرمیشور کا گیان اور چار رشی اُسکے ملہم ہیں۔

آپ جو کہتے ہیں کہ یہ جو سنا جاتا ہے کہ انکا نام اگنی وایو وغیرہ تھا حضرت آنکھوں سے کیوں معذور ہو گئے ہو اور کس واسطے سنسکرت نہ جانکر وید کے مقابلہ میں آگئے افسوس ہے

سخن شناس نۂ احمد خطا اینجاست ۔۔۔ بیا خویش بہ صحتی میا بلا اینجاست

مفصل ثبوت اس کا تکذیب براہین احمدیہ صفحہ ۱۱ سے ۱۴۰ تک مذکور ہے اور آنکھ کے اندھوں کے واسطے سرمۂ طور۔

حقیقت۔ ویدوں میں علمیت و فلاسفیت بھری ہوئی ہے محمدی تو درکنار حضرت عرش آشیانی بھی اُسکے جاننے و سمجھنے سے معذور ہیں اور بہ سبب اپنی کم علمی کے اُس حد کمال تک پہنچنے سے دور ہیں (بلکہ تعصب ہٹ دھرمی کے سبب مرتبہ خدائی محمدیہ کے کبھی نصیب ہوا اور نہ ہوگا)

غلام احمد ص ۲۴۔ اور یقیناً سمجھنا چاہئے کہ یہ بھی نری لاف ہے کہ وید کے رشی تمام ممالک کی اصلاح کیلئے مامور ہوئے تھے اگر ایسا ہوتا تو وید میں ضرور یہ لکھا ہوتا کہ کبھی وہ رشی اپنی جائے آریہ ورت میں سے نکلکر کسی دور دراز ملک میں وعظ کرنے کیلئے گئے تھے وید میں عربیا کا کہاں ذکر ہے اور ان کا کہاں نشان پایا جاتا ہے۔ یورپ کے مختلف ملکوں کا خصوصیت وید کو کب خبر ہے بلکہ ایشیائی ملکوں کی اطلاع سے بھی وید غافل ہے اور اُسکے پڑھنے سے جابجا معلوم ہوتا ہے کہ پرمیشر کی ہمگی تمامی جائداد ہندوستان یعنی آریہ دیش ہی ہے۔ اگرچہ ان باتوں میں سچے نہیں ہیں تو وید کے رو سے ثابت کرنا چاہئے کہ کبھی وید کے رشیوں نے آریہ دیش سے باہر قدم رکھکر اور ویدوں کو اپنی بغل میں لیکر غیر ممالک کا بھی سفر کیا تھا یہ بات ہرگز ثابت نہیں ہو سکتی پنڈت دیانند بھی ثابت نہ کر سکا۔

تردید۔ وید مقدس کے رو سے تمام انسانوں کو وید کے پڑھنے سننے۔ عمل کرنیکا اختیار ہے۔ بلکہ صاف ارشاد ہے کہ وید تمام (منشو جگت) کی ہدایت کے واسطے ظہور پذیر ہوا جب فروغ پیدائش (آریہ ورت میں ہوئی اور یہاں سے ہی نوع انسان دنیا میں پھیلے تو وہ دور دراز ملکوں میں وعظ کے واسطے جانا بے معنی دارد۔ وید دنیا کے پیرو اور واقف بلکہ تمام کوائف عالم کا بتلانیوالا مگر کسی ملک یا کل ملکوں کی تاریخ نہیں ہے۔ اور نہ ہدایت ربانی کو کسی چار دیواری میں محدود کرتا ہے اسی واسطے وید میں کسی خاص دیش یا ملک یا جزیرہ کا بطور ورثہ یا جاگیر کے نام درج نہیں ملا تمام دنیا یعنی نوع انسان میں اُسکی ہدایت مساوی ہے۔ اور ہدایت عالم پر حاوی اور اسی واسطے وہ ام الکتاب یا الہام سماوی ہے وید میں کہیں ہندوستان یا آریہ ورت کا نام نہیں اور اگر کہیں ہے تو بتلانا معترض مدعی کا ذمہ ہے ورنہ بیجا لاف زنی آپکی دروغگوئی کے واسطے کافی ثبوت ہے۔ بلکہ آپکے قادیانی الہام کی دہنے کرتوت۔ تاہم مشتے نمونہ از خروارے یہ بتلاتے ہیں۔ یجروید ادھیا ۶ منتر ۲۱ ملاحظہ ہو

समुद्रं गच्छ स्वाहान्तरिक्षं गच्छ स्वाहा देवं सवितारं गच्छ स्वाहा । मित्रावरुणौ गच्छ स्वाहाहोरात्रे गच्छ स्वाहा छन्दांसि गच्छ स्वाहा द्यावापृथिवी गच्छ स्वाहा यज्ञं गच्छ स्वाहा सोमं गच्छ स्वाहा दिव्यं नभो ग

باغ ہیں شاداب سرسبز درخت ہیں میوہ دار اور شراب و شہد کی ندیاں بہ رہی ہیں ہر قسم کا میوہ کھانے کو موجود ہے ساقیاں اور ساقنیں نہایت خوبصورت چاندی کے کنگن پہنے ہوئے جو بہاریاں کی گھونسلیں پہنتی ہیں شراب پلا رہی ہیں ایک جنتی ایک حور کے گلے میں ہاتھ ڈالے پڑا ہے ایک نے ران پر سر دھرا ہے ایک چھاتی سے لپٹا رہا ہے ایک نے لب جان بخش کا بوسہ لیا ہے کوئی کسی کونے میں کچھ کر رہا ہے اور کوئی کسی کونے میں کچھ۔ ایسا بیہودہ پن ہے جس پر تعجب آتا ہے کہ اگر بہشت یہی ہو تو بے مبالغہ ہمارے خرابات اس سے ہزار درجہ بہتر ہیں۔ (دیکھو تفسیر سید صاحب صفحہ ۲۳۸ و ۲۳۹ جلد اول سورۃ بقر ۱۸۸۰ء)

نمبر ۱۱ - کبیر صاحب کی رائے ہے کہ محمد صاحب کی نجات نہیں ہوئی۔ پھر پیدا ہوں گے تب ست گورو کے اپدیش سے نجات پاوینگے۔ (دیکھو بیتک محمد بودھ اور رسالہ تناسخ صفحہ ۹ مطبوعہ ۱۸۸۴ء)

نمبر ۱۲ - بابا نانک صاحب کی رائے۔ بابا صاحب جب مکہ میں گئے اور وہاں کے دانا نے محمد صاحب کا حال دریافت کیا تب کہا کہ محمد صاحب پندرہ سو برس تک جنت میں رہ کر پھر شودر کے گھر میں جنم لینگے۔ تب حکومت کو بھیگا اور پانچ لوگ ست گورو کے وسیلے سے اُن کی نجات ہوگی۔ (دیکھو جنم ساکھی رسالہ مذکور صفحہ ۸ مطبوعہ ۱۸۸۴ء لاہور)

اب مرزا صاحب خود ہی فیصلہ کریں۔

نمبر ۱۳ - حجتہ الاسلام میں امام محمد غزالی صاحب کہتے ہیں ولذت بہشت لذت شکم و فرج و چشم بیش نیست کہ در بستانے تماشا میکند و طعامے خوش میخورد و در سبزی و آب رواں و نگاریں می نگرد وایں شہوت باشد کہ ہم بہائم را حاصل است شہوت ریاست و استیلا و فرما ندہی حقیر و مختصر شود تا بلذت معرفت چہ رسید۔ کہ رہبان باشد کہ صومعہ بر خود زندان کند و ہر روز بقدر یک طعام بیش نخورد و در شرہ جاہ و قبول و لذت آں۔ پس لذت جاہ و قبول و ریاست دوست ترمیدارد و چہ لذت بہشت بیش از لذت شکم و فرج و چشم نیست پس لذت جاہ کہ ہمہ شہوات را مختصر کرد در لذت معرفت فرو رود۔ (صفحہ ۴۴۲ کیمیائے سعادت رکن چہارم اصل چہارم)

نمبر ۱۴ - سید احمد صاحب فرماتے ہیں۔ تو ایک کٹر مغز ملا یا شہوت پرست زاہد یہ سمجھتا ہے کہ درحقیقت بہشت میں ان گنت حوریں ملیں گی شرابیں پئینگے میوے کھاوینگے دودھ اور شہد کی ندیوں میں نہاوینگے اور جو دل چاہیگا وہ مزے اڑاوینگے اس لئے وہ اور بیہودہ خیال سے ذرات اوامر کے بجالاتے اور نواہی سے بچنے میں کوشش کرتا ہے (تفسیر سید احمد صاحب جلد اول سورہ بقر صفحہ ۳۴ مطبوعہ ۱۸۸۰ء علیگڈھ)

نمبر ۱۵ - ایک پادری عربی زبان کا فاضل فرماتا ہے۔ پھر قرآن کے اکثر مضامین انسانی کی نفسانی خصلت کو خوش کرتے ہیں چنانچہ بہشت کی چار خوشیوں کا بیان ہے یعنی شراب باغیچے ابریشمی پوشاکیں عورتیں اور لونڈے جیسا کہ تمام عیاش اور بدکردار ونکو ایسی ایسی خوشیاں بہت ہی پسند آتی ہیں (ینابیع و سیر صفحہ ۲۳ و ۱۸۸۲ء)

اب ہر ایک دانا سمجھ سکتا ہے کہ عقل کے موافق قانون قدرت کے مطابق رہتی صداقت کے یہ لذائذ جسمانی اور شہوت نفسانی سے اعلیٰ ترین کون سی نجات ہے آیا یہ کہ جسکو وید مقدس نے علاوہ طریقہ پر معقول دلائل اور پاکیزہ وسائل سے ارشاد فرمایا ہے بلکہ ثبوت بہنچایا ہے۔

یا وہ نفسانی اور جسمانی بلکہ عشرت کدہ حیوانی بحقیقت کے خلاف۔ دور از انصاف یا بعید از قیاس اور روحانیت کی ستیاناس کرنیوالی شیطان کی یادو دلیہ حوروں لعو علما تو بھی حرم سرا قرآنی جنت ہے جس کی مشرح کیفیت ہمنے آیات قرآنی سے بتلادی ہے۔ ہوشمند اور فاضل مولوی صاحبان ذرا غور فرماویں کہ کیا ایسی معقول نجات پر کوئی فلسفی برہان قائم ہو سکتی ہے یا خود یہ قرآنی نجات معقولیت کے سامنے ٹھہر سکتی ہے۔

---

# باب ہشتم

## دورویش یا نزا

غلام احمد ۲۳۴ - آریوں کے شتر بے مہار رہنے کی یہی وجہ ہے کہ عبودیت اور پرستش کے پاک طریقے اور تزکیہ نفس کی خالص تدبیریں وید میں ہرگز نہیں ہیں!!

تردید - بکلی تلقین ترجیح الی آصلہ کی عربی کہاوت کا مصداق بنا ہے اور آپکے عین مدعا شتر کو عرب اور اسلام سے حقیقی نسبت ہے اور ہر دو کو اس سے الفت و محبت۔ کیونکہ شیطان جو دلوں کے کندھے پر سوار ہے اما ابلیس ہر دو کا یار غمگسار۔ حدیث گواہ ہے اور ہر ایک کو بھی آگاہ طرانی میں ہے ما من بعیر الا فی ذروتہ شیطان ترجمہ نہیں کوئی اونٹ مگر اس کی بلندی پر اُس کی کے شیطان ہے۔

علاوہ بریں خود قرآن بھی راوی ہے۔ اور اسکی شہادت بھی حدیث کے مساوی۔ کہ ہر ایک مسلمان کے دل میں شیطان وسوسہ ڈالتا ہے اور اپنے بچے اُن کی گود میں پالتا۔ چونکہ ہر دو یک جان و دو قالب ہیں اسی واسطے ایک ہی شیطان دونوں پر غالب (دیکھو قرآن سورۃ الناس اور کیمیائے سعادت عنوان اول صفحہ ۱۰ ۱۸۸۴ء)

اب غور فرماکر مہار کو منسوب کیجئے۔ یا بے مہار رہنے دیجئے عبودیت یعنے نماز کے وقت اٹھنے بیٹھنے کی قواعد پر غور فرمایئے اور تقلید پرستی پر ایمان لائیے پھر دیکھئے کہ یہ تمام اونٹ کی نقل ہے یا حضرت کی عقل۔ ہم حیران ہیں کہ آپ اونٹ کو کس کروٹ بٹھلاتے ہیں اور بیچارہ شتر کینہ کہاں چھپاتے ہیں۔ کیونکہ موسیٰ نے شیطان سے توحید حاصل کی اور دوستاگزی آپکے حضرت نے بروقت معراج موسیٰ سے تعلیم پائی۔ جس طرح موسیٰ کو حضرت سے نسبت ضروری ہے اُسی طرح آپکو شتر یا شیطان کی ہر وقت حضوری۔ تمام پاک طریقہ اسی کی علامات ہیں اور شتر کی معمولی حرکات کے نشانات ہے یہ سود از حرکت بیجا کہ بنشینی بر خری۔ جہاد و قتل و خونریزی و جفا کاری کے بجائے جو صفائی باطنی و انوار روحانی کے آثار ہیں وہ تمام تر وید مقدس میں نمودار ہیں جتنی عبودیت کی معقول بنیاد ہے اس کا وید میں تماما و کمالاً ارشاد ہے۔ مگر جہاد و فساد کا نام و نشان نہیں۔ البتہ قرآن میں تزکیہ نفس کا نام و نشان نہیں (دیکھو باب نجات) حضرت اگر وید میں تزکیہ نفس کے پاک طریقے نہیں تو اور کہاں ہیں کیا قرآن میں ہیں یا لوح محفوظ میں ہیں؟ مرزا صاحب مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید۔ ایسی زبان درازی سے آپکے حق میں خاموشی بہتر ہے۔

**غلام احمد ۲۳۵** - پرستش کی جزو تلاوت کلام الٰہی ہے کیونکہ محبوب کا کلام اگر پڑھا جاوے تو ضرور ہے کہ محب کیلئے محبت انگیز ہوتا ہے اور شورش عشق پیدا کرتا ہے مگر آریہ لوگ اس سے کوسوں دور ہیں۔ اگر وید کو پڑھیں تو انہیں اس کی حقیقت بھی معلوم ہو۔

تردید - بے شک ہم صداقت سے کوسوں بلکہ منزلوں دور ہوگئے تھے اور ہماری حالت سے قرم کی یا برخلاف تھی ہم گنگا و جمنا کے کنارے کٹے انہیں سراب جان رہے تھے ہمیں جہالت و بیعلمی کے بیابان سے سراب ریت اللحم کے کہار تالاب شیریں معلوم ہوتے تھے بیتیجہ چلو بھر پانی کے ہم پیاسے تھے مگر گنگا و دریم پیٹر کے ابجیات سے محض نرالے تھے۔ آب زمزم یعنی کعبہ کی کہاری[1]

[1] دیکھو روضۃ الصفا ذکر معراج اور صحیح بخاری کی حدیث مع ترجمہ مندرجہ رسالہ تائید الاسلام اور مضامین ۱۸۸۸ء جلد اول دوم مطبوعہ نیر اعظم مراد آباد صفحہ ۳ سے ۴ تک۔

[2] اتقان نوع ۱۶ میں ابن سعد کی روایت عائشہ سے منقول اذا انزل علیہ الوحی یغطی لہا سہ جب محمد صاحب پر وحی نازل ہوتی تھی تو وہ اونٹ کی طرح بولتا تھا اپنے سر میں۔ (دیکھو صفحہ ۵۳ مطبوعہ ناظری لاہور ۱۸۸۶ء)



نسخہ حفیظ احمدیہ

ترجمہ۔ ڈرنے والے باغوں اور نعمت میں ہیں میوے کھاتے جو دئیے اُن کو رب نے اور بچایا اُنکو رب نے اور بچایا اون کو رنج دوزخ کی مار سے اور کہا واسطے پیو رچ سے بدلا اُس کا جو کرتے تھے لگے بیٹھے تختوں پر برابر بچھے قطار اور بیاہ دیں ہمنے اُن کو رانی بڑی آنکھ والیاں۔

پھر سورۃ الدہر میں بہت ذکر بہشت کا واضح کرکے لکھا ہے۔ وَيُسْقَوْنَ فِيهَا كَأْسًا كَانَ مِزَاجُهَا زَنْجَبِيلًا۔ عَيْنًا فِيهَا تُسَمَّىٰ سَلْسَبِيلًا وَيَطُوفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُخَلَّدُونَ إِذَا رَأَيْتَهُمْ حَسِبْتَهُمْ لُؤْلُؤًا مَنْثُورًا۔ ترجمہ اُنکو پلاتے ہیں پیالے جن کی ملونی سونٹھ کی ایک چشمہ وہاں سلسبیل ہے اُسکے پاس پھرتے ہیں لونڈے اور مرد سدا رہنے والے جب تو اُن کو دیکھے خیال کرے کہ موتی بکھرے ہوئے ہیں۔

نمبر ۶

طُوْر۔ وَأَمْدَدْنَاهُمْ بِفَاكِهَةٍ وَلَحْمٍ مِمَّا يَشْتَهُونَ يَتَنَازَعُونَ فِيهَا كَأْسًا لَا لَغْوٌ فِيهَا وَلَا تَأْثِيمٌ وَيَطُوفُ عَلَيْهِمْ غِلْمَانٌ لَهُمْ كَأَنَّهُمْ لُؤْلُؤٌ مَكْنُونٌ۔

ترجمہ اور بہشت والوں کو ہم نے ڈھیر لگا دئے میوے اور کہ جس چیز کو جی چاہے جھپٹتے ہیں وہاں پیالے نہ بکنا ہے اُس میں نہ گناہ میں ڈالنا اور پھرتے ہیں بہشتیوں کے پاس غلمان (چھوکرے) اُنکو بادوں موتی ہیں غلاف میں دھرے ہوئے۔ پھر سورۂ واقعہ میں ہے وَحُورٌ عِينٌ كَأَمْثَالِ اللُّؤْلُؤِ الْمَكْنُونِ إِنَّا أَنْشَأْنَاهُنَّ إِنْشَاءً فَجَعَلْنَاهُنَّ أَبْكَارًا عُرُبًا أَتْرَابًا ترجمہ بہشتیوں کے واسطے گوریاں حوریں بڑی آنکھ والیاں موتی کی مانند خوبصورت۔ ہم نے وہ عورتیں اُٹھائیں ایک اُٹھان پر (یعنی سرِ قد) پھر کیا اُنکو کنواریاں پیار دلانے والیاں ہم عمر۔

نمبر ۷

سورۃ حج اِنَّ اللّٰهَ يُدْخِلُ الَّذِينَ

ترجمہ۔ سب جگت میں جو پوری پورن ہو رہا ہے وہی پرماتما سب کے جاننے لایق ہے وہ سب سے بڑا ہے اور سب سے بڑا یا برابر کوئی نہیں سورج وغیرہ کروں کا سب چلانے والا اور پرکاشک وہی ایک جگدیشر ہے خود کسی کی پرکاش کا محتاج نہیں شرناگتوں کے اگیان کا نواش کرنے والا خود اندھکار سے رہت ہے پرمیشور کے گیان اور اُسکی کرپا کے علاوہ کوئی جیو کبھی شانتی نہیں پا سکتا اُسی پرماتما کو جانکر جیو مرتیو سے گذر سکتا ہے بغیر اُسکی بھگتی اور گیان کے جو جنم مرن سے حاصل ہوتی ہے، اور کوئی مارگ اُس کی پراپتی کا نہیں ہے پرماتما کی پراپتی اصل مکتی ہے اسکے واسطے کوشش کرنا اور اُس کی آگیا کو انوسار چلنا مکتی کا سادھن ہے سب جنجال چھوڑ کر اِس کی طرف موکش کے طالبوں کو دھیان لگانا چاہئے۔

نمبر ۹

स नो बन्धुर्जनिता स विधाता धामानि वेद भुवनानि विश्वा। यत्र देवा अमृतमानशानास्तृतीये धामन्नध्यैरयन्त॥ यजु॰ अ॰ ३२ मं॰ १०

ترجمہ۔ سب منشوں کو یہی نشچے کرنا چاہئے کہ ایشور ہمارا ہی سب کا بندھو دکھ ناشک اور اُتپن کرنے والا یا پالنے والا اور سب جگت کا سوامی منتظم۔ اور گیاتا ہے اُسی کے گیان اور آنند میں رہنے والے جیو موکش کو حاصل کرتے ہیں شُدھ منشوں یعنی پرماتما کو پراپت ہو کر موکش دستھا میں بستے ہیں جہاں دکھ درد وہ کسی پرکار نہیں ہوتا کہ مکت جیو حقیقی شانتی کو تحصیل کرکے اور دنیا اور بھرم سے دور ہو جاتی ہیں وشئے بھوگ وغیرہ خیالات فاسدہ اُن کے نزدیک نہ آ سکتے ہیں، اور نہ وہ اُن کی مذہب میں مبتلا ہوتے ہیں پرمیشور گیان انہیں بکھیڑوں سے اگیان سے آزاد کر دیتا ہے۔

نمبر ۲

नास्य केयज्ञा महेसुता [illegible]

त्र्यम्बकं यजामहे सुगन्धिं पुष्टिवर्धनम्। उर्वारुकमिव बन्धनान्मृत्योर्मुक्षीय मामृतात्॥ यजु॰ अ॰ ३ मं॰ ६०

ترجمہ جو سب منشوں کا نیک مانگ کا گیاتا دوسرا مالک اور بیج بھی ہے اُسی کے ہم شرناگت بدن وہی آتم گیان اور پراکرم اور سکھ دینے والا ہے۔ آتما کی شانتی من کی اُنّتی، بدھی کی ترقی بغیر اُسکے دھیان اور گیان اور ودیا کے نہیں ہو سکتی بغیر اُسکے آشرا لینے کے ہم موت سے نہیں چھوٹ سکتے اس واسطے مکتی کے طالبوں اور مرتیو سے رستگاری کی اچھیا کرنیوالوں کو اُسی سچدانند کی اُپاسنا ضروری اور یہی اُپاسنا مکتی کا ذریعہ ہے اور کوئی نہیں پس ہر ایک طالب مکت کو پارب ہم کی شرناگت ہونا اور اس کی آگیا کا پالن واجبات سے ہے۔

آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ يُحَلَّوْنَ فِيهَا مِنْ أَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ وَلُؤْلُؤًا وَلِبَاسُهُمْ فِيهَا حَرِيرٌ۔ ترجمہ اللہ داخل کریگا یقین لانے اور بھلا ئیاں کرنیوالوں کو باغوں میں بہتی اُنکے نیچے نہریں۔ گہنا پہنایا جائیگا اُن کو وہاں کنگن سونے کے اور موتی۔ اُن کی پوشاک ہے وہاں ریشم کی۔

پھر سورۂ واقعہ میں ہے يَطُوفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُخَلَّدُونَ بِأَكْوَابٍ وَأَبَارِيقَ وَكَأْسٍ مِنْ مَعِينٍ الخ

ترجمہ اُن کے پاس لڑکے (غلمان) سدا رہنے والے آبخورے اور کوزے اور پیالے ستھرے شراب کے لئے ہوئے سر نہ دکھے جس سے اور نہ بکنا لگے اور میوے اور گوشت پرندوں کا جس قسم کا جی چاہے۔

## بہشت کی بابت علمائے اسلام وغیرہ کی رائے

نمبر ا۔ علی بن ابراہیم از حضرت امام رضا روایت کردہ کہ از جملہ بہائم کہ داخل بہشت میشوند خر ازگوش رحنا بلعم است و سگ اصحاب کہف" (دیکھو تفسیر لوامع التنزیل صفحہ ۹ ۳۴ لاہور جلد اول)

نمبر ۲۔ اور حضرت کا شتر بھی جنت میں جاویگا۔ دیکھو معارج النبوۃ صفحہ ۳۹۹ و ۴۰۰ ذکر معجزات باب ۲

نمبر ۳۔ اور فرقہ نظامیہ کے مسلمان یہ بھی فرماتے ہیں کہ سانپ بچھو چگادڑ وغیرہ بھی بہشت میں جاوینگے (دیکھو غنیۃ الطالبین)

نمبر ۴ حافظ۔ چو طفلاں تا کے اے زاہد فریبی
بسیب بوستان و جوئے شیرم
پدرم روضۂ رضوان بدو گندم بفروخت
نا خلف باشم اگر من بجوئے نفروشم

نمبر ۵ قدسی۔ تو طلبے و ما و باغ بہشتم سیکی حور
نے خواہم بہشت نعمت دیدار سیخواہم

نمبر ۶ عرفی۔ عون نعمت عشق تو قائم ز نعیم
چوئے شیر شناسم نہ طارم انگور

تو و عشق طوبے ما و قامت دوست
فکر ہر کس بقدر ہمت اوست

نعمت فردوس ابدرا ارزکے دوست
قیمت ہر کس بقدر ہمت والا اوست

الیضاً۔ بہر نعیم بہشت طاعت اسلام و مکن
بر لب جیحون خطاست چشم بانم داشتن

نمبر ۷ حالی۔ بہشت اور ارم سلسبیل اور کوثر
پہاڑ اور جنگل جزیرے سمندر
اسی طرح کے اور بھی نام اکثر
کتابوں میں تیرے ہیں برابر
یہ جنتک نہ دیکھیں کبھی کر یقین پر
کہ یہ آسمان پر ہیں یا ہیں زمین پر

نمبر ۸ ملا حسین صاحب۔ ایہا الاخوان تا چند انتظار آن نگار رہ نما ہاں فردوس مے خوہند الاولیا و انبیا

نمبر ۹ مولانا جلالی۔ تن بہشتی ست ہر مطلبے باز نازرا | میکند جرعت دو خلد جبیں سائی را

نمبر ۹۔ آنریبل مولوی سر سید احمد خان صاحب بہادر تفسیر القرآن فرماتے ہیں کہ یہ سمجھنا کہ حقیقت بہشت کی یہی باغ اور حریں اور موتی کے اور چاندی اور سونے کی اینٹوں کے مکان اور دودھ و شہد و شراب کے سمندر اور لذیذ میوے اور خوبصورت عورتیں اور لونڈے ہوں یہ سمجھنا کہ جنت مثل ایک باغ کے پیدا کی ہوتی ہے۔ اُس میں سنگ مرمر کے اور موتی کے جڑاؤ محل ہیں

اگرچہ ہمارا ارادہ نہیں تھا کہ قرآن سے تاروپود کریں مگر کیا جاوے اب تو الہامی ارشاد ہے اور اس کی بھی آپ کی طرف سے بنیاد لہذا نجات قرآنی اور ویدک مکتی کا مقابلہ کراتے ہیں۔ اور بہشت اسلامی کا نقشہ بتلاتے کہ حق پسندوں کو معلوم کہ مقرون کون ہے اور ملعون کون۔ تقی کون ہے اور شقی کون۔

## مقابلہ اور موازنہ وید و قرآن

### نجات قرآن

**نمبر ۱**

سورۃ نسا۔ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَنُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا لَهُمْ فِيْهَآ اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ وَّنُدْخِلُهُمْ ظِلًّا ظَلِيْلًا۔

ترجمہ۔ جو لوگ یقین لائے اور کی نیکیاں اون کو ہم داخل کریں گے باغوں میں جن کے نیچے بہتی نہریں وہ پڑے وہاں ہمیشہ اون کو وہاں عورتیں ہیں ستھری اور اون کو داخل کرینگے گھنی چھاؤں میں اور ایسا ہی سورۃ رحمن میں ہے کہ سب باغوں میں بہشتیوں کو ملیں گی نیک عورتیں گوریاں خیموں میں رہنے والیاں جن کو اُن سے پہلے کسی آدمی وغیرہ نے نہیں بیاہا یا قوت اور مرجان کی مانند خوبصورت۔ یہ اُنکے حسن کی تعریف ہے۔

**نمبر ۲**

سورۃ دخان۔ اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ مَقَامٍ اَمِيْنٍ فِيْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ يَّلْبَسُوْنَ مِنْ سُنْدُسٍ وَّاِسْتَبْرَقٍ مُّتَقٰبِلِيْنَ كَذٰلِكَ وَزَوَّجْنٰهُمْ بِحُوْرٍ عِيْنٍ يَدْعُوْنَ فِيْهَا بِكُلِّ فَاكِهَةٍ اٰمِنِيْنَ۔

ترجمہ بے شک ڈر والے گھر میں ہیں چین کے باغوں میں اور چشموں میں پہنے ہیں پوشاک ریشمی پتلے اور گاڑھے ایک دوسرے کے سامنے ایک طرح اور بیاہ دیں ہم نے انکو حوریں بڑی آنکھ والیاں منگواتے ہیں ہر میوے جمع خاطر سے۔

**نمبر ۳**

سورۃ النبا اِنَّ لِلْمُتَّقِيْنَ مَفَازًا حَدَآئِقَ وَاَعْنَابًا وَّكَوَاعِبَ اَتْرَابًا وَّكَاْسًا دِهَاقًا لَا يَسْمَعُوْنَ فِيْهَا لَغْوًا وَّلَا كِذّٰبًا جَزَآءً مِّنْ رَّبِّكَ عَطَآءً حِسَابًا۔

ترجمہ۔ بیشک ڈر والوں کو مراد ملتی ہے باغ ہے اور انگور اور نوجوان عورتیں ایک عمر کی سب اور پیالہ چھلکتا نہ سنینگے وہاں بکنا اور مکرانا بدلہ دیا تیرے رب نے ۔۔ باحساب ہے۔

**نمبر ۴**

سورۃ صافات اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ رِزْقٌ مَّعْلُوْمٌ فَوَاكِهُ وَهُمْ مُّكْرَمُوْنَ فِيْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِيْنَ يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِكَاْسٍ مِّنْ مَّعِيْنٍ بَيْضَآءَ لَذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ لَا فِيْهَا غَوْلٌ وَّلَا هُمْ عَنْهَا يُنْزَفُوْنَ وَعِنْدَهُمْ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ عِيْنٌ كَاَنَّهُنَّ بَيْضٌ مَّكْنُوْنٌ۔

ترجمہ مگر جو بندے اللہ کے ہیں چنے ہوئے انکو روزی ہے مقرر میوے اور اُن کی عزت ہے باغوں میں نعمت کے تختوں پر ایک دوسرے کے سامنے پھرتے ہیں اُن کے پاس پیالے ستھری شراب سفید رنگ مزہ دیتے پینے والوں کو نہ اس سے سر پھرتا ہے اور نہ اُس میں بہکتے ہیں اور اُنکے پاس نیچی نگاہ والیاں بڑی آنکھ والیاں گویا وہ انڈے ہیں چھپے ہوئے۔

**نمبر ۵**

سورۃ طور۔ اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ جَنّٰتٍ وَّنَعِيْمٍ فٰكِهِيْنَ بِمَآ اٰتٰهُمْ رَبُّهُمْ وَوَقٰهُمْ رَبُّهُمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓئًا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ مُتَّكِـِٕيْنَ عَلٰى سُرُرٍ مَّصْفُوْفَةٍ وَزَوَّجْنٰهُمْ بِحُوْرٍ عِيْنٍ۔

### ویدک مکتی

**نمبر ۱**

येयज्ञेन दक्षिणया समक्ता इन्द्रस्य सख्यममृतत्वमानश। तेभ्यो भद्रमङ्गिरसो वो अस्तु प्रतिगृभ्णीत मानवं सुमेधसः। ऋ० अ० ८ अ० २ व० १ मं० १।

ترجمہ۔ گیان، دویکیہ اور آتما روپ پیمبر کی پرمیشور کو دان دینے سے جو موکش سکھ میں برسن ہوتے ہیں پرمیشر کی مترتا (عبادت و دھیان) و آگیا پالن سے ہی موکش سکھ پراپت ہوتا ہے اور موکش والے جیوں کے واسطے سب عالی سکھ ہوتے ہیں اُن جیوں کو پران کی بدھی کو اتنت سکھ پانیوالے ہوتے ہیں اور تمام نکت جیوں میں نہایت پریم ہوتی ہے اور اُنکا پرماتما کے ساتھ اسنہ ہوتا ہے۔ اور وہ سب آپس میں ایک دوسرے کو دیکھتے اور ملتے ہیں۔

**نمبر ۲**

यत्र कामा निकामाश्च यत्र ब्रध्नस्य विष्टपम्। स्वधा च यत्र तृप्तिश्च तत्र माममृतं कृधीन्द्रायेन्दो परि स्रव। ऋ० मं० ९ सू० ११३ मं० १०

ترجمہ سچدانند روپ پرماتما کو پا کر سب کامنا اور ابھلاشا جو ہوتے ہیں اُسکے کامل جلال سے ہی پراپت اور اسی کے شدہ گیان پورن ترپتی ہوتی ہے۔ اُس گیان کی ورشٹ بابک کے مانند اور اُسی کو پا کر ایک اسی کی کرپا سے دکھ کا دوارن ہوتا ہے۔ مکت کا داتا نجات کا مالک اُسکے سوا کوئی نہیں جب جیو سچے پریم سے اُسکی آگیا پالن کرتا ہے تب موکش کا بھاگی ہوتا ہے اور کسی طرح سے نہیں۔

**نمبر ۳**

यत्रानन्दाश्च मोदाश्च मुदः प्रमुद आसते। कामस्य यत्राप्ताः कामास्तत्र माममृतं कृधीन्द्रायेन्दो परि स्रव। ऋ० मं० ९ सू० ११३ मं० ११।

ترجمہ۔ جگدیشور میں ہی سمپورن آنند اور تمام ہرش اور کمال پرسنتا میں سب کامنا اُسی کی آگیا پالن سے پراپت ہوتے ہیں راحت کامل کے لئے جیسا دوسرا نام موکش ہے سب کو اُسی کی آگیا پالن کرنی چاہئے کیونکہ دکھوں سے چھوٹنا سوا نجات کسی طرح نہیں سکتا۔

**نمبر ۴**

यत्र ज्योतिरजस्रं यस्मिँल्लोके स्वर्हितम्। तस्मिन्मां धेहि पवमानामृते लोके अक्षित इन्द्रायेन्दो परि स्रव। ऋ० मं० ९ सू० ११३ मं० ७

ترجمہ اے دیا آدمی کلیشوں کے ناش کرنے والے شدہ سروپ پرما آنند دایک پرماتمن جہاں تیرے جلال میں تیرے گیان کی بیاپکتا ہے جس گیان سے لوگ سب حرا چرنجی حالتوں کا گیاتا ہے اُس اپنی اپار شکتی سے اپنے اُپاسک کو اپنے گیان میں استھر کیجئے تا کہ وہ جنم مرن سے رہت کر تیری اناشی معرفت کو پراپت ہو۔ پربھو تیری دیا ہی کرپا سب کی کلیان دایک ہے۔

**نمبر ۵**

वेदाहमेतं पुरुषं महान्तमादित्यवर्णं तमसः परस्तात्। तमेव विदित्वाति मृत्युमेति नान्यः पन्था विद्यतेऽयनाय। यजु० अ० ३१ मं० १८

پھر صفحہ ۵۷ کے حاشیہ پر لکھا ہے جنم ساکھی میں لکھا ہے کہ بابا نانک مدینہ منورہ میں گئے اور
قاضی رکن الدین سے گفتگو ہوئی اور وہ گفتگو سندھی زبان میں جتنیں ہیں اور لکھا ہے کہ روم
میں سلطان حمید قارون کو نصیحت کی جو نصیحت نامہ بھی ہندی زبان میں ہے۔ اور لکھا ہے
کہ آسمانوں پر گیا۔ تردید۔ تمہاری تاریخوں میں بھی ہزاروں باتیں دور از عقل و فکر
و دور از صحیح ہیں اور وہ مذہب اسلام کے بطلان کے لئے ایک اظہر من الشمس علامت ہے۔ مدینہ میں
جانا کوئی دور از عقل بات نہیں اور نہ قاضی سے مباحثہ کیونکہ اب بھی وہاں صدہا انگریز
جاتے ہیں بلکہ ہمارے مہربان دوست لالہ گنگا رام پرشاد صاحب راجواہی ناواقفی کے
سبب مسلمان ہو گئے تھے وہاں سے پھر کر یہاں حاجی بن کر آئے بلکہ مصر وغیرہ کو بھی دیکھ آئے
مگر یہاں آنکر آریہ بھائیوں کی ہمت سے پھر پرایشچت کرا کر مسلمان سے ہندو اور ہندو سے
آریہ بنائے گئے اور ست دھرم میں لائے گئے اور قوم نے بڑی خوشی سے سویکار کیا
ہاں اگر ہندی کے بیتوں پر اعتراض ہے تو اس کا جواب کہ جب مردانہ جی رباب بجاتے
تھے تب باباجی موزون عبارت میں بھجن کہا کرتے تھے پس اگر قاضی سے مباحثہ ہوا ہو
یعنی بول چال بصورت منظوم بھی اور اس نے وہی جواب دئے ہوں تو تعجب ہی کیا ہے جس
طرح ہندوستان میں لوگ عربی جانتے ہیں اسیطرح عرب میں بھی اگر ہندوستانی جانتے
ہوں تو کیا تعجب ہے۔ اور شاید وہ قاضی بھی کوئی ہندی نژاد ہو اعرابی نہ ہو غرضیکہ یہ کوئی
قابل اعتراض بات نہیں ہے۔ اسی طرح قارون کو بھی نصیحت کرنا قابل اعتراض نہیں کیونکہ
بادشاہوں کے پاس بھی مترجم ہوتے ہیں اور ہمیں یقینی طور سے معلوم ہوا ہے کہ باباصاحب
ہندی۔ فارسی جانتے تھے اور ساکھی میں اگر عربی بھی جان گئے ہوں تو وہ بھی جائے
اعتراض نہیں اور ان کا عرب میں جانا تو خود تواریخ سے ثابت ہے۔
باقی رہا آسمانوں پر جانا اس کو ہم نہیں مانتے اور نہ اس کا بابا صاحب کے کسی واک سے پتہ ملتا ہے
اور نہ کسی معتبر جنم ساکھی میں اس کا مذکور ہے۔ اور بفرض محال اگر مان بھی لیں تو بھی اس کا
درجہ معراج محمد سے کسی طرح کم نہیں ورنہ اس سے کم اعتبار ہے اگر وہ صحیح ہے تو یہ بڑا درجہ
بڑھکر ورنہ ہر دو بے بنیاد وہمی۔ ذرہ بتلاؤ تو سہی کہ وہ کس طرح قابل تسلیم ہے اور یہ قابل
تسلیم نہیں افسوس کہ زمین سے آسمان تک سیڑھی لگا کر جانا اور آسمان سے براق کا آنا اور پھر
سواری براق حضرت کا زمین سے آسمان پر جانا اور خدا سے ملاقات فرمانا تو بالکل عقل کے
مطابق ہے مگر باباصاحب کا آسمان پر جانا اور سیر فرمانا دور از عقل ہے واہ شیخ جی کی عقل
اور اس پر معراج احمدیہ۔ بہوت ہے شیخ جی عقل کے ناخن لیجئے۔ اور دور از عقل باتوں والے
مذہب سے پہلو تہی کیجئے۔
بہلا جن گوروؤں نے سکھ لئے ایسے کام کریں وہ بت پرستی کر سکتے ہیں انہوں نے دیوی کی پرستش
نہیں کی ہاں ہوم ضرور کیا اور ہوم کرنا بت پرستی نہیں ہے اور متبرک اگر ہے تو نوح نے
جو ہوم کیا اس کی نسبت کیا کہو گے۔ دیکھو پیدائش ۸۔ آیت ۲۰ سے ۲۲ تک۔
و ملی نے جو ہوم کئے اس کی نسبت کیا کہو گے (دیکھو توریت احبار پہلا اور گنتی باب ۱۰)
و ابراہیم کا اپنے بیٹے کی قربانی اور ہوم توریت (پیدائش باب ۲۲۔ آیت ۱ سے ۴ تک)
بنی ہارون کا ہوم کرنا (احبار باب ۱۶۔ آیت ۱۷ سے ۲۳ تک)
خدا کے ہوم اور قربانیاں (تواریخ کی کتاب باب ۲۹۔ آیت ۱ سے ۳۶ تک)
حضرت میر کی نسبت بلکہ ہوم کرنا ایک نیک کام ہے ہاں خود کشی یا کسی جاندار کو ہوم میں ڈالنا
منع ہے اور جو شیلی اسلام کے بھی برا ہے مگر پہلے بنیوخ کیا ہے تمہارا اختیار ہے جس
القاب سے ملقب کرو مگر گوبند سنگھ جی ہر طرح پرماتما کے بھگت اور شرک سے نفرت کرنیوالے تھے
یہ قول ان کی کسی مورتی و دیوی کی تعریف میں نہیں ہیں کیونکہ اس کو وہ بالکل نہیں مانتے تھے۔ بلکہ
قدرت قادر کی تعریف میں ہیں چنانچہ نانک جی کا ارشاد ہے جو جن دیوی دیوتا تیوہر پھیر ذرہ جھوٹ

نانک جیسے بچھڑو انہیں جو موت کسوت)
اسی طرح ایک شخص شرعی مولویوں نے انہیں مجبور کرنا چاہا کہ تم مسجد میں چلو مصلے پر بیٹھ نماز پڑھو
قرآن پر عمل کرو سنت کراؤ۔ روزہ رکھو کلمہ پڑھو کعبہ کی طرف سجدہ کرو تسبیح پھیرو اور مسلمان بنو
بابا نانک جی نے ایسا انکو جواب دیا کہ مہر خموشی انکے منہ پر لگادی شبد ستیت۔ صدق
مصلے۔ حق حلال قرآن۔ شرم سنت شیل روزہ ہو رہ مسلمان کرنی کعبہ سچ پیر کلمہ کرم نواج
تسبیح ستیت تسہاوسے نانک رکھے لاج۔
یعنی مہربانی کرنا غریبوں پر یہی میری مسجد ہے صدق رکھنا یہی میرا مصلا ہے حق حلال
یعنی اپنی نیک کمائی سے کھانا یہی میرا قرآن ہے گناہوں سے شرم کرنا ڈرنا یہی سنت
یعنی ختنہ کرانا ہے۔ نیک عادت یہی میرا روزہ ہے اور باتیں مسلمان جانیں ہمیں کچھ بھی
غرض نہیں ہم فقیر ہیں۔
کرنی یعنی عمل کمانے یہی میرا کعبہ ہے۔ اور سچ بولنا یہی میرا کلمہ ہے بخشش کرنا یہی میری
نماز ہے۔ اخلاق کا سنوارنا یہی میری تسبیح ہے اس کے سوا مسجد اور مصلے اور قرآن
اور ختنہ اور روزہ اور کعبہ اور کلمہ اور نماز اور تسبیح سے پرمیشر ہمیں بچاوے ہمیں کوئی
ضرورت نہیں۔ ہم بت پرست اور کفر کے بندے نہیں بننا چاہتے یہ باتیں مسلمانوں کو مبارک ہوں

## باب ہفتم
## نجات کا مقابلہ

غلام احمد ص ۴۶ سے ۵۰ تک۔ اب ہم اپنی کلام کیطرف رجوع کر کے کہتے ہیں کہ وید سرکار و حامی
اور محبت الہیہ تک پہنچانے سے قاصر و عاجز ہے اور کیونکر عاجز و قاصر نہ ہو وہ وسایل جن سے یہ نعمتیں
حاصل ہوتی ہیں یعنی طریقہ حق خداشناسی معرفت الہی بجا آوری اعمال صالح و تحصیل اخلاق مرضیہ
و تزکیہ نفس و رزائل بعیان سب معارف کے صحیح اور حق طور پر بیان کرنے سے وید بالکل محروم ہے
کیا کوئی آریہ صفحہ زمین پر ہے کہ ہمارے مقابل ان امور میں وید کا قرآن شریف سے مقابلہ کر کے
دکھلاوے۔ اگر کوئی زندہ ہے تو ہمیں اطلاع دے اور جس امر میں امور دینی سے چاہے اطلاع دے
تو ہم ایک رسالہ بالتزام آیات بینات و دلائل عقلیہ قرآنی تالیف کر کے اس غرض سے شائع
کر دیں گے کہ اس التزام سے وید کے معارف اور اس کی فلاسفی دکھائی جاوے۔ اور اس تکلیف کشی کے
عوض میں ایسے وید خوان کے لئے ہم کسیقدر انعام بھی کسی ثالث کے پاس جمع کرا دیں گے۔ جو غالب
ہونے کی حالت میں اس کو ملیگا۔ شرط یہی ہے کہ وہ ویدوں کو پڑھ سکتا ہو تا ہمارا وقت کو ضائع نہ کرے
جاننا چاہئے کہ جو شخص حق سے اپنے تئیں دور رکھا وے اسکو ملعون کہتے ہیں اور جو حق کے حاصل
کرنے میں اپنے نفس کی آپ ہی دکھ سے اسکو معذور کہتے ہیں اب ہمارے مقابل پر معذور یا ملعون بننا
آریوں کے ہاتھ میں ہے اگر کوئی ناتمیز آریہ جو ویدوں کی حقیقت سے بیخبر رکھتا ہو موازنہ
و مقابلہ وید و قرآن کی نیت سے تین ماہ کے عرصہ تک میدان میں آگیا اور ہمارے طرز سے رسالہ
بحوالہ آیات و دلائل قرآنی تالیف ہو کر وید کی شرتیوں کے رو سے اس کو رد کر کے دکھلا دیا تو اس نے
وید اور وید کے پڑھنوں کی عزت رکھ لی۔ اور معذوروں کے معزز خطاب سے ملقب ہو گیا۔ اگر اس عرصہ
میں کسی وید دان نے تحریک نہ کی تو وہ خطاب معذوروں کے مقابل میں ہے سب نے اپنے لئے قبول کیا۔
تردید۔ اگرچہ ہم آپکی زبان درازیوں کی اصلیت کو اچھی طرح تکذیب براہین احمدیہ میں طشت از بام
کر چکے ہیں اور قرآنی تعلیم و حقایق کا بہت کچھ بخیہ ادھیڑ کرنا ناظرین کے آگے دہر چکے ہیں مگر ابھی
آپکے دماغ میں مرزودی پیسہ موجود ہے جس کی سرزنش کرنا ہمارا اصلی مقصود ہے۔ اگرچہ آریہ
بھائی آپکے دولتخانہ قادیان میں بھی حاضر ہیں اور آپ کی بات بات بلکہ تمام وید متاسکے نظر
مگر آپ غفلت سے بیدار ہو جیئے اور باوجود موجودگی آفتاب عالم اسکے اندھا دہند کار روائی نہ کیجئے۔

باکھا بھئے تاں لکھئے لیکھے ہوئے وناش

اگر مدد و ہو تو صد یا تھ ہی جا وے اور عاد با تذ بنئیے وناش ہوتا ہے اس لیے وہ عاد دو نہیں بلکہ سرب بیاپک ہے اور وہ اصل ارشاد وید مقدس کا یہ ہے۔

वेदाहमेतं पुरुषमहान्त मादित्यवर्णं तमसः परस्तात् त्वमेववदित्वा मृत्युमेती नान्यः पन्था विद्यते नानया। य॰ अ॰ ३१ म॰ १८

غلام احمد ۹ ۔ بابا نانک صاحب تو سب پورانوں اور شاستروں کو وید کی طرح ایشرکرت یعنے خدا کا کلام ہی جانتے ہیں جیسا کہ وہ اپنے گرنتھ میں لکھتے ہیں قدرت بید پوران کتیباں قدرت سرب بیچار یعنے بید پوران شاستر سب خدا کا کلام ہی ہے۔

تردید۔ اگرچہ پوران کا بھی مثل قرآن کے کذب البیان ہونا صدہا دلائل سے ثابت ہے اور خود ہی لائق فاضل پنڈت بھی آریہ سماج کے ست اپدیش سے ہزاروں پرانوں سے دست بردار ہو بیٹھے ہیں۔ پرانوں کی بابت ایک سالہ پوران پرکھیا ہمارے ایک مہربان تیار کرنے والے ہیں پس اس وقت ہم پورانوں کی تردید چھوڑ کر اصل مطلب کی طرف رجوع کرتے ہیں کہ بابا صاحب نے گرنتھ میں اکثر جگہ وید کی عظمت تحریر کی ہے اور بیسیوں جگہ اسکو ایشور کرت کہا ہے چنانچہ نمونہ کے واسطے چند شہادتیں عرض کرتے ہیں۔

(۱) اسنگھ گرنتھ مکھ وید ماٹھ ۔ (رجب جی)

(۲) اوہنگ بھال یتنے وید کمن اک بات ۔ سہنس اٹھارہ کہن کتیباں اصلوں اک دہات (رجب جی)

(۳) گاون تندہ توں پنڈت پڑھن رکھیشر جگ جگ بیدان نالے (رجب جی) پوڑی ۲۰۔

(۴) جت بہار دھیرج سنیار ہو آہرن مت وید ہتیار ۔ (رجب جی)

(۵) تم سب ہی تے رہت نرالم ۔ جانت بید اور عالم ۔ (ارو داس محلہ ۱۰)

(۶) وید و ہمن نام ادتم سو سنی ہیں پھیریں جوں بیتیا لیا کتنا تک جن یہ بچیا کو ڈالگے تن تم کچو نا مبار فتنا جی

(۷) گور مکھ پرچی بید بیچارے ۔ گور مکھ بیجے اتر تی تلئے (سدہ گوسٹ)

(۸) ۔ جا ئے بید ہوت سچیار ۔ پڑھئے گوڑہے تت بچار ۔

بہا و بھگت کر پنج سداوے ۔ نوہ نانک مو کش انتر پاوے

(۹) ایک ونغار وید پرمی ۔ گورمکھ نا وتگ گور مکھ وید ناگ گور مکھ رہیا کا کائی ریوڑی (جپ جی)

(۱۰) چار وید جو ساچی جانے کہانیں جا پتکان ۔

اب مقام غور ہے کہ جب بابا صاحب ویدوں کی اسقدر تعظیم و تکریم کرتے ہیں تو اس کے واکیہ ان سب کے مخالف کس طرح ہو سکتے ہیں جبکہ وہ خود تردید بھی کرتے ہیں۔ ویل نہ پایا پنڈتاں جے ہووے لیکھ پران۔

اس واسطے ہم مناسب سمجھتے ہیں کہ اس کا صحیح صحیح ارتھ بیان کریں اور وہ یہ ہے قدرت بید پران کتیباں قدرت سرب بچار یعنے قدرت کا ہی بیدوں اور دیگر پورانے کتب یعنے براہمن گرنتھوں میں سب بچار ہے ایشور کی قدرت کے سوا اُن میں جھوٹے قصہ کہانی نہیں ہیں۔

غلام احمد ۔ ۷ ۔ یہیں حبیب بابا نانک صاحب بتعلیم قرآن شریف خدا کو خالق اور رب العالمین ہونے پر ایمان لے آئے تھے اور ویدوں کی ایسی تعلیموں کو انہوں نے یکلخت چھوڑ دیا تھا جو صاحبوں کی خدمت میں جو نانک صاحب کے سکھ ہو کر کشن سنگھ بشن سنگھ تارا سنگھ بھگوان سنگھ وغیرہ نام لکھواکر پھر اپنے گورو کے گرنتھ سے باہر چلے جاتے ہیں با ادب تمام عرض کرتے ہیں کہ وہ بھی ویدوں کی ایسی تعلیموں سے دست کش ہو جائیں۔

آریہ۔ نانک جی نے کہیں بھی قرآن کی تعلیم کو قبول نہیں کیا بلکہ ہمیشہ اس کی تردید کرتے رہے ہاں انکے تردید کرنے کا عام انداز ڈھنگ تھا اور نہ گورنمنٹ برطانیہ کے عہد معدلت مہد جیسی اسوقت آزادی تھی اسلامی بادشاہوں کے گروں کے زمانہ تھے اسیواسطے وہ عمومًا صلح کل مسائل پر بحث کرتے تھے

ہاں اکثر جگہ صداقت باطنی کے سبب ہستی کا اظہار بھی مسلمانوں کے ساتھ اس عمدگی سے کیا کہ ان کے طویلے پہلانے ست دہرم کو وہ کبھی ہاتھ سے نہ جانے دیتے تھے مکہ کی بابت جو کچھ انہوں نے مردانہ کو کہا اور اسنے دین محمدی سے دست کش ہو کر عمل کیا اور ایمان لایا۔ وہ کیا کافی ثبوت اُن کے آریہ ہونے کا نہیں ہے۔ بحالت واپسی از عرب مردانہ جنم کا مسلمان حال خالصہ دہرم کا پیرو بمقام خوجہ مر گیا۔ باباجی نے وہاں ہی اسکا بسم انت سنسکار کیا اور جلادیا۔ چنانچہ مفصل ذکر اسکا جنم ساکھی میں موجود ہے پھر گرنتھ میں ہے۔

نمبر ۱۔ سنگھ کو ہرا پار کو رہے پھرین سا سنگھ ملیچھ مل پکر کھائیں ۔ (رجب جی)

نمبر ۲ ۔ مٹی مسلمان کی پیڑی پئی کمہار گھڑ بھانڈے اٹاں کیاں جلتی کرے پکار

نمبر ۳ ۔ دشت جتی زکھ آت اِت پاتا ۔ سگل ملیچھ ہردن رنگ گھاتا

نمبر ۴ ۔ مو ر چھیا نج گورے کرے ۔ سبھ ہیرین کو آنچ سنگرے ۔

نمبر ۵ ۔ سیوک سکھ ہمار تائیے ۔ جن جن شترو ہمار تائے (ارو داس محلہ ۱۰)

جنہوں نے مسلمانوں کو بھی اپنی صحبت سے آریہ یا خالصہ دھرم پر چلایا جنہوں کے صدہا مسلمانوں قاضیوں کو مباحثہ سے قائل کرایا۔ جنہوں نے مسلمانوں کو آگ میں جلایا۔ جن کے ست اپدیش سے کئی محمدیوں نے خالصہ دہرم پر ایمان لایا جنہوں نے مسجدوں کو مت گڑھ بنایا کیا معاذ اللہ وہ مسلمانوں کی طرح اعمال عبادت ادا کرتے تھے !!!

نہ کہ صدہا مسلمانوں کو حرکت بیجا کی نماز چھڑادی۔ نوگ کی لذت چکھادی خونخواری اور گوشتخوری مٹادی۔ بلکہ یہانتک کہ مسلمانوں کو نانک بخش و غلام داس درمیان سنگھ وسلامت بنایا اُن کی نسبت ایسے گمان ایں خیال است و محال است و جنوں۔

غلام احمد ۔ ۸ ۔ تو پھر خواہ مخواہ ایک ٹوکرا گیسوں کا سر پر اٹھائے رکھنا اور حرارت اور عفونت کی تکلیفیں اٹھانا ضرور نہیں کیا ہے۔

تردید۔ یہ آپ کی تعصبانہ حرارت اور الہامی عفونت ہے جو خواہ مخواہ جہالت و نادانی کے سبب دل دکھانے کو برا نہیں سمجھتے جو تجب نہ جاجو راہ بے پرفش درہم کشدد کو راست چونکہ آپ علم حکمت وغیرہ سے سراسر محروم ہیں اسواسطے میں آپکو رسالہ کیسوں کے فوائد مطبوعہ قانونی ہند ۱۸۸۹ء کی طرف متوجہ کرتا ہوں کہ دیکھئے کہ قانون قدرت اور حکمت نظری وعمل کے رو سے کیسوں میں کتنے فوائد ہیں اور اسمیں کیا کچھ حکمتیں ہیں میں آپ کو ایک موٹی سی بات بتلاتا ہوں جسکو آپ غالبًا اچھی طرح سمجھ سکتے ہونگے۔

کہ افغانستان و پنجاب یا ہند کے وہ مسلمان جو سر بالکل مونڈتے ہیں غور فرمایئے کہ دماغ کتنے گنجے ہو رہے اور کیا جہالت و نادانی کے پیچے میں مبتلا ہیں۔ باقی رہے بلوچستان یا غزنی کے مسلمان انہیں سے گنجے النادر کالمعدوم ہیں اور سکھوں میں تو بالکل نہیں ہیں۔ آپکے سید بھی اکثر سر پر بال رکھتے ہیں اور اسکو فخر سمجھتے ہیں (دیکھیں گلستان سعدی کے بابا ولی کی حکایت) پھر سورہ روم قرآن میں ہے فطرت اللہ التی فطر الناس علیہا لا تبدیل لخلق اللہ ذالک الدین القیم ولکن اکثر الناس لا یعلمون۔ ترجمہ دہی بناوٹ اللہ کی جس پر بنایا لوگوں کو بدلنا نہیں اللہ کے بنائے کو یہی ہے دین سیدھا لیکن بہت لوگ نہیں سمجھتے تم قرآنی تعلیم سے بھی آگاہ نہیں ہو افسوس تحفۃ الہند مطبوعہ فاروقی دہلی۔ بعضے ہندو نانک پنتھی یہ گمان کرتے ہیں کہ ہم شرک سے خالی ہیں اور ہمارے بابا نانک اور دوسرے گورو۔ انہوں نے شرک نہیں کیا اور بابا نانک کے کلام میں توحید کا بیان بہت ہے۔ سو اس کا جواب یہ ہے کہ اگر بقول تمہارے بابا نانک نے شرک نہیں کیا لیکن مشرکوں سے بیزار ہو کر علیحدہ کیوں نہیں ہو گیا۔

تردید۔ آپ اصلیت سے قطعًا واقف ہیں بابا صاحب نے شرک بالکل نہیں کیا وہ مشرکوں اور محمدیوں سے بالکل بیزار ہے چنانچہ فرماتے ہیں۔

ایک چھوڑیا جو دو جے لگے تو ویسے سو وسنجارنیا۔

آخر میں اُنے نانک تیرے شبد بھی قرآن شریف کی اس آیت کے سراسر مطابق زبان سے نکل گیا ہے وہ آیت یہ ہے اَلحَمدُ لِلّٰهِ رَبِّ العَالَمِینَ ہ

**تردید** افسوس مسلمان آپ کی عقل پر قربان کیوں نہیں ہوتے آپکو اگر محمد صاحب کا قائم مقام بنا دیویں تو اس میں اُن کی فلاح دارین و سعادت کونین ہے کیونکہ منشا رعبارت کو سمجھنا آپ ہی کا کام ہے جس کا حد و پایان نہیں۔ اس سکی ہانکنے سے مطلب کیا حاصل ہوا۔ حضرت قدرت نے کیسے وجود بخشا کسکو۔ اور کس طرح۔ آیا۔ روح کو جسم میں لانا یا روح کو نیست سے ہست بنانا۔ اور قدرت فانی ہے یا جاودانی اور خدا ہے یا خدا سے جدا۔

اگر روح کو جسم میں لانا کہو تو درست ہے کیونکہ روح جسم کے بننے سے پہلے موجود تھی اور اگر روح کو نیستی سے ہست بنانا کہو تو سراسر یا دعویٰ مردود ہے اور اگر قدرت جاودانی ہے تو وہ نہیں ہو سکتی اور اگر فانی ہے تو جاودانی نہیں۔ پس حالت اول میں اس کا فعل بھی فانی نہ ہوگا۔ محض قدرت سے وجود بخشنا صاف ظاہر کرتا ہے کہ قدرت میں سے نکالکر جسم بخشا تو اسکے ہم قایل ہیں بایں شرط کہ قدرت روح بلحاظ قدامت و چیتن ہونے کے اور مادہ بلحاظ ہیولیٰ ہونے کے ہمیشہ سے موجود تھا ورنہ اگر قدرت کچھ چیز نہیں ہے اور نہ اُسمیں جسم تھا تو نہ کیسطرح بن سکتا ہے اور نہ وجود حاصل کر سکتا ہے۔

روح کا وجود بخشنا ایسا مبہم امر ہے جیسے کوئی کہے کہ فلانے سو جانے کو آنکھیں دیں حالانکہ محال ہے۔ روح خود زندگی ہے جو کہ کبھی اور کسی حالت میں مردہ نہ تھی یا جڑہ نہ تھی اور نہ ہو سکتی ہے اگر خدا نے قدرت سے اُسے وجود بخشا تو پہلے قدرت میں وہ زندگی ہوگی ورنہ وجود مفقود ہے جیسے بانجھ کا بیٹا یا آکاش کے پھول اور قدرت میں زندگی کا ہونا تین حال سے خالی نہیں یا وہ زندگی قدرت تھی یا خدا تھی یا خدا سے جدا تھی۔ بفرض اول اگر وہ قدرت تھی اور خدا میں تھی تو کوئی غیر چیز جو کہ ہو وہ کسی غیر میں ہوکر وجود نہیں ہوتی پس روح قدرت نہیں ہے

بفرض دوم نہایت مکروہ خیال ہے اور باعث گمراہی و ضلال پس روح خدا نہیں ہے۔

بفرض سوم اگر خدا سے جدا ہے تو ضرور کوئی غیر چیز ہے اور قدرت میں ہے مگر قدرت نہیں ہے جو اُسکے قبضہ میں ہے مگر خدا نہیں اور بیشک اُسیکا نام روح ہے کیونکہ وہ ازلی و ابدی خدا کے زیر فرمان ہے مگر مخلوق نہیں۔ بابا نانک جی نے تناسخ کا اقبال کیا اور منکرین تناسخ کو پایمال ایک جگہ نہیں بلکہ بیسیوں جگہ چنانچہ وہ فرماتے ہیں۔

نمبر ۱۔ آپے بیج آپے ہی کھا۔ نانک حکمے آوے جاے (جپ جی)

نمبر ۲۔ کرماں اسر کرت کر دو سے دوس دہرے۔ نانک نرگن گن کرے گن ونتیاں گن دے (جپ جی)

نمبر ۳۔ تیرتھ نہاواں جے تس بھاواں بن بھانے کے ناہیں کرے۔ جیتی سرشٹ اُپائے دیکھاں بن کرماں کے ملے نہیں (جپ جی)

نمبر ۴۔ جے وڈ آپ جانے آپے آپ۔ نانک ندریں کرمی دات (ایضاً)

نمبر ۵۔ جیتیاں برایاں جاے دھرم حضور۔ کرمی آپو آپنی کیا نیڑے کیا دور۔ (ایضاً)

نمبر ۶۔ گور مکھ جی کی آون جاون۔ گور مکھ ملے درگاہ مان (سدہ گوسٹ نمبر ۴)

نمبر ۷۔ جن ہر ہر نام نہ چیتیو سو گن آوے جائے۔ (راگ سری محلہ پہلا)

نمبر ۸۔ آواگون مٹی گور سبدیں آپے کرتے بخش لیا۔ (سدہ گوسٹ)

نمبر ۹۔ بن گور مرے آوے جائے بن گور گہاں نہ پاوے تاتے (ایضاً نمبر ۳)

نمبر ۱۰۔ ٹوٹے بندہن جنم مرن سا ہد ترپتو سکھ پایا۔ نانک مٹو نہ وسرے گن گوبند رائے (باون اکھری سلوک ہشتم)

نمبر ۱۱۔ نکھٹیں اندہ جیتہ رس ناہیں سب ہے برا کرم تاما۔ گن اندر تا ہیں آتیون سکھ پاو

من مکھ آون جاتا (سری راگ محلہ پہلا)

نمبر ۱۲۔ جیوں مچھی بیا پھنی جم جال۔ بن گور سر رتے مکت نہ بھال۔ پھر پھر آوے پھر پھر جائے۔ ایک رنگ رایتے رہے لو لائے (دکھنی اونکار)

نمبر ۱۳۔ پھر آوے جو جاے مریں آگے گئے پچھتائے۔ لکھ چوراسی بھیدنی سو وہ دکھ تا نجس۔ (دکھنی اونکار)

نمبر ۱۴۔ ہو میں اینجے بندہ نہ پھر پھر جونے پائیں (آسا دیوار)

نمبر ۱۵۔ بہو سوتک بھرم ہے دوجی لگے نہ آئے جمن مرن حکم ہے بھانے آوے جائے۔ (آسا دیوار)

نمبر ۱۶۔ جیکے اندر راج بھمان سونر کیا ہو سوال جو جائیں جیتی دنت سو ہووے وشنا کا جنت۔ آپیں کو کرم و لسنا کہائے۔ جنم مرن ہو جوں بہراوے۔ (سکھمنی)

نمبر ۱۷۔ بہو جنم بھرمت مہ ہاریو استہر مت نہیں پائے۔ مانس دیہہ پائے پد ہر بج نانک بات بتائے (محلہ نہم راگ سورٹھ)

نمبر ۱۸۔ کئی جنم بھئے کیٹ پتنگا۔ کئی جنم گج مین کرنگا۔ کئی جنم پنکھی سرپ ہیو۔ کئی جنم ہتیور برکھ جیو۔ مل جگدیس ملن کی بریا۔ چرنگ کال یہ دیہہ سنجریا (راگ سورٹھ محلہ نو)

نمبر ۱۹۔ کئی جنم سیل گر کریا۔ کئی جنم گربھ ہر کیہر بہا۔ کئی جنم ساکھ کرا یا پار لکھ چوراسی جون بھرمایا۔ سادھ سنگ بہو جنم پراپت۔ کر سیوا بھج ہر ہر گورمت۔

نمبر ۲۰۔ نمہ بن سدھی کنی نہ پایاں۔ کرمی ہیں نہیں نہاک رہایاں (راگ آسا محلہ پہلا)

اسی طرح ایک جگہ فرماتا ہے "نانک قایل بتوحید باری بود و بہ تناسخ نیز ایمان داشت و خمر گوشت را حرام شمردہ ترک حیوانات کردہ با جتناب آزار حیوانات امرے فرمود"

جو آپنے دو واک لکھے ہیں وہ روحوں کی مخلوقیت کے بارے میں نہیں ہیں او رتناسخ سے اُنکا کوئی تعلق نہیں۔ بلکہ ایشور کی مہما کے ورنن میں ہیں یعنے اُسنے دنیا پیدا کی اور سے تہا لوگ نوکانتر پیدا کئے کہ اگر اُنکے اور بھی بنانا چاہے تو بنا سکتا ہے۔ اور اُس کی طاقت کا بیان نہیں ہو سکتا۔ وہ گننے سے باہر ہے۔ اُسکے جلال کا بیان طاقت انسانی سے باہر ہے وہ جتنا ہے اپنی طاقت کو خود ہی جانتا ہے۔ یہ واک کسی قرآن کی آیت کا ترجمہ نہیں بلکہ ایسا قرآن میں نہیں ہاں اُپنشد میں یہی بیان ہے۔

नतस्यकार्यं करणञ्च विद्यते नतत्समश्चाभ्यधिकश्च दृश्यते परास्यशक्तिर्विविधैव श्रूयते स्वाभाविकी ज्ञानबलक्रियाच। श्वे-उ०

ترجمہ نہ اُس کا کوئی کاریہ اور نہ کوئی کارن ہے نہ کوئی اُسکے برابر یا اُس سے بڑھ کر اسکی شکتی یعنے قدرت برتر ہے اور طرح طرح کی ہے۔ اُسکے گیان ودیا اور بل ازلی و ابدی سنے جاتے ہیں اُس کی کوئی ابتدا و انتہا نہیں پس بابا نانک جی کی اس واک سے روحوں کا مخلوق ہونا کسی طرح مراد نہیں ہے بلکہ پرمیشور کی شکتی کا اپار ہونا مراد ہے اور یہ اپنشد سے لیا گیا ہے قرآن سے نہیں علمار اسلام کے پاس ہی کیا تھا جو اُنکے پاس دلی اخلاص سے جاکر حاصل کرتے چنانچہ وہ خود ہی اس کی تردید کرتے ہیں۔

وقت نہ پایا قاضیاں جی لکھے لیکھہ قرآن

یعنے قرآن کے مصنف قاضیوں نے اصلیت سے آگاہی حاصل نہیں کی۔ اور دوسرا نہ پایا پنڈتاں جے لکھے لیکھ پران۔ اور پرانک پنڈتوں نے بھی صلیت حق کو نہ جانا۔ پاتال پاتال لکھ اکاس آکاس وا اوڑک بھال تھکے وید کہے اک بات۔ عالم بالا اور عالم سفلی والے بھی اصلیت سے محروم ہے مگر وید ایک ٹھیک بات فرماتے ہیں یعنے

کا ہمیشہ ورد زبان رہتے ہیں بلکہ انہیں توں کے وسوسات حضرت کے توہمات ہیں اور انہیں کے بہار مسارے الہامات۔ الکیں شاستروں و الاپتر تزین والا۔ برہمو وں و مدون والا اسیطرح پڑھنے والا۔ پنڈتی موتیجوالہ وغیرہ تمام ہی الزامات ہیں جو شیوتراں نے دھرم جیون کشتہ اور بنایتہ میں کی تھی پیسکے اور آریوں نے اسرار برہم ہیں انکے دندان شکن جواب دئیے اور آریہ ہندو ہمتے۔ قدامت وغیرہ اعتراضات ڈاکٹر ہنری مارٹن و ٹامس ہاول و کہڑک سنگھ پادریوں کے ہیں جو مرزا صاحب نے اپنے معلومات وسیع جتلانے اور کراماتی بدبو پھیلانے کے واسطے تاتر سنخہ حق میں درج کئے ہیں کہ جواب بہ گزشتہ ماہ اگست ۱۸۸۸ء سے دسمبر ۱۸۸۸ء تک اعرر رسالہ صداقت اصول و تعلیم آریہ سماج مکمل طور پر دئیے جاچکے ہیں مگر ہم مرزا صاحب کو انکے الفاظوں کیطرف توجہ دلاتے ہیں کہ اپنے اوہام فاسدہ کا محققین آریہ دھرم سے علاج طلب کرنا اور خاص عناد دیستہ کو اپنا سمجھ بیٹھنا سراسر بے راہی جس سے طالب حق کو پرہیز کرنا چاہئے۔ افسوس کہ الہامی صاحب اپنے قول و اقرار سے پھر گئے حق سے روپوش ہوکر جہالت سے دوستی کی اسواسطے انکو شرمسار ہونا پڑا۔

## باب ششم

### خالصہ دھرم کی بابت اعتراضات

غلام احمد ۱۶۸۔ آریہ سماج والو تمہیں نانک صاحب کے چیلے بھی کچھ کچھ افضل ہیں انہیں ہم نطور خاص نصیحت کرتے ہیں کہ تمہارے گورو نے جا بجا وید سے مخالفت کی ہے اور جہاں تک ان کی علمی حیثیت تھی انہوں نے دین اسلام کے عقاید کو پسند کیا ہے۔

تردید۔ یہ حکمت عملی اور دانائی بھی مرزا نے سنگھ بہائیوں کے بہکانے کے واسطے کی ہے چونکہ ان کا خیال ہے کہ اگر خالصہ بھی آریہ شامل ہوگئے (حالانکہ اب بھی بہتما کی کر پاسے تمام تعلیم یافتہ شامل ہیں) تو دین اسلام کا خاتمہ ہوگا۔ کیونکہ جہالت کے سامنے تو اسلام قدم جماتا ہے۔ مگر معقولیت و صداقت کے روبرو شرمسار ہو جاتا ہے۔ بابا نانک صاحب نے کہیں بھی اسلام کی تائید نہیں کی اور نہ آستی کی مخالفت بلکہ مدد دی۔ بلکہ وہ تو اسلام کے ظلم و جور سے بچانے واسطے چیتنے جی کو شاں رہے اور جہاں تک ہوسکا دہارمک صحت کے نگراں رہے تواریخ و تعلیم دونوں شاہد ہیں کہ جب سے گورو صاحب کی تعلیم عام ہوئی تب سے ہی اسلام کی ترقی تمام ہوئی کیونکہ محمد بول اور کھولنے کے حسب حال سعدی کی یہ مثال ہے۔

گربہ شاطر بود خروس بجنگ — چہ زند پیش باز روئیں چنگ

گربہ شیر است در گرفتن موش — لیک موش است در مصاف پلنگ

چنانچہ انکے سپے بسر و سردار ہری سنگھ صاحب بہادر کا نام ابھی تک مسلمانوں کو نہیں بھولا اور کابل کی نواح کی عورتوں کا یہ عام معولہ ہے خفہ شو بچہ ہریا آمد۔

غلام احمد ۱۶۹۔ ایک صاحب نراین سنگھ نام گرنتھ خوان و اعظ نے ایک سے زیادہ آدمیوں کے مجمع میں ہمارے روبرو بیان کیا کہ وہ بعض اوقات اعمال عبادت بھی اسلام کے طور پر بجا لاتے تھے جس سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ در پردہ حق کے قبول کرنے کے لئے بہت کچھ تیار ہوگئے تھے۔

تردید۔ ہمیں کسطرح یقین نہیں کہ یہ بات درست ہو اور ایسا امر واقعی ہوا ہو۔ کیونکہ کوئی جاہل سے جاہل سکھ بھی ایسا اعتقاد نہیں رکھتا غالباً ایسا ہی گواہ ہوگا جیسا کہ آپکے قادیان کے ہندوؤں کی گواہی براہین احمدیہ میں درج ہے اور جس قدر واقعی تردید تکذیب براہین احمدیہ میں کر دی ہے مگر واضح ہو کہ جہاں تک ہم نے اس کی بابت امرتسر میں دریافت کیا ہے کسی معزز سکھ نے اسکے گرنتھ خوان یا واعظ ہونے کی شہادت نہیں دی بلکہ بعض کی زبانی تو یہاں تک ظاہر ہوا کہ وہ گرنتھ صاحب کو پڑھ بھی نہیں سکتے اور اس بات کے سارے ہندو خالصہ صاحبان گواہ ہیں بابا نانک جی کے اعمال عبادت اسلام کے طور پر بجا لانیکا تو

اور کیا ہوگا کہ انکے پیرؤں نے پیچھے گورو کے اپدیش سے سینکڑوں سجدوں کے مست گروہ بنا دئے چنانچہ خود قادیان میں بھی مرزا جی کے ہمسایہ ایک مست گروہ موجود ہے۔

غلام احمد ۱۶۹۔ وہ اپنے گرنتھ میں فرماتے ہیں کہ جو ہمیشہ خود بخود بغیر کسی پیدایش کے چلا آیا وہی پرمیشور ہی ان کا شبد ہے نہ تھاپیا نہ جاکیتا نہ ہو آپے آپ نرنجن سو۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ وید کی تعلیم نوبس تھا نانک صاحب نے قبول نہیں کیا اور جابجا یہ بھی بتلا دیا کہ میں ویدوں کی تعلیم سے ناواقف نہیں اور نہ بے علم ہوں بلکہ چاروں کو میں نے پڑھا سا و خوب کنٹھ کیا ہوا ہے سو اتنے بڑے دعویٰ سے نانک صاحب کا اس وید کے اصل الاصول سے دست بردار ہو جانا صاف دلالت کرتا ہے کہ نانک صاحب ویدوں کے اس بھاری عقیدہ سے جو مدار تناسخ ہے اپنی زندگی میں بیزار ہو چکے تھے۔

تردید۔ ہمارے چالاک مرزا نے یہاں بھی لوگوں کو ایک قسم کا دھوکا دینا چاہا ہے نہیں معلوم کہ انہوں نے یہ ترجمہ کس کا کر لیا۔ ہر ایک باتمیز اور سمجھ بوجھ والا آدمی جانتا ہے کہ اس کا ارتھ کیا ہے۔ تھاپیا نہ جاکیتا نہ ہو۔ آپے آپ نرنجن سو یعنے جس کو کسی نے کسی خاص جگہ میں تھاپن (قایم) نہ کیا ہو اور نہ جو تھاپن کرنے سے رک جاوے وہ آزاد و مطلق (نرنجن) پرماتما ہے۔

بیشک یہ تعریف بالکل ٹھیک ہے کیونکہ تمام روحوں کو پرماتما نے کرموں انوسار قالبوں میں تھاپن کیا ہے اسی واسطے کوئی روح بیل ہوگئے ہیں اسو تتر افعل مختار نہیں مگر روح کے اناد ہونے کی بابت اس میں کوئی حرف نہیں روح کو حادث اور پیدا شدہ ماننا صریحاً دہریہ پن ہے کیونکہ اگر روحوں کو خدا سے نکلا ہوا مانوگے تو ہر ایک روح خدا ٹھہریگی جس سے معاذ اللہ بیشمار خدا تمہارے ہو جاوینگے۔

ہاں اگر ہر ایک روح کو انادی کال سے فاعل اپنے فعلوں کا اور فعل مختار مانا جاوے تب ہی تو خدا خدائی کا مالک ٹھہرتا ہے ورنہ خدائی کے نہ ہونے سے خود خدا بھی نہیں ہوتا ہے۔ آپکا یہ کہنا کہ اپنے گرنتھ کے اکثر مقامات میں صاف صاف کہتے ہیں کہ میں نے وید پڑھا ہوا ہے اور چاروں ویدوں کی تعلیم مجھ سے پوشیدہ نہیں ہے۔ آپکا سراسر جھوٹ ہے اور بابا صاحب کی نسبت افترا جو محض خطا اور ناروا ہے کیونکہ انہوں نے ایسا واک کہیں نہیں لکھا کہ میں نے وید مقدس پڑھے ہیں بلکہ انکا پر دہت بھی چاروں وید یا ایک بھی وید نہ جانتا تھا۔ لیں اس قسم کی تحریرات آپکی اندرونی ایمانداری کے ثبوت ہیں جزاک اللہ۔ ہم مرزا صاحب کو انکے رسول امی اور حضرت عرش آسمانی کی قسم دیتے ہیں کہ وہ ضرور ہمیں گورو صاحب کا واک بتلا دیں کہ وہ کونسا ہے اور کہاں ہے اگرچہ ہمیں یہ بھی معلوم ہے کہ مرزا صاحب تو اپنے حضرت کے گور مکھی کی بھی لیاقت نہیں رکھتے بلکہ محض امی ہیں مگر ہم ان کو صلاح دیتے ہیں کہ وہ ضرور الہام اور مکاشفات اور رمل و بینائی کی مدد سے ثبوت پہنچا دیں اور دعویٰ کو اثبات فرما دیں۔

غلام احمد ۱۷۰۔ نانک صاحب روحوں کے مخلوق ہونے کے بارہ میں اپنے گرنتھ میں کافی ثبوت دے گئے ہیں چنانچہ وہ ایک جگہ فرماتے ہیں اتیے کیتی ہور کرے۔ تا آکھ نہ سکے کیتی کی۔ یعنے اس قدر ارواح اور اجسام جو پہلے خدا تعالیٰ پیدا کر چکا اور پیدا کرے تو وہ کر سکتا ہے اور اس کی قدرتوں کے مقابل اور مقدم تعریفیں چل نہیں سکتیں یہ مقولہ نانک صاحب کا بالکل قرآن شریف کی ایک آیت کا ترجمہ ہے اور سراسر اسکے مطابق چونکہ نانک صاحب اکثر دلی اخلاص سے علماء اسلام کی خدمت میں حاضر ہوا کرتے تھے اور دینی باتیں سنتے تھے اس لئے کسی مولوی صاحب کی زبانی انہوں نے یہ مضمون آیت کا سن لیا ہوگا مسلمانوں سے اکثر انکی صحبت رہتی تھی۔ چنانچہ لکھا ہے کہ بعض اوقات وہ نماز بھی پڑھا کرتے تھے اور پھر اسکے بعد انکا یہ شبد ہے جو نیچے لکھا جاتا ہے جے وو مہا وسیے ووہو۔ نانک ٹکا سا جا سو

تردید - چونکہ جتنے آپ نے اعتراض کئے تھے ہم نے سب جوابات عرض کر دیئے ہیں اس واسطے سوامی جی کی قائم الرائے ہونے کا ہم نے ثبوت دیا۔ اب سوامی جی کی دانشمندی و تخیلات کا ثبوت ایک بنا چھوڑ کر اسلام کے بڑے بڑے نبیوں کی غلطیاں معہ شگاف عرض کرتا ہوں بقول رومی۔

اگر خدا خواہد کہ پردہ کس درد — میلش اندر طعنہ پاکاں برد

ابو البشر مسلمانوں کے جد امجد بھی قائم الرائے آدمی نہ تھے باوجود اسکے کہ فطرت سے نیک پیدا کئے گئے تھے مگر اپنی عقل سے چاہ جہالت میں گرے - اور نادانی سے فاش غلطی حاصل کر ملعون ہوئے آپ پر بیٹا تخم یہ کچھ زیادہ بہت نہیں پر تھوڑا تھوڑا ضرور ہونا چاہئے تھا اس واسطے اُن کی اولاد یعنے محمدی لوگ قائم الرائے نہ ہے گویا فطرتاً انہیں ایسی موٹی عقل ملی جس کی وجہ سے وہ دوسرے حکما یا فضلا کی باتوں کو کیا سمجھتے - اپنی رائے کے آخری نتائج سے بھی اکثر بے خبر ہے اور حضرت ختم المرسلین بھی جو بقول اسلام کے نبوت کی دیوار کی آخری اینٹ ہیں۔ اس فطرتی موٹی عقل کی آنچ سے محفوظ نہ رہ سکے - بلکہ سب سے زیادہ شعلہ انہیں پر بھڑکا۔

## ثبوت

نمبر ۱۔ آدم - حدیث میں ہے ان اللہ خلق آدم علی صورتہ خدا نے پیدا کیا آدم کو اپنی صورت پر دیکھو کیمیائے سعادت۔

توریت میں ہے - تب خدا نے کہا کہ ہم انسان کو اپنی صورت پر اور اپنی مانند بناویں اور خدا نے انسان کو اپنی صورت پر پیدا کیا خدا کی صورت پر اس کو پیدا کیا اور خدا نے اوسکو برکت دی توریت پیدائش باب ۱ آیت ۲۶ و ۲۷ و ۲۸ خدا نے آدم کیلئے باغ عدن میں رکھا کہ اُس کی باغبانی اور نگہبانی کرے اور خداوند خدا نے آدم کو حکم دیکر کہا کہ تو باغ کے ہر درخت کا پھل کھایا کر لیکن نیک و بد کی پہچان کے درخت سے نہ کھانا کیونکہ جس دن تو اُسے کھائیگا تو ضرور مریگا - توریت پیدائش باب ۲ آیت ۱۵ سے ۱۷ تک - خدا نے آدم سے کہا اسواسطے کہ تو نے اپنی جورو کی بات سنی اور اُس درخت سے کھایا جس کی بابت میں نے تجھے حکم دیا تھا کہ اُسے مت کھانا - زمین تیرے سبب سے لعنتی ہوئی اور تکلیف کے ساتھ تو اپنی عمر بھر اُس سے کھائیگا - (توریت پیدائش باب ۳)۔

اور یہی ذکر بہت جگہ قرآن اور تفسیر و حدیث میں بھی آتا ہے مجلات ابن ماجہ ولذا عوقب بولیتہ بالاخراج من الجنة باکل الشجرة طمعاً فی الخلود فیہا یعنے یہی وجہ تھی کہ آدم نے جب درخت کے کھانے کے باعث نافرمانی کی تو اُس کو جنت سے نکال دینے کی سزا ہوئی - اس لئے کہ آدم کو اُسکے کھانے سے جنت میں ہمیشہ رہنے کی طمع تھی اور یہ ذکر تکذیب براہین احمدیہ میں بھی موجود ہے اور یہی حال آدم کا داؤد سے عمر کی بابت ہے چونکہ وہ بھی آپکے حق میں باعث ندامت ہے۔

فرأی فیھم رجلا اضوءھم او من اضوءھم قال یارب من ھذا قال ھذا ابنک داؤد الخ پس دیکھا اُن میں ایک شخص تھا روشن تر لوگوں سے آدم نے کہا اے میرے رب یہ کون ہے فرمایا یہ تیرا بیٹا داؤد نام - اور تحقیق لکھی ہیں نے واسطے اُس کے عمر ۶۰ سال کہا آدم نے اے رب میرے سے زیادہ کر عمر اس کی فرمایا یہ چیز ہے کہ لکھی گئی واسطے اسکے کہا آدم نے رب میرے تحقیق دی میں نے واسطے اُس کے عمر اپنی سے ۴۰ سال فرمایا تو جانے اور وہ یعنے داؤد - پھر رہا بہشت میں آدم جب تک کہ چاہا اللہ نے پھر اُتارا گیا بہشت سے اور آدم گنتا تھا واسطے اپنے عمر کو تا کہ عمر اُس کی ۹۴۰ برس کی ہوئی - پس آیا اُسکے پاس ملک الموت پس کہا آدم نے اُس کو تحقیق جلدی کی تو نے - تحقیق لکھی گئی واسطے میری عمر ۱۰۰۰ سال کہا فرشتے البتہ و لیکن تو نے دی ہے اپنے بیٹے داؤد کو ۶۰ سال پس انکار کیا آدم نے - پس انکار کیا اولاد اُس کی اور بھول گیا آدم پس بھولتی ہے اولاد اُس کی پس اُس روز سے واسطے

لکھنے کے اور شہادت کے قائل ہوا ہے یہ کہا ترمذی نے الخ (دیکھو مشکوٰۃ ربیع چہارم) باب اسلام فصل ثالث اور یہی ذکر مدارج النبوت رکن دوم باب سوم فصل دوم صفحہ ۱۵۱ مطبوعہ نولکشور میں درج ہے) اُس کی ولادت محمد صاحب بھی اسی طرح کئے تیرہ سے تھے پہلے کعبہ کی طرف سجدہ کرتے تھے - مدینہ میں جاکر بپاس خاطر یہود بیت المقدس کی طرف سجدہ کرنے لگے (دیکھو قرآن سورۃ بقرہ اور تفاسیر)

خرما کے بارے میں نادیکر پھر غلطی کا اقرار کیا حدیث مسلم میں ہے کہ عرب میں ایام جاہلیت سے دستور مروج تھا کہ درخت خرما نر و مادہ کی شادی کیا کرتے تھے جب محمد صاحب نے اول اول یہ رسم قدیمہ اور [illegible] کی اجازت چاہی تو [illegible] ایک سال خرما بہت کم پیدا ہوا اس واسطے آنحضرت کی خدمت میں آکر لوگوں نے پھر اجازت چاہی تو محمد صاحب نے فرمایا کہ اللہ اعلم یا ہو دنیا یعنے دنیا کے کاموں میں تم میری نسبت زیادہ [illegible] دیکھو رسالہ تیرھویں صدی جلد اول نمبر ۱۔ مشکوٰۃ کتاب الایمان فصل [illegible]

اور اس کا [illegible] بھی ہے جیسا کہ یورپ کے مشہور عالم [illegible] اسلامی کتابوں [illegible] فاضل ملک [illegible] محقق ڈاکٹر [illegible] صاحب بہادر فرماتے ہیں کہ "قرآن اور دینی کتابوں سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ محمد نے ابتدائی حال میں گمان کیا کہ [illegible] نے اسے بھیجا ہے کہ عربستان میں ہادی مقرر کرے اور ان خواب و خیالات سے جو کبھی اسے دکھائی دیتے تھے اس گمان کی تائید پائی [illegible] خواب و خیالات کا سبب صرع (مرگی) کی بیماری کہتے ہیں چنانچہ کتاب انسان العیون میں لکھا ہے کہ ابن اسحاق نے اپنے شاگردوں سے نقل کی ہے کہ نزول قرآن سے پہلے جن ایام میں کہ محمد مکہ میں تھا نظر بد کے لگ جانے کا اس کا علاج کیا گیا اور جبکہ قرآن نازل ہوا تو پھر اس کی وہی حالت ہوئی - ایسا کہ آنکھیں بند ہو گئیں اور منہ سے کف نکلی اور جوان اونٹ کی سی آواز دی" (دیکھو ان کی کتاب مطبوعہ [illegible] میزان صفحہ [illegible])

مگر سوامی جی راستی پر ہمیشہ قائم الرائے رہے [illegible] یہ کرنا ان کا پختہ ارادہ تھا اور ہر طرح کی تعلیم پاکر پرماتما کی برکت سے اس ارادہ کو پورا کیا۔ باوجود ہزاروں مخالفت کے اس رائے سے نہ پھرے - تین چار دفعہ زہر دیا گیا ایک [illegible] دشمن نے ان کے قتل پر تلوار اٹھائی - علاوہ ازاں صدہا طرح کی تکالیف اٹھا کر ست دھرم کا پرکاش کیا انکا اصول تھا کہ ست کے اختیار کرنے اور جھوٹ کے چھوڑنے میں ہمیشہ تیار رہنا چاہئے خود انصاف کیجئے کہ قائم الرائے کون تھا اور ڈانواں ڈول طبیعت والا کون۔ دانا طبیعت اور ماہر علمیت و فلسفیت کون تھا اور موٹی عقل والا [illegible] کون)

مرزا صاحب نے اشتہار سعید الاخبار میں اور رسالہ سرمہ کے اخیر صفحہ ۲۶۳ سے آگے ہم [illegible] کا تحریر کرتے ہیں۔

چونکہ آجکل اکثر ہندوؤں اور آریوں کی یہ عادت ہو رہی ہے کہ وہ کچھ کچھ کتابیں عیسائیوں کی جو اسلام کی نکتہ چینی میں لکھی گئی ہیں دیکھکر اور بغیر پورا پورا اطمینان کر کے لینے لوگوں میں جنبل کر لیتے ہیں کہ حقیقت میں یہ درست اور واقعی ہیں اس لئے ہمیں مصلحت سمجھ کر بذریعہ اشتہار کے ذریعہ سے اطلاع دیجاتی ہے کہ اول تو عیسائیوں کی کتابوں پر اعتماد کر لینا اور براہ راست کسی فاضل اہل اسلام سے اپنی عقیدہ کشائی نہ کرانا اور اپنے اوہام فاسدہ کا محققین اسلام سے علاج طلب نہ کرنا اور خائنین عیسائیوں کو اپنا سمجھ بیٹھنا سراسر بے راہی ہے - جس سے طالب حق کو پرہیز کرنا چاہئے۔

آریہ - جہاں تک ہم مرزا صاحب کی کتابوں کو مدنظر میں لاتے ہیں سب تمام الزام کا اثر کو ملزم پاتے ہیں۔ انکے تمام اعتراض خصوصاً [illegible] یا سینہ زوری پر مبنی ہیں کہیں [illegible] کی میزوں سے ریزہ چینی کا [illegible] اور کہیں برہموؤں کے تھیلے سے زلہ ربائی کیا

وکیل امرتسر میں بھی چھپی تھی۔ پھر اُسی اخبار میں لکھا تھا کہ اب پنڈت صاحب فرماتے ہیں کہ اب میں نے عقیدہ تناسخ کو اختیار کر لیا ہے جو پہلے نہیں تھا۔

تردید جیسا یہ بیان جھوٹ کا طوفان ہے ویسا ہی اسکا ثبوت بھی کہ وکیل ہند اخبار میں بکمر تبہ چھپی تھی بھلا حضرت انکا اس سے تعلق کیا تھا۔ کیونکہ سوامی جی اردو۔ انگریزی فارسی۔ عربی تو جانتے نہ تھے۔ اور نہ پادری صاحب اڈیٹر وکیل ہند سنسکرت یا ناگری جانتے ہیں۔ پھر وہ اُس کی کار سپانڈنسی کس طرح کر سکتے تھے۔ چونکہ کوئی حوالہ نہیں دیا۔ اس واسطے تمام بار ثبوت اس کا آپکے ذمہ ہے۔ دیوانہ کی بڑ ہانک دینے سے کچھ فایدہ نہیں مگر ہم آپکے ایسے اس مغالطہ کو بھی دور کرنا ضروری جانتے ہیں اسواسطے ثبوت ذیل پیش کرتے ہیں۔

(۱) ستیارتھ پرکاش مطبوعہ ۱۸۷۵ء میں بھی تناسخ کا ذکر موجود ہے اور سوامی جی کو اس کا اقبال

(۲) مباحثہ چاند اپور میں بھی تناسخ کا صاف ذکر بلکہ ثبوت موجود ہے جو کہ ۱۸۷۷ء میں ہوا تھا۔

(۳) ستیا ست بیک مباحثہ بریلی میں بھی جو ۱۸۷۹ء میں ہوا تھا اس کا مفصل ثبوت موجود ہے۔

سوامی جی نے کبھی تناسخ کا انکار نہیں کیا بلکہ اس مقدس اعلےٰ اصول سے کسی ہندو مانڈ کو بھی انکار نہیں اور سوامی جی نے تو اس کا صد ہا محمدیوں کو بھی قایل کر دیا۔ پس ایسی نسبت آپکا یہ دعویٰ بالکل سراپا دروغ اور حق کے خلاف ہے۔

غلام احمد ۱۷۳۔ بلکہ پنڈت دیانند کے دل نے بھی اس کو قبول نہیں کیا۔ لالہ شرم پت ایک آریہ اسی جگہ قادیان کے رہنے والے نے میرے پاس بیان کیا کہ میں نے روحوں کی پیدایش کے بارے میں دیانند جی سے دریافت کیا۔ تو لگے باتیں بنانے اور فرمایا کہ پہلے جو ہو چکا سو ہو چکا آیندہ اگر پیدا کرنا ہی چلا جاوے تو اتنا بڑا وسیع مکان کہاں سے لائے جس میں وہ ٹھہریں ہاں اب دیکھو کہ اس تقریر میں اچار ہوکر دیانند نے اسقدر مان لیا کہ اول پرمیشر نے ضرور روحوں کو پیدا کیا تھا لیکن آیندہ اس طرف سے پیدا کرنے سے دست کش ہے کہ کوئی ایسا بڑا مکان ملتا نہیں ملتا۔

تردید جسٹ اس کی تصدیق کے لئے ۱۵۔ اکتوبر ۱۸۸۶ء کو لالہ شرم پت رائے صاحب کے نام ایک خط روانہ کیا جس کا جواب مورخہ ۵ دسمبر ۱۸۸۶ء) موصول ہوا سچ اور جھوٹ کی تحقیق کے لئے ہم ہر دو خط بجنسہ نقل کرتے ہیں۔

مشفقی لالہ شرم پت رائے صاحب نمستے۔ غلام احمد نے سرمہ چشم کے صفحہ ۱۷۳ پر لکھا ہے کہ لالہ شرم پت رائے نے میرے پاس بیان کیا کہ سوامی جی سے روحوں کی پیدایش کے بارہ میں میں نے دریافت کیا تو وہ باتیں بنانے لگے اور فرمایا کہ پہلے ہو چکا آیندہ اگر بناتے ہی چلا جاوے۔ تو اتنا بڑا وسیع مکان کہاں سے لاوے جس میں روحیں رہا کریں۔ چونکہ آپ دوست ہیں امید کہ اس بات کی اصلیت سے آگاہ فرما دینگے۔ کہ اگر سوامی جی سے آپ کی باتیں ہوئیں تو وہ کیا تھیں بہت جلد جواب سے سرفراز فرما دیں۔ لیکھرام اڈیٹر آریہ گزٹ فیروز پور ۱۵۔ اکتوبر ۱۸۸۶ء۔

جناب مکرم و معظم پنڈت لیکھرام جی زاد عنایتہ۔

بعد نمستے۔ گذارش کہ ہر دو آپکا پہنچا حال معلوم ہوا۔ چونکہ لاہور۔ امرتسر چلے جانیکے سبب اور کچھ غفلت اور کچھ مشغولی کاروبار کے باعث جواب میں دیر ہوئی۔ معاف رکھیں۔ پنڈت صاحب بعض لوگوں کا یہ اصول ہے کہ بپاس خاطر قوم یا مذہب کا سنبھلنا یا سنبھلتا جو انسان کے اختیار میں نہیں ہے (صرف کوشش شرط ہے) جس جگہ راستی ہوگی وہاں ہمیشہ فتح ہوگی۔ پھر انسان کیونکر واقعہ کے برخلاف بیان کر کے گناہ کا بوجھ سر پر اٹھاوے جو لوگ قوم یا برادری کے خوش کرنے کے لئے راستی کی پرواہ نہیں کرتے سخت غلطی میں ہیں۔ میں نہیں سمجھتا کہ وہ کس کے خوش کرنے کے لئے اپنے پرمیشور مالک حقیقی کو ناراض کرتے ہیں مبارک ہے وہ شخص جس کا دل اور زبان ایک ہے۔ پنڈت صاحب آپکے سوال کا جواب لکھتا ہوں اگر میرے حافظہ میں غلطی نہیں ہے تو صحیح اس طرح پر ہے جیسے پہل سوامی جی کے درشن مجھے

اور تسبر میں ہوئے تھے۔ کوٹھی میں تنہا ایک چارپائی پر بیٹھے ہوئے تھے میں نے عرض کی کہ مرزا غلام احمد ساکن قادیان نے کچھ کچھ اعتراض جیو اناوی کے بارے میں اخباروں میں شایع کئے ہیں آپنے کچھ اُس کا جواب دیا ہے۔ فرمانے لگے کہ اگر ہم اس طرح عام لوگوں کا جواب دینے لگیں گے تو وید بھاش کا کام درمیان ہی رہ جائیگا جو ہماری زندگی کا اعلےٰ مقصد ہے۔ بہرے بعد تم کو کون دیگا وہ رو برو آنکر گفتگو کیوں نہیں کر لیتا۔ میں نے آگے کچھ جواب نہ دیا اور پہ ... وغیرہ پوچھتا رہا۔ اسی وقت اُنکے سیر کے لئے گاڑی آگئی۔ پھر انہوں نے بنگلہ پر جاکر گائے کے فوائد میں ایک بیان دیا جس کو میں نے بھی جاکر سُنا۔ پھر دوسری مرتبہ کچھ عرصہ کے بعد لاہور میں سوامی جی کو میں نے بہت تلاش اور ڈھونڈھ کر ملا۔ میں نے عرض کی کہ مرزا غلام احمد کے اعتراضوں نے جو جیو اناوی کے بارہ میں ہیں بعض ممبران سماج قادیان کے دلوں میں کچھ وسوسہ پیدا کر دیا ہے۔ پنڈت صاحب اصل میں بیچ ہی خود سنتا تھا ایک شخص اور میرے ساتھ شریک تھا فرمانے لگے کہ اگر ایسے واہی تباہی اعتراضوں پر ممبران آریہ سماج کا یہ حال ہے۔ تو پھر ترقی سماج ہو چکی یہ عاجز پھر خاموش رہا چنانچہ اُسوقت بھی تنہا سوامی جی کوٹھی میں صفہ پر بیٹھے تھے۔ تھوڑی دیر کے بعد میں وہاں سے چلا آیا۔ زیادہ اس سے مجھ کو کچھ علم نہیں ہے مرزا صاحب نے جو کچھ لکھا ہے یہ اُن کی سینہ زوری ہے۔ راقم خاکسار شرم پت رائے از قادیان مورخہ ۵ دسمبر ۱۸۸۶ء۔

غلام احمد۔ پنڈت دیانند کو اپنی عمر کے آخری حصہ میں وید کی ایسی ایسی تعلیموں کی نسبت بہت کچھ شکوک اور شبہات پڑ گئے تھے بلکہ رسالہ دھرم جیون ۱۵ جولائی ۱۸۸۶ء میں لکھا ہے کہ پنڈت صاحب نے وقت اشاروں کنایوں سے بھی معززز برہمو صاحبان کو سمجھا گئے۔ کہ اب میرا ایمان ویدوں پر نہیں رہا میں کہتا ہوں۔ کہ پنڈت صاحب تو پنڈت صاحب ہی تھے۔ ایسے وید پر کسی منصف مزاج کا ایمان نہیں رہ سکتا بلکہ کون آدمی ایسا دل کا اندھا ہے جس کو یہ موٹی بات بھی سمجھ میں نہ آسکے۔

تردید۔ اے ناظرین دیکھئے یہ کیسا صریح جھوٹ از قبیل دروغ گویم بر روے تو ہے سوامی جی کا لاہور تشریف لانا اور ایک عرصہ تک ٹھہرنا۔ اور ہر روز دیا کھیان دینا اور خود برہمو مندر میں کئی دیا کھیان دینا اکثر برہموؤں کا اُنکے مبارک اور سچے اُپدیش سن کر آریہ ہو جانا اور ایک سخت ماتم برہمو سماج میں برپا ہونا۔ اور آریہ سماج کا قیام ظہور میں آنا لاہور میں اُن کی موجودگی میں ہوا مگر کسی نے سوائے مسٹر شیو نراین اڈیٹر دھرم جیون کے اس بات کا ذکر تک نہیں کیا۔ سوامی جی کا خاص برہمو مندر میں لیکچر ایشر یدوں کے کلام آلہی ہونے پر اور دوسرا ثبوت تناسخ پر دینا ہزاروں لاہور نواسی جانتے ہیں جس سے خود ہی مسٹر مذکور کے بیان کی تردید ہو رہی ہے علاوہ ازاں ایسے لچر اعتراضوں کے دندان شکن جواب رسالہ مسٹریز آف برہموازم یعنے اسرار برہم بتھ میں ہمارے مہربان دوست نے دیئے ہیں ہر ایک شخص مطالعہ کر سکتا ہے یہ اعتراض ایسا ہی ہے جیسے کوئی پادری کہے کہ محمد صاحب مرتے وقت چند معزز عیسائیوں کو کان میں کہہ گئے تھے کہ دین اسلام مجموعہ خطا ہے اور قرآن سراپا افترا مسیح فرزند کبریا ہے اور میرا اُس پر دلی بھروسہ ہے بائیبل پر میرا ایمان ہے اور قرآن سراپا بہتان ہے اور کوئی یہودی کہے کہ محمد صاحب تو محمد صاحب ہی تھے۔ اسلام و قرآن پر کسی منصف مزاج کا ایمان نہیں رہ سکتا بلکہ کون ایسا دل کا اندھا آدمی ہے جس کو ایسی موٹی باتیں (اغلاط قرآن) بھی سمجھ میں نہ آسکیں غالب یقین ہے کہ کوئی محمدی ایسی بات کو نہ مانیگا۔

غلام احمد ۱۷۔ حاشیہ پنڈت دیانند تیز آدمی تھا اور فطرتی اسکو ایک موٹی عقل ملی تھی جس کی وجہ سے وہ دوسروں کی باتوں کو نہیں سمجھتے اپنی رائے کے آخری نتائج سے بھی اکثر بیخبر رہتے تھے یہی وجہ تھی کہ اُنکے خیالات ایک ہی مرکز پر قایم نہیں رہ سکتے تھے۔

دلیل پنجم۔ دیانند جی خود وید وں کو ایشور کرت مانتے ہیں۔ شاستر وید کا الہام کے قایل ہیں۔ چھ شاستر وید انگ و اپدید وں کو سوتہ پرمان جانتے ہیں۔ جو آپ کے اور تفسیراتی وغیرہ ہمارے بیان کے مصداق ہیں۔ پس سوامی جی جو وید مقدس کے رشی (فاضل اکمل) تھے کب ممکن ہے کہ ایسا کہہ سکیں۔ مفصل دیکھو صداقت اصول و تعلیم آریہ سماج نمبر ۱

دلیل ششم۔ چاروں برہمن خود وید وں کو سچا الہام اور ایشور کا گیان فرماتے ہیں اور خود رشی کرت اور وید کی تفسیر ہونے کے قایل ہیں (دیکھو شت پتھ برہمن کانڈ ۱۴ برہمن ۶ ورگ ۷ سے ۹ تک)

دلیل ہفتم۔ علاوہ براں وہ اشتہار بوجوہات ذیل بے اعتبار ہے۔

(۱) اس میں غلطیاں ہیں اور کوئی غلط چیز قابل اعتبار نہیں بلکہ غلط ہے (دیکھو اسی رسالہ کا صفحہ ۴۸)

(۲) ماسٹر مرلیدھر صاحب نے خط اور ایک رجسٹری کارڈ شیو نرائن کے نام بھیجا اور خط لیلئے اور کارڈ رجسٹری واپس کر دیا جس میں یہ تھا کہ اگر کوئی اشتہار ہے تو تاریخ اشتہار یا سوامی جی کے قلمی دستخط اس پر ہیں یا نہیں اور آپ چند معزز آدمیوں کے سامنے بتلا سکتے ہیں یا نہیں مگر جواب کسی کا بھی نہ دیا یا غالباً نہیں دے سکے جس سے خود ظاہر ہے کہ کچھ فریب ضرور ہے پس قابل اعتبار نہیں۔

(۳) صفحہ ۹۰ پر خود معترض نے بھی اقبال کیا ہے کہ آریہ سماج قایم کرتے وقت صرف منر بھاگ کو ایشور کی تصنیف بتلاتے تھے۔" اور سوامی جی نے پہلا سماج بمبئی میں قایم کیا جسکو آج ۱۵ سال ہو گئے پس اگر خدانخواستہ اس اشتہار کو صحیح بھی مان لیں حالانکہ خود شیو نرائن بھی غلط مانتا ہے تو بھی آریہ سماج کے وجود پر کچھ بھی اعتراض نہیں ہو سکتا کیونکہ اہالیان آریہ سماج تو سوامی جی کو خدا یا خدا کا اوتار یا پیغمبر نہیں مانتے بلکہ آچاریہ یا اپدیشک جانتے ہیں حالانکہ وہ ابتدائی زندگی سے کچھ عرصہ تک یوجک کبھی طالب علم کبھی نیایک کبھی ویدانتی رہے اور آخرکار اچھی طرح سوچ بچار کر سب کی خرابیاں جان کر اور کامل غور و فکر کے بعد ویدک دھرم کو مان کر جگت اوپکار پر کمربستہ ہو گئے۔ آپ کے بعدوں کی طرح پیغمبر ہو کر خود غرضی یا بیہوش ہو کر ایسا نہیں کیا پس وہ بیشک سچے پرمیشور کے بندے راستی پر کاربند آریہ رشی تھے ان کی اوپکار و صداقت کے اظہار کو ؎

اگر بر موئے من گردد زبانے | از و رانم ہر یک داستانے
---|---
نیارم گوہر شکر او سفتن | سر موئے ز احسانش گفتن۔

سوامی جی چاروں ویدوں کو ہی ایشور گیان مانتے تھے۔ اور انہیں کو دنیا کی رہنمائی کا زمان کبھی کسی اور گرنتھ کو ایشور کرت نہیں مانا۔ بلکہ نہایت معقولیت سے بحوالہ خود وید مقدس کے اوروں کی تردید کر کے راستی کا اثبات فرمایا۔ اور ہندوستان کو ضلالت سے نکال کر راہ راست پر لایا ہم قانون قدرت ذوالجلال کے شاکی نہیں بجو اور نہ انتظام ایشور میں کسی قسم کا عذر کرتے ہیں ورنہ بقول آپ کے ایک دو سال اور بقول لائق جینی کے ۲ یا ۷ سال

اور زندہ رہتے تو مورتی پوجا کا خاتمہ اور اسلام کا فاتحہ۔ اور جینی دھرم میں ایک صحف جی کی خان ہو جاتا اور خود غرض برہمنوں کا (گو پہلے ہی سے پوریا بستر بندھا ہو چکا ہے) ملیا میٹ ہو جاتا اور وید ودیا کی وہ روز افزوں ترقی ہوتی کہ جو موافق و مخالف کو حیران کرتی جس کام کو آج ہم لاکھوں آریہ کر رہے ہیں وہ ایک ہی مرد میدان رضا کافی تھا۔ ہاں اگر حضرت عثمان جامع القرآن چند سال اور تخت خلافت پر قایم رہتے تو پھر قرآن کی خیر نہ تھی غالباً مہربانی کر کے مثل اور صحائف کے اس مصحف کو بھی تقویم پارینہ کی طرح منسوخ کر جاتے۔ یا اگر محمد صاحب زندہ رہتے تو بس منسوخ ہوتے ہوتے تمام قرآن کا خاتمہ بالخیر ہو جاتا اور ملک عربیہ اس مصیبت سے نجات پاتا یا یہ اعتراض بھی دھرم جیون کا دز دیدہ اور شیو نرائن کی یاوہ گوئی کا ریزہ چکیدہ (دیکھو دھرم جیون جنوری ۱۸۸۸ء صفحہ ۵ کا آخری نوٹ اور اسکے رسالہ مطبوعہ ۱۸۸۸ء کا صفحہ ۴۴)

غلام احمد ؎ ۔ اتھرو وید کا قصہ جلد پاک ہو جاتا۔ کیونکہ اس کی نسبت تو پہلے ہی بعض ہندوؤں کا خیال ہے کہ وہ برہمن رشت ہے اور منو میں اس کا کہیں ذکر نہیں۔

تنزویلہ۔ اگرچہ ہم چاروں وید ونکا الہامی ہونا تکذیب براہین احمدیہ میں اچھی طرح ثابت کر چکے ہیں۔ اور معقول دلایل سے بتلا چکے ہیں کہ اس قسم کے بیہودہ الزام ناکارہ ہی نہیں بلکہ بات بات میں ناکام ہیں مگر اس جگہ ہم ایک منتر یجروید کا درج کرنا مناسب سمجھتے ہیں۔ یجروید ادھیا ۱۹ منتر ۵۰۔

अङ्गिरसो नः पितरो नवग्वा अथर्वाणो भृगवः सोम्यासः
तेषां ऽ वयँ सुमतौ यज्ञियानामपि भद्रे सौमनसे स्याम॥

य॰ अ॰ १९ मं॰ ५०

ترجمہ۔ جو برہمانڈ تمام جگت کی زمین وغیرہ حصوں کے ودیاؤں کے جاننے والے اور ودیا کو پڑھ کر ان سے انیک پرکار کے نئے نئے فائدہ حاصل کرنیوالے۔ یراودیا۔ یعنی اتھرو وید کے عالم۔ گیان وان اپاسنا میں شانت چت یگ کرنے والے پتر بزرگ ہوں ان ہی سے سیکھ کر اور لوگ بھی کلیان کو پراپت ہوں کیونکہ بغیر ودیا اور شانت چت اور ست اپدیش کے کلیان نہیں ملتی۔

اسی طرح دیکھو جیا ندوگہ اپنشد پرپاٹھک ۷ کھنڈا ۲ و ۳ و ۴ اور واچ اسپتی کوش مطبوعہ کلکتہ ردیف رک صفحہ ۱۴۱ سے ۱۴۴ تک چاروں کا مفصل بیان ہے یہ خیال اس قسم کا ہے جیسا کہ ہزاروں مسلمان یہ ایمان رکھتے ہیں کہ سورۃ یوسف خارج از قرآن ہے کیونکہ عثمان نے بجبرہ کسی نے ملا دی ہے۔ اسی واسطے محقق طوسی جیسا فاضل اخلاق ناصری میں لکھا ہے "در احادیث آمدہ است کہ زنان را از آموختن سورۃ یوسف منع باید کرد۔ کہ استماع امثال آں قصہ موجب انحراف ایشاں باشد از قانون عفت" (دیکھو فصل مقالہ ۲ صفحہ ۲۰۵) نہیں معلوم کہ پھر جاہل مسلمان عورات کو کیوں قرآن پڑھانے کی ضرورت جانتے ہیں جبکہ محدث اور عالم لوگ صاف فرماتے ہیں کہ اسکے پڑھانے سے عصمت و عفت کی خیر نہیں۔

غلام احمد ؎ ۔ اول میں ان کی یہ رائے تھی کہ تناسخ باطل ہے چنانچہ یہ رائے انکی ایک مرتبہ

---

حاشیہ ؎ ۔ برسوں کی نسبت الہامی ہونے کا دعوے الہامی ہے نیا ہے جیسا کہ فیضی کی بے نقط کتاب سواطع الالہام کو فیضی کا قرآن جانا مانا گیا سوائے چند جہلا کے کوئی عالم اسکا قایل نہیں بعینہٖ یہی حال برہمنوں کا ہے وہ خود ویدوں کی تفسیر کہلاتے ہیں اور ایک جگہ بلکہ ہر جگہ شائع مگر خود غرض لوگ انہیں خدانخواستہ وید مانتے ہیں جو سراسر محال ہے۔

؎ ۔ جینی صاحب! للہ ٹھاکرداس جی رئیس نکودر ضلع جالندھر رہیں آپ جین دھرم کے واقفکار اور ہر طرح سے معتبر ہیں سوامی جی کی وفات کے چند روز بعد آپ پنڈت منگل سین جی رئیس شہر ضلع جالندھر سے ملے اور سوامی جی کی حتی عاقبت پوچھی۔ اور وقت وفات دریافت کیا کہ وہ مہاراج تو ۳۰ اکتوبر ۱۸۸۳ء کو تمام دھرم پرست ہو گئے ہیں تب نہایت افسوس کیا اور کہا کہ اگر آج دھرم کا منزل نہیں ہو گا

بقیہ حاشیہ

پنڈت جی نے سبب پوچھا تو مانا کہ سوامی جی اپنی زندگی میں کبھی سے مباحثہ میں نہیں ہارے۔ ملکہ جینی۔ ہندو۔ سکھ۔ محمدی۔ عیسائی یا پارسی جو ان کے مقابلہ میں آیا آخر اپنے دعوے سے ہاتھ اٹھایا ہزاروں نے اپنے مذہب سے بیزار ہو کر آریہ ہو گئے محمدی بھی ہو گئے وفات پائی اس واسطے مبارک شاہ آریوں کے دلوں میں ہمیشہ رہیگا اگرچہ سات سال اور بھی زندہ رہتے تو بہت کچھ سدھار ممکن تھا ایسے مہاتما کے جانے کا ہمیں بہت افسوس ہے۔"

کرنوں کے ساتھ اوپر کو کھنچی جاتی ہے۔ اور پھر دیا نند کے نور کے ساتھ (اُس کی طرح) زمین پر کسی بوٹی وغیرہ پر گرتی ہے۔ پھر بموجب نطفہ مذکورہ بالا جسم اختیار کرتی ہے۔"

یہ پنڈت صاحب کی عبارت ہے جو ہم نے ستیارتھ پرکاش سے نکالکر اسجگہ لکھی ہے اب ہم ماسٹر صاحب سے پوچھتے ہیں کہ کیوں صاحب ابھی سچ اور جھوٹ کی نفی ہوتی یا نہیں اسوقت ذرا آپ فرمائیں تو سہی کہ آپکے دل کا کیا حال ہے کیا وہ آپکا قول سچ نکلا کہ مضمون مذکورہ بالا ستیارتھ پرکاش میں کسی جگہ نہیں افسوس۔

تردید یا! افسوس صد ہزار افسوس مرزا صاحب جیسا کی آنکھ میں خاک ڈالکر دن کو اندھیر بتاتے ہیں۔ اور اسپر الہامی ہونے کا دعویٰ۔ ع چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ دارد۔

ستیارتھ پرکاش میں وہ عبارت اوس کی طرح بالکل نہیں ہرگز نہیں ہے وہاں کی اصل عبارت یہ ہے پرشن جنم اور مرن آدک کس کا سے ہوتا ہے اوتر لنگ شریر اور ستھول شریر کا سنیوگ سے پرگٹ کا جو ہونا اُس کا نام جنم ہے۔ اور لنگ شریر تہا ستھول شریر کا ویوگ ہونے سے اپرگٹ کا جو ہونا اُس کا نام مرن ہے۔ سو اس پرکار سے ہوتا ہے کہ جیو اپنے کرموں کے سنسکاروں سے گھومتا ہوا آجل۔ داکو تی اوکشدی میں اتھوادا یو میں ملتا ہے پھر دییا جیسے کرموں کا سنسکار رہتا ہے۔ سکھ و دکھ جتنا جسکو ہوتا او شیہ ہے پر منشور کی آگیا کے انوکول ویسے ستھان اور ویسے ہی شریر میں ملکے گربھ میں پرونیشٹ ہوتا ہے۔ پھر جس میں وہ ملا اُسکے اوشدون کے اگر کہن میں شریر بنتا ہے جیسے کہ پر منیشر نے بکھشی رچی ہے۔ پھر جب مرن ہوتا ہے تب ستھول اور لنگ شریر کا ویوگ ہوتا ہے سو ستھول شریر سے لنگ سریر نکلکے باہر جو وایو اُس میں ملتا ہے پھر وایو کے ساتھ جہاں تہاں گھومتا ہے۔ کبھی سوریہ کے کرنوں کے ساتھ اونچے اور چندرماں کے کرنوں کے ساتھ نیچے آجاتا ہے۔ اتھوا وایو کے ساتھ۔ نیچے اوپر۔ اور مدھ میں رہتا ہے۔ پھر اوکت پرکار سے شریر دھارن کر لیتا ہے" (دیکھو ستیارتھ پرکاش صفحہ ۴۳ و ۴۴ سطر ۵ سے اخیر تک۔ اور ۴۴ و ۴۴ کی سطر ۱ سے ۴ تک)

ناظرین خود ہی انصاف کریں کہ قرآنی تعلیم کی برکت سے حضرت نے کسقدر چالاکی کی۔ اور کیا ہی الہامی تاکید سے اصل عبارت کو راستی سے صحیح صحیح نقل کیا اُن کی جس عبارت پر ہمنے خط کھینچے ہیں۔ وہ بیشک ستیارتھ پرکاش میں ہے اور جس پر تیغ قطعی غار رہیں حق و باطل (وید و قرآن) کی تمیز کے واسطے ہمنے اصل عبارت سرمہ ستیارتھ پرکاش کی درج کردی آنکھ والے اُنکی دیانتداری کا اندازہ کر سکتے ہیں بہت سی عبارت حضرت نے اپنی طرف سے لکھی ازانجملہ یہ بھی کہ "اوس کیطرح زمین پر کسی بوٹی وغیرہ پر گرتی ہے۔" نہ تو یہ عبارت ستیارتھ پرکاش میں ہے اور لنگ شریر کا ترجمہ روح ہے اگر مرزا در حقیقت راستی کا طالب ہو تو اس ایک بات پر ہی سچ اور جھوٹھ کی نرنی ہو سکتی ہے۔

اگر صادق ہاری ہیارو بیا ہم مرزا صاحب کو چیلنج کرتے ہیں کہ وہ اس کا ثبوت دیں کہ یہ ستیارتھ پرکاش میں کہاں ہے کہ روح اوس کی طرح زمین پر کسی بوٹی وغیرہ پر گرتی ہے۔ ہمیں غالب یقین ہے کہ مرزا صاحب یا اُنکے دوست وکیل طبیب ادیب من حد وغیرہ اس کا جواب سر افیل کے نرسنگا پھونکنے تک بھی نہیں دے سکیں گے۔

غلام احمد ۴۹۔ چنانچہ پہلے اونہوں نے اپنے ستیارتھ پرکاش میں جو وید بھاشیہ کے مشتہر کرنے سے پہلے لکھی گئی ہے صفحہ ۴۴ میں لکھا تھا۔ کہ تیرتھوں سے جو کوئی جیتا ہوا اُسکا مرتین کرے سا اور جتنے مر گئے ہوں اُن کا تو ضرور کرے سا اور پھر چند فوائد اور دلائل بھی بیان کئے ہیں لیکن پھر مدت کے بعد اونہوں نے اشتہار دیا کہ یہ سہو کاتب ہے۔ گویا کاتب نے اپنی طرف سے ایک صفحہ مع دلائل و فوائد کے لکھ مارا اور پنڈت صاحب سوئے رہے اُنہیں کچھ خبر نہیں۔

تردید۔ پتروں کے ترپن شرادھ کی بابت جو پہلے ستیارتھ پرکاش میں ہے اُس کی رو میں ہمارے پاس جوابات ذیل ہیں۔

جواب نمبر ۱۔ سوامی جی اصل رہنے والے گجرات کاٹھیا واڑ کے تھے مادری زبان گجراتی ہونے کے کارن ۴۰-۵۰ سال تک برابر سنسکرت بولنے اور بھاشا کا ابھیاس کرنے کے سبب ہندی اور خصوصاً برج بھاشا کا پر بھاؤ (واقفیت) نہ ہونے کے باعث اُسکو کم سمجھتے تھے چنانچہ اس کا ثبوت ایک بڑے مشہور واقعہ سے بھی اچھی طرح ہو سکتا ہے کہ ایک دفعہ بنارس میں (سماجوں کے وجود سے (البتہ پہلے جب کہ ستیارتھ پرکاش کا خیال بھی نہ تھا) آپکے ویاکھیان دیکے۔ زبان صرف سنسکرت تھی ویاکھیان کا مضمون مورتی پوجن اور مرتک شرادھ ترپن کی تردید تھی سنکر چار رُوف ویاکھیان دیتے ہیں سامعین ہزاروں تھے۔ مگر ٹھیک سمجھنے والے فیصدی ایک دو پنڈت لوگ جب ویاکھیان ختم ہوتا تھا پنڈت صاحبان عام لوگوں کو بھاشا میں سمجھا دیا کرتے تھے کہ سوامی جی مورتی پوجا کا ثبوت اور شرادھ ترپن کی خوبیان بتلاتے ہیں جس کو سنکر لوگ خوش و خرم ہو جاتے تھے۔ جب سوامی جی نے دیکھا کہ اُن کے ویاکھیانوں سے بنارس جیسے بیت الصنم میں لوگ آزردہ نہیں ہوتے۔ تو حیران و متفکر ہوئے۔ کہ اس کا باعث کیا ہے۔ آخر الامر ان پنڈتوں سے ایک حق پسند پنڈت نے جسکو اُنکی ویاکھیان سے بہت کچھ لابھ ہوا تھا۔ سنسکرت میں عرض کی کہ مہاراج! آپ تو کچھ اور کہتے ہیں اور پنڈت صاحبان لوگوں کو الٹا سمجھاتے ہیں۔ تب سے سوامی نے وہاں ویاکھیان بند کرکے بھاشا کا استعمال شروع کیا مگر ایک مشکل پھر پیش آئی کہ کثرت سفر کی وجہ سے نہ تو خود ایک جگہ رہ سکے اور نہ پروف دیکھ سکے چونکہ اُن دنوں بھاشا لکھنے والے اور مترجم بلکہ تمام درستی کرنے والے پوپ جی مہاراج تھے۔ اُنکے برخلاف پستک و ان کا ہی انتظام و نگرانی۔ پھر کسی جگہ تغیر و تبدل کرکے کمی و بیشی کر دیا کو نسا دشوار ہے۔ اور کیا کوئی تھوڑی عقل والا بھی انکار کر سکتا ہے کہ ایسا ہونا محال ہے بقول سعدی۔ ؎

ملحد گرسنہ در خانہ خالی بر خوان عقل باور نکند کز رمضان اندیشد

کیا بیاس جی کے نام سے ان حیلہ پردازوں نے ۱۸ پوران ۱۸ اپ پوران نہیں بنالئے کیا بششٹ جی کے نام سے جوگ بششٹ اُنہوں نے نہیں بنایا؟ دور کیوں جاتے۔ ابھی ایک سو برس کا عرصہ بھی نہیں گذرا کہ نارد جی کے نام سے ان لوگوں نے ست نارائن کی کتھا بنالی۔ ابھی سوامی جی سے مباحثہ میں ہار کر کیا اونہوں نے آئندہ جاہلوں کے بہکانے کے واسطے یہ ماتما اپ دیش برہماجی کے نام سے نہیں بنائی۔ اگر یہ سب واقعات آفتاب کیطرح ظاہر ہیں تو پھر اس طرح کی جعلسازی کر دینے میں کیا کوئی شک کر سکتا ہے۔

ہاں جن دنوں ستیارتھ پرکاش چھپ کر پہنچا تھا سوامی جی ان دنوں چاند دکھ میں تھے اور اتفاقاً مرتک شرادھ کی تردید میں ویاکھیان تھا ستیارتھ پرکاش میں چھپے ہوئے اس غلطی کو دیکھکر نہایت افسوسناک ہوئے اور اُسی وقت اشتہار جاری کر دئے کہ یہ کسی پوپ جی کی شرارت کی ہے غلطی سے چھپ گیا ہے چنانچہ اُسی اشتہار کی ایک نقل وید بھاشیہ کے انک بتارکے صفحہ پر چھپ کر مشتہر ہو گئی۔

جواب نمبر ۲۔ سری مان راجہ جیکشن داس صاحب بہادر سی۔ ایس آئی جن کی معرفت یا جنکے ادیوگ سے ستیارتھ پرکاش دفعہ اول طبع ہوا تھا اُنہیں کی طرف سے اُسی ستیارتھ پرکاش کے دیباچہ میں اشتہار بھی ہے۔ چھاپنے میں شیگہتا (جلدی) کے کارن بہت اشدھا (غلطیاں) رہ گئی ہیں آشا ہے کہ پاٹھک گن اس اپرادھ کو کشما (معاف) کرینگے" (صفحہ ٹائیٹل پیج کی پشت)

جواب نمبر ۳۔ اب یہ بتلاتا ہوں کہ ستیارتھ پرکاش سے یعنی ۱۸۷۵ء سے پہلے بھی سوامی جی

جبتک سنسکرت میں ترقی نہ ہوگی تب تک مندرجہ بالا علوم ہم سنسکرت پستکوں سے کس طرح سیکھ سکتے ہیں (اخبار بھارت سودشاپرورتک فرخ آباد ۱۸۸۷ء)

نمبر ۱۱۴۔ پروفیسر جکیس مولر صاحب فرماتے ہیں کہ "پارسی لوگ بھی آریہ ورت سے اُٹھ کر ایران میں آباد ہوئے تھے"۔ (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۲۸۸)

نمبر ۱۱۵۔ دارا بادشاہ کہتا تھا کہ میں آریہ ہوں اور آریوں کی اولاد سے ہوں کیونکہ اُس کے پرداد اکا نام ایریارمینا تھا"۔ (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۲۸۰)

نمبر ۱۱۶۔ سب موّرخوں کا اس بات پر اتفاق ہے کہ تمام علوم پہلے ہند میں موجود تھے اُن سے اہلِ یونان و مصر نے اور اُن سے اہلِ یورپ نے حاصل کئے باوجود کثرت حکما کے سکندر بھی ایک حکیم ہند سے لے گیا تھا سب علم نادرا ور طرح طرح کی حرفت اور صنعت پراُن دبرہمن گرنتھ) اور ویدوں میں بھرے پڑے ہیں۔ مگر زبان ان کی سنسکرت مشکل اور دقیق ہے۔ علاوہ اس کے بہت کچھ ذخیرہ علوم کے ضائع ہوگئے رہا سہا جینا بگڑا ملتا ہے اُس کے سمجھنے کا علم دشوار ہے "۔ تاریخ در العصر ۱۸۶۳ء صفحہ ۲۰۴)

نمبر ۱۱۷۔ بعض موّرخوں کی روایت ہے کہ "ملک ختا میں جو طائفہ آدمیوں کا آن کر رہا وہ ہندوستان سے نقل مسکن کرکے وہاں گیا"۔ دیکھو تاریخ چین ۱۸۵۸ء کلکتہ صفحہ ۱ جلد دوم۔

نمبر ۱۱۸۔ جی ڈبلیو ڈاکٹر لائٹنر صاحب سابق رجسٹرار پنجاب یونیورسٹی فرماتے ہیں۔ کہ "ہند علوم اور فنون کے اعتبار سے مصر سے بھی مقدم ہے لیکن چونکہ یہاں کے لوگ سب سے الگ تھلگ تھے اس لئے یہ بھی تواریخ عالم کے زنجیرہ میں نہ تھا البتہ علوم و فنون میں اس کا تقدم ایک حیثیت سے ہے یعنے علوم و فنون عہد قدیم میں اس طرح سے پھیلے کہ سب سے پہلے انہوں نے ہند یا فارس میں ظہور کیا اور غالباً ہند سے مصر نے لیا۔ مصر ہند اور فارس کا مجموعہ یونان میں گیا اور یونان کا علم و ہنر رومیہ کبریٰ میں گیا۔ رومیہ کبریٰ سے اور اہل یونان سے عرب میں گیا۔ پھر کچھ عرب سے اور کچھ رومیہ سے اور کچھ یونان سے یورپ نے لیا کہ شجرہ مندرجہ ذیل سے یہ حساب معلوم ہوتا ہے مگر اکثر باتیں ہند سے بخط راست بھی عرب اور یورپ پائیں۔

شجرہ تفریح العلوم

ہند — فارس
مصر
یونان
رومیہ کبریٰ
عرب — یورپ

دیکھو اردو سنین الاسلام صفحہ ۱ مقدمہ حصہ اول ۱۸۸۰ء لاہور)

نمبر ۱۱۹ شجاعت نمبر ۱۱۹۔ پادری وارڈ صاحب فرماتے ہیں "آریہ شستر ویدیا دھنش شستر اور بشستر ودیا کو پوری دکھاتے ترقی دی ہے آریہ اپنے بیشے سپاہ کو میدان جنگ میں لیجاتے تھے اور دیگر بہادر شستر ودیا میں بھی تعلیم پاتے تھے بہت سے بہادری اور علم جنگ میں نہایت نامی گرامی گذرے ہیں (بہارت ترکال درشا انگریزی صفحہ ۱۸۹۲ء مدرس)

نمبر ۱۲۰۔ بارود بھی سب سے پہلے آریہ ورت میں ایجاد ہوا (تاریخ ہندوستان جنرل الفنسٹن صاحب بہادر)

نمبر ۱۲۱۔ پھر وہی پادری صاحب فرماتے ہیں کہ میری کتاب کے پڑھنے والے پر ظاہر ہوگا۔ کہ آریوں کے تتو گیانی رشی منی بیشک بڑے اعلےٰ ودیا جاننے والے تھے اور ہر ایک ملک کے لوگ اُن کی عزت و توقیر کرتے تھے ان میں سے کسی کسی کے ایک ایک ہزار شاگرد ہوتے تھے" (دیکھو پادری وارڈ صاحب کی کتاب اور بہارت ترکال درشا صفحہ ۲)

نمبر ۱۲۲۔ پھر پادری وارڈ صاحب فرماتے ہیں کہ کوئی سمجھدار آدمی اس بات کے قبول کرنے سے انکار نہ کریگا۔ کہ قدیم آریوں کے ودیا۔ لکن نہایت ہی تعظیم و فضیلت کے لایق ہیں اُن کے بہت طرح کے مختلف علومات کے متعلق تحریر کرنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہر طرح کے علوم و فنون کا ان میں چرچا تھا۔ صاحبین مصنف ہونے سے ان مختلف فنون کو لکھا ہے اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ قدیم زمانے کے کسی قوم یا ملک سے کسی بات میں کم نہ تھے جتنے زیادہ غور سے اُن کے فلاسفی دلچسپی اور ویدیا اور فنون کا وچار کیا جاتا ہے اتنا ہی زیادہ سمجھنے والے کو یقین ہوتا کہ ان کے تحریر کرنے والوں کی بڑی نہایت تیز ادعہد تھی (پادری وارڈ صاحب کی کتاب اور بہارت ترکال درشا انگریزی ۱۸۹۲ء)

نمبر ۱۲۳۔ کرنل السکاٹ صاحب فرماتے ہیں "بہت لوگ جو آجکل کے علوم کی ترقی پر پھولے ہیں وہ سوال کیا کرتے ہیں کہ بھلا بتلاؤ آریوں نے کبھی تار اور ریل کے سمان کوئی ینتر بنایا تھا میں اس کا جواب دیکتا ہوں کہ اس قسم کے ینتروں کے گنوں سے بجلی و تار سے اور چھاپے کا علم اور کارخانہ چین اور جاپان میں موجود تھا اور یقیناً آریوں کے پاس تار تھا جس کے ذریعہ بڑی دور سے سماچار بھیجتے تھے۔ اُس میں ستون لگاتے اور تار لگانے اور توتیا وغیرہ مصالحہ رکھنے کی ضرورت بھی نہیں ہوتی تھی اور اب بھی اُن کی اولاد میں وہ رشی موجود ہیں وہ کیا ہے یوگ ودیا۔

اگرچہ مورکھ اگیانی اور بعضے لوگ ایسی پوتر باتوں پر ٹھٹھے کرتے ہیں مگر مجھ کو اس پر پورا وشواس ہے یہ لوگوں کی نہایت بھول ہے کہ تھوڑی سی انگریزی پڑھکر اپنے شاستروں اور رشیوں کو ٹھٹھے کرتے ہیں"۔ (دیکھو بہارت ترکال درشا صفحہ ۶)

نمبر ۱۲۴۔ پھر کرنل صاحب فرماتے ہیں کہ "آریہ لوگ وہ ودیا بھی جانتے تھے جس کے واسطے یورپ والے بڑی کوشش و تلاش کر رہے ہیں اور ابھی تک کامیابی حاصل نہیں کی ہے (یعنے بیلون) آریوں کے آکاش میں بذریعہ ہوا چلنے کی طاقت تھی وہ صرف آکاش میں چلنے کی ہی سامرتھ نہیں رکھتے تھے بلکہ وہیں جنگ بھی کرتے تھے جس پر کار جا رہا ہے ہوائی جہاز ہیں جب اس طرح ہوا میں اڑتے تھے تو پورا یقین ہے کہ وہ ضرور ان سب ودیاؤں سے جو ہوا کی لہر اور آندھی اور گرداؤ کے متعلق ہیں پوری واقفیت رکھتے ہونگے" (دیکھو بہارت ترکال درشا صفحہ ۴)

نمبر ۱۲۵۔ پھر کرنل السکاٹ صاحب فرماتے ہیں کہ اس بابا کی سبھا میں جیکا ذکر مہابھارت میں آیا ہے کہتے ہیں سوکشم درشک ینتر (یعنے مائی کرس کوپ خوردبین) اور دور درشک ینتر (یعنے ٹیلی سکوپ دوربین) دھرم گھڑیاں اور جیبی گھڑیاں اور کلوں کے ذریعہ بولنے والے جانور اور بہایم مویشی وغیرہ موجود تھی کہ وہ زہر آمیز ہوا سے دشمنوں کے سیناؤں کو بیہوش کر اور ہوا میں خوفناک آواز پیدا کر کے اُن کو ڈرا کر ڈالتے تھے اور ڈراونی صورت آکاش میں بنا کر مخالفوں کو خوفناک ہیبت ناک کرتے

نمبر ۹۹ - مسٹر ولیم جونس صاحب فرماتے ہیں کہ "آریہ ورت کے باشندے تمام علوم فاضل تھے اور ہر جگہ کو یہ سے زیادہ مہذب تھے" (دیکھو رسالہ مفید الحیات صفحہ ۲)

نمبر ۱۰۰ - مسٹر وائیر صاحب فرماتے ہیں کہ "یونان کا ایک بہت بڑا حکیم تصدیق کرتا ہے کہ دنیا میں تمام علوم آریہ ورت سے پہنچے" (دیکھو تاریخ ویدک صفحہ ۴۶)

نمبر ۱۰۱ - مسٹر ٹامس ایم وائز فرماتے ہیں کہ "یورپ کے جہالت سے نکل کر روشنی میں آنے کا باعث آریہ ورت کی تعلیم ہے" (تاریخ مذکور صفحہ ۳۰۳)

نمبر ۱۰۲ - ایک پادری صاحب فرماتے ہیں کہ "فارس عرب اور تمام سرد ممالک میں سفر کرنا چاہیے مختلف ملکوں کے باشندے اپنی اصلی مرز بوم بھول جائیں ان کے بدن کا رنگ سیاہ یا سفید ہو جانے چاہیے بہت بڑی بڑی سلطنتیں جو ان لوگوں نے قائم کی تھیں برباد ہو جائیں چاہیے پرانے شہروں کے مقام پر نئے شہر آباد ہو جائیں تاہم اصلی جائے ولادت کے نشانات بالکل نیست و نابود ہو جانا غیر ممکنات سے ہے" (دیکھو بائبل ان دی انڈیا مطبوعہ نیویارک)

نمبر ۱۰۳ - "ہندی سیاح فرقے اپنے قوانین و رسم و رواج و زبان کے ساتھ اپنا مذہب بھی لئے ہوئے پھرتے تھے اور اسی وجہ سے ہم ہندوستان کی طرف توجہ کرتے ہیں وہاں قدیم وہاں کے باشندوں کے مذہبی دستورات و روایات پائے جاتے ہیں لیکن فی زمانہ ہندو نہایت سخت پیچوں میں گرفتار ہو گئے ہیں اور اپنے ہی ہاتھوں سے اپنی عزت توقیر و یادگاریوں کو مٹا رہے ہیں میں نے اپنے دل سے پوچھا کہ اب کس وجہ سے بربادی کی نوبت آ رہی ہے آیا یہ انقلاب زمانہ کی وجہ سے ہے یا اس لئے کہ ہر قوم کی سرشت یوں ہی ہے کہ وہ مثل ہر ایک انسان کے ایک نہ ایک دن ضعیفی سے مر جائے۔ یہ بات کیونکر ہوئی کہ ایسے عمدہ ابتدائی مسئلہ اور وید کے افضل احکام میں ناکامیابی ہوئی مگر باوصف ان سب اسباب تنزل کے میں نے اب بھی بہت سے برہمن فلسفی اور عالی خیال لوگوں کو نفاذ روح پر سوشیل اوصاف و علم الہیات کے مسئلوں پر بحث کرتے ہوئے پایا اور ایک فلاسفی کو پرمیشور کی طرف سر جھکاتے ہوئے دیکھا۔ لیکن افسوس آخر کار مجھے معلوم ہوا کہ یہ سب محض ظاہری نمائش تھی اور اس بات کے جاننے سے مجھے اور بھی افسوس ہوا کہ ان لوگوں کے بالعوض آزاد طبع اور آزاد منش انسان ہونے کے یہ لوگ اپنی آنکھوں پر پٹی باندھ کر لکیر کے فقیر ہو رہے ہیں۔ یہ حال دیکھ کر میری خواہش ہوئی کہ میں اس مردہ کو قدیم خیالات پر نگاہ اٹھا دوں اور ان آدمیوں کے پچھلے حالات کا جن میں کسی طرح کا حرف و نشان باقی نہیں ہے سراغ لگاؤں۔ پھر تو میری آنکھوں کے سامنے ہند کی عظمت کا قدیم زمانہ آ موجود ہوا مجھے ہر ایک مندر کی در و دیوار سے اور ہر ایک پہاڑ سے اور ہر جگہ سے سبق ملنے لگا۔ میں نے ویدوں سے سبق حاصل کیا جن کے بے شمار اوراق سے ان کی ہزاروں سال کی تصنیف کا زمانہ شمار کیا جا سکتا ہے اور جن کے ورق ہزاروں برس قبل اس کے کہ نینوا یا بابلوں (بابل) کا نام و نشان بھی رہا ہو ہر ایک جوان طالب العلم زندگی کے اصول مستخرج کرتا تھا۔ میں نے قدیم زمانہ کے اسلوکوں کو جو قبل از پیدائش حضرت موسیٰ و عیسیٰ کے برہمنوں سے مخاطب ہو کر پڑھے جاتے تھے سنا۔ میں نے منوجی کے ان قوانین کے سمجھنے کی کوشش کی جن کا انتظام ہزاروں برس قبل اس زمانہ کے کہ عبرانیوں کے احکام خدا کے تختے بادل کے گرجنے اور بجلی کے چمکنے کے وقت آئے۔ برہمنوں کے ذریعہ انجام پایا تھا۔ غرضیکہ ہندوستان مجھے دوبارہ اپنی اصلی قدیمی حالت میں نظر آیا۔ میں نے اس کے ذریعہ سے تمام دنیا میں روشن ضمیری پھیلی ہوئی دیکھی۔ میں نے ہند کے قوانین اخلاق مذہب کا اثر مصر۔ فارس یونان روم میں پایا میں نے دیکھا جیمنی و وید بیاس کو سقراط و افلاطون کے زمانہ سے قبل دیکھا" (انگریزی رسالہ دی بائبل ان انڈیا)

نمبر ۱۰۴ - ڈاکٹر گوڈسمر صاحب نے اپنی کتاب میں لکھا ہے کہ "جتنے علوم و ہنر لوگ اکل زمین میں پھیلے ہیں سب اصل آریہ ورت سے ہیں"

نمبر ۱۰۵ - کرنیل الکاٹ صاحب فرماتے ہیں کہ "ہیو یو کے جاتی اپتی بیچو۔ بیبلن کی بنیاد ڈالنے والی مصر کی سماج ہی سے تھا اور مہا استھ کے بننے بلکہ اس سمبت سے ۵۰۰۰ سال پہلے (جس کو عیسائی لوگ دنیا کا آغاز بتلاتے ہیں) آریہ قوم اعلیٰ ترقی و تہذیب پر پہنچی اور اپنی بھاشا اور ویاکرن کو ایسا سدھارے ہوئے تھی کہ اس کی مانند آج تک بھاشا کوئی نہیں ہے" (بھارت ترکال درشا صفحہ ۳ مدراس ۱۸۸۲ء)

نمبر ۱۰۶ - مؤرخ برگس صاحب جو مصر کے تواریخ نویسوں میں سب سے زیادہ معتبر ہے اور بہت پرانے حالات کا جاننے والا ہے وہ کہتا ہے کہ "پراچین مصری لوگوں نے قدیم مصر کو کی پہلی پیدائش آریہ ورت ہی ہے" (دیکھو بھارت ترکال درشا صفحہ ۴ ۱۸۸۲ء مدراس)

نمبر ۱۰۷ - "آریا کیا ہند کیا یونان اور کیا اٹلی میں اپنے مردوں کو چتا پر جلاتے تھے۔" (تاریخ ہند آنریبل ڈبلیو ہنٹر صاحب صفحہ ۷ ۱۸۸۳ء)

نمبر ۱۰۸ - مسٹر پوکاک صاحب فرماتے ہیں کہ "قدیم یونان کیا ہے صرف قدیم آریہ ورت ہی ہے" (کتاب انڈین ان گریس)

نمبر ۱۰۹ - مولوی الطاف حسین صاحب فرماتے ہیں کہ "مصر کی ترقی ہند آریہ ورت اور فارس کے سوا تمام دنیا سے مقدم مانی گئی ہے چنانچہ یونان بھی مصر کے نور سے روشن ہوا تھا" (دیکھو حاشیہ مد و جزر اسلام)

نمبر ۱۱۰ - حکیم فیلانوس صاحب یونانی مؤرخ فرماتے ہیں کہ "یونان کے حکیم علم و فضل میں آریہ ورت کے ایک چھوٹے حکیم کی برابری نہیں کر سکتے۔ اور جس طرح پر آریہ ورت کے حکیم آسمان کے حالات بتلا سکتے ہیں اس طرح یونانی حکیم زمین کے حالات بھی نہیں بیان کر سکتے"

نمبر ۱۱۱ - ملک ایران کی بابت جغرافیہ عالم میں لکھا ہے کہ "یہاں کے مندر و کچھ ایسے نشان پائے جاتے ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ زمانہ سابق میں سب یہاں کے لوگوں کا ہندوستانیوں کے مذہب کے مطابق تھا" (دیکھو جغرافیہ عالم صفحہ ۱۵ مطبوعہ ۱۸۹۳ء)

نمبر ۱۱۲ - چارلس فنک صاحب بہادر فرماتے ہیں۔ "چنانچہ فیثاغورث حکیم یونانی نے واسطے تحصیل دولت علم کے ملک مصر۔ ہند اور فارس اور افلاطون حکیم ثانی نے مصر کی غربت اختیار کی۔ اس زمانہ میں کتب خانہ کا صحیح ہونا مخفی تھا اور جس کے پاس پانچ کتابیں بھی اکٹھی ہوتی تھیں وہ ان کو غنیمت و شگفت جانتا تھا تعجب ہے کہ باوجود عدم بہم رسی کتابوں کے اساتذہ سلف ایسے کامل و فاضل ہو گئے" (دیکھو تعلیم النفس حصہ دوم مطبوعہ ۱۸۵۹ء الہ آباد صفحہ ۵۹۴)

نمبر ۱۱۳ - ڈاکٹر لیٹنر صاحب نے جو لیکچر بمبئی میں دیا ہے اس میں فرمایا ہے کہ "جتنے علوم آریہ ورت یورپ کو سکھلا سکتا ہے اتنے علوم یورپ آریہ ورت کو نہیں۔ اس وقت آریہ ورت صرف یورپ سے کثیف چیزیں یا ستھول پدارتھ یعنی فزیکل سائنس سیکھتا ہے۔ اس کا بھی باعث یہ ہے کہ پرانی سنسکرت کی پستکوں میں وہ ودیا مکمل طور پر لکھی ہے لیکن اس کے جاننے اور پڑھنے والے آجکل بہت تھوڑے ہیں۔ ترک ودیا یعنی ایکڈسٹی۔ چمک پتھر ودیا یعنی میگناٹیمی شبد ودیا یعنی ایکوسٹکس وایو ودیا یعنی منٹیا راجی۔ جل ودیا یعنی ہائیڈروسٹیٹکس رسائن ودیا یعنی کیمسٹری بجز سنسکرت کی پستکوں میں مکمل طور سے مندرج ہیں۔ ابتک یورپ سائنس ودیا میں صرف چونکہ جزئیات جانتا ہے مگر سنسکرت میں ان کا مجموعہ پایا جاتا (دیکھو) مذکور ہیں۔ یورپ میں تک دھرم شبد ہی اور پدارتھ کارن دوران فلاسفی میں بہت ہی کم ترقی ہوئی ہے۔ اس لئے ہم امید کرتے ہیں کہ جیسی سنسکرت میں ترقی ہوتی جاوے گی ویسی ہی آئندہ آنے والے زمانہ میں یورپ والے مندرجہ بالا فلاسفی کو آریہ ورت سے سیکھنے کی کوشش کریں گے ہماری سمجھ میں یورپین لوگوں کی کوشش سے ہی سنسکرت کی بڑی ترقی ہوگی۔ کیونکہ

بولی جاتی ہیں۔ ان میں اکثر سنسکرت سے نکلی ہے اور اُس کی شاخ در شاخ ہیں جیسے پالی اور پراکرت سنسکرت سے نکلی ہیں اُن سے بالی اور پراکرت نہایت قدیم ہے اور اب بھی وسط ایشیا کی سطوح مرتفع کی زبان سنسکرت سے مناسبت رکھتی ہیں۔ ہندوؤں کی مذہبی پور میں سے چار وید ایک نہایت قدیم مجموعہ ہے۔ یہ وید ہندوؤں کی مذہب اور قانون اور علم کی بنیاد ہیں۔ ہندوؤں کی باقی کتابوں کی اصل یہی وید ہیں نظم کی کتابیں بجز وید کے مسایل سے بھرے ہوئے ہیں قانون کی کتابوں میں وید کے ہی احکام لکھے ہیں وید ہی کو فلسفی اپنے مسائل کی بنیاد ٹھہراتے ہیں وید ہی کو صرف نحوی اپنے قواعد کا ماخذ بتلاتے ہیں۔ غرض کل علوم کے عالم اسی مجموعہ کو اپنے علم کا سرچشمہ قرار دیتے ہیں"۔ (از اتالیق پنجاب لاہور ۱۸۷۱ء)

نمبر ۸۶۔ لوہتیانہ علاقہ یوروپ میں جو زبانیں رائج ہیں اُنکی اکثر قریب سنسکرت سے پائی جاتی ہے۔ اس صوبہ کے بسنے والوں میں سے ہر شخص کی زبان پر سنسکرت کی مثالیں اور شہادتیں موجود ہیں اُسکے باشندوں کی اصل آریہ خاندان سے نکلتی ہے"۔ دیکھو کانفس برگ اخبار ۱۸۶۶ء اور اسیطرح ودیا پرکاسک مارچ ۱۸۷۹ء صفحہ ۲۰)

نمبر ۸۷۔ اسفرڈمارس صاحب نے اپنی زبان کی ترتیب کے مضمون میں بعض قدیمی یونانی زبانوں کا مخرج سنسکرت سے نکالا اور اُسپر حسب ذیل ریمارک قابل توجہ دیا ہے "آسمانی خدا کو یونانی لوگ زی اس پیٹر کہتے ہیں اور اس بات کا خیال کرنا چاہیے کہ زیڈ کی آواز ڈی کے بہت مشابہ ہے اسلئے زی اس در اصل ڈی اس ہی تھا اور لاطینی اُسی خدا کو ڈی ایس پیٹر یا جوپیٹر کہتے ہیں اب وید میں آسمانی خدا کو دیوش پتی کہتے ہیں اسواسطے ہمارے عقیدہ میں خدا باپ کے اصل جیوپتی جو عہد عتیق کا باپ ہے ظاہر ہو جائے یہ ریمارک میں اس لئے لکھتا ہوں کہ عام یہ قایم کردہ رائے جنیس کہا جاوے کہ "عبرانی دفاتر الہام ہوں یا نہ ہوں ہر نوع نہایت ہی قدیم ہیں اور سب سے پہلی زبان میں لکھی گئی ہیں"۔ نہ یہ امر صحیح ہے کہ عبرانی قصہ جات نہایت ہی قدیمی ہیں نہ کہ عبرانی سب سے پہلی زبان ہے۔ بلکہ برعکس اسکے جیسا کہ گولڈزی ہر صاحب ثابت کرتا ہے کہ قصہ جات اخذ کئے ہوئے ہیں اور زبان خواہ مخواہ تغیر یا تغیر درجہ کی حالت میں ہے۔

نمبر ۸۸۔ اپنے زمانہ میں سر ولیم جونس کہتا تھا کہ سنسکرت کا انشا نہایت قدیم ہے اور موسیٰ کے زمانہ سے پہلے مصر یونان۔ ہندوستان میں مذہب بھی تھے جہانتک مصر کی بابت کہا جا سکتا ہے اور جو تحقیقات لیپ سی۔ ایس۔ بن جیبولین۔ لی نارمنٹ۔ گلیڈسٹن وغیرہ محققوں نے کی ہے اُنسے ایشیاٹک سوسائٹی کے لائق پریزیڈنٹ کا دعوےٰ ثابت ثابت ہوتا ہے"۔ (دیکھو کتاب جنیس کا صفحہ ۸۸ سے ۹۰ تک)

نمبر ۸۹۔ ہنر لورح صاحب نے اپنی تواریخ میں لکھا ہے کہ گذشتہ زمانہ میں ہندوؤں کی شائستگی کسی قوم سے روئے زمین پر کم نہ تھی بے نظیر زبان سنسکرت کے علما و فلاسفر منطق۔ ریاضی ہیئت وغیرہ مختلف علوم میں اپنا نظیر نہیں رکھتے تھے۔ یہ ملک اپنے علوم و فنون اور صنعت و تجارت میں تمام اقوام روئے زمین سے نمبر اول پر تھا۔ اسملک کی شائستگی کو کوئی ملک نہ پہنچتا تھا۔ یونان نے اسی ملک کے علوم سے سبق پایا ہے۔ ارسطو۔ افلاطون اسی خرمن کے خوشہ چین تھے۔ ہر ایک قوم اسی ملک کی زبان اور علوم سے شائستہ ہوئی"۔ (دبدبہ قیصری بریلی صفحہ ۵ جلد ۱ نمبر ۲ ۱۸۸۲ء)

نمبر ۹۰۔ حال میں مسٹر سیل گریفن صاحب نے مقام گوالیار اپنی سپیچ میں فرمایا ہے کہ "علم سنسکرت ایک چشمہ ہے جس سے مختلف علوم پیدا ہوئے ہیں اور ممالک یوروپ نے اسی علم سے بہرہ پایا ہے"۔ (دیکھو دبدبہ قیصری بریلی صفحہ ۵ کالم ۲ نمبر ۲ جلد ۱ ۱۸۸۲ء)

نمبر ۷ تجارت و اخلاق

نمبر ۹۱۔ ڈاکٹر پریڈیوکس صاحب فرماتے ہیں کہ "یہ بات ظاہر ہے کہ ہندوستان ہی کی تجارت اُن لوگوں کو جو اسملک مصر میں آکر تجارت کرتے تھے مالا مال کرتی تھی۔ اور ہندوستان ہی اُن بڑے خزانوں کا چشمہ ہے جن کو حضرت سلیمان نے جمع کیا تھا اور اُن کی بدولت بیت المقدس بنایا تھا"۔ (دیکھو مصر کی تاریخ باب سوم حصہ اول صفحہ ۳۳ و ۳۴ ۱۸۷۲ء)

نمبر ۹۲۔ پادری ڈیبے صاحب فرماتے ہیں قدیم زمانہ کے برہمنوں میں اوصاف انسانیت۔ دیانتداری۔ رحم بےغرضی فی الجملہ تمام اوصاف پائے جاتے تھے اور اپنی تعلیم و تمثیل سے اوروں کو یہی اوصاف سکھلاتے تھے۔ اور اسی وجہ سے ہندوؤں میں کم از کم اُن کے قول میں وہی اخلاقی اصول پائے جاتے ہیں جو یوروپین میں ہیں ہند کی سرزمین سے بنی نوع انسان کے نشو و نما ہوئے اور اسی وجہ سے مغرب کے بہت دور دراز ممالک کے باشندوں میں ہند کے قوانین اخلاق و تعلیم مذہب کا اثر باقی ہے (بائیبل انڈیا انگریزی)

نمبر ۹۳۔ زمانہ سلف میں ہند اور بحر مڈیٹرنین کے بندرگاہوں میں کسکی ساطت سے تجارت ہوتی تھی چنانچہ ٹیبس اور ہند کی دیگر تجارتی اشیا کی سنسکرت نام سے واقف تھا۔ اور ہند کی پیداوار کی جنکا ذکر توریت میں آیا ہے۔ ایک بڑی فہرست بنائی گئی تھی"۔ دیکھو تاریخ مصر صفحہ ۱۲۴)

نمبر ۹۴۔ ملطوف کا باشندہ حکیا طیوث یونانی مورخ جو مسیح سے ۵۴۹ برس پیشتر گذرا ہے وہ اپنی تصنیف میں ہند کا صاف صاف بیان کرتا ہے اور حکیم طلبیاس نامی مسیح سے ۴۰۱ سال پہلے اس طرف آکر فارس میں آیا وہ ہند کی تجارتی پیداوار اور رنگوں کیڑوں اور بندروں اور طوطوں کی خبر دیتا ہے۔ (دیکھو تاریخ مصر صفحہ ۱۴۴)

نمبر ۹۵۔ مسٹر ٹی وایز ایم ڈی صاحب فرماتے ہیں کہ ہندوستان کی بدولت و طاقت اور حکمت نے سکندر اعظم کے دل پر نقش کر دیا۔ اور سکندر نے اپنے لشکر کو یہ کہا کہ اب ہم ایسا مشہور ملک دگولڈانڈیا) کو جہاں بلا انتہا دولت ہے روانہ ہوتے ہیں۔ جو کچھ کہ ہم نے ملک ایران میں دیکھا ہے وہ اسملک کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں ہے"۔ (دیکھو ہسٹری آف میڈیسن صفحہ ۲)

نمبر ۹۶۔ سومنات کی دولت اور خوشحالی کا احوال جو محمود نے لکھا ہے وہ اس وقت کی تاریخ کی صحت کیلئے مفید ہے لوٹ میں پانچ سونے کی مورتیں آئیں جنکی آنکھیں لعل کی تھیں۔ ایک اور مورت میں ایک بیش بہا یاقوت تھا۔ اسکے سوا ایک سو مورتیں چاندی کی لوٹ میں آئیں جو ایک سو اونٹوں پر لادی گئیں"۔ (تاریخ ہند ۱۸۵۲ء صفحہ ۱۱۲ کلکتہ)

نمبر ۹۷۔ محمود ۲۰ روز متھرا میں رہ کر بہت نقصان کرتا رہا اور پھر قنوج پر چلا۔ وہاں اس نے ایسا ایک شہر دیکھا جو کہ مسلمان مورخوں کے قول کے مطابق عظمت میں آسمان کی ہمسری کرتا تھا۔ یہ شہر دو ہزار برس سے بھی زیادہ سے ہندوؤں کے مذہب کا خاص مقام تھا اور اُسکی آبادی تیس میل کی وسعت میں تھی۔ جو اُسکی عظمت اور شان کا بیان کیا ہے۔ وہ مشکل سے قیاس میں آسکتا ہے۔ اس شہر کی عظمت کا قیاس اس بیان پر خیال کرنے سے ہر آئینہ سمجھ ہو سکیگا کہ اسمیں تیس ہزار دوکانیں صرف تنبولیوں کی تھیں۔ گلا وبندوں کے ساٹھ ہزار گھر تھے"۔ (دیکھو تاریخ ہند ۱۸۵۲ء کلکتہ صفحہ ۱۱۲)

نمبر ۸ اس لوگوں نے علم کہاں سے حاصل کیا } نمبر ۹۸ منوسمرتی ادھیا ۲ شلوک

एतद्देश प्रसूतस्य सकाशादग्रजन्मनः स्वं स्वं चरित्रं शिक्षेरन्पृथिव्यां सर्वमानवाः मनु ॰२—२॰

ترجمہ۔ تمام دنیا کے لوگ اس ملک کے فضلا و علما سے تعلیم حاصل کریں اور یہاں کے لوگ دیگر ملکوں میں جا کر دھرم اور ودیا کا پرچار کریں۔

نمبر ۷۴۔ مس کارپینٹر صاحبہ فرماتی ہیں کہ "زبان سنسکرت صرف اس ملک کی بلکہ تحقیقات سے اکثر ممالک یوروپ کی زبان ثابت ہوتی جاتی ہے باوصفیکہ آریہ ورت کو اسکے مادری ہونیکا فخر ہے تاہم اکثر ایسے حق شناس ہیں کہ اس کی تحصیل کے شوق سے چراغ مردہ کی طرح بالکل تاریک ہیں" (رسالہ انڈین ایسوسی ایشن ماہواری مطبوعہ لنڈن)۔

نمبر ۷۵۔ ڈاکٹر جولیس انگلنگ سابق سیکرٹری رائل ایشیاٹک سوسیٹی نے ایڈنبرا کی یونیورسٹی میں سنسکرت حاصل کرنیکے پچھلے اور موجودہ طریقوں کے متعلق ایک مختصر سی کیفیت بیان کی ہے صاحب موصوف نے اس زبان کو نہایت درجہ کا مفید ثابت کرنیکے لئے میدان تقریر میں خوب ہنگامہ آرائیاں کیں۔ نہ صرف وہی خوبیاں بیان کیں کہ جن سے زبان کا انشا مالامال نظر آتا ہے۔ بلکہ یہ بھی بخوبی ثابت کر دیا ہے کہ سنسکرت اپنے حاصل کرنیوالوں کو انعام میں قدیم آریہ لوگوں کی سیاست مدن اور اطوار معاشرت کا بند قفل کھولنے کلید بھی عطا کرتی ہے فی الحال جن کا سینہ اصلاح آریہ ورت کی آتش شوق سے منور ہے مندرجہ کیفیتیں انکے مبارک کاموں میں بہت ہی مفید اشتعالک تجربہ کی جاوینگی صاحب موصوف نے فرمایا کہ پیشتر جو قوانین مذہب اور معاشرت باہمی کے دستور اس کثرت سے رایج تھے اور اس وقت بھی سرزمین آریہ ورت میں ایسے بے اندازہ وسعت سے پھیلے ہوئے معلوم ہوتے ہیں ان ساری باتوں کا علم صرف سنسکرت ہی کی بدولت میسر ہوا۔ ورنہ آریوں کے حالات گذشتہ کی تحقیقات سے قوائے ذہنی کو واقفیت کا سامان بہم پہنچائے بغیر اُن لوگوں کیلئے کہ جنکا اب آریوں سے فرماں روا قوم کے ایک رکن ہونیکی حیثیت سے واسطہ پڑتا ہے درستی سے حکومت کرنا امر محال تھا اور نیز اُن کو آریوں کے محسوسات و ذہنی معلومات کا دریافت کرنا اور انکی معاشرت باہمی اور امور اخلاق کا جاننا نہایت ہی دشوار ہوتا اور تاوقتیکہ امور متذکرہ بالا سے واقفیت نہ ہوتی وہ محکوموں کی ترقی کے اوضاع ملکی سے مناسب اسباب کے بہم پہنچانے میں کبھی کامیاب نہ ہوتے۔ زبان سنسکرت کے قدیمی نوشتوں سے واقفیت کیے بہت ہی جلد یہ باتیں بتلا دیں۔ کہ فی الحال جو آریہ ورت میں اسباب ترقی کے قایم کرنیکا ارادہ کیا گیا ہے اور اُس مبارک مقصد کے جاری کرنے میں اکثر رواج اور دستور شدہ راہ پائے گئے وہ صرف نئی ایجاد ہیں۔ بلکہ اکثر باتیں تو قدیمی اصول سے بالکل مخالف ہیں جیسے ستی ہونے کی رسم قدیم ترین نوشتوں سے ایک ذرہ تعلق نہیں رکھتی۔ اور یہ جو نئے ہندو صحایف (پرانوں) میں اُس کے کچھ تذکرے ہیں۔ وہ تو رگوید کے بعض مسایل کی سہواً غلط فہمی ہے۔ یا ارادتاً اُن کی تفسیر میں حرکت سے کام لیا گیا ہے صاحب موصوف نے بہت سی رسوم موجودہ اور زمانہ حال کی روحوں کو جو ترقی کے لئے زہر کا حکم رکھتی ہیں اصول مذہب آریوں سے بالکل مخالف ثابت کر دکھلایا ہے۔ اور اُسکے دعوے کے سارے اثباتی دلایل میں سے ایک بھی انکا طبعزاد نہ تھا۔ بلکہ دوسرے بڑے بڑے معتبر آریوں کے مستند منقولوں سے منقول تھے اُنکے لیکچر کا نتیجہ نہایت مستحکم طور سے اس بات پر مبنی تھا کہ آریہ دیش میں اُنکے دھرم قدیم کے اصول کی واقفیت جہانتک عام کیجاویگی ملک سے تنزل کے اسباب اور نئی ترقی کے سد راہ آپ سے آپ اکھڑ اکھڑ کر دوڑتے جاوینگے اور زبان سنسکرت سے ناواقفیت کی عام تاریکی جیسے جیسے کم ہوتی جاویگی ویسے ویسے آریہ ورت ترقی اصلاح اور شائستگی کے مبارک نوروں کا چشمہ بنتے بنتے اصلی حالت پر آتے ہی آفتاب نیمروز کی طرح خود ممالک یوروپ پر ضیا افگن نظر آویگا۔ لیکچر کے خاتمہ پر صاحب موصوف نے زبان سنسکرت کی انشا اور اُسکے صرف و نحو کی عدیم المثل درستی میں جو متقدمین نے محنتیں کی تھیں ان کی داد دی" (از رسالہ انڈین ایسوسی ایشن انگریزی مطبوعہ لنڈن)۔

نمبر ۷۶۔ ڈاکٹر ٹیلر صاحب بہادر جو رائل ایشیاٹک سوسائٹی کے جنرل سیکرٹری تھے وہ بھی سنسکرت کی فضیلت کے نہایت اعلیٰ درجہ کے قایل تھے" (دیکھو اُنکا مضمون بابت ماہ دسمبر ۱۸۳۴ء)۔

نمبر ۷۷۔ ڈاکٹر ویلز صاحب فرماتے ہیں کہ سنسکرت تمام زبانوں کا مخرج ہے اور اُس کی فلاسفی اور لٹریچر نہایت قابل تعریف ہے (ڈاکٹر موصوف کا دیباچہ)۔

نمبر ۷۸۔ سر ولیم جونس صاحب فرماتے ہیں کہ نہایت کامل زبان یونانی ہے اور نہایت وسیع زبان لاطین ہے مگر سنسکرت دونوں زبانوں پر فوق رکھتی ہے اور صرف نحو میں کامل ہے۔

نمبر ۷۹۔ فریڈرک وان سیگل صاحب بیان کرتے ہیں کہ اس میں شک نہیں کہ سنسکرت یونانی لاطین اور جرمنی سے تعلق نہیں رکھتی ہے بلکہ آبا و اجداد سے ہے اور یہی اُن کا مقصد ہے جسکے سبب میکس مولر کہتا ہے کہ یہی زبان آریوں کی قدیمی ہے اور ویاکرن سپانتی رشی اور متقدمین کے نہایت کامل ہیں۔ اس میں فلاسفی سائنس و ودیا علم الہیات لکھے ہوئے ہیں کہ جسکا یوروپ مشکور ہے (دیکھو تاریخ میڈسن وایز صاحب صفحہ ۲۱ و ۲۲)۔

نمبر ۸۰۔ قوم آریہ تہذیب میں مشہور تھی اور صرف و نحو کامل انکے پاس تھا۔ اور وہ زبان بھی اُنکے پاس تھی جسکا کوئی دوسری زبان مقابلہ نہیں کر سکتی (دیکھو کتاب انکارٹ صاحب کے صفحہ ۲۰۰)۔

نمبر ۸۱۔ بیپ نیز صاحب نے ثابت کر دیا ہے کہ "میں از روی یقین بیان کرتا ہوں کہ سب زبان کی اصل ایک ہی زبان سنسکرت ہے اور بنی آدم مشرق سے مغرب کو آئے" (لیکچرس آف دی سائنس لنگویج صفحہ ۱۵۲)۔

نمبر ۸۲۔ چینیوں کا عنقریب ہر مذہبی لفظ سنسکرت زبان کا ہے۔ اور سنسکرت ہی چینیوں کے مذہب کی کلید ہے اور اُسکے سیکھنے کو چینی جاتری انڈیا میں آتے تھے چینی سنسکرت زبان کو فین کے نام سے پکارتے ہیں" (میکس مولر صاحب کی سائنس آف دی لنگویج)۔

نمبر ۸۳۔ واضح ہو کہ ہندوستان ملک قدیم اور خطہ مردم خیز ہے اصل باشندے اُس کے آریہ لوگ بالفعل شاید وہی ملقب بہ ہندو ہیں۔ اور جیسا کہ یہ ملک قدیم ہے مگر افسوس کہ یہ اس ملک کی کوئی تاریخ ایسی نہیں کہ جسکے دیکھنے سے حال وید قدیم معلوم ہو سکے یا کتب مذہبی میں البتہ قدیم اور ہمیشہ رہنے والا ہے اصل مذہب و دھرم قدیم ہم صرف اُس سے دریافت ہو سکتا ہے پس سب دھرم سنگاتوں کو لازم ہے کہ وید کیطرف توجہ فرماویں اور اُس سے اصل مذہب کی راہ جانیں اور سمجھ لیں کہ جس طرح دریا کی نکاس کی جگہ معلوم کرنیکے لئے پہاڑ کے تلے کا چشمہ دیکھنا ضرور ہے اسی طرح دھرم قدیمی کی اصل دریافت کرنیکے واسطے وید کا مطالعہ لازم ہے۔ لیکن بسبب نہ رہنے چرچا علم سنسکرت کے لوگ پڑھنے اور جاننے وید سے معذور۔ اور اصلی وجہ کا معلوم ہونا اور اختلاف مذاہب کا ملنا بدون وید کے جاننے کے ممکن نہیں اور اگرچہ وید تمام مجموعہ ہدایت ہے مگر اب نشد اُسکے خاص کر ہدایت سے بھرے ہیں" (دیکھو برہم سماج بریلی کا ماہواری رسالہ بابت یکم جولائی ۱۸۶۸ء جلد ۱ نمبر ۲ صفحہ ۳۱ و ۳۲ مطبوعہ روہیلکھنڈ بریلی)۔

نمبر ۸۵۔ ایک اور صاحب فرماتے ہیں ہندوؤں کی قدیم کتابیں کچھ تو مذہبی ہیں اور کچھ غیر مذہبی زبان سب کی سنسکرت ہے اور لفظ سنسکرت کے معنے کامل کے ہیں یہ زبان مقدس تصور کیجاتی ہے زبان سنسکرت جسکے الف با۔ ۴۹ حرفوں کی ہے نظم و معرفت و فلسفہ قدرتی سے نہایت مناسبت رکھتی ہے خیالات جس صحت اور صفائی سے اور پورے پورے اس زبان میں ادا ہوتے ہیں اور کسی زبان میں نہیں ہو سکتے چونکہ حال کی اکثر زبانوں مثلاً یونانی۔ لاطینی۔ فارسی وغیرہ کو اس زبان سے زیادہ لگاؤ ہے اسواسطے بہت فاضلوں نے جن کی فضیلت میں کسی کو کلام نہیں اُس کی تحصیل میں بہت ہی سعی کی ہے اہل جرمنی نے پہلے پہل توجہ صاحب نے سنسکرت کیطرف توجہ کی اور اپنی زبان میں اُسکی صرف و نحو لکھی اس ہی سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ جب کسی ملک اور کسی قوم میں علوم کا نام و نشان تھا تب ہندوستان میں علم کی بڑی ترقی تھی۔ فی زمانہ اس ملک میں قریب چوبیس زبانوں کی

ہو چکی ہے کہ جبر و مقابلہ اور کتاب حساب کی ایجاد اول ہندوستان میں ہوئی (دیکھو رسالہ انجمن پنجاب ۱۸۶۹ء صفحہ ۹ و ۱۰)

نمبر ۶۰۔ گرامر نمبر ۶۔ میکس مولر صاحب فرماتے ہیں "برہمن لوگوں نے جو کچھ گرامر کی تصنیف کی ہے وہ تمام قوموں کی گرامر سے بڑھ کر اور بہتر ہے کیونکہ ۲۰۰۰ برس پیشتر برہمن لوگوں کو معلوم تھا کہ سنسکرت کے کل الفاظ کا اشتقاق مصدر و مصادر روٹ سے ہے مگر اس بات کی تلاش یورپ میں اٹھارویں صدی کے قریب ہوئی" (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۱۴۰)

نمبر ۶۱۔ آریہ لوگوں نے گرامر کی ترقی بغیر مدد یونانیوں کے کی ہے (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۱۲۴)

نمبر ۶۲۔ پادری وارڈ صاحب فرماتے ہیں کہ سنسکرت کی ویاکرن بے تعداد ہیں اور لکھنے والوں کی مذہبی کاملیت اور نثری کے مصداق ہیں اور اصل بات یہ ہے کہ شبد ودیا (گرامر) میں آریہ لوگ رومن اور یونانیوں اور موجودہ زمانہ کی انسانی قوموں سے سب پر کامیاب ہوئے ہیں ان کی ڈکشنریاں نہایت عمدہ ہیں جو ان کی لیاقت و سدھار کے اعلیٰ ثبوت ہیں" (بھارت ترکال ودیا صفحہ ۵)

نمبر ۶۳۔ سو برس گذرے کہ اہل یورپ کا یہ اعتقاد تھا کہ سب زبانوں کی اصل عبرانی ہے۔ لیکن جب سے سنسکرت میں مہارت حاصل کی تب یہی دریافت ہوا کہ فارسی یونانی لاطین جرمن وغیرہ سنسکرت سے نکلی ہیں (دیکھو کتاب ہسٹری آف دی سٹڈی آف انگلش صفحہ ۱۵۷)

نمبر ۶۴۔ سنسکرت جہاں تک ہم کو علم و یقین ہے اور ہمارے تجربے تلاش و جستجو کی ہے یہی معلوم ہوا کہ علم سنسکرت ایک ایسا وسیع علم ہے جس میں مختلف علوم و فنون اس طرح نہاں ہیں جس طرح دفائن خزائن میں جواہرات مدفون مخزون ہوتے ہیں جس زمانہ میں سنسکرت کا شباب تھا اگر اس زمانہ کی سرگرم خوشنما حالت کا بیان کیا جاوے تو اس کے واسطے ہمکو ایک بہت بڑا وقت درکار ہے۔ اور ان حالات کو مختصراً بھی دس پانچ جزو میں نہیں لکھ سکتے۔ اللہ اللہ اس کا ایک زمانہ تھا وہ ہو نہایت شباب تھا کہ یہاں نسلوں کے لوگ مختلف علوم کو بڑی کوشش اور جانکاہی کے ساتھ حاصل کرتے تھے۔ ہر گلی و کوچہ میں مختلف علوم کے عالم و فاضل دس بیس سے کم نظر نہ آتے تھے۔ اسکے حاصل کرنے کے واسطے بڑے بڑے مدرسہ اسی قسم کے جاری تھے۔ جس طرح اب مدرسہ جات کالج یا ٹرسٹ ہیں۔ ہمکو اب تک یہ نہیں معلوم ہوا کہ کوئی علم ایسا بھی ہے جو ہندوستان میں نہ تھا۔ بلکہ ہر ایک علم کی کتابیں اس شرح وغیرہ کے ساتھ ہیں کہ بہت بڑا حجم رکھتی ہیں پنڈت فاضلوں کی راجا حاکم سب بڑی قدر کرتے تھے۔ اور وہ ان کے دربار میں انہی لوگوں کا گذر تھا جو لوگ تاریخ سے انس رکھتے ہیں ان کو اچھی طرح معلوم ہے کہ پنڈت فاضل راجاؤں کے زمانہ میں کس عزت سے بسر کرتے تھے اور راجاؤں و حاکموں کی نگاہ میں ان کی کیسی عظمت و شان تھی افسوس ہے کہ عظمت وستان جب ہی تک رہی جب تک اس ملک نے علوم کے حاصل کرنے میں دل سے کوشش کی ہمارے ملک کے نوجوان برہمنوں اور دیگر اہل صاحبان کو مناسب ہے کہ سنسکرت کے گوہر آبدار کو جو اس کے دفاین سے نکالیں تاکہ اس کی روشنی سے ایک وسیع ملک منور ہو جائے" (رسالہ انجمن پنجاب لاہور بابت ۱۸۶۹ء)

نمبر ۶۵۔ سر ولیم جونس فرماتے ہیں کہ سنسکرت کی وضع نہایت عجیب و عمدہ ہے، یونانی سے زیادہ کامل ہے اور لاطین سے بڑھ کر وسیع ہے اور دونوں کی نسبت شستہ تر ہے" (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۱۴۰)

نمبر ۶۶۔ ڈاکٹر بالن ٹین صاحب نے تحقیق کیا یہ معلوم کیا کہ سنسکرت کل زبانوں کی ماں ہے تمام زبانیں اس سے نکلیں اول آریہ ورت سے یونانیوں نے علم لیا اور یونان والوں نے رومیوں نے اور رومیوں سے انگریزوں نے لیا" (سیار تھ پرکاش)

نمبر ۶۷۔ ایک محقق انگریز مسٹر براؤن صاحب باشندہ سیتیج نے ثابت کیا ہے کہ سنسکرت اور یونانی میں بڑی مشابہت ہے کہ یونانیوں نے اپنی فلاسفی اور دیوتاؤں کا حال بالکل سنسکرت سے لیا ہے۔ اور کچھ الفاظ اور طریقہ تانیث و تذکیر بھی ترمیم و درستی سے اخذ کیا ہے" (دیکھو سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۱۲۵)

نمبر ۶۸۔ لارڈ مان بانڈو صاحب فرماتے ہیں کہ "ہندوستان کے برہمنوں میں ایک نسخہ ابن جاری ہے کہ ہومر یونانی شاعر کی عبارت سے ہر طرح پر فصیح ہے" (ساخت آف لنگویج صفحہ ...)

نمبر ۶۹۔ ہیل ہڈ صاحب فرماتے ہیں کہ "سنسکرت کے الفاظ کی عربی و فارسی و یونانی لاطینی سے بہت مشابہت ہے اور یہ مشابہت مصطلحات کے درمیان نہیں ہے کہ جس سے یہ خیال کیا جاوے کہ جب ایک قوم نے دوسری قوم سے علوم و فنون لئے اُس کے ساتھ ہی مصطلحات بھی اخذ کر لیں۔ بلکہ مشابہت زبان کی اصل لفظوں میں ہے جیسا کہ اسماء اعداد اور ان چیزوں کے نام جن کی ضرورت ہر ایک قوم کو کچھ شائستگی ہونے پر ہوتی ہے" (دیکھو بنگالی گرامر کا دیباچہ اور سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۱۰۳)

نمبر ۷۰۔ ڈاکٹر ہڈ نف صاحب مرحوم نے اپنے ملک والوں کو اس جانب متوجہ کیا کہ اب ہم یونانی لاطینی زبانیں بمقابلہ سابق کے زیادہ عمدگی سے سمجھ سکیں گے کیونکہ ہم نے سنسکرت کی تعلیم شروع کر دی ہے" (رسالہ انگریزی دی بائبل ان انڈیا)

جرمنی کے مشہور مورخ ماٹ صاحب نے لکھا ہے کہ "سب ملکوں کی قدیم زبان سنسکرت تھی ابتدا زمانہ اختلاف سکونت کی جدا جدا زبان ہر ایک ملک کی ہو گئی چنانچہ زبان سنسکرت اور یونانی اور رومی میں بہت سی موافقت ہے۔ بلکہ اکثر صدر لفظ تو بیشتر یکساں ہیں ان کے مقابلہ سے سنسکرت کا نوافق ان زبانوں کے ساتھ مختص ہو گیا جہاں سے صاف ثابت ہے کہ زبان سنسکرت یونانی رومی کی ماں رہی۔ یونانی اور رومی سے زیادہ وسیع اور دونوں سے زیادہ فصیح و بلیغ ہے" (دیکھو ادن برارہ جلد ۳۳ صفحہ ۳۴۴ و تاریخ بریج ہندوستان صفحہ ۲۱)

نمبر ۷۱۔ روس کے کھلاک فرقہ کے پادری ڈولی صاحب فرماتے ہیں کہ "اب علوم کی تحقیقات سے مثل روز روشن ظاہر ہو گیا ہے کہ قدیم زمانہ کی کل اصطلاحات مشرق سے ہی نکلی ہیں اور زمانہ حال کے سنسکرت زباندان اشخاص کی کوشش سے بخوبی ثابت ہو گیا ہے کہ قدیم کی موجودہ ماخذ مادہ و مخزن مشرق کی زبان سنسکرت ہے" (انگریزی رسالہ دی بائبل ان انڈیا)

نمبر ۷۲۔ علم زبان کے ماہر فلاسفر حال میں سنسکرت کو یورپ کی موجودہ زبانوں سے ملا کر دیکھتے اور ترقی کرتے ہیں کہ بالیقین یورپ میں آریوں سے ہی تہذیب حاصل ہوئی ہے۔ اس کے سوا فیلونیا۔ مصر۔ یونان۔ روم وغیرہ کی فلاسفی اور مذہبی کتابوں کے پڑھنے سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ آریوں کا مذہب آہستہ آہستہ ہر ملک میں بانند تحمیم منتشرت ہو گیا ہے۔ اگر آپ پیتھاگورث (فیثاغورث)، اورسو کریٹیز (سقراط) ہومر اور جینوفنسی او ڈیمو کریٹس۔ پلاٹو (افلاطون) ارسٹوٹل (ارسطو) اور ورجل وغیرہ کو یوں شعرا اور مصنفوں کے مذہب اور عقیدوں کو ویدوں سے۔ کپل گوتم یا پتنجل۔ جیمنی۔ نارد۔ مانی۔ مرکی وغیرہ فضلاء شناسر کاروں کی مت سے ملاؤ گے تو اندرونی اور عمیق اتفاق پا کر آپکو نہایت تعجب ہوگا اور آپ کو بخوبی یقین ہو جاویگا کہ ان آریہ پرانے فاضلوں (آچاریوں) کا مت آہستہ آہستہ ہر ملک والوں میں پھیل گیا بغیر اسکے کوئی بات ہماری سمجھ میں نہیں آتی۔ کہ جس زمانہ میں آریہ لوگ بھارت ورش سے آکر مصر میں بسے اور انہیں سے سب یونانی لوگوں نے علوم سیکھے ہی اور گیان حاصل کیا" (دیکھو بھارت ترکال ودیا صفحہ ۷)

نمبر ۷۳۔ ڈنبار صاحب فرماتے ہیں "زبان سنسکرت قواعد جس کو پانینی نے تالیف کیا ہنوز تحصیل زبان کے لئے کافی سمجھے جاتے ہیں اس معاملہ میں برہمن و مبدل اور یونانیوں بلکہ یورپ کی ہر قوم سے جن کا شمار آخری صدی تک کیا جا سکتا ہے سبقت لیگئے سنسکرت (یعنی زبان کامل) صرف فاضلوں کی زبان تھی اور عوام لوگ پراکرت بولتے تھے" (دیکھو تاریخ ہندوستان صفحہ ۲۰)

اور قدیم زمانہ سے صرف دو قوموں یعنے یونانیوں اور ہندوؤں (آریوں) کے درمیان پایا جاتا
تھا سب قوموں نے ان ہی سے یہ علم لیا۔ لیکن یہ ٹھیک معلوم نہیں کہ آیا یونانیوں نے ہندوؤں
(آریوں) سے پایا یا کہ ہندوؤں کو یونانیوں سے ملا۔ بعض یہ گمان کرتے ہیں کہ یونانیوں کو
علم منطق ہندوؤں سے ملا اور بعض اسکے برعکس ہیں۔ اغلب یہ ہے کہ ان دونوں
قوموں نے علیحدہ علیحدہ علم منطق ایجاد کیا۔ یونانیوں سے رومیوں نے اور میلو
سے یورپ والوں نے یہ علم پایا۔ یونانیوں سے اہل عرب نے بھی پایا (رسالہ منطق
صفحہ ۳ دفعہ ۴ سنہ ۱۸۸۰ء امرتسر)

نمبر ۴۶ - مہاراجہ رامچندر جی کے وقت مہاتما رشی گوتم جی نے وید مقدس سے
استخراج کر کے نیائے درشن بنایا اور علم تواریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سے پہلے منطق
کی کتاب کوئی نہیں ہے۔

نمبر ۴۷ - مسٹر گرن صاحب اپنی تصانیف میں فرماتے ہیں کہ "ہندوستان کی
فلسفہ کی تاریخ مختصراً تمام دنیا کی فلسفہ کی تاریخ ہے (دیکھو رسالہ بائبل ان انڈیا)

نمبر ۴۸ - مسٹر ای ایم ڈی صاحب فرماتے ہیں کہ آریہ لوگ منطق و بالکل علم فلسفہ کے
عامل تھے۔ اور ان کی نظم نصیحت آمیز جو ہیں وہ بائیبل پر ترجیح رکھتی ہیں ہسٹری آف
میڈیسن صفحہ ۳۰)

نمبر ۴۹ - سر ولیم جونس صاحب بیان کرتے ہیں کہ آریہ لوگوں کا علم ریاضی، نجوم تاملی سے
بڑھ کر تھا۔ اور علم موسیقی آرچی میڈیس سے بڑھ کر تھا اور علم الٰہی فلاطون سے بڑھ کر
تھا اور منطق ارسطو سے بڑھ کر تھا (دیکھو ہسٹری آف میڈیسن صفحہ ۲۴)

نمبر ۱۲ - نجوم نمبر ۵۰ - میکس مولر صاحب فرماتے ہیں کہ "خلیفہ المنصور عباس کے دربار میں
ایک ہندوستانی نجومی نقشہ حرکات سیاروں کا معہ ان کی حرکت اوسطی اور کیفیت
کسوف و خسوف کے لایا۔ خلیفہ نے محمد بن ابراہیم الف رازی سے اسکا ترجمہ کرایا۔
اور سندہ ہند یا مہند سند نام رکھا" (سائنس آف لنگویج صفحہ ۱۶۵ و جامع القصص
الہندیہ مطبوعہ فرانس سنہ ۱۸۳۸ء)

نمبر ۵۱ - جوتش جس کو علم نجوم کہتے ہیں پنڈت لشنٹ جی مہاراج نے ویدوں سے اسکا
استخراج فرمایا۔ چنانچہ ان کی ساتی لیتک سورج سدھانت اب تک موجود ہے" (دیکھو
رسالہ مفید الحیات صفحہ ۱)

نمبر ۵۲ - سر ولیم جونس صاحب فرماتے ہیں کہ تقسیم علم ستارہ نہ یونانی اور نہ عرب جانتے
تھے۔ مگر ہند میں بہ امانت دانستہ تھا" (ہسٹری آف میڈیسن صفحہ ۲۰)

نمبر ۵۳ - پروفیسر ولسن صاحب بیان کرتے ہیں کہ علم نجوم اور علم اخلاق اور علم حکمت
میں آریہ لوگ بہت مشہور تھے"

نمبر ۱۳ - جبر مقابلہ نمبر ۵۴ - میکس مولر صاحب فرماتے ہیں خلیفہ المامون کے وقت
میں محمد بن موسیٰ نے سنسکرت سے جبر مقابلہ کا عربی میں ترجمہ کیا اور البیرونی نے سانکھیہ
شاستر اور یوگ شاستر کا ترجمہ عربی میں کیا (سائنس آف لنگویج صفحہ ۱۶۵)

نمبر ۵۵ - ایل سی کاڈی صاحب عربستان کے ایک مشہور سیاح ڈاکٹر فرماتے ہیں کہ علم ہندسہ
کسی ملک کے آدمی نہ جانتے تھے مگر صرف آریہ ورت کے" (دیکھو مفید الحیات صفحہ ۱)

نمبر ۵۶ - جبر و مقابلہ لوگ ہمارے دیش سے ہی لیگئے ہیں پہلے یونانی کا نام جس نے جبر و مقابلہ اس
ملک سے سیکھا تھا ڈرایوفینس تھا اور ہیلے صاحب نے اپنے جبر و مقابلہ میں جو انہوں نے ڈرایوفینس
کی کتاب سے ۱۸۰۹ء میں نقل کیا ہے لکھا ہے کہ ڈرایوفینس نے اپنی کتاب میں اس آریہ ورت
کے پنڈتوں کے حوالجات دئے ہیں"

نمبر ۱۴ - اقلیدس نمبر ۵۷ - ڈاکٹر ہنید صاحب پرنسپل بنارس کالج جو سنسکرت زبان کے بڑے

عالم ہیں انہوں نے بعد تحقیقات بسیار کے یہ بات ثابت کی ہے کہ آریہ ورت کے ویدک زمانہ
میں اقلیدس کا علم معلوم تھا (دیکھو رسالہ سنسکرت کی فضیلت)
آریہ لوگوں نے علم ہندسہ کامل طور سے ایجاد کیا جس کے رو سے مختلف عمل علم ریاضی کے
نہایت صحیح ہیں اسکے یہی طریق شمار ماخوذ ہند۔ عرب والوں سے یورپ والوں کو دستیاب ہوا
جہاں پر یونانی اور رومی طریق شمار بذریعہ حروف الف ب کے مشکل سے ہوتا تھا (دیکھو
ہسٹری آف میڈیسن مؤلفہ وائز صاحب صفحہ ۲۸)

نمبر ۱۵ - ہیئت نمبر ۵۸ - تین ہزار سال سے زیادہ عرصہ گذرا کہ برہمنوں نے سال شمسی کا
حساب کسی قدر صحیح پڑتال اور ان کو تین سو ساٹھ دن میں تقسیم کیا۔ اور پانچسال عرصہ کے
بعد ایک لوند کا مہینا زیادہ کیا تاکہ فی سال کے سوا پانچ چھ کل دن کا حساب صحیح بیٹھ جاوے
برہمن چاند کی ہیئتوں اور سیاروں کی گردشوں و منطقۃ البروج سے واقف تھے۔ اور قبل
یونانیوں کے ہند میں آنے کے یعنے ملنے سے ۳۲۷ سال پیشتر علم ہیئت میں بہت
ترقی کر چکے تھے۔ برہمنوں کی علم ہیئت دانی کی شہرت مغرب کی سمت پھیلی اور تخمیناً سنہ ۶۸۰ء
میں انکی کتابیں عربی میں ترجمہ کی گئیں اور اسیطرح پر یورپ میں پہنچی جب مسلمانوں نے
سنہ ۱۰۰۰ء میں ہند پر یورش کرنی شروع کی اسوقت سے برہمنوں کا علم معرض زوال میں آ گیا
تاہم ہند میں وقتاً فوقتاً نامور ہیئت دان ہوتے رہے اور انکے اکاس لوچن (
یعنے رصد تا ہنوز بنارس اور دیگر مقاموں میں دیکھنے میں آتی ہیں۔ چنانچہ راجہ جے سنگھ
نے ستاروں کی اس فہرست میں جو فرانسیسی عالم ہیئت دان یعنے وہی نامر صاحب نے
سنہ ۱۷۱ء میں شایع کی تھی۔ اصلاح دی" (دیکھو تاریخ ہند مصنفہ ڈبلیو ہنٹر صاحب صفحہ ۸۵)

نمبر ۵۹ - مئی سنہ ۱۸۸۱ء میں موضع بخش علی پرگنہ یوسف زئی ضلع پشاور سے ایک کسان کو
بحالت کھودنے ایک پرانی عمارت کے ٹوٹے پتھروں میں درخت کے پتوں میں لکھی ہوئی ریاضی کی
ملی اسکے بارہ میں ڈاکٹر آرنبلی صاحب نے ایک رسالہ شایع کیا اول یہ انڈیا کی مشرقی کانگرس میں
پڑھا گیا اس کا ایک حصہ بہت کچھ ضایع ہو گیا ہے موجودہ پیمانہ اس کتاب کا ۴/۱ ۳ × ۴ انچ
ہے مگر ڈاکٹر موصوف خیال کرتے ہیں کہ اس کا پیمانہ ۷ + ۲/۱ ۸ انچ تھا۔ اس وقت اس کے
محفوظ اوراق ۷۰ کے قریب ہیں یہ مشکل ڈاکٹر صاحب نے ۱۰ اشلوکوں کا ترجمہ کیا ہے مصنف
اور کتاب کا نام بالکل نہیں ملتا۔ اس میں صرف حساب کا ذکر ہے سوالات کے حل کرنے کا
قاعدہ ایسا آسان ہے کہ بالکل غور و فکر کے وقت دقت نہیں ہوتی۔ اور بہت جلد جواب
حاصل ہوتا ہے اسکے قواعد آسان ہیں اور ہر ایک قاعدہ کو معہ تمثیل بیان کیا گیا ہے عموماً
ایک قاعدہ کو دو تمثیلوں کے ساتھ بیان کیا گیا ہے اور جواب کسد جلد مشکل تھی اس کو بہت
مثالوں سے بیان کیا ہے قواعد نظم میں مگر اس کی تشریح نثر میں کی ہے۔ ہر چیز کو شولوں
میں تقسیم کیا ہے اور جس چیز کو بیان کیا ہے اسی قواعد پر لفظ "تا" انفی کے معنے میں استعمال
کیا ہے ڈاکٹر موصوف کا خیال ہے کہ یہ قاعدہ برہم گپتا اور بہاسکر سے بالکل علیحدہ ہے اگر
کسی مقام پر نفی سے مراد ہے تو + علامت کی گئی ہے آجکل یہ نشان بالکل برعکس
استعمال ہوتا ہے ڈاکٹر ہبو آرنبلی کی یہ رائے بہت صحیح ہے کہ ہندوؤں نے علم حساب وغیرہ
کسی سے حاصل نہیں کیا یہ لوگ خود اس علم کے موجد ہیں۔ کتاب مذکور کی تاریخ کی نسبت
کوئی رائے ڈاکٹر موصوف ظاہر نہیں کرتے ہیں۔ یہ ہندی کتاب اس زمانہ کی ہے
جبکہ یہاں شائستگی کا زمانہ عروج پر رہا یہ کتاب جس ملک میں دریافت ہوئی ہے
کسی زمانہ میں وہ سلطنت کابل کے متعلق تھی اور ابتدائی حکومت میں مسلمان بادشاہوں
نے اسکو خوب غارت کیا تھا اور تعلیم یافتہ لوگوں کا اس زمانہ میں یہ قاعدہ تھا کہ وہ
اپنی تصنیفات کو مثل خزانہ کے عزیز سمجھ کر دفن کر دیتے تھے۔ ڈاکٹر موصوف کہتے ہیں
کہ غالباً مسیح کی تیسری یا چوتھی صدی میں یہ کتاب لکھی گئی" یہ بات اچھی طرح سے ثابت



نسخہ حبط احمدیہ

کو منع کیا ہے۔ (۱) وہ جو بعد دھونے ہاتھ اور پانوں یا اعضا نہانے کے باقی بچے۔
(۲) جو پانی کسی شخص کے پینے کے بعد بچے (۳) ایسی جگہ کا پانی جہاں دھوبی کپڑے دھوتے ہیں
(۴) ایسی جگہ کا پانی جہاں چنڈال قصاب و دیگر غیر اقوام کے لوگ غسل کرتے ہوں۔
(۵) جہاں عورتیں بعد حیض یا جننے کے یا اور آلودہ لوگ غسل کرتے ہیں۔

مہارشی منوجی نے منو دھرم شاستر کے چوتھے ادھیا میں لکھا ہے کہ پیشاب، مبتلا، تھوک، کپڑا یا کوئی اور چیز غلاظت آلودہ۔ خون یا کسی قسم کا زہر پانی میں کبھی مت ڈالو (دیکھو ڈاکٹر صاحب موصوف کا لکچر انگریزی مورخہ یکم اپریل ۱۸۸۳ء)

نمبر ۴ موسیقی نمبر ۲۸۔ سر ولیم جونس صاحب اور ریڈیسن صاحب فرماتے ہیں کہ آریوں کے یہاں علم راگ یا موسیقی نہایت مرتب اور شائستگی سے بھرا ہوا ہے۔ اُنکے یہاں چوراسی راگنیاں ہیں جن میں سے چھتیس راگنیاں عموماً مستعمل ہیں اور ہر ایک کی تال سُر علیحدہ ہیں اور طبیعت کے خاص خاص لو لوح پر انگیختہ کرتے ہیں ہر ایک جداگانہ تاثیر رکھتی ہے۔
(دیکھو مخزن العلوم جلد ۲ نمبر ۱۱)

نمبر ۲۹۔ یورپ میں ثابت کیا گیا ہے کہ علم موسیقی کی کان فی الواقع ہندوستان آریہ ورت ہی ہے۔ (دیکھو اخبار نور افشاں صفحہ ۶ کالم ۳ مورخہ ۱۷ نومبر ۱۸۸۳ء)

نمبر ۳۰۔ ایران کے نامی بادشاہ بہرام نے یہاں سے گانیوالے بلوائے تھے علم موسیقی ابتک بھی آریہ ورت کی مانند دوسری جگہ نہیں ہے (رہنما ملک بھول صفحہ ۶۴ سنہ ۱۸۷۶ء)

نمبر ۳۱۔ برہمن اپنا ایجاد کیا ہوا علم موسیقی رکھتے تھے سات سُر جو انہوں نے حضرت عیسیٰ کی پیدائش سے کم از کم چار صدی قبل ایجاد کئے تھے۔ فارس سے عربستان میں اور وہاں سے یورپ کے علم موسیقی میں گیارہویں صدی میں داخل ہوئے مگر یہ فن اسلام کے عہد سلطنت میں زوال میں آگیا (تاریخ ہند مارشمن صاحب صفحہ ۸۷)

نمبر ۵۔ انجنیری۔ نمبر ۳۲۔ مولوی الطاف حسین صاحب فرماتے ہیں کہ فن عمارت میں جو آریوں کی قدیم کتابیں ہیں اُن کو انصاف کی نظر سے دیکھکر ایک دانشمند ہندوستانی نے جو مضمون لکھا ہے اُس میں اُسکے قواعد کو بہت ترتیب کے ساتھ بیان کیا ہے اِس مضمون سے معلوم ہوتا ہے کہ اِس فن کے اصول کو آریہ لوگ بخوبی سمجھتے تھے اور بہت سے قاعدے اُنکے انہوں نے ایجاد بھی کئے۔ (دیکھو مخزن العلوم جلد ۷ نمبر ۱)

نمبر ۳۳۔ آریہ لوگ عمارت کے کام سے بخوبی واقف تھے جہاز بنانا جانتے تھے سینے اور بننے کی مہارت رکھتے تھے معدنیات سے خبردار تھے (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۲۷۳)

نمبر ۳۴۔ ہندؤں کی عمارت دیکھنے سے معماری کے فن کی باریکی اور خوبی دریافت کرنے کا ذوق اور شوق پیدا ہوا تھا۔ اِس نے چاہا کہ اپنے دارالخلافہ کو ان شہروں کا ہمسر کرے جنکو اُس نے فتح کیا تھا۔ محمود نے ہندوستان کے شہروں کی عظمت و رونق دیکھنے سے خوش ہوکر اپنے دارالخلافہ میں جاکر اُنکو بھی رونق دینے کا ارادہ کیا۔ اِس نے سنگ مرمر اور سنگ خارا کی ایک مسجد بنانے کا حکم دیا (تاریخ ہند صفحہ ۱۱ سنہ ۱۸۵۲ء کلکتہ)

نمبر ۳۵۔ محمود نے متھرا سے حاکم غزنی کو ایک شقہ لکھا تھا کہ یہاں بیشمار مندر سوا اور بھی ہزار ہا عمارتیں ہیں کہ اسلام دین کے موافق مضبوط ہیں یہ شہر ہزاروں دینار خرچ ہوکر طیار ہوا ہوگا۔ ایسا شہر دو سو برس سے کم میں نہیں بن سکتا ہے (تواریخ ہند سنہ ۱۸۵۲ء صفحہ ۱۱)

نمبر ۶ الہیات نمبر ۳۶۔ کتابیں بھی اِس ملک میں الہیات۔ نجوم۔ ہیئت۔ ہندسہ۔ جغرافیہ۔ تاریخ۔ اخلاق۔ صرف و نحو۔ عروض۔ قافیہ۔ منطق۔ حکمت۔ جر ثقیل۔ طب۔ موسیقی وغیرہ سب علموں کی سنسکرت اور پراکرت میں اچھی اچھی موجود تھیں۔ مگر مسلمانوں نے اپنی عملداری میں ہندؤں کے شاستر غارت کرڈالے۔ پھر بدعملی اور بے انتظامی ہونے کے باعث اِن علموں کا پڑھنا پڑھانا ایسا گھٹ گیا کہ اب جو کوئی بھی کتاب ہاتھ لگتی ہے تو اُسکا پڑھنیوالا اور سمجھانے والا نہیں ملتا (دیکھو گول ہستا ملک صفحہ ۶۴)

نمبر ۳۷۔ حکیم سقراط نے جیو آتما کا گیان آریہ ورت سے حاصل کرکے یونان میں پھیلایا تھا۔ (دیکھو تاریخ ویدک مصنفہ مسٹر وائیز صاحب کا صفحہ ۲۵ و ۹۳)

نمبر ۳۸۔ مسٹر الفنسٹن صاحب بہادر و مسٹر سینلی صاحب بہادر فرماتے ہیں کہ فیثا غورث نے روشنی کا مسئلہ مشرقی آریہ ورت کے حکما سے حاصل کیا تھا (دیکھو اُن کی کتابیں جلد نمبر صفحہ ۲۹۴ اور دوسرے صفحہ ۲۷۵)

نمبر ۷ صنعت نمبر ۳۹۔ روئی کا کپڑا ہندوستان کی مصنوعات میں سے ایسی مشہور چیز ہے جس کی خوبی و نزاکت مدت تک ضرب المثل رہی ہے اور بناوٹ کی عمدگی میں ابتک بھی کسی اور ملک کے آدمیوں نے اُسکی برابری نہیں کی۔ ریشم بہم پہنچانا اور ریشمی کپڑے بنانا غالباً وہ قدیم سے جانتے تھے۔ اور سنہری اور روپہلی کمخواب زربفت وغیرہ شاید اُنکی ایجاد ہے۔ ان کپڑوں پر رنگتوں کی چمک دمک اور پختگی میں ابتک بھی اہل یورپ نے آریوں کی ہمسری نہیں کی۔ اُسکے سوا بعضے اور فن بھی ایسے ہیں جن میں اگلے زمانہ کے ہندؤں کو خاص دستگاہ تھی مگر انصاف یہ ہے کہ ان لوگوں کی نظر زیادہ تر حکمت نظری پر مقصود رہی حکمت علمی کیطرف بہت کم توجہ کی اور اہل اسلام کی عملداری سے اِس حکمت نظری کو بھی یوماً فیوماً تنزل ہونے لگا۔ یہانتک کہ ہندوں کی پیا قدیم مصنفوں کی کتابیں شہادت دینے کو موجود نہ ہوتیں تو آج اُنکی موجودہ حالت ایسی تاریکی میں بھی۔ جس میں اگلے زمانہ کی روشنی کا پتہ ملنا دشوار تھا (مخزن العلوم جلد ۲)

نمبر ۴۰۔ آریہ قوم خوبصورت ہوشمند بہت ودیا لائق اور اعلےٰ مرتبہ کے ہوتی تھی۔ زمانہ وید میں قوم آریہ لوہار کا پیشہ اور درودگری اور ہر فن سے واقف تھے۔ اور گاڑی و پیالہ مکان تلوار زرہ مکٹ بناتے تھے (ہسٹری آف منڈلیس مسٹر وائیز صاحب صفحہ ۱۲)

نمبر ۸۔ سلوتری نمبر ۴۱۔ میکس مولر صاحب فرماتے ہیں کہ فیروز شاہ بادشاہ کے عہد میں ایک کتاب جس میں مویشی وغیرہ کی امراض و علاج کا ذکر ہے عربی میں ترجمہ کی گئی ہے (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۱۶۸)

نمبر ۹۔ راج نیت نمبر ۴۲۔ چھٹی صدی عیسوی میں روم کے بادشاہ نوشیروان نے بغداد سے برزدیہ کو واسطے حاصل کرنے اِس ودیا کے آریہ ورت میں روانہ کیا۔ اور اُس نے یہاں آکر اُس کا ترجمہ فارسی میں کیا اور اپنے ہمراہ لے گیا جس سے وہ بادشاہ عادل مشہور ہوا۔ اور بغداد دارالسلطنت قرار پائی اور بغداد کی وجہ تسمیہ بھی یہی ہے عیسےٰ کی نویں صدی میں اُس کا ترجمہ عربی میں ہوا جسکا نام کلیلہ و دمنہ ہے پندرھویں صدی میں اُسکا ترجمہ عبرانی ہوا اور ابتک جس کا ترجمہ غالباً کل زبانوں میں موجود ہے شیخ ابو الفضل نے بھی اُسی کتاب کا از سر نو ترجمہ کرکے عیار دانش نام رکھا۔ اور وہ ابتک سنسکرت میں موجود ہے اور جس کا اصل نام پنچ تنتر ہے۔ اسی کتاب سے وشنو شرما پنڈت نے انتخاب کرکے برائے تعلیم فرزندان۔ راجہ پاٹلی پوتر کے ہتوپدیش نام رکھا (دیکھو انوار سہیلی کا دیباچہ)

نمبر ۱۰ سیاست نمبر ۴۳۔ مسٹر ولیم جونس صاحب بہادر جو سپریم کورٹ کے جج تھے فرماتے ہیں کہ یہ منو سمرتی کسوف میں یونان اور مصر وغیرہ تک بھی رائج تھی۔ اور اُسی پر عملدرآمد ہوتا تھا۔ دیکھو مانو دھرم سار مصنفہ راجہ شیو پرشاد الہ آباد سنہ ۱۸۸۹ء صفحہ ۱)

نمبر ۴۴۔ منوجی مصری۔ ایرانی یونانی اور رومن قانون کی بنیاد کے باعث ہوئے اور منو کے قوانین کا اثر یورپ کے کل قوانین سیاست مدنی میں ابتک پایا جاتا ہے۔ (دیکھو رسالہ انگریزی دی بائبل ان انڈیا)

نمبر ۱۱ منطق نمبر ۴۵۔ پادری ای جی اسکاٹ صاحب فرماتے ہیں کہ منطق بہت پرانا علم ہے

مشتہر ہو تلسے جا بجا حوالہ دیا ہے"۔ (دیکھو تاڈ صاحب کی تاریخ ہند صفحہ ۵۰۹)

نمبر ۲۲- مسٹر الفنسٹن صاحب ایک جگہ بیان کرتے ہیں کہ جالندھر کے سیاستے کا علاج تعین کرتا تھا لیکن یا گمان ہندو شیمیں امراض میں شامل ہے۔ سکو سلاست کر دیا اور اس وجہ سے بہتر زیادہ وہ تشخیص جنکو سانپ نے کاٹا ہو وہ بادشاہ سکندر سے اقتصویشن بھی اسکو حکام رشد اجھا کرتے تھے۔ (دیکھو ہسٹری آف میڈیسن مصنفہ مسٹر وائز صاحب کا صفحہ ۹)

نمبر ۲۳- ولسن صاحب فرماتے ہیں معلوم پڑتا ہے کہ شلپ شاستر یعنی جیر ہپارٹس بھی انڈیا والے بہت ترقی کو پہنچ گئے تھے اس امر میں حکم ہے کہ یورپ کے بیش و قسم کے حرفتی لوگ ان تول کبھی ہندوستانیوں سے کچھ سیکھ سکتے ہیں۔ اور انہوں نے یورپ والوں نے ) رینو ملاسٹی کا حکام سیکھ بھی لیا ہے۔

پھر وید کے متعلق کہنے وسنوؤ بتایا خصوصًا ہیرا پیدا ہوتا۔ چاندی۔ پارہ دیالوں کا اور لوکسٹ۔لون کا اور سیانڈی نتوں کا۔ اور پران سہو کا (رسایئں یعنی کمیسٹری والا سیٹوگ (ملانیٹ) اور جدائی (رو بھاگ) کا پورا تجربہ یقین غالب ہے کہ بہت مفید وسنود کو زیادہ استرگت کرتا ہے مفقود ہے غور سے بھی معلوم ہو جاتا ہے کہ میٹریا میڈیکا کی شاخ بھی ٹھیک ٹھیک پورن سینہ سے بری حالت ہوتی تھی۔ اور اس سے پیدا رکھنے کی وِدیا کی کمزوری کچھ پورن ہو جاتی ہے گھوڑے اور ہاتھیوں کی مرض و تجزیہ میں بھی وہاں ایک نہایت زیادہ سیندھ بھی تال ہو نہ ہے۔ غالبًا پچھلے کئی برسوں سے ویدک شاستر نے بڑی ہانی پائی (دیکھو ولسن صاحب کی کتاب صفحہ ۳۸۰ حصہ سوم)

نمبر ۲۴- ہندو وید کا شاستر کا پرچار عرب لوگو بنر سنہ ہجری کی پہلی صدی میں ایک نہایت فضیلت کے ساتھ تھا اور بغداد کے خلیفوں نے اس فن کے شیاستر محققوں کا ترجمہ عربی میں کروایا اور سنہ تک عرب ہو تھا۔ ویدک شاستر یورپ والوں کے واسطے نہایت مستند اور لایق عملدرآمد تھا تو یہ صاف ظاہر ہوتا ہے جیسا گرہ گنتی و ودیا گنت کی وِستا میں یورپ والوں نے آریوں کو بڑا لایق خصوصًا مانا ہے اور شیخ ابی سینا (ابن سینا) رانبج (الراضی) اور سراپین (ابن سرابی) کی لٹن میں ترجمہ شدہ کیتیکو منس برابر چرک کا نام لکھا ہوا ہے"۔ (دیکھو راپل کو ہندو۔ وید کی قدامت مطبوعہ ۱۸۳۶ء)

نمبر ۲۵- سٹینیل الفنسٹن صاحب بہادر گورنر بمبئی فرماتے ہیں۔ فن جراحی میں جو ہندوں کو دستگاہ تھی وہ بھی اسی قدر حیرت انگیز ہے جیقدر علم کیمیا حالانکہ اس حالت میں وہ علم تشریح (موجودہ) سے بالکل ناواقف تھے۔ چنانچہ پتھری نکالنی۔ آنکھیں بنانی۔ رحم سے بچہ نکالنے یہ سب انکے ہاں شائع تھا۔ سو ۱۲۷ سے زیادہ آلات فن جراحی کے انکے یہاں مستعمل تھے چیچک میں ٹیکا لگانا انکے یہاں مدت سے چلا آتا تھا (تاریخ ہندوستان مصنفہ صاحب موصوف)

نمبر ۲۵- قیاس یہ ہرگز نہیں چاہتا کہ علم ان میں اسقدر پایا جاوے۔ شورا اور گندھک اور نمک کا تیزاب بنانا۔ تانبے اور لوہے اور سیسے اور ٹین کا کشتہ کرنا اور خاص جست کا کشتہ دو طرح سے بنانا اور رسیک کرنا اور تانبے یا لوہا یا آرہ یا سرمہ یا سنکھیا کے ساتھ گندھک ملا کر ایک کشتہ دوا بنانی۔ اور تانبے اور لوہے اور جست کا گندھک کے تیزاب کے ساتھ کھار بنانا اور کاربن کی تیزاب سے سیسے کا کھار بنانا بالکل نہیں تو بعضی صورتوں میں ان دواؤں کے تیار کرنے کے طریقے ہندؤں کے ساتھ مخصوص ہیں معدنیات کو بطور دوا کے کھلانا سب سے پہلے ان ہی کے یہاں سے نکلا ہے شنجرف کا بیان جس سے بہت جلد موتہ کا یا تاپ اور صحت ہو جاتی ہے۔ اور باری کے تپ میں زنگار سراب مدت سے انکے برتاؤ میں ہے"۔ (تاریخ ہندوستان الفنسٹن صاحب)

نمبر ۲۶- قدیم ہندی طبابت اور ہندی حکما کا دونوں انگریزی اور یونانی طبابت کو بھی از حد مشکور ہونا چاہیے گو یہ تینوں قسم کی طبابتیں بعض امراض کے اصول میں ایک دوسرے کے بالکل مخالف ہیں تاہم ایکدوسرے کی امداد میں بڑی قوی معاون رہی ہیں۔ اہل ہند نے نباتات اور معدنیات کی ان عجیب تاثیروں کے دریافت کرنے میں نہایت سعی اور کوشش کی ہے جنکی کہ اطبا یونانی اور انگریزی کو اسقدر ضرورت ہے اور کمال ممنونی کا باعث ہے۔ مگر انکے ان احسانوں کو جو انہوں نے فارسی لباس میں بہت کچھ علیہ میں یونانی طبابت پر کئے ہیں بالکل فراموش کر دینا مناسب نہیں ہے البتہ ایسے عجیب نسخے تحت امراض کے دفعیہ کے ابھی یونانی طبابت کے ذخیرہ میں ہندی سے اخذ کئے ہوئے پائے جاتے ہیں کہ انگریزی اور یونانی دونوں بالاتفاق اسکے مقابلہ سے عاجز ہیں۔ ہندی طبابت کی اگر موجودہ کتب بھی ترجمہ ہو جائیں اور اردو میں صاف صاف علیحدہ علیحدہ کی جائیں تو غالبًا اب بھی نہایت فائدہ بخش ہو سکتی ہیں اور کئی ایسی صداقتوں کا ماخذ باقی جانیگی جو شاید اس جدید طبابت سے نہ مل سکتیں"۔ (دیکھو پنجاب ریویو جلد نہم نمبر اجنوری ۱۸۸۶ء صفحہ ۱۷)

اہل یونان اور قدیم اہل ہند تو (پہلا) علم طب کی ایجاد میں اسکے استاد تسلیم کئے گئے ہیں"۔ (پنجاب ریویو جلد نہم نمبر ۲ فروری ۱۸۸۶ء صفحہ ۱۹۵)

نمبر ۲۷ حفظان صحت- نمبر ۱- ڈاکٹر فرنل صاحب بہادر ڈپٹی سرجن جنرل کمشنر حفظان صحت مدراس اپنے لیکچر میں فرماتے ہیں "پانی وہ چیز ہے جس پر اہل ہند کو تمام دنیا کی بہ نسبت زیادہ توجہ کرنی چاہیے۔ کیونکہ جیسے وہ معاملات میں وہ غالبیت رکھتے تھے۔ ویسے ہی پانی کی صفات اور حفاظت کے بارہ میں بھی سب پر فوقیت رکھتے تھے ۱۸۷۹ء میں میں نے کنووکیشن یعنے عالموں کے مجمع میں لیکچر دیتے تو بیان کیا تھا کہ وہ لوگ قدیمی حکما تھے جس زمانہ میں اہل انگلستان سخت وحشی تھے اور برہنہ و وڑا کرتے تھے اور ان میں مانہ حال کا کوئی عمدہ ہنر پایا جاتا تھا۔ اسوقت اسکے مقنن طبابت اور تشخیص میں لاثانی تھے۔ اسی زمانہ میں انہوں نے پانی کی صفائی اور اسکے استعمال کے متعلق قواعد جاری کئے تھے۔ بیشمار قوانین و قواعد اسکے بزرگ شرع والوں نے مرتب تجویز کئے تھے ان میں سے چند اب میں بیان کرتا ہوں۔

اول تجربہ میں یہ ہے کہ مسواک کرکے تھوک پانی میں مت پھینکو پانی میں پیشاب پاخانہ مت کرو۔ پانی میں خون مت ڈالو۔ بال۔ ناخن۔ استخوان یا کستر ڈالو۔ اور غلیظ کپڑے پانی میں مت ڈبوؤ کیونکہ ایسا کرنا دیکھے بہا لعنت تو ترا استعمال کرتا ہے اور دیوتا اوکی سیتز نی کرتا۔

دوم سمرتیوں میں جو قواعد دا تاؤں نے پانی کے استعمال کے متعلق مقرر کئے ہیں مندرجہ ذیل کو عام لوگ بطور اسناد مانتے ہیں۔

اگنی جی دو کھیتس جی دو کھیشران [illegible] قسم کا پانی پینے کی ممانعت کرتے ہیں۔ نمبر اول۔ پانی جو کسی اجنبی نے گرم رکھا ہو دوم بھاپ کا نکلا ہوا پانی سوم بھاری یا غلیظ پانی چہارم پانی جس میں بدبو آتی ہو پنجم۔ پانی جس پر بلبلے نکلے ہوئے ہوں ششم بہت گرم پانی ہفتم گدلا پانی ہشتم کھاری پانی۔

شاتاپت رکھیشر اس تالاب میں جسکا مندرجہ ذیل اشخاص نے دھویا نہانے سے خراب کیا ہو غسل کرنا منع کرتے ہیں اول ان لوگوں نے جنکو آنکھوں کی بیماری ہو دوم سر پر یا کان پر کھجلی ہو سوم جنکو مرگی ہو چہارم سر پر پھوڑے ہوں پنجم جس کی غلاظت ناک سے جاری ہو ششم جن کو دمہ کی بیماری ہو ہفتم جنکو اتھال ہیضہ یا کوئی اور سریع الاثر عارضہ ہو۔

سوم رامائن اور مہابھارت میں جو آریوں کی بڑی تاریخ پر ہر ایک ہے۔ ہندو جی نے آنکو یہ کھکر بدعا دی ہے کہ وہ کسی گناہ کے قصوروار تھے (۱) اس آدمی کا گناہ جو چلتے ہوئے پانی کو خراب کرنے کی غرض سے اس میں ہر قابل نحس لے۔ اس بدبخت پر جس نے راجچندر جی کے بن باس جانے کے بارہ میں اپنی مرضی ظاہر کی ہو"۔ اس سے ظاہر ہے کہ پانی کے خراب کرنیکا گناہ راجہ بھرت جی کے نزدیک نہایت ہی سخت تھا جو اس کا مرتکب ہوتا وہ صرف جہنم ہی کے لایق رہ جاتا تھا اور انہیں رشیوں یعنے اگنی در کھیش جی نے مندرجہ ذیل اقسام کا پانی بھی استعمال

کلکتہ سنہ ۱۸۳۳ء صفحہ ۲۱)

نمبر ۱۲ - راجہ رام موہن رائے بانی سبھا برہمو سماج وید کے اس فقرہ کا جس سے عوام لوگوں نے سورج پرستی لی ہے لفظی ترجمہ یوں کرتے ہیں - ہم اس عظیم طاقت اور شان والے آفتاب کی روح اعلی کا دھیان کرتے ہیں جو ہماری عقل اور فہم کی ہدایت کرتا ہے (دیکھو انکا انگریزی ترجمہ صفحہ ۱۱۹) مشہور و معروف پروفیسر ولسن صاحب فرماتے ہیں کہ سورج پرستی کی اصلیت یہ ہے کہ آفتاب الٰہی کی اعلی تجلی کا دھیان کرنا جس سے پرستار کی عقل اور اس کا فہم روشنی پاتا ہے (جلد اول صفحہ ۱۸۲ کتاب صاحب موصوف) کٹھ اپنشد ادھیاوی ۱ ولی ۲ واک ۱۵ میں یہ ویدوں کا ماحصل لکھا ہے -

सर्ववेदा यत्पद मामनन्ति तपांसि सर्वाणि च यद्वदन्ति । यदिच्छन्तो ब्रह्मचर्यं चरन्ति तत्ते पदं संग्रहेण ब्रवीम्योमित्येतत । क॰ अ॰ १ व॰ २ वा॰ १५ ॥

ترجمہ چاروں وید پرماتما کا گیان ظاہر کرتے ہیں اور کئی طرح کے سادھن اسکی پراپتی کو بتلاتے ہیں برہمچریہ بھی اسکی معرفت کے لئے ہے پس برہم کا جاننا اور تسبیح کرنا انسان کے واسطے سب سے ضروری ہے کیونکہ وہی پرم پد ہے -

نمبر ۱۳ - یہ بھی یورپین مؤرخ فرماتے ہیں کہ اپنشدوں میں بعض منتروں اور منتروں کے رواج پانے سے قدیمی (وید) مذہب بے رواج ہو گیا (تاریخ ہند مطبوعہ کلکتہ صفحہ ۱۳ سنہ ۱۸۵۲ء)

نمبر ۱۴ - باوجودیکہ ہندوستانی ویدوں پر یقین لاتے اور فخر جانتے ہیں لیکن پھر بھی اگر کوئی شخص ویدوں کی قدیمی ہدایتوں پر عمل کرے تو اسکو کافر کہنے لگیں (تاریخ ہند صفحہ ۲۰ کلکتہ)

نمبر ۱۵ - بید بالکسر اول و سکون ثانی و دال بزبان ہندی (سنسکرت) نام کتابی ہست مشتمل بر احکام دین ہنود و باعتقاد ایشان کتاب آسمانی ہست و بمعنی ہوش و شعور بنظر آمدہ ہست (صفحہ ۱۴۸ برہان قاطع مطبوعہ کلکتہ سنہ ۱۸۳۴ء)

ویدانت شاستر ادھیای ۱ پاد ۱ سوتر ۳

शास्त्रयोनित्वात ॥ वे॰ अ॰ १ पा॰ १ सू॰ ३ ॥ महतः ऋग्वेदादेः शास्त्रस्यानेकविद्यास्थानोपबृंहितस्य प्रदीपवत सर्वार्थावद्योतिनः सर्वज्ञकल्पस्य योनिः कारणं ब्रह्म नहीदृशस्य शास्त्रस्यर्ग्वेदादिलक्षणस्य सर्वज्ञगुणान्वितस्य सर्वज्ञादन्यतः सम्भवोऽस्ति ॥

ترجمہ - جو رگ وید آدی ودیا کے مخزن اور پرکاش یکت سب ارتھوں کی پرکاش کرنیوالی سرو گیہ ایشور کے گیان رگ یجر شام اتھروید انکا کارن برہم ہے کیونکہ ایسے سرب گن یکت ویدوں کا بغیر سرو گیہ ایشور کے اور کسی سے ہونا ممکن نہیں ہے اس سے ظاہر ہے کہ وید سب ارتھوں کو آفتاب کی طرح ظاہر کرتے ہیں اور سب ودیاؤں کا مول ہیں۔

کٹھ اپنشد ادھیاوی ۲ ولی ۳ واک ۱

ऊर्ध्वमूलो ऽवाक्शाख एषोऽश्वत्थः सनातनः तदेव शुक्रं तद्ब्रह्म तदेवामृतमुच्यते ॥ क॰ ।

ترجمہ - دنیاوی درختوں سے جس کی بیخ اور جڑیں نیچے - تاقص بھی اعلی قسم کی ہیں - ایسا ایک شید نام سناتن (قدیم) درخت ہے اسی کے سہو سے پد اکرم اور اس کا پھل امرت (نجات) دینے والا ہے یا اس سے نجات ملتی ہے -

اسی درخت علم کی طرف مولوی جلال الدین نے مثنوی رومی میں اشارہ کیا ہے -

گفت دانائے براہ داستان | کہ درختے ہست در ہندوستان | ہر کسے کز میوۂ او خورد و برد

نے شود او پیر نے ہرگز بمرد | پادشاہے این شنید از صادقی | بر درخت و میوہ‌اش شد عاشقی
قاصدے دانا ز دیوان ادب | سوے ہندوستان روان کرد از طلب | سالہا مے‌گشت آن قاصد ازو
گرد ہندوستان براے جستجو | شہر شہر از بہر این مطلوب گشت | نے جزیرہ ماند نے کوہ و نہ دشت
ہر کرا پرسید کردش ریشخند | کاین بجوید جز کہ مجنون بند | تا چنین شہ بستہ در جستن کمر
بس سیاحت کرد آنجا سالہا | مے‌فرستادش شہنشہ مالہا | چون بسے دید اندر آن غربت تعب
عاجز آمد آخر الامر از طلب | رشتۂ امید او بگسستہ شد | جستہ او عاقبت ناجستہ شد
کرد عزم بازگشتن پیش شاہ | اشک مے‌بارید و مے‌برید راہ | بود شیخے عالمے قطبے کریم
اندران منزل کہ آیس شد ندیم | رفت پیش شیخ با چشم پر آب | اشک مے‌بارید مانند سحاب
گفت شیخا وقت رحم و رافت است | نا امیدم وقت لطف این ساعت است | گفت واگو کز چہ نومیدیستت
چیست مطلوب تو رو با چیستت | گفت شاہنشاہ کردم اختیار | از براے جستن یک شاخسار
کہ درختے ہست در ہندوستان | میوۂ او مایۂ آب جنان | سالہا جستم ندیدم زو نشان
جز کہ طنز و تسخر این سرخوشان | شیخ خندید و بگفتش اے سلیم | این درخت علم باشد اے علیم
بس بلند و بس شگرف و بس بسیط | آب حیوانی ز دریاے محیط | تو بصورت رفتہ‌ای بے خبر
زان ز شاخ معنی بے بار و بر | تو بصورت رفتہ گم گشتہ | زان نمے یابی کہ معنی ہشتہ
گہ درختش نام شد گاہ آفتاب | گاہ بحرش نام شد گاہے سحاب | آن یکے کز وے صد ہزار آثار خاست
کمترین آثار او عمر بقاست | گرچہ فرد است اثرش دارد ہزار | آن یکے را نام باشد بیشمار

(دیکھو مثنوی رومی صفحہ ۱۸۱ دفتر دوم مطبوعہ نول کشور)

نمبر ۱ طب - نمبر ۱۷ - مولوی الطاف حسین صاحب حالی فرماتے ہیں علم طب کے نہایت قدیم مصنف جن کی تصنیف ابتک موجود ہیں چرک اور سشرت ہیں - ان کی کتابوں کا ترجمہ عربی زبان میں ہوا - اور ظن غالب ہے کہ عرب انکا ترجمہ ہوتے ہی تحصیل علوم کیطرف متوجہ ہوئے - عربی زبان کے مصنف علانیہ اقرار کرتے ہیں کہ ہم نے ہندوستان کے طبیبوں سے بیشک فائدہ اٹھایا ہے اور ہندو طبیبوں کو مرتبے میں یونانی طبیبوں کے برابر سمجھتے ہیں ہندوؤں کا علم ادویات نہایت وسیع معلوم ہوتا ہے - ابتدا میں اہل یورپ نے اس علم کی تعلیم ان ہی سے پائی - اور زمانہ حال میں بھی دمہ کی بیماری میں حقہ میں دھتورا پلانا - اور تیخ کی بیلی سے کیڑوں کا علاج کیا ان ہی سے سیکھا ہے" (رسالہ مخزن العلوم جلد ہشتم نمبر ۱۱)

نمبر ۱۸ - بغداد کے مشہور خلیفہ مامون نے یہاں سے طبیب بلوائے تھے ہمیشہ ان ہی کی دوا کھاتا تھا (دیکھو گول ہستامل صفحہ ۴۶ مطبوعہ سنہ ۱۸۸۲ء)

نمبر ۱۹ - مصر و یونان - جنہوں نے سارے فرنگستان کو آدمی بنایا اپنے بڑے بڑے حکیموں کے حال میں یہی لکھتے ہیں کہ وے آریہ ورت سے تحصیل علم کر آئے تھے (دیکھو ہسٹری گول صفحہ ۴۹ سنہ ۱۸۶۷ء)

فیروز شاہ بادشاہ نے نگرکوٹ پر قبضہ کرنے کے بعد اعز الدین خالد خانی سے سنسکرت کی حکمت کی کتابوں کا عربی میں ترجمہ کرایا (رسائل آف دی لینگویج صفحہ ۱۶۷)

نمبر ۲ - سرجری - نمبر ۲۰ برہمن علم طب کو آیور وید کہتے تھے - قدیم زمانہ کے برہمنوں کو جانوروں کی لاشوں کے چیرنے پھاڑنے میں پرہیز نہ تھا اگرچہ وہ طالبعلموں کو بجائے جانوروں کے موم کے تہ چڑھے ہوئے تختے اور [illegible] کے تونبوں پر بھی فن جراحی سکھایا کرتے تھے برہمنوں نے علم طب میں یونانیوں سے کچھ حاصل نہیں کیا بلکہ ان کو بہت کچھ سکھلایا اور سنسکرت سے جو کتابیں قریب ۸۰۰ء میں ترجمہ ہوئیں انہیں پر عربستان کے علم کی بنا ٹھہری - اور سترھویں صدی تک یورپ کے اطبا عرب والوں کے اصول پر چلتے تھے اور اہل یورپ کی طب کی کتابیں جو مڈل ایجز (وسطی زمانہ) آٹھویں صدی سے پندرھویں صدی تک تصنیف ہوئیں انمیں ہندی طبیب چرک نامی کے اقوال کا جس کا زمانہ حضرت عیسی سے

کہاں تک نگرانی کر رہے آخر کچھ بھی نہ ہو سکا وید کی تعلیم مخلوق پرستی کی ایک آفت مقام میں تو نہیں کہ چھپ سکے وہ سارا انہیں خیالات سے بھرا ہوا ہے۔

تو وید پرماتما کے گیان کا کامل غیر متغیر و لا متبدل ہوتا۔ تو ہم نہایت بسیط **تکذیب براہین احمدیہ** میں ثابت کر آئے آئیں (دیکھو صفحہ ۹۰ سے ۱۱۲ تک)

آپ دلیلات کا جواب سنئے سوامی جی نے ایک سر مو تاویل نہیں کی۔ اور انکی ذات منبع الصفات والحسنات سے ممکن تھا۔ کیونکہ انہوں نے تمام ترجمہ میں وید مقدس کی پرانی تفسیریں شتپتھ و گوپتھ۔ ایتریہ۔ سام ودہان برہمنوں اور نگھنٹو۔ نرکت نعانوں۔ اور اشٹ ادھیائے و مہابھاشیہ گراموں کے مطابق جابجا فضلا و علما کی سہنا وتیں درج کی ہیں حوالہ دیئے ہیں بلکہ کوئی ایسا منتر کم ہوگا جسکے ترجمہ میں حوالہ نہ دیا ہو۔ ہاں نیم ملاں خطرہ ایمان کی طرح انکا کوئی بھی دعوے نہیں تھا۔ چار امور کی بابت جہلا لوگ گمان کرتے ہیں کہ سوامی جی نے وید بھاشیہ میں تاویلیں کی ہیں۔

اول مورتی پوجا اور اوتار۔ دوم مخلوق پرستی و آفتاب پرستی سوم۔ ایشر کی واحدانیت چہارم ویدوں میں تمام علوم کے اصول کا ہونا۔ چونکہ خود وید مقدس سے تو سری سوامی جی مہاراج بھی ثبوت دیچکے ہیں ہم غیر مذہب کے علما کی شہادت کرتے ہیں اور اہل یعنی اعتراض کا دندان شکن جواب دینا اپنا فرض سمجھتے ہیں تا کہ جہلا اور ناواقف لوگوں کی زبان آیندہ کے واسطے قفل سکوت لگے جس سے وہ نہ خود گمراہ ہوں اور نہ اپنے سے کم عقلوں کو گمراہ کرنیکی کوشش کریں۔

**نمبر ا۔ مورتی پوجا و اوتار** نمبر ا۔ سری پنڈت تارا چند رشاستری جی اپنی کتاب **استری دھرم سنگرہ** میں فرماتے ہیں عرصہ دراز سے اسملک کی رسومات بدل گئیں اور انکے بدلنیکا سبب یہ ہے کہ گذشتہ پنڈتوں نے بہت سے راجاؤں کے عجیب و غریب حالات اور طبیعت کے خوش کرنیوالی کہانیوں کو اور مختلف طور کی متو لنکاد کرا ذکار اور صدہا اقسام کے وید کے خلاف ہدایتوں کو گھڑ کر انکو تحریر میں لا۔ ان گرنتھوں کا نام **پران و اتہاس** رکھا جب ان کتب کا اسملک میں اچھی طرح رواج ہوگیا۔ تو دھرم شاستر کا رواج نہایت کم ہوگیا جسسے اسملک کے مرد اور عورتیں ہمیں وید اور شاستر کا علم نہیں رہا اور اسکے نہ ہونے سے ہم لوگ جہالت کو اور جہالت سے مفلسی کو پہنچ گئے (دیکھو رسالہ ہند و باندھو صفحہ ۷ مورخہ یکم اکتوبر ۱۸۸۴ء جلد اول نمبر ۵)

نمبر ۲۔ پادری جے سمتھ صاحب پن جی کی تحقیق میں فرماتے ہیں کہ وید میں پرمیشر کی تعریف اس طرح پر کیگئی ہے اور وہ بن ہاتھ پاؤں کے پکڑتا چلتا اور بن آنکھ کے دیکھتا اور بن کان کے سنتا اور وہ سب کچھ جانتا پر اسے کوئی نہیں جانتا (دیکھو کتاب مذکور صفحہ ۲۰۲ مطبوعہ ۱۸۶۱ء امریکن مشن پریس لودیانہ)

نمبر ۳۔ پھر وہی پادری صاحب فرماتے ہیں رگوید خدا کے حق میں یوں کہتا ہے کہ وہ مطلق احد واحد اور سب کے اوپر اور سب قادر اور تمام کر ودہ۔ تو بھی ہتوہ۔ مذہ اور تین کال۔ رہین اور سب سے بالا تر ہے (دیکھو کتاب مذکور صفحہ ۶ مطبوعہ ۱۸۶۱ء)

نمبر ۴۔ آریہ لوگ۔ خداوند سے آگاہ تھے اور انکے درمیان اسکے بہت نام تھے (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۲۷۳)

نمبر ۵۔ ایک محقق ال لائیڈ صاحب بہار چندر نگر علاقہ فرانس سے تحریر فرماتے ہیں۔ بعنوان بت پرستی اور وید ایڈیٹر صاحب اخبار سٹیٹسمین کلکتہ میرے ایک دوست نے آج صبح مجھسے اس پانچہزار روپیہ کے انعام کا (جو آپکے اخبار میں درج تھا) جو آریہ سماج کلکتہ نے اس شخص کیلئے جو خاطر خواہ یہ بات ثابت کرے کہ بت پرستی وید سے نکلی ہے مقرر کیا ہے۔ میں تھوڑا حصہ وہاں کا پڑتا ہے جو پختہ طور پر یقین دلانے کیلئے کافی ہے۔ کہ خواہ بت پرستی ہندوؤں میں کسی زیادہ سے پھیلی ہو مگر وید اس کا ذریعہ نہیں لیکن کیا یہ اچھا نہیں ہے کہ اس کی تعریف کیجائے۔ کہ بت پرستی کیا ہے؟ کیا یہ اس غیر محسوس ناقابل دید و دور از فہم پرب

بنا یا کہ قدرت اور گیان ہے خدا اور اسکی صفات کا صرف اس غرض سے مجسم بنایا ہے کہ پوجا کرنیوالے کے سامنے اس ست چدانند سروپ کی تصویر رکھی جاوے جسکو اس نے سوچا یا پوجا ہے۔ یا یہ کہ بلا خیال صداقت ہائے مطلق کے صرف مادی شکل کی پرستش کرتا ہے مرے خیال کے بموجب اول کا نام بت پرستی نہیں ہے اور دوسرا نام بت پرستی ہے دونوں ہر تو نہیں مجھے معلوم ہوتا ہے کہ وید میں صرف پرماتما کی صفات مطلق کا ذکر ہے اور ان صداقتہائے مطلق کی ہندوؤں کے پروہتوں نے مجسم شکلیں بنائی ہیں سمجھدار ہندو جانتا ہے کہ ان شکلوں کے کیا معنے ہیں اور پہلے تعریف کے بموجب پرستش کرتا ہے۔ جاہل ہندو شکلوں کو لیتا ہے اور انکی پرستش کرتا ہے اور اسطرح بت پرستی میں پڑجاتا ہے" (دیکھو اخبار مذکور ہفتہ وار مورخہ ۱۲۔ اپریل ۱۸۸۶ء نمبر ۲ جلد ۴ کالم ۶)

نمبر ۶۔ پروفیسر میکس مولر صاحب ایک یورپین فلاسفر کی چٹھی مورخہ ۲۴ جنوری ۱۸۴۲ء نقل ہے یہ چٹھی ازمقدم کرنا تک لکھی گئی تھی۔ کہ تحفے وید ہمارے پاس آئے ہیں۔ ہم نے انہیں سے رجا لکالی ہیں۔ جو کہ انکی سچائی و وحی کو ظاہر کرتی ہیں۔ اور جس سے بت پرستی نیست و نابود ہوئی چاہئے۔ جبکہ انکو یہاں کے باشندوں کے سامنے پیش کرتے ہیں انکے دل پر بہت اثر کرتی ہیں۔ خدائی وحدانیت صفات اور سورگ نرک کی کیفیت جیسی کہ چاہئے وید میں موجود ہے (سائنس آف دی لانگویج صفحہ ۱۷۶)

نمبر ۶۔ مخلوق پرستی و آفتاب پرستی نمبر ۷۔ پادری رجب علی صاحب فرماتے ہیں کہ ہندو لوگ ہمارے معترضوں کے نزدیک کہ جن کو لفظی اور ظاہری بحث کی مرض ہے اور جنکو معنوی اور باطنی امور میں مس تک نہیں ملزم ہی کیوں نہ ہوں مگر غور پسند اور منصف شخص جو سورج پرستی کی فلاسفی سے ماہر ہوگا کبھی انکو (جو ہر قوم کے بلحاظ مذہب آنکہ نگاہ بنے ہوئے ہیں) ملزم نہ گردانیگا۔ اکبر بھی اس جرم سے مجرم نہیں ٹھہر سکتا۔ کیونکہ ہندوؤں کے اصل الاصول میں جو وید ہیں اس امر کا کہیں پتہ تک نہیں۔ معترضوں کا قصور ہے جنہوں نے غلط اور بے سرو پا تفسیریں کیں معترض اگر انصاف پر آئیں تو ہندوؤں کو اس الزام سے ملزم گردان سکتے ہیں۔ اور نہ اکبر کو۔ بلکہ صاف طور پر اسکی فلاسفی سمجھ سکتے ہیں اس میں کچھ شبہ نہیں کہ دنیا میں جسقدر چیزیں معلوم ہوتی ہیں۔ ان میں سے سب سے زیادہ پرشکوہ کا مظہر سورج ہے۔ قدامت شکی صفات کی علم جیالوجی سے بخوبی معلوم کر سکتے ہیں (دیکھو تیجانیر صفحہ ۱۶۹)

ایک مورخ یورپین لکھا ہے سب سے پہلے آریوں کی پرستش کا طور وید کے مطابق تھا ہندوؤں کے مذہب کی بنیاد وید ہے لیکن حال کی بت پرستی اس ہی سے نکلی" (دیکھو تاریخ ہند مطبوعہ کلکتہ صفحہ ۲ سطر ۱ سنہ ۱۸۵۲ء)

نمبر ۸۔ ولیم جونس صاحب فرماتے ہیں گائتری وید کی ماں ہے۔ یہ ظاہر خیال سورج کے واسطے (جیسا کہ بعض جہلا کا خیال ہے) نہیں ہے اسکا مطلب یہ ہے کہ ایسا نور جو سب کا پرکاشک ہے جسکے مقابلہ کا کوئی جلال نہیں جو سب میں کا تریا ہے۔ اور تمام کو آنند دینے والا ہے جس سے تمام آنند نکلتے ہیں اور جسکی طرف آخری سب کا رجحان ہے یعنے جو سب کا مقصود اصلی ہے۔ اور ہمارے ظاہری اسا کا نہیں بلکہ روح اور عقل کا بھی محافظ ہے وہی اس منتر کا اصلی منشا ہے (دیکھو انکے ترجمہ منو سمرتی انگریزی کا دیباچہ صفحہ ۸ مطبوعہ کلکتہ)

نمبر ۹۔ پھر وہ جب سوف کہتے ہیں جو فارسی ترجمہ منو کا ہوا ہے وہ نہایت خراب ہے اور اس مترجم نے بہت کی ہیں۔ وہ منو کے مطلب کو بالکل نہیں سمجھتا ہے اور اسی واسطے منو کے شاستر کے بالکل خلاف ہے (دیکھو منو سمرتی کا ترجمہ انگریزی کا دیباچہ صفحہ ۸)

نمبر ۱۰۔ ایک یورپین مورخ فرماتے ہیں وید میں کرشن اور لنگ کی پرستش کرنے اور اسکے قصوں کا ذکر نہیں لکھا ہے اور اس کرشن اور راما اور وشن کے اوتار اور پرستش کا کچھ نام بھی نہیں معلوم ہوتا ہے" (دیکھو تاریخ ہند مطبوعہ کلکتہ صفحہ )

نمبر ۱۱۔ پھر وہی مورخ بیدوں کی ہدایت پر اب لوگ عمل نہیں کرتے ہیں انکے عوض عرض اور اوہام باتیں اور دستور جو پیچھے سے نکلے ہیں مقرر کئے گئے ہیں" تاریخ ہند مطبوعہ

وضع پیغمبر عربی آشکار است کہ تعظیم زہرہ مے کرد چرا از آن عنبت بوئے خوش است آن پا۔"

اور اس کی تائید مخزن الادویہ سے بھی ہوتی ہے کیونکہ اسکے صفحہ ۶۸۵ سے ۷۰۳ تک جو چیز متعلق زہرہ لکھی ہیں وہ عموماً حضرت بر عنبت استعمال کرتے تھے (دیکھو مخزن الادویہ مطبوعہ محمدی پریس دہلی ۱۲۸۲ھ)

اور اس کی تائید تفسیر حسینی جلد اول صفحہ ۱۰ سے بھی ہوتی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ زہرہ ایک بدکار ملعونہ عورت ۔ بلکہ ایک طوائف تھی اور پیشہ کیا کرتی تھی۔

اس بدکار ملعونہ عورت سے نسبت لگانا حضرت کو زیبا نہ تھا کیونکہ پہلے آپ ہی اُس زہرہ یعنی طوائف کو ایک فاسقہ عورت کی بگڑی ہوئی جون قرار دینا اور پھر اُس کی عزت کرنا کہ اُسکی پُرکی کے اظہار کرنے والیکے نبل پر پیار ہوجانا یہ کس قسم کا الہام ہے اور کیسی فلاسفی ہے اگر تلاش کرو تو تمام دنیا میں مسلمان جیسا عموماً اور یہی قادیانی جیسا خصوصاً و حشیانہ جوش ایک کار طوائف (جیجہ یا زہرہ) کے لئے کسی قوم میں ہرگز نہیں پایا جاویگا بلکہ جاہل سے جاہل قوم بھی اس کی مصداق نہ ہوگی جیسے کہ مسلمانوں نکو زہرہ کی محبت ہے اور تمام دینی کاموں کا انحصار اسی فاحشہ کی محبت پر ہوگیا۔ بعض متعصب مولویوں کو یہ بھی کہتے سنا ہے کہ اصل میں تو اب نماز زہرہ کا اس سے بھی شبہ کرتے ہیں مگر خدا نے بذرونی مصلحت سے اختیار اس کا ضروری نہ سمجھا ہاں اشارتاً قرآن میں بھی اس کا ثواب مذکور ہے مگر حجاب ضروری ہے۔ (دیکھو سورۃ جمعہ)

جب یہ حال ہے تو گویا کتب اسلامیہ کا صاف اقبال ہے کہ سماۃ زہرہ یعنے جمعہ مقدسہ درحقیقت اُنہیں کی بہن سلامی بالعلاقی ہے ۔ اسکے ساتھ ہی ذکر دیو سماج کی وجہ تسمیہ پر بھی غور کرو۔

عشق و مچل کہ آمد عقل را اول بود    در دو دانا میکشد اول چراغ خانہ را

اسی طرح فاضل اجل عالم اکمل مولوی عبدالرحیم صاحب اپنی کتاب کشف اللغات میں صفا و مروہ کی نسبت فرماتے ہیں صفا موضعی ست در مکہ معظمہ کہ آنرا صفا و مروہ و گو نید ۔ آں دو سنگ اند نزدیک کعبہ میان آن سعی میکنند ۔ و آں یکے از شعائر حج ست بگویند کہ ایشاں مرد و زن در کعبہ زنا کردہ بودند حق تعالیٰ ایشاں را مسخ کرد۔" دیکھو کشف اللغات جلد اول ردیف ص صفحہ ۵۰۵ مطبوعہ ۱۸۷۶ء تر ہند)

صفا نام کوہچہ در مکہ معظمہ کوہچہ دیگر کہ مروہ نام دارد و نیز از انجاست و حاجیان در میان صفا و مروہ کہ تخمیناً دو صد قدم مسافت دارد سعی کنند اے مے دو ند دین دوید ن یکے از لوازم حج است۔" از غیاث صفحہ ۲۹۳ ردیف ص۔

اور قرآن سورۃ بقر میں ہے ان الصفا والمروۃ من شعائر اللّٰہ فمن حج البیت او اعتمر فلا جناح علیہ ان یطوف بہما ترجمہ صفا اور مروہ نشان ہیں اللہ کے ۔ پھر جو کوئی حج کرے اس گھر کا یا زیارت تو اُس کو گناہ نہیں ان دو نو کا طواف میں اسی پر تفسیر میں سید احمد خانصاحب فرماتے ہیں اگر اُس حضرت ابراہیم کے زمانہ کے حالات بلکہ اُس زمانہ کی وحشی قوموں کی عبادت پر خیال کریں تو بجز اسکے اور کچھ پایا نہیں جاتا کہ وہ لوگ آپسمیں حلقہ باندھ کر کھڑے ہو جاتے تھے اور کودتے اور اچھلتے تھے اور وہ سارا حلقہ یک حلقہ اسی طرح چکر کھاتا جاتا تھا اور اسی جوش و خروش میں مگن ہو جاتے تھے اور شکر بجا لاتے تھے اور اُس کی تعریف کے گیت گاتے تھے جس کی وہ عبادت کرتے تھے رسمی نماز کا نشان اسلام میں طریقہ ابراہیمی پر موجود ہے جس کا نام مذہب اسلام میں طواف کعبہ قرار پایا ہے اور ابن عباس سے مشکوۃ میں روایت ہے کہ ان النبی صلعم قال الطواف حول البیت مثل الصلوۃ ترجمہ ۔ آنحضرت نے فرمایا کہ کعبہ کے گرد طواف کرنا مثل نماز کے ہے پھر فرماتے ہیں اُسی قسم کی پرستش

اب بھی بعض بعض وحشی قوموں میں پائی جاتی ہے حضرت ابراہیم خدا کے لئے ایک بن گھڑا پتھر کھڑا کر لیتے تھے اور جو عبادت یا نماز ہوتی تھی وہ اسی کے گرد ہوتی تھی اُس کے حضرت ابراہیم کے زمانہ میں کوئی خاص سمت قبلہ کا نہ تو بغیر اُس نشان کے جسکو وہ قائم کر لیتے تھے اور کچھ نہیں پایا جاتا ۔ پھر فرماتے ہیں "بعض لوگ خیال کرتے ہیں کہ اولاً پتھر کا پوجنا بنی اسمعیل میں اس طرح شروع ہوا ۔ کہ جب اُنمیں سے کوئی مکہ سے جاتا تو حرم کے پتھروں سے ایک پتھر اٹھا لیتا تھا ۔ مکہ اور کعبہ کے شوق میں جہاں اُترتے تو اُس پتھر کو رکھ لیتے اور اُسکے گرد مثل کعبہ کے طواف کرتے" ۔ (دیکھو تفسیر احمدی سورۃ بقر جلد اصفحہ ۱۰۶ و ۱۰۷ مطبوعہ علیگڈھ)

پھر سید صاحب فرماتے ہیں رمی جمار (انداختن سنگریزہ در حج سہ مرتبہ) کی کوئی ٹھیک وجہ معلوم نہیں ہوتی تمام ارکان حج اسلام میں وہی بحال رکھے ہیں ۔ جو زمانہ جاہلیت میں تھے اسلام میں بھی مثل دیگر ارکان کے عملدرآمد ہے "

پھر فرماتے ہیں جو کچھ زیارت تھی وہ یہی تھی کہ لوگ جمع ہو کر اُس زمانہ کے وحشیانہ طریقہ پر خدا کی عبادت کرتے تھے ننگے سر ۔ تہبند بندھا ہوا ۔ ننگے بدن ۔ ان دیواروں کے گرد جو خدا کے گھر کے نام سے بنائی گئی تھیں اچھلتے اور کودتے اور حلقہ باندھکر چوگرد پھرتے تھے جس کا نام ہم نے طواف رکھا ہے" (دیکھو تفسیر احمدی جلد ا سورۃ بقر صفحہ ۲۴۸ و ۲۴۹)

## باب سوم
### وید اور آریوں کی علمیت

غلام احمد ۱۶۶ ۔ اس زمانہ میں ایک شخص کا بچہ بھی تھوڑا سا جغرافیہ پڑھکر معلوم کر سکتا ہے کہ خدا تعالیٰ کی زمین کسی آبادیوں پر مشتمل ہے اور کیونکر رنگا رنگ کی مخلوقات پر وہ زمین آباد ہو رہی ہے اور خدا تعالیٰ نے کسی کو عقل میں فہم میں دنیا میں بن میں آریوں کی نسبت بہت زیادہ ترقیات بخشی ہیں۔

نثر ویہ جس جغرافیہ سے آجکل بچہ بچہ اور جس علم ہیئت سے کہ سکول کے مڈل جماعت والے اور جس علم طبعی آجکل کے نو آموز لڑکے و بیاکے حالات ۔ قائم بالا مقامات اور پیدائش عالم کے کیفیات سے ماہر ہو جاتے ہیں قرآن اُس سے بالکل بیخبر ان ۔ اور اگر سچ پوچھو تو محض نادان ہے قرآن زمین کو استوار اور بساط کے مثال چلتی اور پہاڑوں کو منزلہ میخوں کے بتاتا ہے ۔ نیز قطع السفر علمست جیلا کے خدا تعالیٰ مصنف قرآن کو بھی نہ آتا ہے ۔ حالانکہ جغرافیہ دان جانتے ہیں کہ زمین گول بلکہ نارنجی کے ڈول ہے وہ کھڑی نہیں بلکہ دوان ہے ۔ پہاڑ میخیں نہیں تو من سے ہی اُبھرے ہوئے ہیں اس راصاحب اس جغرافیہ سے قرآن بالکل حیران ہے قرآن شہاب ثاقب و رعد وغیرہ کی ماہیت سے بدرجہ غایت دور ہے اور علم طبعی یا ہندسہ کے سمجھنے کا اس میں وہ ہی نہیں بلکہ بنحرل قصور ہے مگر آریوں کی علمیت فضلیت و کمالیت فلاسفی کا لوہا ایک زمانہ مانتا ہے ۔ اور ایسا امور اعلیٰ بلکہ پر تسلیل جاتا ہے مفصل حال جس کا آگے مذکور ہے اور عیر مذاہب کے فضلا کی زبانی انکا تھوڑا

جسے آریوں نے وید وکت دہرم چھوڑکر ۔ تو ہمات پرستی اعتبار کی تب سے تالسر و فضیلت کو بھی ترک کیا عقل کل کو چھوڑا ۔ لہذا عقل نے بھی اُنسے منہ موڑا ۔ راستی سے دور ہوگئے جہالت میں حوز ہو گئے مگر اب بھی کوئی اسلامی اُن سے عقل و دانش میں زیادہ نہیں ہاں جہالت اور بُری باتیں تیر ہر وقت آمادہ ہیں ج ابو جہلی جون کی تابر ہے اور دیکھی اصلی جاگیر۔

غلام احمد ۱۶۷ ۔ کیا اتنے بڑے جہان کا مالک ایک جنیا و بخل آدمی کی طرح ہمیشہ کیلئے ایک خاص ملک کی اپنے فیض الہامی محدود رکھ سکتا ہے کہ وہ الہام جس پر اس قدر ناز ہے بنئے وید عجب قسم کا الہام ہے کہ اول سے آخر تک بجز مخلوق پرستی کے بات نہیں کرتا پنڈت دیانند نے تاویلات میں بہت کوشش کی مگر کوئی بچہ کو سدھا ظاہر کرتے ہیں

اگر ایسے بدکرداروں کی نسبت آئین اکبری میں دیکھئے تو بھی سزا ضرور ہے لیکن انہوں نے سزا دینے میں زیادتی کی جس کے سبب سے کیفرکردار کو پہنچے۔

وید منتروں میں بابت شاستروں کے صرف سمجھانے کے آگیا ہے ظلم و جبر سے منانے کا حکم نہیں مگر انہوں نے نہ تو وید کا حکم مانا اور نہ نوبت کا مگر صرف محمد صاحب کی آگیا سے انہوں نے قتل الموذی قبل الایذا کیا۔ پس قرآن کے رو سے وہ کسی طرح مجرم نہیں ہیں۔

غلام احمد ۱۴۰ - چار ہزار سے کچھ زیادہ مسلمان متفرق مقامات و واقعات میں زمانہ عملداری سکھوں میں نہایت درد انگیز اور بیرحمی کے طریقوں سے قتل کئے گئے اور جلائے گئے اور پھانسی دیئے گئے۔

آریہ (۱) محمود غزنوی کے وقت میں کئی لاکھ ہندو غلام بنا اور قتل کئے گئے (تاریخ ہند کلکتہ ۱۸۶۲ء)
(۲) تیمور کے وقت میں ۴-۵ لاکھ ہندو بے گناہ قتل کئے گئے (تاریخ ہند کلکتہ ۱۸۶۲ء)
(۳) شہاب الدین غوری نے لاکھ ہندو بے دین کئے (تحفۃ الملوک صفحہ ۱۱۴) (۴) علاؤ الدین کے وقت کے ظلم اور ہندوؤں کا قتل ہونا (ایضاً صفحہ ۲۱۴) (۵) اورنگزیب کے وقت میں ہندو جبراً بے دین اور قتل کئے گئے (واقعات ہند صفحہ ۱۲۵) (۶) فرخ سیر کے وقت میں لاکھوں سکھوں کا قتل (تاریخ پنجاب صفحہ ۵۷ سے ۵۹ تک) (۷) نادر شاہ کے وقت میں ہندوؤں کی خون کی ندیاں (واقعات ہند صفحہ ۱۳۴) (۸) احمد شاہ ابدالی کے وقت میں دہلی کی خونریزیاں (ایضاً صفحہ ۱۳۶)

مسلمانوں کے عہد میں ہندوؤں پر جس قدر ظلم سرزد ہوا اور جلادی و سفاکی ہوئی اس کو تاریخ کا ایک ایک لفظ آہ و زاری کے ساتھ پکار پکار کر ظاہر کر رہا ہے ان کے عہد میں بعض بادشاہ بجائے جنگلوں میں شکار کھیلنے کے آبادی اور شہروں میں ہندوؤں کا شکار کرتے تھے روز مرہ ان کی ہزاروں خوبصورت بہو بیٹیوں کو حرم شاہی میں داخل کرتے تھے جس روز سو ہندو قتل کئے جاتے اُس روز اظہار مسرت کیلئے تین روز تک جشن کیا جاتا۔ پس جنکے اصول رعایا پروری کی یہ کیفیت ہو انکے عہد حکومت میں جو کچھ ہندوؤں نے ترقی معکوس کی ہوگی اُسکا دانا اور حق بین اشخاص بخوبی اندازہ کر سکتے ہیں۔ اگرچہ آجکل کے متعصب لایق مسلمانوں نے اپنی قوم کو اس الزام سے بری رکھنے میں بہت کوشش کی ہے مگر تاریخ ہند کا کوئی صفحہ ایسا نہیں جو انکی ظلم کے دھبے سے پاک ہو۔ پس تاریخ سے اس دھبے کو مٹانے میں کوشش کرنا گویا وہی مثل ہے کہ خاک ڈالکر آفتاب کے چھپانے کی کوشش کرنا ہو (دیکھو رسالہ ہندو باندھو صفحہ ۱۴۳ اکتوبر ۱۸۹۴ء)

مرزا صاحب جب آپکے بزرگوں مغلوں بادشاہوں محمدیوں کے ہاتھوں سے لاکھوں مقتول اور شہید کئے گئے لاکھوں مسلمان بنائے گئے لاکھوں لونڈی غلام کی طرح فروخت کئے گئے۔ حالانکہ وہ تمام بیگناہ تھے۔ پھر یہ کونسا لوگ مقابلہ اُن ملعون بادشاہوں کے کیطرح طعنہ یا شکایت کے مستحق نہیں کیونکہ ظلم کا پلہ قرآن اور محمدیوں کیطرف جھکتا ہے کسی اور کیطرف نہیں ؎ اے باد صبا این ہمہ آوردہ تست۔ اب میں اُسکا جواب دیتا ہوں مولوی محمد اشرف صاحب نے سورہ یوسف کی جو منظوم تفسیر کی ہے اُس میں لکھا ہے۔

یہ اُس وقت جبرئیل نے یوں کہا — کہ غم کو ہوئی اب تیرے انتہا
تیرے حق میں رحمت کا دریا بہا — اور اس طرح ارشاد حق نے کیا
کیا ہم نے یوسف کو تجھ سے جدا — تو سمجھا نہیں اُس کا باعث ہے کیا
نہ تجھ کو ہوئی کچھ بھی اس کی خبر — کہ تجھ پر گیا اتنا غم کیوں گذر
کہ کس لئے تیری چشم ہم نے کی — اور آنکھوں کی بینائی کم ہم نے لی
کو العیص نے بہ سبب اُس کا تھا — کہ اک گائے تھی اُسکی بس بے بہا
اور ایک اسکا بچہ تھا جو شیر خوار — چھری لیکے یعقوب نے ایک بار
کیا سامنے اُس کے بچہ حلال — ہوا اُس گھڑی رنج اُسکو کمال
نہ رحم اُس پہ یعقوب نے کچھ کیا — خدا نے عوض اسکے یہ دکھ دیا

(دیکھو تفسیر مذکور صفحہ ۱۱۳ ۱۸۸۱ء نولکشور)

دیکھئے بقول لایق مفسر کے گاؤکشی کے جرم میں خدا نے یعقوب نبی کو کتنی سخت سزا دی!! افسوس کہ متعصب مسلمان اب بھی نہیں سمجھتے ہیں۔!

غلام احمد ۱۳۹ - پہلے آپ ہی اُس حیوان کو ایک فاسقہ عورت کی بگڑی ہوئی جون قرار دینا اور پھر اس کی پرستش کرنا کہ اسکے ادنیٰ زخم پر ہزارہا انسانوں کے خون کرنے کو تیار ہو جانا۔ یہ کس قسم کی فلاسفی ہے اگر تلاش کرو تو تمام دنیا میں ایسا وحشیانہ جوش ایک حیوان کیلئے کسی قوم میں ہرگز پایا نہیں جائیگا جیسا کہ ہندوؤں کو گائے کے لئے ہے۔ بعض متعصب برہمنوں کو یہ بھی کہتے سنا ہے کہ اصل میں گائے کا جرم تو خفیف ہی تھا مگر پرمیشر نے اُس کو کسی مصلحت سے سخت سزا دیدی شاید یہ پردہ پوشی اور پرمیشر کو ظالم ٹھہرانا اس خیال سے ہے کہ انکے مخونانہ زعم میں گائے در اصل انہیں کی بہن یعنے برہمنی ہے۔

آریہ - یہ تمام بنیاد فاسد علی الفاسد ہے کسی ہندو یا برہمن کا ایسا اعتقاد نہیں ہے اور نہ کسی کتاب میں درج ہے ورنہ آپ نے حوالہ دیا ہے۔ بنابراں آپکی یہ من گھڑت بات ہے ہاں مسلمانوں کا یہ اعتقاد ضرور ہے کہ شیر خون سے بنتا ہے مگر قرآن کے رو سے خون اور سور ساوی حرام ہیں حالانکہ ہر ایک مسلمان بچہ پیدائش سے مرنے تک خون مبدلہ شیر پیتا ہے حالانکہ سور و خون حرام ہے۔ علاوہ براں آپکے قرآنی ہاروت ماروت پر زہرہ کی بدکاری اظہر من الشمس ہے۔ کیا آپنے مثنوی رومی کا دفتر اول نہیں دیکھا۔؟

چوں زنے از کار بد شد روئے زرد — مسخ کرد او را خدا و زہرہ کرد
عورتے را زہرہ کردن مسخ بود — خاک و گل گشتن چہ باشد اے عنود

فرید الدین عطار بلبل نامہ میں صفحہ ۱۷۳ مطبوعہ نولکشور لکھتا ہے۔

شنیدی قصہ ہاروت و ماروت — کہ بودند خادم درگاہ لاہوت
نہ اول بر فلک بودند فرشتہ — شدہ آخر چو دیوا از غم سرشتہ
بہ سے ہوز دنا و فساد و خون بکردند — بزہرہ[1] اسم اعظم را بدادند
چو زہرہ اسم اعظم را بیاموخت — در آتش یک سر مویش نسوخت
بخواند آن اسم را بر آسمان شد — نہش دربان و مہرش پاسبان شد

و دیسی زہرہ یعنے روز جمعہ آپکی معبودہ اور مقدسہ ہے اُسی کی خاطر تم نماز بجالاتے ہو گویا اسکی بدچلنی کو چھپاتے ہو چنانچہ دبستان مذاہب میں لکھا ہے۔

عقیدہ حکما آنست کہ ہر صاحب ناموسی یکے از کواکب را پرستد چنانچہ موسیٰ رمل از آں کہ نزدیک یہود شنبہ گرامی ست۔ و موسیٰ بر سحر و جادو کہ منسوب بہ زحل ست غالب بود عیسیٰ آفتاب را بدیں نسبت یکشنبہ نزد او ستودہ ست۔ آخر وخشور محمد بہ زہرہ پیوست و محمد زہرہ را لاجرم جمعہ را در دینہ مفروض ساخت چوں آشکار العوام این معنی نمی خواستند کہ بچوشیدہ پوشیدہ داشتند۔

[1] ایک اور فاضل محقق فرماتے ہیں قدیم مہذب آریہ ورت کا مذہبی قانون گایوں کی حفاظت پر بنی معلوم کرسکتا کی تائید کرتا ہے اور نہ جانے کس تر دماغ کا گوہر آبدار ہے کہ جس کی بکمال آب و تاب اسی ہی قائم ہے اور نگاہ نکتہ رس اہل نظر اسے اُس دانش یکساں خیال کو بیشمار رونق کا استحقاق ہے - اسی مذہبی آرڈ بھی علی العموم مروج ہے وہ قانون اگر مقصود مانا جا رہا ہے اور یہ دستور رواج کہیں مسدود نہیں ہے کہ کسی ہندو سے اگر سہواً یا دیدہ و دانستہ گائے یا اسکے بچے انقطاع وقت سے مر جائیں تو حسب ہدایت دھرم شاستر فریاد رس است فریاد رسی اختیار خواہی کو درست اسکو آپ سزا دینی ہیں سزا اس لئے مذہب کے متعلق ہو گئی کہ کسی راجہ یا بادشاہ کے قانون سے اسے لگاؤ نہ رہے جس سے اس سزا میں افراط تفریط ممکن ہے - گایوں کی عظمت شانی اور کوئی باعث نہیں ہے بجز اسکے کہ اسکی زندگی سے ہم بیشمار ثمرہ اٹھاتے ہیں پھر انکے اوپر ظلم جیسا چاہئے بہرگز نہ ہو یا ایذا ہرگز بنی آدم کے تشدد و ظلم و قتل سے کم مرتبہ نہیں رکھتا ہے۔

اگر ان گھروں سے مرزا جی کی مراد نہیں ہے بلکہ خدا کو جسمانی سمجھ کر اُسکے جسم کو ہی اسکا گھر سمجھتے ہیں تو بھی یہ بالکل غلط ہے کیونکہ جسم تو روح کا گھر ہے مگر خدا اسکو مرزا صاحب بھی نہیں مانتے۔ ہاں اگر گھر سے مراد کارخانہ قدرت ہے یا تمام دنیا ہے یا عرش ہے یا آسمان کے اوپر بالائی کمرے ہیں تو اس سے مجازی طور پر ہمیں بھی انکار نہیں بلکہ اقرار ہے کہ اس کارخانہ قدرت میں روحیں اور مادہ ازل سے ابد تک موجود دیکھتا اور رہتا ہے کبھی کسی طرح کی کمی نہیں۔ خدا کا دیوالہ کبھی نہیں نکلیگا اور نہ وہ مفلس اور تہیدست ہوگا مگر روحیں و مادہ ضرور انادی ثابت ہو جاوینگا۔ جو قرآن کے حق میں مفید نہیں۔

اس طرح کہ ۵۰۰۰ ہزار سال سے پہلے نہ کوئی روح تھی نہ مادہ تھا ایکے نہ ہونے سے کوئی اسکی صفات بھی بقول مرزا صاحب لا جی کے خدا ولیا الیہ تھا اللہ مفلس تھا رب العرش تہیدست تھا۔ اور ایسا ہی یوم الدین کے بعد ہوگا۔

چراغ مردہ کجا نور آفتاب کجا ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بکجا

اب شیخ محمد علی صاحب کو خود آپ سے بتلاؤ یا صرف اپنے دل میں سمجھ لو کہ اگر خدا ایسا ہی ہے جیسا کہ قرآن اور پیغمبر قادیان کہتا ہے تو سب امیدیں تمہاری خاک میں مل گئیں اور اس اللہ خیر الماکرین پر بھروسہ کرنا ضرور بضد ہزار معرض خطرہ و محل اندیشہ ہوگا۔ خدا آپکے دلوں کو جہالت سے نکالکر علم و عقل غور و فکر کی طرف لگاوے اور ہمیں آپکی ہدایت کے واسطے زور مزید ہمت دیوے۔ آمین۔

## گائے کی بابت اعتراضات کا جواب

نمبر ۱۲۷۔ دیکھو ایک طرف آریوں کی فلاسفی یہ بتاتی ہے کہ گائے جو ایک حیوان ہے مسئلہ آواگون کے رو سے کسی زمانہ میں برہمن کی قوم میں سے یعنی ایک برہمنی تھی۔ اور پھر کسی پلید اور برے کام کے ارتکاب سے یعنی کتنے ہیں کرنا کے باعث سے سزایاب ہو کر گائے کے جون میں آ گئی اور پھر دوسری طرف دیکھو کہ اُسی بدقسمت عورت کی ہندو کے خیالات میں کسقدر تعظیم و تکریم جی ہوئی ہے کہ گویا اسی کی دم پکڑ کر پار ہو جاتا ہے۔

نمبر ۱ جواب۔ گائے کی جو عزت قوم ہنود میں ہے وہ صرف اُسکے فوائد کی غرض سے ہے کیونکہ در حقیقت یہ ایسا مفید جانور ہے اور اس سے اسقدر فوائد بنی نوع انسان کو بلکہ اکثر جانوروں کو بھی پہنچتے ہیں کہ احاطہ تحریر سے باہر ہیں اور بعضے تو اس حد تک ہیں کہ وہ بہت سے آدمیوں سے بڑھکر ہیں اور خصوصاً ہندوستان کے ملک میں اگر گائے نہ ہو تو ویرانی و بربادی میں ذرہ کسر نہیں کیونکہ بنیاد بہبودی ملک کی زمینداری ہے اور تمام زمینداری کا انحصار گائے کے اختیار ہی اور اسی واسطے ہندوستان کے خورد و کلان کو یہ مثل ورد زبان ہے۔

اتم کھیتی مدھ بیوپار۔ نکھد چاکری بھیک ندان۔ اور اسی گائے کی برکت سے ملک ہندوستان جنت نشان مشہور ہے۔ اور وجہ ظاہر ہے کہ بقول قرآن (سورۃ محمد) کے جنت میں شیر و شہد و شراب و آب کی معرفت نہریں ہیں اب دیکھنا چاہئے کہ یہ بات کسقدر قابل اعتبار ہے۔

نمبر ۱۔ تفسیر حسینی سے ثابت ہے کہ دریائے گنگ جسکا پانی نہیں بدلتا بہشت کی نہر ہے چنانچہ در تبیان از ابن عباس نقل میکند کہ خدائے تعالی پنج جوئے آب از جنتہا بہشت بر بال جبرئیل نہادہ از آسمان فرو فرستاد اول سیحون کہ نہر ہندوستان ہست (تفسیر حسینی جلد دوم صفحہ ۸ سورۃ مومنون نولکشور)

سیحون پنج اول و علمائے ہند نام رودے ہست در ہند کہ بعضے گمان برند کہ رود گنگ است و گویند کہ ایں رود از بہشت آمدہ کہ آتش خراب نمیشود و از کثیف و متعفن و ند از او (کو تیقات عبدالکریم خان)

حدیث مسلم میں ہے قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سیحان و جیحان والفرات والنیل کل من انہار الجنۃ (دیکھو حدیث مسلم مطبوعہ نولکشور ۱۳۱۹ھ صفحہ ۳۰ جلد ۲)

نمبر ۲۔ جب گاؤکشی نہیں ہوتی تھی بزرگوں کی زبانی سنا جاتا ہے بکر دودھ بافراط تھا چنانچہ روغن زرد ایک روپیہ کا ۴ سیر ملتا تھا اور غلہ فی روپیہ دو من بکتا تھا جو ایک جزو افراط کے سبب مشہور ہو جاتی ہے چنانچہ دودھ کی کثرت نے بمقابلہ عرب جیسے ریگستانی ملک کے دودھ کی نہریں مشہور کر دیں غالباً آریہ ورت کی طرح دودھ کی کثرت کسی ملک میں نہیں ہے۔ اور نیز حدیث نبوی سے بھی ظاہر ہے صحل بیث اللبنہا شفاء و سمنہا دواء گائے کا دودھ صحت بخش ہے اور اسکا گوشت مرض پیدا کرنے والا ہے۔

نمبر ۳۔ شہد اب بھی شمالی ہند میں بکثرت ہوتا ہے اور غالباً بہ نسبت اور ممالک کے یہاں زیادہ ہے۔

نمبر ۴۔ شراب بنگالہ میں تاڑی کی کثرت و دیگر ہندوستان میں قدر و نیشکر کی کثرت سے طیار ہوتا ہے اور بہ نسبت اور ملکوں کے زیادہ ہے تاڑ کا شراب خرابی بھی نہیں لاتا۔

پس قرآنی جنت کا نشان جہاں ملتا ہے وہ ہندوستان ہی ہے اور یہ تمام باتیں ہندوستان کو گائے کی بدولت بسر ہیں۔

ہم باقی فضولیات کا جواب جنکا آپنے کوئی حوالہ نہیں دیا ترکی بترکی دینا چاہتے تھے مگر چند دوست مانع ہوئے۔ کسی ہندو یا آریہ کا یہ اعتقاد نہیں ہے۔

نمبر ۱۳۸۔ چنانچہ کوکوں کا مقام امرتسر کئی قصابوں کو بے رحمی سے قتل کرنا ایک تازہ قصہ ہے جس میں کچھ زیادہ مدت نہیں گذری۔

آریہ۔ کوکوں کو کوئی ہندو و آریہ اپنا رہبر نہیں مانتا اور نہ اپنے دھرم کا پیشوا جانتا ہے۔ بلکہ ایک بدعتی فرقہ سمجھتا اور جہلا کا گروہ جانتا ہے۔ ہاں انکی چند باتیں عمدہ ہیں جو عموماً ہندو دھرم یا خاص وید دھرم سے اخذ کی گئی ہیں۔ سچ بولنا۔ اشنان کرنا۔ عبادت کرنا ایک ایشور کو ماننا۔ بیوتکا نہ کرنا۔ مگر بتوںکا منکر ہونا۔ قبر و تکا مسمار تو تکا توڑنا۔ انہوں نے حضرت محمد کی اُمتی تقلید کی تھی اور ایک رام سنگھ جی کی خصوصاً محمد بھی یعنی مسلمانوں کو سکھ بنانا اور کیش کھانا چنانچہ ابھی تک مسلمان نسل موجود ہیں اور مومن و مومنہ سکھ و سکھنی بنے ہوئے ہیں۔ اور انسان کا خصوصاً با امن لگا اُنکو ہنو او دیتا ہے۔ باقی انکے اور دعوے سراپا فضول ہیں۔ اور انہیں لایعنی دعوؤں نے ہی اہل ہنود کو خصوصاً ملول کیا۔ اُن کا قول ہے۔

مڑھی مساناداہا کے سب کر دمیدانا انسان بنا اکال ہے کوئی آ و رنہ جاتا

ان باتوں سے کوئی دانا انہیں ملامت نہیں کرتا اور نہ کر سکتا ہے ہاں اور ما جہالت کا جو خاص حصہ تھا اس کی کوئی تعریف نہیں کر سکتا۔

قصابوں کا مارنا اگر تعلیم احمدی پر غور کریں تو سراپا ثواب ہے جیسے حدیث میں ہے قتل الموذی قبل الایذا اور اگر دوسری روایت پر غور کریں جائر البقر قاطع الشجر دائم الخمر بائع البشر ابدا فی السقر تو بھی اچھا کیا اور بقول محمد صاحب دوزخ کے عذاب میں قصابوں کے واسطے کمی کر دی اور اگر حضرت علی علیہ الرحمۃ کے قول پر عمل کریں لا تجعلوا بطونکم مقابر الحیوانات تو بھی کچھ برا نہیں کیا۔ اور اگر حافظ کے قول پر غور کریں۔

مباش درپے آزار ہرچہ خواہی کن کہ در شریعت ما غیر ازیں گناہے نیست

تو بھی برا نہیں کیا۔ اور اگر توریت کے قول پر غور کریں۔ خدا نے کہا کہ دیکھو میں ہر ایک بیجدار نباتات کو جو تمام روئے زمین پر ہیں۔ اور ہر ایک درخت کو جس میں بیجدار پھل ہیں تمکو دیا اور یہ تمہیں کھانے کے واسطے ہونگے اور زمین کے سب چرندوں کو اور آسمان کے سب پرندوں کو اور سب کو جو زمین پر رینگتے ہیں جن میں زندگی کا دم ہے سب طرح کی سبزی کو انکے کھانے کیلئے دیا ہوں (سفر توریت کا باب اول آیت ۲۹-۳۰) تو بھی کچھ برا نہیں کیا۔

طاقتوں میں محدود و محصور ہیں جیسا کہ بنی آدم کے اختلاف روحانی علاوہ استعدادوں پر نظر کرنے سے ثابت ہوتا ہے۔ اور یہ تجدید ایک مجدد کو چاہتی ہے جس سے ضرور حدوث کی ثابت ہو کر (جو مجدد ہے) حدوث روح کا بہ پایہ ثبوت پہنچتا ہے"۔

تردید اول۔ یہ دلیل بھی کئی وجوہ سے غلط ہے۔

وجہ اول۔ کوئی روح بھی خاص استعداد یا طاقت میں محصور یا محدود نہیں بلکہ سامان یا ذرائع محدود ہیں جن سے وہ استعداد و طاقتیں حاصل کرتے ہیں۔ اور یہی حالت تمام روحوں کی ہے۔ اگر محصور یا محدود ہوتیں تو علم کا کامل کرنا یا کمال کی کوشش کرنا بیفائدہ ہوتا ہے۔ باشندگان انگلینڈ ما ئرلینڈ آریہ وغیرہ علما و فضلا نے جو مختلف اوقات میں صدہا طرح کی ترقیاں کی ہیں ہرگز نہ کر سکتے بلکہ ترقی کا منہ بھی نہ دیکھنے پاتے کیونکہ علم و عقل یہ سب روحیں مخلوق نہیں کیونکہ وہ بقول تمہارے محدود یا محصور نہیں۔

وجہ دوم۔ جو شخص کسی کی حد باندھے وہ خالق بھی نہیں ہو سکتا اور نہ حد یا انتہا ہستی سے ہستی میں لاتا ہے۔ کیونکہ اگر وہ چیز حد باندھنے سے پہلے موجود ہوگی تب حد بندی کر سکیگا ورنہ حد بندی کس چیز کی۔ بند و بست کا مہتمم گاؤں یا اسکے رقبہ کی حد بست کرتا ہے مگر وہ خالق (نیستی سے ہستی میں لانے والا) نہیں بلکہ منتظم ہے کیونکہ زمین گاؤں کا شتکار اس سے پہلے موجود تھے۔ پس اگر بقول تمہارے خدا روحوں کا محدد ہے تو بھی روح حادث نہیں بلکہ ازلی و ابدی ہیں۔

وجہ سوم۔ حد بندی جسم کی ہوتی ہے نہ کہ روح کی جبکہ اوسکی مقدار و کمیت نہیں جبکہ وہ قسمت پذیر نہیں جبکہ وہ فانی نہیں اس واسطے اُس کی حد بندی بھی نہیں۔ چنانچہ ایک جگہ آپنے بھی اقبال کیا ہے۔

"اور بھی انسان کی صالحیت کی کچھ بھی انتہا نہیں کیونکہ وہ ترقیات غیر محدودہ کیلئے پیدا کیا گیا ہے جس کی تحصیل کیلئے وہ فطرتاً مشغول ہے" (صفحہ ۱۵۲)

واضح ہو کہ روحوں کے محدود یا محصور ہونے کا خیال جو خاص خاص طاقتوں اور استعدادوں کے لحاظ (پاگل اور دانا) سے ظاہر ہے وہ ملحاظ جسموں اور ان کی بناوٹ ہے جس میں تمام خدا کے ماننے والونکا اتفاق ہے کہ اُنکا خالق یعنی پیدا کرنے والا خدا ہے مگر انادی پر کرتی شئے کا نیستی سے جس کا قرآن اور حدیث کو بھی تجویز اقبال ہے کہ آدم کا وجود نیستی سے نہیں بلکہ خاک سے بنایا گیا اور خدا کو پانی لیکر خمیر کرنا پڑا۔ اور ایک گھنٹہ نہیں بلکہ چالیس دن رات۔ جس طرح چراغ کے جلجانے یا بجھ جانے پر اعرابی کہا کرتے ہیں کہ آگ معدوم ہو گئی یا نی عدم کو چلا گیا حالانکہ اس قسم کے بحقدے مسایل کا خود بخود سنیا ناش ہو رہا ہے۔ پس اس دلیل سے بھی کسی طرح روحوں کا عدم سے وجود ظاہر نہیں ہوتا بلکہ ہمیشہ سے موجود کی ثابت ہوتی ہے اس واسطے یہ دلیل بھی باطل ہے۔

دلیل سوم۔ "یہ بات بھی کسی دلیل کی محتاج نہیں کہ تمام روحیں عجز و احتیاج کے داغ سے آلودہ ہیں اور اپنی تکمیل اور بقا کیلئے ایک ایسی ذات کی محتاج ہیں جو کامل اور قادر اور عالم اور فیاض مطلق ہو اور یہ امر انکی مخلوقیت کو ثابت کرنے والا ہے"۔

تردید دلیل سوم۔ یہ دلیل کے ثبوت میں پیش ہونیکے اس لایق بھی نہیں کہ لفظ دلیل اس پر صادق آسکے۔ اور بہت حصہ اس کا دلیل نمبر ۱ کے ساتھ ہی رد ہو چکا ہے اور اگر کوئی دانا ذرا غور سے دیکھے تو اسے معلوم ہو کہ تغیر الفاظ کے ساتھ یہ دلیل نمبر ۱ ہی ہے گو کہ نمبر ۳۔ سیاہ راجہ کی محتاج ہے مگر راجہ سپاہ کا خالق نہیں۔ کتا آدمی کا محتاج ہے مگر آدمی اُسکا خالق نہیں۔ خدا کے کامل اور قادر۔ عالم۔ فیاض مطلق وغیرہ نام تب ہی ہو سکتے ہیں جبکہ کوئی ناکامل اور بے مقدور اور جاہل یا کم علم اور محتاج بھی ہو

ورنہ بیٹا یا بیٹی کے نہ ہونے سے کوئی باپ بھی نہیں ہو سکتا یعنے خدا کی صفات بھی حادث اور فانی ماننی پڑتی ہیں اگر روح انادی نہ مانی جاوے اور ایسا خدا (معاذ اللہ) خدائی کے لایق بھی نہیں ہو سکتا۔ مگر نہ صفات خدا حادث ہیں اور نہ روحیں جو ہمیشہ سے موجود و سلسلہ انادی ایشور کی قدرت میں انادی ہو وہیں انادی زمانہ سے موجود ہیں۔ پس وہ کسطرح اور کبھی نیستی سے ہستی میں آئیں اور نہ آسکتی ہیں کیونکہ عدم اُسبر کسیطرح جایز نہیں۔

دلیل چہارم۔ "یہ بات بھی ایک ادنے غور کرنے سے ظاہر ہوتی ہے کہ ہماری روحیں اجمالی طور پر ان سب متفرق الہی حکمتوں و صنعتوں پر مشتمل ہیں جو اجرام علوی و سفلی میں پائے جاتے ہیں۔ اسی وجہ سے دنیا باعتبار اپنی جزئیات مختلفہ کے عالم تفصیلی ہے اور انسان عالم اجمال کہلاتا ہے یا یوں کہو کہ یہ عالم صغیر اور وہ عالم کبیر ہے۔ پس جب کہ ایک جزو بھی عالم کے بوجہ پائے جانے پر حکمت کاموں کے ایک صانع حکیم کی صنعت کہلاتی ہے تو خیال کرنا چاہئے کہ وہ چیز کیونکر صنعت الہی نہ ہوگی جس کا وجود اپنے عجائبات ذاتی کے رو سے گویا تمام جزئیات عالم کی عکسی تصویر ہے اور ہر ایک چیز کی خواص عجیبہ اپنے اندر رکھتی ہے۔ اور حکمت بالغہ ایزدی پر بوجہ اتم مشتمل ہے۔

اسی کی طرف اشارہ ہے اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ قَالُوْا بَلٰى یعنے روحوں سے خدا نے سوال کیا کہ کیا میں تمہارا رب (پیدا کنندہ) نہیں ہوں۔ تو انہوں نے جواب دیا کہ کیوں نہیں۔ یہ سوال و جواب حقیقت میں اُس پیوند کی طرف اشارہ ہے جو مخلوق کو اپنے خالق سے قدرتی طور پر متحقق ہے جس کی شہادت روحوں کی فطرت میں نقش کی گئی ہے"۔

تردید دلیل چہارم۔ یہ دلیل بھی آپکے حق میں مفید نہیں بلکہ مضر ہے بوجوہات ذیل۔

وجہ اول۔ تمام دنیا کے جزو اجرام علوی و سفلی مادے اور جڑھ ہیں۔ ذی روح یا چین نہیں تمام دنیا یعنی سرشٹی بنتی اور بگڑتی ہے۔ تغیر و تبدل والی ہے۔ اسواسطے وہ ابدی نہیں مگر روح تمام جگت کے برخلاف غیر مادی چیتن ہے بنا بران انادی ہے حادث نہیں۔

وجہ دوم۔ چونکہ دنیا کا ہر جزو فانی ہے اسواسطے جسمانی نقصانات سے روح کا کوئی نقصان ذاتی نہیں ہو کیونکہ روح جدا وداتی ہے۔ پس دنیا جگت ایشور کی چاہو جیسے جبکہ وہ مادی اور مرکب ہے۔ جیو جو غیر مادی اور غیر مرکب ہے کسی طرح مخلوق یا رچت ثابت نہیں ہو سکتا اسی لئے وہ انادی ہے۔

وجہ سوم۔ پیدایش سے انسان جاہل ہوتا ہے۔ اگر کسی قسم کا سنسکار یا صحبت فضلا نہ ہو تو کسی طرح کا گیان نہیں ہو سکتا اور یہ ظاہر ہی ہے کہ انسان اور حیوان میں عقل ہی کا فرق ہے مصرعہ "بے علم نتواں خدا را شناخت" سے کسی کو انکار نہیں۔ پس وحشی یا جنگلی آدمی کو نہ تو روح کا علم اور نہ اُس کی روح پرماتما کو جانتی ہے کیونکہ اُس کا جاننا دشوار ہے اسی واسطے اُس کی رضامندی یا آزردگی بھی نامعلوم۔

وجہ چہارم۔ جس طرح روز میثاق کے اقرار نامہ کا کوئی بھی کسی کے پاس ثبوت نہیں اور تمام روحیں تعصب کو چھوڑ کر قرآن یا اسلام کی امداد سے انکاری ہیں اسیطرح اُس اقرار کا بھی حال ہے کیوں کہ دونوں کا وجود قطعی نابود ہے۔ پس ہر دو کے مفقود ہونے سے عبارت اقرار نامہ یعنے الست بربکم و تصدیق اقرار نامہ قالوا بلی بھی محض بے سود ہے یہ اس قسم کی دلیل ہے جو کہ اپنے اصلی دعوے (حدوث ارواح) کی طرح علم یا عقل سے کوئی تعلق نہیں رکھتی اور جن بھوتوں کیطرح عرب والوں کے ماننے لایق ہے۔

دلیل پنجم۔ "جس طرح بیٹے میں باپ اور ماں کا کچھ حلیہ اور خو بو پائی جاتی ہے اسی طرح روحیں جو خدا تعالی کے ہاتھ سے نکلی ہیں اپنے صانع کی سیرت و خصلت سے اجمالی طور پر



نسخہ حفظ

ہے جو عقل کے چرخ پر چڑھا کر اچھی طرح سمجھ میں نہیں آسکتی" (صفحہ ۵ ۲ (۱) حاشیہ کی سطر آخری) اچھا اگر عقل کے چرخ پر اچھی طرح سمجھ میں نہیں آنے والا اعرابیت وجاہلیت وناواقفیت کے چرخ پر چڑھا کر اس کی اصلیت کا اظہار کیجئے شاید اس طرح آپ کی تسلی ہوجائے چونکہ روح خدا کے ساتھ بقول آپکے قائم ہیں اور اسی کی صفات ورشحات فیض سے نکلی ہیں جس کو آپ صفحہ ۲۴ کی سطر ۱۷ و ۱۸ میں ازلی و ابدی مانتے ہیں پس خود آپکے ہی قول سے واضح ہورہا ہے کہ روحیں ازلی و ابدی ہیں۔

خدا کے نزدیک ایسا کام کرنا غیر ممکن بلکہ اس کا خیال کرنا بھی سراپا محال ہے جہالت خدا کے نزدیک کسی طرح نہیں آسکتی۔ کامل علم کے نزدیک غلط خیال و وہم کا آنا بھی اس طرح ہے جیسے خدا کو جھوٹا فرض کرلینا۔ اور یہ بات سراپا ناممکن ہے علم کامل کسی شے کا اس جیسی بنانے پر قادر کردیتا ہے۔ بشرطیکہ دو صورتیں ہوں اول تو وہ چیز بناوٹی ہو۔ دوم اسکے بنانے کا مصالحہ ہو۔ اگر یہ دو صورتیں نہ ہوں تو کسی کے علم کامل سے کوئی بھی اسے نہیں بناسکتا چہ جائیکہ خدا۔ جہاں کہ دھوکا و غلطی نام و نشان کو نہیں چونکہ روح بناوٹی نہیں اس واسطے علم کامل روح کا خدا اسکے بنانے کی نہ تو ترغیب دیتا ہے نہ ارادہ کراتا ہے نہ خیال اٹھاتا ہے اور نہ قادر کرتا ہے

دوم اگر اسکے بنانے کا مصالحہ نہ ہو تو بھی نہیں بنا سکتا خواہ اسکے علم کامل کے سبب اسکے بنانے پر قادر ہو جیسے ایک انجینئر کو مکان کے بنانے کا علم ہے لیکن اگر مصالحہ نہ ہو تو باوجود علم کامل کے وہ عمارت نہیں بنا سکتا اس واسطے کہ انجینئر خود مصالحہ نہیں ہے اور اگر خود مصالحہ ہو تو پھر انجینئر نہیں رہتا بلکہ مصالحہ میں خرچ ہوجاتا ہے۔ اب جائے غور ہے کہ اگر مادہ اور روح انادی نہ مانے جاویں تو اول تو خدا کا علم ہی غلط ٹھہرتا ہے کیونکہ علم کس کا معدوم کا جو خود معدوم ہے رتی بھر مادہ نہیں پس وہ علم نہیں بلکہ عدم ہے جبتک معلوم قدیم نہیں علم قدیم نہیں ہوسکتا حالانکہ کوئی اعرابی بھی انکار نہیں کرسکتا کہ خدا کا علم قدیم ہے۔

روح مفرد اور غیر مرکب ہے خدا بھی غیر مرکب جانتا ہے ترکیب پذیر نہیں۔ ۲۷ ۴ ۲۰ کے ہوتے ہیں خدا بھی انہیں ۸ ہی جانتا ہے ۷ و ۹ نہیں۔ بیشک خدا کو روحوں کی کیفیت اور کنہ کا پورا علم ہے مگر نہ بنانے اور نہ البتہ لایعنی اور بیہودہ دعوے کا ارادہ کرنے کی وجہ یہ ہے کہ اس کا علم پورا ہے ادھورا نہیں روح بناوٹی نہیں ہے روح مفرد ہے روح ابدی و ازلی ہے پس روح کا کوئی مصالحہ نہیں جس سے ترکیب پذیر ہو اس واسطے نہ روح بنی اور نہ کوئی اسے بنا سکتا ہے اور اگر بقول تمہارے خدا (بخوشی) ارادہ کریگا تو خود ناکامل ہوجائے گا۔ اور روح پھر بھی انادی رہیگی کیونکہ خدا انادی ہے آپکے سوال پر غور کرنے سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ آپ نہیں بلکہ خیر الماکرین کو دھوکا دیتے ہیں اسکے ساتھ مکر کرتے ہیں کہ پرمیشور روحوں کی نسبت پورا پورا علم نہیں رکھتا میں کہتا ہوں کہ علم و گیان تو پورا رکھتا ہے اسی واسطے ایسے وسواس باطلہ اس کے مقدس گمان میں راہ نہیں پاتے اور نہ اس کی ذات اقدس کو ملزم بناتے ہیں۔

ای بقرآن رہ حق پیش رو * بوم آسا ز تو صدق نفور * سوئے یزدان ز اہرمن دو دمنہ
ترندہ شدہ ہست قرآن را * اولین نظام عہد الست * نسبت یزدان و اہرمن بشکست
انچہ دین ست وحقیقت ہمہ * کہ خدا عاجز است از شیطان * انچہ دین ست کو شدہ گمراہ
کرد بیت الحرام بیت اللہ * انچہ دین ست حقیقت این * کہ تمام خدا ست عرش برین

۱؎ حاشیہ۔ امام غزالی صاحب فرماتے ہیں۔ "در اخبار ست کہ رسول جبرئیل علیہما السلام ہر دو میگریستند وحی آمد بایشان کہ چرا میگریید شما را ایمن کردہ ام گفتند بار خدایا از مکر تو ایمن نہ ایم مگر ... (دیکھو کیمیائے سعادت صفحہ ۹۴۴ رکن چہارم)

غلام احمد ۱۱۹۔ ارواح کا حادث اور مخلوق ہونا قرآن شریف میں بڑے بڑے قوی اور قطعی دلائل سے بیان کیا گیا ہے۔ چنانچہ برعایت اختصار اجمالی چند دلائل ان میں سے نمونہ کے طور پر اس جگہ لکھے جاتے ہیں۔

دلیل اول۔ یہ بات بالبداہت ثابت ہے کہ تمام روحیں ہمیشہ اور ہر حال میں خدا تعالیٰ کے ماتحت اور زیر حکم ہیں اور بجز مخلوق ہونے کے اور کوئی وجہ موجود نہیں۔ جس سے روحوں کو ایسے کامل طور پر خدا تعالیٰ کے ماتحت اور زیر حکم کرتا ہو سو روحوں کے حادث اور مخلوق ہونے پر اول دلیل ہے۔

تردید۔ آپ نے باوجود اقرار کے بھی قرآن سے کوئی دلیل نہیں دی اور نہ ایک بھی آیت قرآنی پیش کی۔ جس سے اس کی خلاصی کا کچھ اندازہ کیا جاتا لاچار اب ہم آپ کے پیشکردہ پانچ دلائل کو بھی محک امتحان پر لاتے ہیں۔ اور انکا زور بازو بھی آزماتے ہیں۔
یہ دلیل نمبر اول کئی وجوہ سے باطل ہے۔

وجہ اول۔ یہ بات برخلاف قرآن ہے کیونکہ لکھا ہے (بنی اسرائیل) واذ قلنا للملئکۃ اسجدوا لادم فسجدوا الا ابلیس قال ءاسجد لمن خلقت طینا الخ
ترجمہ اور جب ہمنے کہا فرشتوں کو سجدہ کرو آدم کو۔ تو سجدہ میں گر پڑے لیکن شیطان بولا۔ کیا میں سجدہ کروں ایک شخص کو جو تونے مٹی کا بنایا ہے۔ بھلا دیکھ یہ جس کو تونے مجھ سے بڑھایا! اگر تو مجھ کو ڈھیل دے قیامت کے دن تک تو اس کی اولاد کو ڈھاٹا دے لوں مگر تھوڑے سے۔ کہا خدا نے جب کوئی تیرے ساتھ ہوا۔ تمہاری دوزخ سب کی سزا ہے اور بدلا۔ اور گھبرالے انمیں سے جس کو گھبرا سکے اپنی آواز سے۔ اور پکار لا انپر سوار اور پیادے اور ساجھا کر ان سے مال اور اولاد میں اور وعدے دے انکو۔ اور کچھ نہیں وعدے دیتا انکو شیطان مگر دغا۔ جو میرے بندے ہیں انپر تیری حکومت نہیں ہوگی" پھر قرآن میں ہے (بنی اسرائیل) ان المبذرین کانوا اخوان الشیطین وکان الشیطان لربہ کفورا ترجمہ بے شک اڑانے والے بھائی شیطان کے ہیں۔ اور شیطان ہے رب کا حکم نہ ماننے والا۔

پس بموجب قرآن کے بے تعداد روحیں خدا کی نافرمانبردار اور شیطان کے پیادے اور سوار ہیں۔ چونکہ ماتحت و زیر حکم ہونا آپنے وجہ حادث کی مانی ہے۔ اور خود قرآن ہی کی رو سے بیشمار روحیں خدا سے سرکش ہیں علاوہ بریں کیمیائے سعادت میں امام غزالی صاحب فرماتے ہیں "رسول صلے اللہ علیہ وسلم فرمود کہ ہر آدمی را شیطانے ہست و مرا ہم ہست" (صفحہ ۱ سطر ۹ عنوان اول) جس سے صاف ظاہر ہے کہ تمام ہی روحیں خدا سے باغی اور بے پرواہ ہیں خالی از گناہ نہیں لہذا حادث اور مخلوق نہ رہیں۔ وجہ دوم تمام روحوں کا ہمیشہ اور ہر حال میں خدا کے ماتحت اور زیر حکم رہنا (جیسا کہ آپ نے لکھا ہیں) انکے انادی ہونیکا ثبوت ہے نہ کہ مخلوق اور حادث ہونے کا کیونکہ خدا کے تمام صفات ازلی ہیں حکم یا حکومت کے ازلی ہونے سے محکوم کسی طرح حادث نہیں ہوسکتا ورنہ حاکم اور حکومت بھی حادث ہونگے حالانکہ یہ غیر مسلم ہے۔ اس واسطے روحیں انادی ہیں کیونکہ ہمیشہ اور ہر حال میں خدا کے ماتحت اور زیر حکم ہیں مخلوق یا حادث نہیں ورنہ پھر ہمیشہ نہ ہونگے۔

وجہ سوم۔ ہم لوگ معظمہ کے زیر حکم یا ماتحت ہیں تیلی کا بیل تیلی کے ماتحت گاڑی کا گھوڑا مالک کے ماتحت ہے تمام ملک سلطان کے ماتحت تھے کیا بموجب دلیل قرآنی کے یہ انکی مخلوق ہیں ہرگز نہیں۔ سو اگر کوئی چیز کسی کے ماتحت یا زیر حکم ہونے سے مخلوق یا حادث نہیں ہوسکتی اس واسطے یہ دلیل آپ کی سراسر باطل ہے۔

دلیل دوم۔ یہ بات بھی بالبداہت ثابت ہے کہ تمام روحیں خاص خاص استعدادوں اور

کا منکر ہے عذر پیش کر سکتا ہے کہ جس حالت میں تم نے کل چیزوں کا وجود خود بخود بغیر ایجاد پرمیشر کے آپ ہی مان لیا ہے تو پھر یہ بات کیا دلیل ہے کہ ان چیزوں کے باہم جوڑنے جاڑنے کے لئے پرمیشور کی حاجت ہے دوسری یہ قباحت کہ ایسا اعتقاد تو خود خدا تعالےٰ کو اس کی خدائی سے جواب دے رہا ہے"

تو دیکھ آپ تجاہل عارفانہ سے باز آئیے اور صداقت ایمان ہاتھ سے نہ گنوائیے۔ ورنہ رونا اور دانت پیسنا ہوگا۔ پرمیشور کے وجود کو دلائل واضح ثابت کرنا اور ان پر غور کرنے سے صداقت باطنی کی تکمیل آریہ سماج ہی کا کام ہے نہ کہ اسلام کا دنیا کے پردہ میں وہ کون دین ہے جہاں اسلام نے دلائل سے کام لیا ہو۔ اور لوگوں نے بعد مباحثہ دین محمدی قبول کیا۔ اگر کہیں کسی جزیرہ میں یا سطح سمندر کے نیچے تہ زمین غرقاب ہے تو نشان دو تاکہ ہم تار برقی کے ذریعہ اسکی تلاش و کھوج کر کے پتہ لگا دیں ورنہ فارس روم تاتار ہندوستان۔ افغانستان۔ عرب۔ سپین وغیرہ متفق البیان ہیں کہ کہیں بھی اسلام نے معقولیت سے کام نہیں چلایا۔ اور نہ کسی جگہ پر مذہبی معاملہ میں دانائی کو کام فرمایا۔

اسلام کی بڑی بزرگ دلیل صمصام ہے اور سب سے اعلےٰ دعویٰ قتل عام۔ گلستان میں ایک مولوی مسلمان کا ایک کافر سے مباحثہ ہوا۔ جب خدائے قرآنی کی حقیقت اور دین مسلمانی کی اصلیت پر کوئی عقلی دلیل مولوی صاحب کی نہ چل سکی تو گوشے تکنے اور میدان مباحثہ سے پشت دکھا کر بھاگنے لگے اس موقعہ پر سعدی نے کہا ہے ؎

آنکس کہ بقرآں و حدیث نہ رہی
این ست جوابش کہ جوابش ندہی

مگر مرزا صاحب برخلاف اسکے صنائع و بدائع قدرت سے ہی تو خدا کی ہستی پر دلیل ہوتی ہے اور تشنہ معرفت حق کے واسطے حقائق کی سبیل ورنہ اسلام کی جاہلانہ غیرت سے دلیل کیا آتی کہ جنکا بھی موقعہ نہیں ملسکتا۔ جو بڑے کمال سے سبب کہ غیر مذہبوں کی کتابوں کا جلانا بھی ثواب سمجھا ہے۔ تو ثابت ہے اور اسی کی صداقت کا سنین اسلام سے بھی اظہار ہوتا ہے۔ ڈاکٹر لیٹنر صاحب بہادر فرماتے ہیں حضرت عمر ۱۳ھ میں خلیفہ ہوئے کسریٰ کے ایوان کو خراب کیا۔ اور کتاب خانوں کو جلایا۔ اور باقی مفرح ہو یا اور یہی حال سکندریہ کا کیا دیکھو سنین الاسلام مطبوعہ ۱۸۷۱ء صفحہ ۴۰ حصہ اول)

حضرت کیا کہوں اور کہاں تک کہوں اسلامی اعتقاد کے رو سے بہت قباحتیں آتی ہیں اور عوض دعویٰ حدوث کرانے کے دعویدار کو بھی ستاتی ہیں جنکو ہم آگے الوہیت اسی کتاب میں مفصل طور پر بیان کرینگے اور انکے مار و بود کو جدا کر کے مسلمانوں کے سامنے دھر دینگے تاکہ ان پر اچھی طرح ظاہر ہو جاوے ؎

چاک کے اسلام کو ممکن نہیں کرنا رفو
سوزن تدبیر کو ساری عمر گر کھینچئے

جسکو آپ جوڑنا جاڑنا بتلاتے ہیں اس کی نسبت عرفی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ؎

ز ہر ذرہ بذوره بذات وی راہے ست
براثبات وجود او گواہے ست

؎ وصف صنعت کہ لبیک زدہ پیر و جوان
نطق را در معرض عقدۃ اللسان انداختہ

حضرت یہ جوڑنا جاڑنا نہیں بلکہ ان ناچیز ذروں کی مختلف پیرایوں میں جو بیان محض ہیں قدرت کاملہ سے گوناگون عالم پیدا کرنا۔ اور پیدا کرکے انکو کامل کیا ہی انتظام میں رکھنا اور ان متغیر عالموں کے تغیرات و تبدلات دکھلا کر سب کو غیر متغیر ذات کی طرف رجوع کرنے کے واسطے کمال دینا ہے ؎

برگ درختان سبز در نظر ہوشیار
ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار

ان ناپیدا ذروں سے گوناگوں صفتوں والا عالم بنانا اور تمام کے تمام۔ روحوں کو کرموں انوسار قدرت انادی سے جسم میں بسانا اور پھر اس عالم کو فنا کر کے ہر کرتی میں سما دینا ایسی سرب شکتی مان کی قدرت عالیہ و طاقت جلالیہ کے نشانات ہیں۔ سچی

واسطے ماسٹر مرلیدھر صاحب فرماتے ہیں۔

ماسٹر مرلیدھر صفحہ ۱۴۸ و ۱۴۹ ۔ جو لوگ روح اور مادہ کی حقیقت کو سمجھتے ہیں وہ جانتے ہیں کہ یہ سرشٹی کرم اتنا بڑا اور عالیشان کام ہے کہ کسی سے اس سے پیدا شدہ سرگییہ اور دانائی کامل کے کوئی نہیں بنا سکتا۔ بنانا تو درکنار اس کی چھوٹی سے چھوٹی چیز کی بابت کہ وہ کس طرح بنی لاکھ کاریگروں میں سے ایک لاکھواں حصہ بھی نہیں سمجھا جا سکتا۔ اگر یہ ایسا حقیر کام ہے جس کو جوڑنا جاڑنا کہا ہے تو کوئی شخص جو دعوےٰ رکھتا ہو یا مرزا صاحب کی سمجھ میں بڑی طاقت والا ہو بڑی چیزوں سیارات وغیرہ کو تو کیا ہاتھ لگائے ایک ذرہ گندم یا باجرہ کا ہی بنا کر دکھلاوے یا کچھ تھوڑی بہت اسکی کاریگری کے اصول ہی سمجھا دے۔

اسی طرح صفحہ ۱۵۵ و ۱۵۶۔ رہا مادہ سو وہ چیز ہے جس کو طبعی میں جڑ پدارتھ کہتے ہیں جس میں ارادہ یا طاقت ملنے ملنے کی نہیں غرض دونوں چیزیں روح۔ مادہ جو دنیا میں موجود ہیں جنکو مرزا صاحب نے ہر ایک آریہ کی طرف سے پیش کیا تھا۔ ایسی ثابت ہوئیں کہ تمام دانا ان کو جوڑنے جاڑنے سے بالکل عاجز و بے خبر ہیں اور کہ انادی ہونے صورت میں خود بخود انکا جوڑ جاڑ نہیں ہو سکتا۔ اس واسطے کہ خود بخود باہم ملنا ملحاظ پرکرتی انکا ہو جاتا نہیں ہے کیونکہ ان میں حرکت کرنے کی طاقت نہیں۔ لوگ موجودہ طرلقہ پر دی ہی اپنا ثبوت پیش کریں تو اس کا جواب ہے کہ کوئی پرمیشور کو جوڑنے جاڑنے کسی نے نہیں دیکھا مگر اتفاقی طور پر ملنے والی تیز وتمیز انتظام اور کاریگری اور تعلقات ضرور یہ نہیں ہوا کرتے جواب موجود ہیں لہذا ماننا ہے کہ ان چیزوں کو جوڑنا جاڑنا خود بخود نہیں اور نہ یہ گوناگوں صفات کا عالم بلا بنائے بن سکتا ہے بلکہ اس کا صانع و مالک سب سے بڑا اور کامل قدرت والا ہے اور وہی ہے جسکو ویدانت سرب سوامی پرمیشور اور مسلمان خدا تعالےٰ کہتے ہیں۔ پس ان عالیشان قدرت کو اگر کوئی تھوڑی عقل والا بھی بندہ غور سے سمجھے تو فی الفور اس سرب انتریامی سرب بیاپک کے حضور سر بسجود ہو وے جو دانا ہو اسو برس سے اسلام کے ۷۵ فرقوں میں تفہیم اور دہریت کی تعلیم کا مطالعہ کرے گا۔ اسے معلوم ہوگا کہ دہریہ پن اور ہمہ اوست (دہریہ کا بڑا بھائی) و باکی طرح قرآنی تعلیم سے کس طرح پھیلا اور یہ زہریلا مادہ اس جبلی سم الفار سے کس طرح نکلا ہر ایک عاقل کو اس بات کا اقرار ہے کہ اسکا عمدہ تر قرآن ہی پر دارو مدار ہے اور سبب اس کا ظاہر ہے کہ قرآن ہر ایک چیز کا وجود خدا کے وجود سے مانتا ہے اور خدا کی ذات کے سوا اسمیں حقیقی نابود جانتا ہے جو سرا پا گمراہی کے نشان اور شرک میں ڈبونے والے بیان ہیں۔

انسان اسی طرح کی جابرانہ تعلیم سے گمراہانہ طریق سیکھنے کا عادی ہو جاتا ہے ذوالفقار ہی سے ایسی بعید العقل باتوں پر ایمان لاتا ہے۔ ورنہ روح اور مادہ کی پیدائش کی بابت ذرہ آئی محمدی وغیرہ معقولیت سے بتلائے تو میں کہ سوائے انادی ہونے کے کس طرح اور کہاں سے ہوئی۔ اور جیسا کہ ان کا اعتقاد ہے تو وہ خود ہی ان کے بیان کو نے بنیاد و بے ہودہ فساد ثابت کر رہا ہے چنانچہ خود مرزا صاحب نے بھی لاچار ہو کر سرمہ کے صفحہ ۲۳۰ کے حاشیہ پر صاف اقبال کر دیا کہ گر روح کو جسم اور جسمانی ہونے سے منزہ خیال کریں اور اس کا تعلق جسم سے ایسا مجہول الکیفیت و برتر از عقل و فہم خیال کریں جیسے روح کا حدوث برتر از عقل و فہم ہے۔ تو پھر اللہ کو ئی اعتراض وارد نہیں ہوتا۔"

کتنا بڑا احادثا کہئے جس بات پر آپ کو بڑا گھمنڈ تھا۔ اور جس قرآنی علمیت پر آپ جامہ میں پھولے نہیں سماتے تھے۔ وہ خود آپ کی زبان اور قلم سے جھوٹی شیخی یا بیجا نخوت ثابت ہو گئی کیونکہ جب بموجب الہام قرآنی روح کا حدوث برتر از

مع حالات اور توہمات انکی پیشکردہ قرآنی آیت سے رد اور باطل ہوگئے جیسا کہ مصنف
قرآن کہتا ہے کل من علیہا فان یعنے سب مخلوق چیزیں فنا ہونگی۔ اور پھر کہتا ہے کہ کل
شئی ھالک الا وجہ اللہ یعنے سب چیزیں فنا ہونے والی ہیں سوائے منہ خدا کے بہشت
اور دوزخ کے حق میں بھی یہہ نسخہ خبط احمدیہ صفحہ ۱۰ و تکذیب صفحہ ۲۰۴ میں موت دیکھئے
کہ وہ ہمیشہ رہا نہیں کرینگے یعنی کوئی حادث یا مخلوق چیز تغیر و تبدل سے بری نہیں ہوئی اور کوئی
چیز جسکے آدی یعنے پیدائش ہے وہ ضرور مریگی۔ پس اگر روح پیدا شدہ ہے تو کسی حالت میں
نجات دائمی یا قیام [illegible] کیونکہ ہر ایک حادث کو فنا ہے یعنے تغیر۔

جہان اور انگہ [illegible] بصیرت
[illegible] دلکش را [illegible]

آگے چلکر مولوی صاحب ہمارے دعاوی اور دلائل کی بحیثیت خود تردید کرتے ہیں ہم نے
جہاں تک انکو بار بار غور سے پڑھا [illegible] اوقات [illegible] کوئی اعتراض ایسا معلوم نہ ہوا جسکے
رد کرنے کی ضرورت ہو کیونکہ وہ دلائل ایسے مدلل ثبوت رکھتے ہیں جنکا رد کرنا سراسر محال ہے
مولوی صاحب نے بعض دلائل و دعاوی کو چھوا بھی نہیں۔ اور اگر چھوا ہے تو جہاں تک کہ حق
سے روپوشی کی ہے ہم دیکھتے ہیں کہ ہمارے دلائل کی مضبوطی میں ان کی کوششوں سے
کوئی ضعف نہیں آیا مگر فریق ثانی کے کمزوری ضرور ہاتھ آیا ہے وہ آیت نہ اسلام کو بچا سکتے
ہیں اور نہ دلائل کو توڑ سکتے ہیں [illegible] ناظرین
خود بھی ایک دفعہ تصدیق کا صفحہ ۴ [illegible] مطالعہ فرمائیے اور ساتھ ہی [illegible] تکذیب
براہین الاحمدیہ جلد اول صفحہ ۱۲ سے ۸ تک مطالعہ فرمائیے۔ اور پھر نسخہ خبط احمدیہ صفحہ ۱۳۰ سے
۱۴۴ تک پڑھ جائیے۔ ہرگز ہرگز کسی دلیل کا رد نہیں ہو سکا۔ [illegible] تصدیق براہین الاحمدیہ
پر اسلام کی اور بھی کمزوری ظاہر ہوگئی۔

مولوی صاحب نے ہماری دلیل اول نے اثبات کو مطلق نہیں سمجھا کہ اگر روحیں قدیم نہیں
تو صفات باری تعالے کے بھی قدیم نہ رہینگے یہہ کیسی صاف اور واضح بات تھی۔
کیونکہ ہم نے لکھدیا تھا کہ پرمیشور جو مالکیت و رازقیت و خالقیت وغیرہ صفات رکھتا ہے۔
یہہ ساری صفات بمقابلہ معلوم، مرزوق و مملوک وغیرہ کے ہیں اور وہ کون ہیں ارواح اور مادہ پس
انکی عدم موجودگی سے صفات باری تعالے میں نقصان عاید ہوگا۔ اور صفت کے نہ رہنے سے
موصوف بھی نہ رہے گا یہی ہمارا اس دلیل میں مطلب ہے۔ بلکہ اولاً ہم سے پوچھتے ہیں
کہ یہہ اجسام مرکبہ معہ ترکیب موجودہ کے قدم میں موجود تھے یا نہیں؟ اور قدم اور ازل
میں انکی یہہ جون جسکو آپ اسوقت بھوگ رہے ہیں۔ اور وہ جونین جو آپ بعد اس
دل کے ہوگیں گے موجود تھیں یا نہیں؟ اگر موجود تھیں تو ظاہر ہے کہ آپکی یہہ جون اور اور
جونین جو ہونگی قدیم ہیں کسی عمل کی سزا یا جزا نہیں۔ اور الٰہی خلق میں اسی سے مسئلہ تناسخ
اور مسئلہ سزا جزا کا بالکل استیصال ہو جاتا ہے۔ اور قدم میں اگر موجود تھیں تو ہم پوچھتے ہیں کہ خدا
ان سے پہلے ان خاص جونوں کا خالق تھا یا نہ تھا۔ اگر تھا تو عالم بدون معلوم اور رازق
بدون مرزوق اور خالق بدون مخلوق کیسے ہو گیا؟ اور اگر نہ تھا تو اب کیسے ان کا رازق۔
و عالم و خالق ہو گیا ہے؟ ع

مولوی صاحب نے اس دلیل سے تو گویا قلعہ خیبر یا دژ مازندران فتح کرلیا کیونکہ اسی
سے تو مسئلہ تناسخ کی تردید اور اسی سے مسئلہ سزا و جزا کا استیصال ہے اور اسی سے ارواح کے
انادی ہونیکا رد کرچکے۔ سبحان اللہ حضرت یہہ ہمارے اجسام مرکبہ موجود معہ ترکیب
موجودہ کے قدم میں موجود نہ تھے۔ البتہ ہماری روح اور مادہ اجسام موجود تھا اور وہ
ہمیشہ سے سرشٹی کا خالق اور منتظم و صانع ہے۔ آپ اگر ان سب کو [illegible] اور سب اجسام اور
سب [illegible] اور قدرت ایزدی سے وابستہ ہے اسکا استیصال کارخانہ

ایزدی کا استیصال ہے اصلیت سے ناواقف لوگ۔ اصول حقہ کی نسبت ایسے ہی توہمات و خیالات
رکھا کرتے ہیں جیسے نمرود و شداد کارخانہ خدائی کی بابت۔ مگر مسائل علمی اصلاً جنبش نہیں کھاتے
آپنے وہی نمرودی دعویٰ کیا۔ خدا خیر کرے۔

پھر پوچھتے ہیں۔ کہ اگر ارواح حادث مانی جاویں تو اللہ تعالے کی اجزا اور امرا اور اجتماع۔
اور [illegible] پر کیا نقصان عاید ہوتا ہے۔

سنئے صاحب! اجر بمقابلہ جزا۔ اور امر بمقابلہ مرتیو اور اجتماع بمقابلہ جسما اور [illegible] بمقابلہ [illegible] ہے
اگر یہہ نہیں تو معطل محض سے زیادہ کوئی حیثیت نہیں رکھتا ہے۔ اور معطل معدوم سے
زیادہ کوئی حیثیت نہیں رکھتا ہے۔ فی الحقیقت قرآنی خدا کا شر سٹی اور تیتی سے پہلے اور
جہاد کا مسئلہ پہلے ہی ہے۔ اور خاتم المرسلین پیدا کردینے کے بعد معطل سے زیادہ کیا درجہ ہے
اور حدیث سے بھی ثابت ہو چکا ہے کہ زمانہ خدا ہے دیکھو تکذیب جلد اول صفحہ
۲۴۴) اور صرف ان صفات کے خدا نخواستہ ہونے سے ہی وہ ایک بیکار انسان یا عزازیل
سے زیادہ نہیں رہتا۔ مولوی صاحب دیکھا نتیجہ تعلیم قرآنی۔ یہی آخر کو ہوگا۔ اگر آپنے
وید کی تشریح نئی علم سے مقابلہ کرنا گویا اپنے گلے پر چھری پھیرنا ہے۔ زیادہ کیا لکھوں

ہمارا نے دوسرے دعوےٰ اور دلیل کی بابت تو کچھ مولوی صاحب نے لکھا ہے۔ وہ
بہ نسبت تمام کتاب تصدیق کے بہت ہی زیادہ عمدہ ہے ہم نے پیدائش دو طرح کی لکھی تھی
مولوی صاحب نے تین طرح کی لکھی۔ ایک پیدائش خالق کی اپنے مخلوق اور اُس مخلوق کے
مادہ کو - - - اپنی کامل شکتی و قدرت سے۔ اور دوم پیدائش اپنی غیر سے ہے
ہماری پیدائش عناصر سے۔ تیسری پیدائش اپنے آپ سے۔ جیسا تم نے خود بیان کیا۔
پس یہہ اُس کی تین قسمیں ہو گئیں۔ نہ دو جیسے تم نے لکھی ہیں۔ ان تین اقسام میں سے
پہلی دو قسم کی پیدائش کا ماننا تمام مسلمانوں و تمام فلاسفروں حکما اور فیلسوفوں یہودی
اور عیسائی مذہب والوں کا اعتقاد ہے تیسری قسم کی پیدائش بھی اِن ہی لوگوں میں
سے بعض وحدت وجود اور ویدانتیوں کا اعتقاد ہے۔ افسوس ہے کہ ان اقسام میں کہ
آپ کسی ایک کا بھی بطلان نہ کر سکے۔

ناظرین۔ مولوی صاحب نے جو تیسری قسم بتلائی ہے اُسکا تو دنیا میں کوئی ثبوت نہیں کیونکہ
مخلوق اور اس مخلوق کا مادہ اگر خدا نے اپنی کامل شکتی سے پیدا کیا یعنی قدرت سے تو
قدرت میں ضرور وہ موجود ہوگا۔ ورنہ کیسے پیدا ہو سکتا تھا۔ اگر موجود تھا تو انادی ہوا
ورنہ خدا اُس سے پہلے نیستی کا خدا ٹھہرا۔ اور محض معطل ازسوجود ہوا۔ صرف قدرت سے
کوئی روح یا مادہ نہیں نکل سکتا۔ کیونکہ قدرت مادی نہیں ہے بلکہ وہ خدا کی صفت ہے
اور صفت موصوف سے جدا نہیں۔ اگر قدرت الٰہی سے سب پیدا ہوئے اور وہ قدرت الٰہی ہی
سکا مادہ ہے۔ تو سب خدا کیوں نہیں۔ اور کیوں ہمہ اوست والوں سے اپنے کو جدا گنتے ہو
تم دلی زبان سے کہتے ہو وہ کھلے طور پر کہتے ہیں جیسا کہ تفسیر حسینی سے ظاہر ہے۔ اپنے سے
بنانا اپنی قدرت سے بنانا۔ اپنی شکتی سے بنانا جس طرح کہو ایک ہی مطلب ہے۔ اور سب مادہ اور
روحیں خدا ٹھہرتی ہیں۔ اور یہی کفر اور الحاد کا مسئلہ قرآن کی تعلیم ہے جسکے تمام مولوی رومی جیسے
فاضل اور محی الدین جیسے ولی لوگ قائل ہیں۔ اب دیکھ لیا قرآنی شرک اور کفر کا نتیجہ۔

اور ایسا ہی عقیدہ عیسائیوں کا ہے۔ ابتدا میں کلام تھا اور کلام خدا کے ساتھ تھا اور کلام
خدا تھا یہی ابتدا میں خدا کے ساتھ تھا۔ سب چیزیں اُس سے موجود ہوئیں اور کوئی چیز موجود نہ
تھی۔ جو بغیر اُس کے ہوئی۔ (یوحنا) اسی واسطے مسیح نے کہا میں کہتا ہوں کہ تم سب ایشور ہو۔
خدا کے فرزند ہو۔ اور اُس کے خود خدائی کے دعوے کا بھی یہی مطلب تھا۔ پورا [illegible] نسبت
یہہ الزام آپنے غلط لگایا۔ انکی تعلیم درحقیقت اسکے مخالف ہے۔

कर्मणोवससततिः सत्रेषां नात्रसंशयः ।। श्र ना

بسیط کا ارتھ بھی یاد نہ آیا۔ یا جان بوجھ کر دل سے بہلایا تاکہ کسی طرح قرآنی عظمت باقی رہجائے اور الہامی شان میں فرق نہ آئے۔ حضرت! بسیط جز نہیں ہوا کرتا بلکہ وہ جز کا کل ہوتا ہے۔ انگریزی فلسفہ تو درکنار ذرا یونانی ہی پڑھ لیا ہوتا تاکہ ایسی فاش غلطی نہ کرتے۔ ایک اور غلطی پہ بھی نظر ڈال لیے اور اس طرح گرگ تعصب کو گود علمیت میں نہ پال لیے۔ ہمارا کیا بلکہ تمام دنیا کے علماء کا اتفاق ہے۔ کہ جو کل میں نہیں وہ جز میں بھی ناممکن ہے۔ آپنے اس سے بھی انکار کیا۔ اور رسی اور شکست کی مثال دی۔ جسطرح تمام رسی میں شکست ممکن ہے۔ اور چند طاقتور آدمی اسے یقیناً توڑتے ہیں۔ اسی طرح ایک تنکے میں بھی شکست ممکن ہے۔ کیا آپکے راجہ شاہی حکمت کے آگے بڑے موٹے رسے کو کوئی توڑ سکتا نہیں ہے؟ اگر ہے تو یہ مغالطہ کیوں دیا۔ اور کیوں حق بات سے انکار کیا۔ ایسے ہی ایک مولوی صاحب نے تفسیر قرآنی میں لکھا ہے۔ کہ اگر زمین پھرتی تو جانوران ہوائی اپنے گھونسلوں میں کبھی نہ پہونچ سکتے۔ پس یہہ مسئلہ باطل ہے۔ اسی طرح ایک اور مولوی صاحب تعصب کی ترنگ اور دانائی کی امنگ میں ہماری تردید کرتے ہیں کہ انسان کل ہے اور ہاتھ پاؤں وغیرہ اسکے اجزا ہیں اب غور کیجیے کہ انسان کو عالم کہہ سکتے ہیں نہ کہ اجزا کو یعنی آپ کے ہاتھ پاؤں کو عالم نہیں کہہ سکتے۔ اور کل انسان کو طبیب کہہ سکتے ہیں۔ نہ اسکے اجزا کو۔ اور بزاز کو کہتے ہیں کہ چلتا پھرتا کھاتا پیتا۔ ہنستا بولتا۔ لکھتا پڑھتا ہے نہ کہ اس کے اجزا کو۔ بہرکیف جو کل کی صفت ہے وہ جزو کی نہیں۔ اسکے سوا ایک اور بھی دلیل دیتے ہیں کہ چند دیو کا ایک مجموعہ ہیں ان سب نے ملکر ایک پتھر کو اٹھایا۔ جو ہر ایک سے نہ اٹھ سکتا۔ تو دیکھئے کل کی وہ صفت ہوئی اور ایک وہ بات پائی گئی۔ کہ جو جزو یعنے ہر ایک آدمی میں نہیں ہے۔ (صفحہ ۱۰۲ صدقہ جاریہ)

ناظرین!۔ اگر روزی بدانش بر فزودے ز ناداں تنگ تر روزی نبودے

اس روشنی کے زمانہ میں علمائے اسلام کے یہہ دلائل اور اُن پر یہہ فخر و ناز کیا ثابت نہیں کرتا کہ وہ صداقت سے منزلوں دور ہیں۔ معقولیت کی انہیں ہوا بھی نہیں لگی سائنس اور فلسفہ کے سامنے ایسے دلائل رد کرنے سے پہلے ہی نفرت کے قابل سمجھے جاتے ہیں۔ اس کے ساتھ ہی سرسید احمد خان صاحب کی رائے مندرجہ حاشیہ تکذیب صفحہ ۱۰۹ الگ مکرر ملاحظہ فرمائیے۔ تاکہ آپکی تشفی ہو۔

**۷۹۔ مولوی**۔ (پانچویں اور چھٹے علم کو تسلیم کر اور صحیح مانکر ساتویں پر اعتراض کرتے ہیں) یہہ دعویٰ بھی علی العموم صحیح نہیں۔ سبحان اللہ۔ کیسا جمع اضداد ہے۔ چھت کے نیچے لٹکا ہوا جھاڑ چھت سے نیچے اور ہم سے وہی جھاڑ اونچا ہے۔ ہم اُس جھاڑ کو اونچا اور نیچا جمع اضداد کہہ سکتے ہیں۔

**آریہ**۔ اس آپ کے بیان میں بالکل اجتماع ضدین نہیں ہے۔ مرد خدا کہیں تو تعصب کو چھوڑ کر حق کو قبول کیا ہوتا۔ ایک نادان بھی ہمیں کہیگا کہ سقف اور جھاڑ اور آپکا اجتماع ہی جب اجتماع نہیں۔ تو اجتماع ضدین کس طرح۔ باطل ہذا التحت اور فوق کوئی چیز نہیں ہے۔ ذرا سائنس کا کوئی رسالہ مطالعہ کیجیے اور پھر آریہ سماج کے مقابلہ آئیے۔ آپکی ان دلیلوں پر لوگ ہنستے ہیں۔

**۸۰۔ مولوی**۔ (علم ہشتم پر بہت سے اقرار و انکار کے بعد آخر لکھا ہے) کہ اگر انسان مخلوق اور موجود نہ ہو اور باریتعالیٰ کو پھر بھی خالق۔ رازق کہیں تو کیا حرج ہے۔ کیا اس کا خالق رازق ہونا انسانی ہستی پر موقوف ہے۔ ہرگز نہیں ہرگز نہیں۔

**آریہ**۔ صرف انسانی ہستی نہیں بلکہ انسانی و حیوانی اور تمام سنسار کی ہستی پر خدا کے تمام صفات موقوف ہیں۔ بچہ کا بیٹا۔ یا اندھے کی بصارت۔ یا بلی نور آفتاب یا بے زمین زمیندار۔ یا بے سلطنت سلطان کی مانند کوئی صفات اُس سے متعلق نہیں ہوسکتی۔ اور نہ وہ موصوف کہلا سکتا ہے۔ اور جب صفات نہیں رہیں یا نہیں تھیں تو کس طرح اُسکی خدائی کی بابت وہم و خیال ہوسکتا ہے۔ بغیر خداوندی کے خدا۔ یا بے صفات خدا عدم محض سے زیادہ کیا حقیقت رکھتا ہے۔ معطل محض ایک معدوم و موہوم خیالی شے بڑھکر کچھہ نہیں رہتا۔ آپ اچھی طرح سوچ لیں۔ روح اور جگت سے خدا کا تعلق عارضی نہیں بلکہ حقیقی ہے۔

**۸۱۔ مولوی**۔ نویں علم پر فرماتے ہیں کہ یہہ بھی اپنے عموم اور اطلاق پر درست نہیں۔ کیونکہ صفات دو قسم کے ہوتے ہیں۔ ایک لوازم ذات اور دوسرے صفات عرضیہ۔ قسم اول کا جدا ہونا بے شک محال ہے۔ مگر قسم ثانی کا جدا ہونا ممکن ہے۔

**آریہ**۔ ہمارا بھی یہی مطلب ہے۔ آپنے خواہ مخواہ خامہ فرسائی کی۔ علوم متعارفہ میں جھگڑا نہیں ہوتا۔ بلکہ جھگڑا دلیل میں ہوا کرتا ہے۔

**۸۲۔ مولوی**۔ دسویں علم پر کہتے ہیں کہ یہہ علم بھی آپکے علوم متعارفہ سے تفصیل کا محتاج ہے۔ کیونکہ ہر ایک معلوم کا علم بے ریب معلوم کے وجود کا محتاج ہے الا کبھی اس معلوم کا وجود صرف علم ہی میں ہوتا ہے۔ اور کبھی باوجود وجود علمی کے معلوم کو خارجی وجود بھی لاحق ہوتا ہے۔ دیکھو مبداء اول صرف باری تعالیٰ کے علم میں موجود ہے اور اب اسوقت باوجود وجود علمی کے جو علم الٰہی کے باعث ہے ایک اور وجود بھی رکھتے ہیں۔

**آریہ**۔ آپکا یہہ کہنا تو بالکل ٹھیک ہے کہ ہر ایک معلوم کا علم بے ریب معلوم کے وجود کا محتاج ہے۔ کیونکہ علم معلوم کے بغیر نہیں ہوسکتا۔ وید ہمیشہ سے ایشور کے گیان میں ایسے ہی موجود ہیں جیسے کہ اب۔ مگر ہم ایسے نہیں ہیں۔ کیونکہ ہم ایشور کے علم میں صرف علمی طور پر اور اسکے احاطہ قدرت میں فی الحقیقت موجود ہیں۔ اگر ہم فی الحقیقت نہ ہوں تو صرف علم نہیں ہوسکتا ہے۔ اور اگر خدانخواستہ کوئی جہالت سے مان بھی لے۔ تو اسکا عدم وجود برابر ہے۔ کیونکہ معلوم کے بغیر علم علم نہیں بلکہ عدم ہے۔ (مفصل دیکھو نسخہ خبط احمدیہ باب جگت اتپتی) اور علم کے عدم ہونے سے عالم خود معدوم سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا

**۸۳۔ مولوی** (گیارہویں علم کو کچھ تسلیم اور کچھ ترمیم کرتے ہیں) اس معہود فی الذہن جملے کا یہہ منشاء ہے کہ فنا اُس ہی کو ہے جسکو وجود ملا اور جو پیدا ہوا ہو تو بات سچ ہے یعنی اگر فنا طاری ہوئی تو اُس حادث پر ہی طاری ہوگی جسکا وجود کہیں سے آیا۔ اور اگر معنے لئے ہیں کہ جو چیز پیدا ہوئی اور جسکو وجود ملا وہ ضرور فنا ہوگی تو اول یہہ جملہ اُس مضمون کا مثبت نہیں دوم اس معنے پر یہہ جملہ غور کے قابل ہے بلکہ اپنے عموم پر غلط ہے اس لئے کہ فنا کے معنے اگر بالکل معدوم ہوجانے کے لیں تو جملہ قابل برہان اور ثبوت طلب ہے۔ کیونکہ ممکن اور محتمل ہے کہ خالق کسی چیز کو خارج میں بالکل معدوم نہ کرے۔ کون امر اس احتمال کو رد کر سکتا ہے۔ پس ہر ایک جو پیدا ہوا وہ ضرور نہ مرا مثلاً اجسام کی نسبت ہم کہتے ہیں کہ وہ مرکب اور مخلوق ہیں اور مرکب کو تغیر ہوتا رہتا ہے اس طرح اجسام کو تغیر ہوتا رہیگا۔ کُل فنا علی العموم ان پر طاری نہ ہوگی۔ بلکہ ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ کسی چیز کو پیدا کرکے فنا نہ کرے حتیٰ کہ اسمیں تغیر بھی کچھہ نہ پاوے۔ ہاں موت اگر ایک خاص تغیر ہے جو مخلوق پر آنیوالا ہے جیسے قرآن میں ہے کُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ إِلَّا وَجْهَهُ تو ممکن ہے کہ مکذب کی بات کچھہ بن جاوے۔ البتہ جنت میں پہونچ جانے والے تنزل کا تغیر نہ پاوینگے انکا تغیر ترقی کی طرف ہوگا۔

**آریہ**۔ افسوس کہ آپنے میرے مطلب کو نہیں سمجھا بلکہ اسکو اُلٹا بیان کیا۔ گیارہواں علم یہہ ہے کہ جو پیدا نہیں ہوا ہے وہ نہیں مریگا۔ اور جو پیدا ہوا فنی ہوگا۔ اسمیں فنا کا مطلق ذکر نہیں۔ اور نہ کسی چیز کا خارج میں بالکل معدوم ہوجانا ہم یا پیروان وید مقدس مانتے ہیں پھر ایسے طول و فضول سے میں نہیں سمجھا کہ آپنے کیا سیدہ کیا۔ آپکے تمام ممکن اور

اُنکے سور کا لہو گزرتا ہے۔ وہ جو یادگاری کے لئے لُبان گزرانتا ہے۔ اُسکی مانند ہے جیسے
بُت کو مبارک کہتا ہے۔ ہاں انہوں نے اپنی اپنی راہیں چن لیں۔ اور اُن کے جی انکی نفرتی
چیزوں سے مسرور ہیں۔ میں بھی انکے لئے مصیبتوں کو چن لوں گا۔ اور جن سے وہ ڈرتے ہیں۔
انہیں ان پر ڈالوں گا۔ انہوں نے میری آنکھوں کے آگے شرارت کی اور اس بات کو اختیار
کیا جس سے میں ناخوش تھا (یسعیاہ ۶۶)
میکہ نبی کی کتاب میں بھی اول قربانیوں کی تردید کرکے آخر میں کہا ہے۔ خداوند تجھ سے اور کیا
چاہتا ہے۔ مگر یہہ کہ تو انصاف کرے۔ اور رحمدلی کو پیار کرے اور اپنے خدا کے ساتھ فروتنی
سے چلے (۶/۸)

## مسئلہ روحانی پر مصنف قرآن کی پریشانی

مولوی صاحب نے تصدیق کے صفحہ ۳۰ سے ۴۱ تک کوشش کی ہے کہ روح کے بارہ میں
وہ ہمارے اعتراضوں کا جواب دیں اور ثابت کریں کہ روح حادث ہے لیکن افسوس کہ
مولوی صاحب باوجود اتنی محنت کے بھی کامیاب نہ ہوئے۔ اور ہوتے کس طرح جبکہ وہ
ایک امر حق سے انکار کرنا چاہتے ہیں۔ ہم نے مولوی صاحب کے جوابوں کو کئی بار بغور
تفکر سے پڑھا۔ مگر کوئی جواب بھی معقول اور مدلل نہ پایا۔ ہاں اسمیں کوئی شک نہیں کہ
مولوی صاحب بہ نسبت اور محمدی بھائیوں کے بہت مہذب ہیں۔

۴۲۔ تکذیب۔ آریہ محمدی لوگوں کی طرح پانچ یا چھ ہزار سال سے خالق رازق مالک
رحیم عادل اور قادر مطلق نہیں مانتے۔

۴۳۔ تصدیق۔ تمام قرآن کریم اور حدیث نبی رؤف الرحیم سے یہہ بات نکال
دیجئے۔ کہاں اسلام نے کہا ہے۔ بس اسی پر فیصلہ ہے۔

تردید۔ ہم نے اسکا جواب نسخہ خبط احمدیہ صفحہ ۱۰۹ و ۱۱۴ و ۱۱۵ میں دیا ہے
اس کے سوا تاریخ ابی الفدا میں نہایت جانفشانی اور کوشش سے بحوالہ حدیث و آیات
قرآنی کے لکھا ہے کہ۔

آدم سے نوح تک۔ ۲۲۴۲
آدم سے ابراہیم تک۔ ۳۳۲۳
آدم سے موسیٰ تک۔ ۳۸۶۸
آدم سے سکندر تک۔ ۵۲۸۱
آدم سے عیسےٰ تک۔ ۵۵۸۴
آدم سے محمد عربی تک۔ ۶۲۱۶

یہ سال ہوتے ہیں دیکھو انکی تاریخ جلد اول صفحہ ۴ سے ۹ تک مطبوعہ مصر۔ اور ایسا ہی تاریخ
بحری میں بحوالہ احادیث اور قرآن کے لکھا ہے۔ (دیکھو صفحہ ۳ سے ۸ تک مطبوعہ نولکشور پریس)
اور توریت عبرانی کے نسب نامہ سے بھی یہی نتیجہ نکلتا ہے۔ دیکھو موسیٰ کی کتاب تکوین باب اول
سے اخیر تک یعنی ۴۰۰۰ سال مسیح سے پہلے قرآن نے اگرچہ اصحاب کہف کی خواب جسکے رو سے ۳۰۹ سال
بیان کئے ہیں۔ اور نوح کے طوفان کے سوا اور کسی کی تاریخ نہیں بتلائی۔ مگر جو کچھ سلسلہ آدم سے قابیل اور
ہابیل اور شیث وغیرہ کا اُس نے چلایا ہے وہ تاریخ معتبرہ سے ۵-۶ ہزار سال سے زیادہ نہیں پہنچتا
اور آدم سے پہلے قرآن بالکل خاموش ہے۔ اور قرآن سے بڑھکر کسی علمائے اسلام کے قول کا اعتبار
نہیں بنا بریں یہی نتیجہ ہے کہ دین اسلام والے ۵-۶ ہزار سال سے پہلے خدا کو خالق و رازق وغیرہ تمام
صفات سے محروم بتاتے ہیں۔ کیونکہ خلاف علم و عقل حدوث ارواح کے قائل ہیں۔ جو بڑی بھاری
غلطی ہے۔ مولوی صاحب کا بھی فیصلہ ہوا یا نہیں۔

۴۴۔ مولوی۔ پہلے اور دوسرے علم پر تمام ارواح اور ساری اشیاء جو ظاہری وجود میں
آئیں اور آتی ہیں۔ اور آئیں گی۔ ہمیشہ سے اللہ تعالیٰ کے علم میں موجود ہیں اور موجود رہینگی اللہ
تعالیٰ علیم و خبیر موجود ہے۔ اور اُسکا علم جو اُسکی صفت ہے وہ بھی موجود۔ اللہ تعالیٰ کے سچے
اور واقعی ست گیان ست ودیا حقیقی علم کے مطابق اُسکی کامل قدرت سے وہ اشیاء
جو علم الٰہی میں موجود ہیں اور موجود تھیں حسب تقدیم تاخیر اور ترتیب سے خارجی وجود پاکر موجود کہلاتی
ہیں جو اللہ تعالیٰ کے علم میں پہلے تھے۔ جو چیز اللہ تعالیٰ کے علم میں موجود ہے وہی علمی وجود
سے برآمد ہوتی ہے۔ اور جو چیز وہاں موجود نہیں ہوتی وہ ہرگز ہرگز برآمد نہیں ہوتی اللہ تعالیٰ
تمام سموات اور زمین کا خالق اور نور ہے وہی تمام ہر شئی اور مخلوق کا پرکاشک ہے عدم محض
نہ کسی چیز کا خالق نہ کسی چیز کا مادہ اور نہ کسی شئی کا جزو۔ عدم محض کوئی مخلوق ہے ساری مخلوق
اللہ تعالیٰ کے علم میں موجود تھی معدوم محض نہ تھی۔ علمی وجود کے بعد مخلوق کو اپنے خالق سے
بتدریج خارجی وجود عطا ہوتا ہے جیسے وید اور فرقان کا گیان خدا کے پاس اور رشیوں کے پاس ہے۔

آریہ۔ مولوی صاحب کی تحریر سے صاف ثابت ہے کہ ہم اور ہماری ارواح اور تمام اشیاء
پیدائش سے بلکہ ہمیشہ سے پہلے خدا کے علم میں موجود تھے۔ عدم محض نہ تھے اور نہ عدم محض کسی چیز
کا مادہ تھے اور نہ کسی شے کا جزو۔ بس عدم یا نیستی کوئی چیز نہیں اور نہ ہوگی۔ اور اسکی مثال سے
تو اور بھی ارواح و مادہ کا انادی ہونا ثابت ہوگیا۔ یہہ تو ہم بھی مانتے ہیں کہ پرکرتی سے جگت
کا خارجی وجود یعنی موجودہ حالت بتدریج خدا کے علم کے مطابق ہوتی ہے۔ اور اسی طرح روحوں
کو بھی خارجی وجود یعنی جسم انسانی یا حیوانی بتدریج علم الٰہی کے مطابق کرم انوسار ملتا ہے۔ وید جیسے
کہ ایشور کے گیان میں موجود تھے۔ ویسے ہی رشیوں کو ملے۔ جیو اور پرکرتی جیسے کہ ایشور کے علم میں
موجود تھے ویسے ہی اب موجود ہیں۔ یاد رکھو کہ عدم محض کا علم عدم محض سے کچھ بھی زیادہ نہیں ہے
پس روح اور پرکرتی انادی ہوئے۔ نہ کہ حادث۔"

۴۵۔ مولوی تیسرے اور چوتھے علم پر یہہ دونوں علوم متعارفہ نہیں بلکہ محض خیالی
اور سراسر غلط اعتقادات ہیں۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ مکذب کا خیال ہے کہ جو کل میں ہے
وہ ہر ہر جزو میں ضرور ہوتا ہے۔ صادق غور سے کہہ سکتا ہے کہ یہہ قول غلط ہے کیونکہ ہم ایک
ایسا کل فرض کرتے ہیں۔ جو چار اجزائے بسیطہ سے بنا ہے اس کل میں یہہ بات موجود ہے
کہ اسے ہم کہتے ہیں کہ یہہ مرکب ہے اسمیں چار قسم کی چیزیں موجود ہیں۔ مگر اُس کے
اجزا میں یہہ بات موجود نہیں۔ اور ایسے کل اور مرکب کے اجزا کی نسبت ہم نہیں کہہ سکتے
اس مرکب کا ہر ایک جزو بھی چار قسم کے اجزا سے مرکب ہے۔ ایسا ہی بالعکس یعنی چوتھا
علم آپ کے علوم متعارفہ سے بھی علی الاطلاق صحیح نہیں کہ جو کل میں نہیں جزو میں بھی نہیں
ایک بڑا موٹا رسن فرض کرو جو کتنی تاروں سے بنایا گیا ہو اور وہ موٹا رسن ایک کمزور
آدمی کو دو اور اسے کہو کہ اسے ہاتھ سے کھینچکر توڑ ڈال۔ ممکن نہیں کہ وہ کمزور اُس موٹے
رسن کو توڑ سکے۔ اب رسن کی ایک باریک تار کو جو اُسکی جزو ہے الگ کرلو اور اُسی کمزور
کو جسے پہلے کہا تھا کہو کہ اس تار کو توڑ ڈالے تو یقیناً وہ کمزور توڑ دے گا۔ اب دیکھو وہ چیز
(شکست) جو کل میں نہ تھی جزو میں پائی گئی۔ اور وہ ٹوٹنا جو کل میں ممکن نہ تھا اسی کل کے
ہر ایک جزو میں موجود ہے۔

آریہ۔ مولوی صاحب اور تو درکنار تیسرے اور چوتھے علم کی تردید تو آپنے ضرور الہام
کی مدد سے لکھی۔ اور اسمیں تو کوئی شک نہیں کہ مرزا صاحب کی روح نے امداد کی ورنہ کب ممکن
تھا کہ آپ ایسا عمدہ رد لکھ سکتے۔ آپنے اول تو ہماری عبارت بدلانے کی کوشش کی۔ اور
پھر چار بسیط مرکبوں کو ایک کل بنایا۔ تاکہ کسی طرح حق کو باطل کردوں اور ثابت کردکھاؤں
کہ جو کل میں ہوتا ہے۔ وہ جزو میں نہیں ہوتا۔ اس سے پہلے اگر آپ یہہ کوشش کرتے کہ ہم
تو جزو کو ہی کل مانتے ہیں۔ یا مثلث کو ہی مربع مانتے ہیں۔ تو زیادہ بہتر ہوتا۔ دیکھئے اور غور
سے دیکھئے۔ آپنے کتنی غلطی کی چار بسیط جوہروں کو جزو ٹھہرایا۔ اور عمومی واقفی کے زعم میں

کاشتے ہیں اور انکے نام سے ہی گوشت خوروں کے بران کیوں خشک ہوتے ہیں۔ اور جا نور شکاری بجز گوشت خور نہیں ہے پھر گوشت خوروں کے سرتیغ بُران سے کس طرح اوڑتا ہے۔

مسٹر ہیر صاحب سی۔ ایس آئی انسپکٹر جنرل آف ہاسپٹل کہتے ہیں ستائیس سال کا تجربہ جو ہندوستان میں رہنے سے حاصل کیا ہے درج کرتا ہوں جبکہ سر رابرٹ سیل صاحب کے ہمراہ جنگ جدل کے موقع پر جلال آباد کے محاصرہ میں کابل میں تھا اور برہما کے جنگ اور دیسی سپاہیوں کی غذا اور دہلی کے محاصرہ میں رہا ہوں اس تمام عرصہ دراز میں یعنے ڈاکٹر ہیکس صاحب کی عملی تائید کر دکھائی۔ جو کہ انگریزی فوج کے ایک مشہور سرجن ہیں اور جو کہتے ہیں کہ میری صحت کا مختلف طریقوں سے مختلف آب و ہوا میں امتحان کیا گیا میں بالکل گوشت اور شراب کا استعمال نہیں کرتا میں فلالین یعنے گرم اونی کپڑا نہیں نہیں پہنتا۔ اور مجھ پر تیزی۔ گرمی۔ سردی کی پرواہ نہیں کرتا۔

انگریزی دانوں سے یہ بات پوشیدہ نہیں کہ لارڈ ہیولاک کے برابر کوئی بہادر نہیں ہوا۔ جنھوں نے نہایت کوشش و شجاعت سے الطارق کے مستحکم قلعہ کو فتح کیا۔ لارڈ مذکور گوشت اور شراب کو مطلق استعمال نہیں کرتے تھے صرف روٹی اور نباتاتی پیداوار انکی خوراک تھی اور چار گھنٹہ سے زیادہ نہیں سوتے تھے۔

سنہ ۱۸۴۷ء میں جنرل والاٹر صاحب نے جو کہ فیرٹ واقعہ جنوبی امریکہ کے سردار تھے اپنی فوج کے سمیت ایرکیوما کے جنوب میں لوتا شہر پر چڑھائی کی ۵۰۰ میل فاصلہ تھا فی روز ۲۰ میل کے حساب سے لگاتار گیارہ دن تک کوچ جاری رکھا۔ اور آخر کو سفر کے اختتام پر دشمن کی فوج کو شکست فاش دی اور طرفہ یہ کہ اس سفر میں سپاہی صرف بھنے ہوئے اناج پر گزارا کرتے تھے۔

مسٹر فوصاحب لکھتے ہیں کہ یورپ میں پولینڈ اور ہنگری کے سپاہی سب سے زیادہ چالاک اور طاقتور آدمی دنیا بھر میں ہیں وے روٹی اور آلو پر گزارہ کرتے ہیں نپولین بوناپارٹ کے ماتحت پولینڈ کے سپاہی ایک دن میں ۴۰ میل سفر کیا کرتے تھے اور لگاتار لڑا بھی مارتے تھے دوسرے دن جب سو کر اٹھتے تھے تو ایسے تر و تازہ ہوتے تھے گویا بالکل تھکے نہیں۔" (دیکھو فروٹس اینڈ فیریناسیا صفحہ ۵۳)

پھر وہی صاحب کہتے ہیں کہ دنیا میں بہت تھوڑی قومیں ہونگی جنکے سپاہی روس کے سپاہیوں کی برابری کر سکیں۔ روس کے سپاہی بڑی بھاری تکلیفیں اور سخت تھکان نہایت صبر اور بردباری سے برداشت کرتے ہیں۔ حالانکہ وہ سادہ اور عام نباتاتی پیداوار کی خوراک پر گذارہ کرتے ہیں۔ روس کے فوجی نفران میں سے کوئی بھی ۶ فیٹ سے کم لمبائی میں نہیں ہوتا۔ وہ اناج جسکو انگریزی میں رائی کہتے ہیں۔ اس کی کالی روٹی نباتاتی تیل اور کبھی چار بہ انکی خوراک ہے۔

ہند کے ایک فوجی افسر جے ایف واریج صاحب نے ڈاکٹر یونس صاحب کو ولایت میں ایک خط لکھا تھا جس میں ذکر کرتے ہیں کہ ہماری دیسی فوج سوائے افسروں کے پھل اناج کے کھانیوالی ہیں اور اسواسطے انگریزوں کی بہ نسبت دیسیوں کے خوراک بہم پہونچانا مشکل وقت نہیں ہوتی۔ میری اپنی ۳۶ رجمنٹ کے سکھ تمام ہی پھل اناج کھانے والے ہیں کبھی کبھی تو بارہا ایک کیلا کھا لیتے ہیں اگر ہماری جہاں پھل اہاری ہو جاویں تو ہم سفر کی بڑی تکلیف سے بچ جاویں۔" (دیکھئے ہیرلڈ آف ہیلتھ نمبر ۳۹ صفحہ ۳۹۷)

ٹیپو سلطان مع اپنی گوشت خور فوج کے میسور کی لڑائی میں شکست کھا گیا پلاسی کی لڑائی میں سراج الدولہ گوشت خور کو شکست ملی نادرشاہ نے محمد شاہ کو گوشت خور کو شکست دی۔ بھوکھے اور فاقہ مست بابر نے جسے غلہ آش بھی مشکل سے ملتا تھا ابراہیم لودھی مشہور گوشت خور کو شکست دی۔ تو ان شکستوں کا یہ سبب ہے کہ ہارنے والے گوشت خور نہیں تھے۔ اور نہ یہ کہ کم گوشت خور تھے۔ اور فاتح لوگ

اُن سے بڑھکر کے گوشت مع ہڈیوں کے چبا جانے تھے۔ بلکہ یہ کہ عمدہ اسلحہ اتفاق تواعد دانی رسالوں میں نہ آنا جفاکشی بر عظیم جیرہ فتحیابی کے لوازمات ہیں۔ جملہ مورخ اس بات پر اتفاق کرتے ہیں کہ فاتح قومیں نسبتاً زیادہ دانا زیادہ اتفاق کرانے والے اور عمدہ ہتھیاروں کے رکھنے والے ہوتے ہیں۔

مرہٹے جنگی بہادری ضرب المثل ہے بالکل گوشت خور نہ تھے اور نہ جاٹ گوشت خور ہیں مگر بھرت پور اور بھارا سٹر کے واقعات پر کون پردہ ڈال سکتا ہے۔

ڈاکٹر ڈبلیو ڈبلیو ہنٹر صاحب (جو کہ گورنر جنرل ہند کے مشیر اعظم تھے) کا اور جملہ محققین فرنگ کا قول ہے۔ کہ انگریزوں نے ہندوستان مسلمانوں سے نہیں لیا بلکہ ہندوؤں سے جسکے یہ معنے ہیں کہ انگریزوں نے ہندوستان مسلمانوں سے نہیں لیا (وہ تو کب کے برباد اور تباہ ہو چکے تھے) بلکہ ہندوؤں سے کیونکہ اُن دنوں دہلی کا بادشاہ کا ٹھ کا پتلا تھا جسکی حکومت اُس کی محل کی چار دیواری کے اندر محدود تھی مرہٹوں کی سلطنت پونا سے اجمیر تک قایم ہو گئی۔ اور انکی فوجیں تنجور سے بنگال تک پھیل گئی تھیں اور کل صوبوں سے خراج لینا شروع کر دیا۔ اگر اور جدید غیر متوقعہ اور عجیب سبب پیدا ہو جاتا تو عیاں ہے کہ مرہٹوں کی سلطنت دہلی میں قایم ہو جاتی۔ اور مسلمان شہنشاہ کی جگہ ہندو مہاجہ حکومت کرتا۔" (حصہ اول صفحہ ۲۲۴ لکچر نمبر ۱)

راجہ اشوک کی بہادری اور فتحمندی اور سلطنت کا امن آجتک کسی بادشاہ کو نصیب نہیں ہوا۔ مگر وہ گوشت خور ہرگز نہیں تھا اور نہ چندر گپت آیند گوشت خور تھے۔ معلوم نہیں کہ آپ پھر کس الہام کی مدد سے یہ رقم کر سکتے ہیں کہ فتحمندی گوشت خوروں میں محدود رہی۔

ڈاکٹر لیمنش صاحب لکھتے ہیں کہ گرین لینڈ کے باشندے جو دنیا میں اعلیٰ درجہ کے گوشتخور ہیں وہ دنیا بھر میں سب سے زیادہ ٹھگنے دست قامت و پست ہمت ہیں۔ انسان پیدایش کے قریباً ۲۰ انچ ہوتا ہے۔ نوجوان ہونے پر انسان کا قد ۵ فٹ سے ۶ فٹ تک پایا گیا ہے وہ لوگ جو سرد ملکوں کے رہنے والے ہیں اور نباتاتی خوراک پر گذارہ کرتے ہیں بہ نسبت گوشت خوروں کے جسمانی صحت اور ترقی میں بڑھکر ہیں۔ چنانچہ اسکاٹ لینڈ کے آلو کھانیوالے ۱۰۔۶ فٹ پائے گئے ہیں چونکہ گوشت میں ہڈی بنانے والے اجزا نہیں ہوتے اسلئے گوشت کھانیوالے ٹھگنے رہتے ہیں۔"

مگر اب گرین لینڈ والوں نے بھی آلو کھانے شروع کر دئے ہیں یورپ کے تجارو کی بدولت یہ نباتاتی نعمتیں انکو نصیب ہونے لگیں۔ وہ دن دور نہیں کہ اُن سے گوشت خوری متروک ہو جاوے۔

**۱۴۷۔ مولوی۔** گوشت خوری ایک ضروری امر ہے۔

آریہ۔ گوشت خوری ضروری نہیں کیونکہ اسمیں وہ مادہ ہی نہیں جس سے انسانوں کی پوری پرورش ہو سکے۔ چنانچہ ڈاکٹر انا کنگس فورڈ ایم ڈی کہتی ہیں کہ مٹر چنے وغیرہ پھلدار اناج میں ۲۴ سے ۳۰ فیصدی تک مادہ نیٹروجن اور ۵۰ سے ۶۰ فیصدی تک شارح یعنے نشاستہ اور قریباً تین فیصدی نمکین مادہ موجود ہے۔ برخلاف اسکے حیوانات کے گوشت میں ۸ سے ۱۹ تک مادہ نائیٹروجن ہوتا ہے۔ اور شارح اسقدر کم پایا جاتا ہے کہ گنتی میں نہیں آسکتا۔ گویا ہمکو کہنا پڑتا ہے کہ نشاستہ گوشت میں بالکل نہیں اس سے ظاہر ہے کہ گوشت جسمیں ایک بڑا بھاری نشو و نما دینے والا جز یعنی نشاستہ موجود نہیں ہے۔ کسی انسان کی خواہ کسی ملک کا رہنے والا کیوں نہ ہو خوراک نہیں ہو سکتی۔" (پرفیکٹ وے ڈائیٹ صفحہ ۴۸ و ۴۹)

ڈپٹی سیکرٹری کمشنر بنگال نے سرکلر جاری کیا ہے۔ کہ مسور کی دال زیادہ طاقت بخشنے والی

برائے آنکہ لذت کہ زیادہ از آنکہ بر زبان نمے آید۔ بشدہ جاندار ان بودن نہایت سخت جانی و سنگدلی است و صدور خود ازاں مخزن اسرار ایزدی است قبیح جدا دانست گردانیدن کمال نادانی و بعقلی و بیز میفر مود کہ شکار کار بیکاران و نمونہ جلاد نیح ہید دی است نا خدا ترساں بلا کہ جانداران بیچارہ را ناشناگاہ قرار دادہ بیگناہاں چند را ناحق از جان بیگند را بیدہ میے دانند کہ ایں صور غریبہ و تجلیۂ بدایع صنائع الہی ساختہ دست قدرت اوست وسعی در انہدام آنہا نمودن کمال نادانی و شقاوت است (سیر المتاخرین جلد ا صفحہ ۱۸۵)

اورنگزیب بادشاہ کی بابت ایک مشہور مورخ جے ملیاسے وہیلر صاحب لکھتے ہیں۔ اورنگزیب دبلا پتلا اور متعصب آدمی تھا۔ وہ شراب اور گوشت سے بالکل پرہیز کرتا تھا۔ اور میوہ جات و نباتات سے گزران کرتا تھا (ہسٹری آف انڈیا صفحہ $\frac{۲۸۸}{۱۵۸}$ آگرہ کالج - رقعات عالمگیری میں بھی لکھا ہے)

ڈاکٹر رحیم خان صاحب لکھتے ہیں۔ ہم ہندوستانیوں کو بودال روٹی چاول ترکاری دودھ دہی۔ تھوڑا گھی یا گھی نہایت موافق پڑتا ہے تم حیران ہونگے کہ لوصاحب انہوں نے تو غذا کی فہرست سے گوشت کو بالکل اڑا ہی دیا سنو اگرم ملک میں گوشت کھانا اچھا نہیں ہے اسکے کھانے سے جگر کے فعل میں فتور بڑ جاتا ہے (صفحہ ۵۱۷) آگے چلکر لکھتے ہیں ہم ہندوستان کے لوگ اس بات کو نہیں جانتے کہ بغیر گوشت کھانے کے آدمی کو طاقت نہیں آتی۔ دیکھو جو اچھے ہندو ہیں وہ گوشت نہیں کھاتے پر انکا کیا بگڑتا ہے کیا وہ کمزور ہیں یا انہیں طاقت نہیں ہے۔ البتہ انہیں اور گوشت خوروں میں اتنا فرق ضرور ہے کہ مسلی گوشت خوروں کے صبح کو اٹھتے ہی یہ لوگ جگر کے مقام پر ٹکیاں مارتے۔ تمت تشریح ہی ہے پس اس نکتہ کو سمجھ جاؤ (رطب جیبی بار سوم ۱۳۰۶ء صفحہ ۵۱۷)

ہمارے تجربہ کی بات ہے کہ ہندوستان میں چار قومیں زیادہ گوشت خوار ہیں کا نتیجہ کا شمیری۔ بنگالی۔ مدراسی اور چاروں ہی اول درجہ کے بزدل۔ ڈرپوک اور کمزور ہیں شجاعت کے حامی سرہم جرنہ آزادی۔ ورزش اور استعمال اسلحہ ہیں گوشت خوری ہرگز نہیں۔ گوشت خوری تو عفونت۔ طاعون۔ خارش۔ تپ دق۔ ہیضہ وغیرہ متعدی امراض کی حامی ہے مگر گرم ملکوں کی بابت تو ڈاکٹر صاحب کی رائے سن لیجئے۔ اور سرد ملکوں کی بابت مفصل دیکھو کیا سرد ملکوں کے باشندوں کو کھانا چاہیے۔

گوشت خوروں میں فتحمندی نہ رہتی بلکہ اتفاق ہمت اور علم و عقل پر فتحمندی محدود ہے اور محدود رہیگی۔

پورانے آریہ گوشت نہیں کھاتے تھے تاریخ میں لکھا ہے۔ جبر آریہ شکار پر بسر کرنیوالی قومیں تھیں برعکس اسکے آزمانے شکاریوں کا وحشیانہ طریقہ چھوڑکر کاشتکاری اختیار کی اور ان لوگوں میں عورت ایک ہی شوہر کرتی تھی" (مختصر تاریخ ہند مسٹر صاحب باب ۵ صفحہ ۱۴۱)

آریہ ورت میں ہی نہیں بلکہ پورانے آریہ ایرانی بھی گوشت نہیں کھاتے تھے اور اسکے ترک کو ضروری جانتے۔ لیکن وہ سب سے زیادہ بہادر اولوالعزم اور فتحیاب تھے سلوکیوتیر فرزند و خشوران دستور آبہ ۱۳۶ و ۱۳۷) جس کا آگے بھی صفحہ ۳۲۰ پر اقبال کیا ہے"

۱۷۷ مولوی۔ اگر کاملین کو اجازت ذبح نہ ہوتی تو شریر جو احکام الہی اور احکام فطرت کے پابند نہ ہوتے ضرور گوشت کھاتے اور کاملوں کو ستاتے۔ اللہ تعالیٰ نے کاملین کو بھی اجازت دی تاکہ وہ اشرار کا مقابلہ کرسکیں۔

آریہ۔ جتنے شریر اور بدچلن لوگ سوامی سنکر آچارج اور بدھ کی تعلیم سے سیدھے ہوئے۔ اور جتنے آدمیوں کو سوامی دیانند جی نے راہ راست دکھایا اس کا عشر عشیر بھی سلام نے کام نہیں کیا۔ تاریخ کی تعلیم بھی محمد صاحب سے شائستہ ہوتی۔ اگر کاملین

گوشت خور نہیں تو نصیبین ضرور سوء عقل اور نعمائے دارین کھا بیٹھے ہونگے۔ اور معلوم نہیں کہ آپ پھر کوے۔ کبو۔ گیدڑ۔ روباہ۔ بلی۔ چوہے اور گدھ۔ کرگس۔ زغن۔ علیٰ ہذا گوہ کو کس فہرست میں شامل کروگے۔ اور حبشیوں اور تاتار بربروں اور تبتیوں کو کامل سے اکمل درجہ دوگے۔ یا کامل ترین کہاکریں کرو گے کیونکہ اگر شاہان کیا ہی آدمی کامل ہے تو ناقص ضرور اسکے مخالف ہونگے۔

مسیح کہتا ہے بھلا یہ ہے کہ تو گوشت نہ کھاوے اور شراب پیوے اور ایسا کام کر جس سے تیرا بھائی ٹھوکر کھاوے۔ یا ٹھوکر کھاتے رومیوں $\frac{۲۱}{۱۴}$ اور اسلامی روایات کے مطابق مسیح خود بھی گوشت نہیں کھاتے تھے اور یہی سبب ہو کہ اُس نے تریانی بیچی یا بر کشتی جیبکا خور نام خدا کی نافرمانی ہے۔ یہ بھی منع کردی اور مسیح وغیرہ رسول بھی گوشت نہیں کھاتے تھے بقول بائبل کے جب دنیا دار گناہ گار ہوئی اور شرارت بڑھ گئی تو کثرت ازدواج اور گوشت خوری کی خرابی کا رواج ہوگیا (تعلیم محمدی ۱۵)

خواجہ معین الدین چشتی لکھتے ہیں۔ آنگاہ فرمود کہ شنیدم کہ از زبان خواجہ حاجی رحمت اللہ علیہ کہ درویش خواجہ عبداللہ مبارک گفتہ است کہ ہفتاد سال عمر او بود تشمرا در این ہفتاد سال وقتی یاد ندارم کہ مرغ تسبیل کردہ باشم (صفحہ ۲۵۔ انیس الارواح)

عبداللہ بن مسعود روایت کردا زرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہرکہ جیلہ دہ گاو تسبیل کند یک خون کبیر بگردن او بنویسند و ہر جانوریکہ بہودہ تقص عبد بجیان باشد کہ بویران کردن خانہ کعبہ بازی کردہ باشد"

رسول فرمودہ است کہ نشاید جانورے را کہ کسی را آتش افگند یا بہ بیرحمی بکشد کفارت او آنست کہ بردہ آزاد کند و باشصت مسکین را طعام دہد یا دو ماہ روزہ دارد و پیوستہ رسول گفتہ مید امید کہ ہیچ جانورے را آتش نرسد مگر خدا تعالی تمام اتعقوبت اندر دنیا و آخرت عذاب خواہد کرد۔ و ہر کہ جانوراں را در آتش افگند چنانست کہ مادر خود را زنا کردہ باشد (صفحہ ۵۰ وقت ملفوظات حضرت عثمان ہارونی) گویا ظلموں اور سیاہ اندرونوں کی حالت تو اور ہی وہ گناہ کرتے ہیں اور سزا پاتے ہیں مگر متقیہ نیک مرتے نیک سیرت اور اچھے خدا رسیدہ لوگ تھوڑی سی سچ جانتے ہیں چنانچہ لکھا ہے۔

وقتی ابو تراب بخشی را ہوس بیضہ مرغ شد کہ امروز بر سد بر آں افطار کنم قضا را وقت نماز دگر برائے تجدید وضوئے بیروں آمد در صحور کودکے دید اندرویش دزدی من خواجہ رد گمعت این دزد است۔ کہ پیرودز کالائے من بردہ است۔ امروز باز آمدہ است تا کالائے بردہ بس کہ زیادہ شد خلق گرد شد ند کودک و پدر آں در طشت زدن ستد ند۔ خواجہ شمردہ چنانچہ تسعن مست زدہ بجہاں مرد مید امند خواجہ را شناخت گفت۔ اے خواجہ این دزد است۔ خواجہ ابو تراب بخشی ست خلق بمعذرت در آمدند کہ ما ندانستیم تجدید فی بایہ نشود چوں آمر خواجہ بجانہ بر و نماز شام بگذاردہ است قضارا در خانہ آں مرد بیضہ مرغ دناں میند بود پیش او نہیں کہ خواجہ دید تبسم کردمن نخواہم خورد گفت چرا گفت امروز من آرزوے این کردہ بودم نان خور دنی ششت مت خوردم اگر این اہم خوردہ ندانم تا چہ بلا برمن نازل گردد مخواجہ بر خاست تا خوردہ برفت (ملفوظات صفحہ ۱۷)

## گوشت خوروں میں فتحمندی محدود نہیں

یونانی مشہور بہادر سپارٹا قوم جو کرپتی زمانہ میں بہادری میں بے نظیر تھی گوشت خور نہ تھی۔ رومن فوج کے سردار اور سپاہی گوشت خور نہ تھے۔ جنہوں نے یورپ فتح کرلیا تھا۔ بندا سنگھ بیراگی گوشت خور نہ تھا۔ پھر اُسنے لاکھوں مسلمان قتل کیے۔ تمام دھاری سکھ یعنی کوکے گوشت خور نہیں ہیں یہ بیر گوشت خوروں کو گاجر مولی کیطرح کیتوں

بے خبری ہوتی ہے۔

**نرد بار۔** کیا یہ نہایت واضح اور صاف بات بھی ثبوت کے محتاج ہے۔ اگر ہے تو بتلائیے کہ ایسی کیا موت ہے قتل کرنے سے انسان کو بعد حیات اور منع زندگی سے محروم کیا جاتا ہے۔ حالانکہ بموجب روایات اسلامیہ وہ اس سے اعلیٰ درجہ کی شہادت کو پہنچکر بہشت میں گلچھرے اڑاتا ہے؟

مولوی صاحب تجاہل عارفانہ سے کام نہیں چلتا ہر ایک سلیم العقل والفطرت اسکو جان سکتا ہے۔ یہ آپکی راجہ شاہی حکمت کا نسخہ نہیں کہ جس کی پڑتال محال ہو۔ فردوسی کہتا ہے۔ میازار مورے کہ دانہ کش است　　کہ جان دارد و جان شیرین خوش است

ظہیر فاریابی کہتا ہے۔

مرا اسافت دیدہ و فرا ز در راہ ست　　یہ بین شروزہ اقامت چرا شد ای مغرور
تو مہماں گروہ غریب و میہمانی　　چنان مکن کہ بحیارگی شوند نفور
ببین کہ تا شکم سیر قت یوسند ا　　خدا بہ جانور انداز سوختہ و رنجور
حد بارہاست رو برتن بوم و مدام　　حد اعتماست تو در دل خوش و مسرور
بہشت جانور جاری خوز دما فل　　تو سیر می کنی سر حلق او ساطور
کنا غ چند صنعتی مخون زل ستند　　تو جمع آوری کتین اطلس آن سیخور
ز کرم مردہ کفن بکشی و در پوشی　　مساں اہل مروت کہ دارد ب معذور

ترٹپنا۔ رونا۔ ملبلانا۔ پیاس و مار چیخنا۔ خون بہانا۔ غش کہا جانا سب باتیں تکلیف و درد کی علامات ہیں نہ کہ خوشی و فارغبانی کی۔ سفر زنع کی حالت بھی آئیدہ وحشت نہیں بلکہ کثرت رنج سے انسان ماختہ ہے درد کو محسوس کرتا اور روز بروز زردی ہو جاتا ہے۔ مگر دماغ کے خراب ہو جانے سے وہ ظاہر نہیں کر سکتا۔ کیا آپکے خیال میں مرگی بیماری نہیں اور اسکی اضطراری حالت مقراری نہیں؟ کیا خوشی و فارغبالی کا نشان ہے ماشادی اور فرحت کا سامان؟ مولوی صاحب کیا ایسی حکمت پر حکیم بنکر یا ستوں کو برباد کرتے ہو کیا آپکے خیال میں مرگی والے کا ذبح کرنا کوئی گناہ نہیں ثواب ہے؟

مرحبا اے حکیم دانش ور　　غرق کردی بہ بحر صد در قہر
اے تو مجموعۂ کمال و ہنر　　نیست لیکن شفا نصیب بشر
نیست چون تا ہمہ علل کنیت　　کیں مذاقت چیست آنکہ

**۱۷۔ مولوی۔** منع نفس وجود حیات سے حیوانات بے خبر ہیں۔

**آریہ۔** یہ بالکل جھوٹ ہے۔ اور آپ اپنی دینی کتابوں سے ناآشنا ہیں۔ سانپ نے آدم و حوا کو دانہ گندمی کھلایا۔ طاؤس نے دونو کو بہشت میں پہونچایا۔ گدھے نے فرشتہ کو دیکھا مگر بلعم نے نہ دیکھا۔ خدا کی روح فاختہ یا کبوتر بنکر اتری اور کہا کہ یہ میرا پیارا بیٹا ہے۔ یہ توریت و انجیل کی باتیں نہیں۔ اب سنیں قرآن کی روایتیں۔

سورۂ نمل میں لکھا ہے گفت سلیمان اے مردمان۔ آموختہ شدیم گفتار مرغان را۔ جیسا آپکو بھی دینی زبان سے اقبال ہے (تصدیق صفحہ ۳۴۲)

تفسیر حسینی میں ہے۔ ہر جانورے از طیور را آوازے ہست۔ کہ بنی نوع انسان از آن فہم معانی آن نتوانند کرد۔ و آنچہ سلیمان را آموختند آن بود کہ فہم کنند مرغان ایکدیگر را۔ روز سلیمان ملبلے ... بر شاخ نشستہ سرود می کرد ... خود را گفت میدانید کہ بلبل چہ میگوید۔ گفتند اللہ و رسولہ اعلم۔ سلیمان فرمود کہ میگوید کہ من نیم خرما خوردہ ام۔ خاک بر سر دنیا۔ مفصل دیکھو جلد ۲ صفحہ ۱۳۴ و معالم جلد سوم صفحہ ۱۱ المبتغی)

سونچیئے دوستو۔ ایسے اور جانوروں کو ملازم بکری تپہ یا چگیدو کو بکر کر رس کو سحائے جرغ کے سفر میں رکہتا ہے۔ یہیں آپکے عقل و حکمت سے بلکہ الموت و حیات سے

حیوانات بے خبر ہیں۔ کیا جانور مریض ہیں جن سے آپ انہیں ذبح کرکے ان کا علاج کرتے ہیں؟ حضرت وہ تو انسان سے زیادہ خوش و خرم ہیں۔ ان کی خوراک و پوشاک سب انسان سے عمدہ ہیں۔ وہ بموجب قول قرآن کے عربی بہشتی آباد منبر ہیں۔ خراب غذا کے مقابلہ میں اچھی غذا کو پسند کرتے رحم و ظلم کو محسوس کرتے منبر یا دور خراب چیزسے نفرت کرتے۔ قانون قدرت پابند۔ ایک وحشی اعرابی یا حبشی یا جنگلی سے اُن کی حالت کسی طرح خراب نہیں۔

**مولوی۔** حیوانات کے متعلقات اضطراری ہیں یا اختیاری۔ ظاہر ہے کہ حیوانات کے متعلقات کیا ہیں یہی کھانا پینا۔ بول و براز اور تنفس لینا۔ اور یہ اقسام ظاہر ہے کہ بالکل اضطراری ہیں۔

**آریہ۔** حضرت یہی نہیں بلکہ اگر گھوڑے وغیرہ کو تماشہ کبھی سرکس میں کبھی ہوں تو آپکو اپنی ساری حکمت بھول جاتی۔ اور عقل آجاتے کہ انسان سے وہ کتنی باتوں میں ہوشیار ہیں۔ اور دانا اور فرمانبردار و وفادار ہیں انکی حرکات اضطراری کے علاوہ اختیاری بھی ہیں۔ جیسا کہ ایک وحشی انسان تھوڑی تعلیم سے دانا ہو جاتا ہے۔ ایسا ہی عموماً حیوانوں کا حال ہے۔

**مولوی۔** پس حیوانات کو بند کرکے ایذا دینا ظلم ہوگا اور بے انصافی۔ صحیح حدیث میں ہے کہ ایک عورت بلی کے بدلے جہنم میں داخل ہوئی۔

**آریہ۔** ہمیں بالاتفاق پکا اتفاق ہے کہ یہ ظلم ہے اور ظالم دوزخ میں جائینگے ہرگز امان نہ پائینگے۔

اب دیکھئے کہ وہ کون کون ہیں تمام جانوروں کو گرفتار کرکے بیچنے والے تمام مرغوں اور مرغیوں کو روکنے والے تمام ماہی گیر اور شکار باز اور اسی طرح تمام قصاب اور انکے مددگار یعنی گوشت فروش اور خریدار۔ یقین اس بدکاری سے بازآؤ۔

زنہار ازاں قوم نہ باشی کہ فریبند　　وقنا ربنا عذاب النار

**۲۰۔ مولوی۔** مگر حیوانات کو ذبح کر دینا اور انکے مادہ اضطرار کو بھی قطع کر دینا ظلم ہوگا۔

**آریہ۔** واہ قربان جائیں آپکی سمجھ کے بند کرکے ایذا دینا ظلم۔ اور اسکو کھانے پینے سے روکنا ظلم اور بے انصافی اور اس کا مرتکب جہنمی اور دوزخی۔ مگر انکا ذبح کرنے والا گلا کاٹنے والا اندریا بیچنے والا۔ اور اسکو بھون بھون کر کھانے والا ظالم نہیں! حضرت یہ اس سے زیادہ ظلم ہے۔ وہ اگر جہنمی ہے تو یہ اسفل السافلین کے لائق ہے۔ تو آپ کی ایسی بات ہے جیسے کوئی کہے کہ کسی پیاسا کو پانی نہ پلانا تو ظلم۔ مگر اس کا گلا کاٹ دینا رحم ہے۔ تیکھے اور اپنی خیال اور روشن قول و قال پر خاک ڈالئے۔ ڈکیتی تو ظلم مگر کیتی معہ قتل ظلم نہیں!!

**مولوی۔** جو کہتے ہیں کہ ذبح میں بے جرم جانور کو سخت سے سخت تکلیف پہونچائی جاتی ہے اسکا جواب یہ ہے کہ انسان کے بہت سے کام حیوانات کی تکلیف پر موقوف ہیں جیسے زراعت وغیرہ۔ اسیو اسطے مارنے لٹکانے حیوانات کی بناوٹ اور انکے طبعی قوانین کی جبسی مضبوط رکھی ہے۔ انکے نفسانی قوائے ادراکی طاقتوں میں ایسا استحکام نہیں جیسا حیوانی اور انسانی مسکن۔ لباس۔ خوراک۔ عیش پر نظر کرو۔

**نرد بار۔** بے شک یہ اعتراض مضبوط ہے مگر اس کا جواب مجوزین ذبح کے پاس بالکل نہیں یہ خیال انکا یکطرفہ ہے۔ انسان کے نسبت سے کام حیوانات کی تکلیف پر موقوف ہیں اصل معاملہ یوں ہے کہ جن اہلی حیوانات کی محنت پر انسان کے بہت سے کام موقوف ہیں۔ لاکھوں انسان دن رات انکی غلامی و خدمتگاری میں مصروف ہیں۔ صبح سے شام تک شبانی کرتے خادمی کرتے انکے بدنوں کو ملتے انکے ناخنوں کو کاٹتے۔ انہیں نہلاتے دانہ کھلاتے۔ چارہ ڈالتے اور انپر مجبور کرتے ہیں۔ پس انسان کی تکلیف پر انکے کام اور انکی تکلیف پر انسان کے کام انصرام پاتے ہیں۔ نہ کہ ذبح کرنے پر۔ مثلاً والدین کی پرورش کا بچوں کی تکلیف پر اور بچوں کی پرورش و زائیدگی کا والدین کی تکلیف پر

کبھی ہیرا پھیری کی بنیاد ان کی غلطی ثابت ہو جاوے تب ہمیں بتاوے۔ نوجوان عزیز نے کہا ہم نجات کے طالب ہیں۔ ان کا نسخ صنعیت ہے غلطی سے محفوظ نہیں۔ ایک طرف محمد صاحب ہمیں بلاتا ہے کہ ادھر آؤ میں یقیناً تمہیں نجات تک پہونچا دونگا۔ دوسری طرف آپ کہتے ہیں۔ ادھر آؤ۔ تناسخ میں ہی پہونچا دوں۔ بتاؤ کس کے پیچھے چلیں۔ اسپر اگنی ہوتری ساتر نے ہو کہ تب تک اسلام ان کا نقلیں جھٹکتے اور اللہ ظالم بدکار کو منزل مقصود تک نہیں پہنچایا۔

غرض جب ان اسباب سے جن کا ذکر اوپر ہوا ہنوز تک نہیں آتی تو انسان کو یقینی آرام دہ مقصد و منزل کے ملنے کا سوال پیدا ہوتا ہے۔ تب ہمہ قدرت، ہمہ فضل، ہمہ طاقت اللہ تعالےٰ کی طرف سے الہام ہوا ہے پھر جو کچھ ایک ملک میں الہام سے سکھا یا ممکن ہے کہ دوسرے ملک میں اس الہامی تعلیم کا فرشتہ پھیلے۔ اس لئے دوسری قوموں میں اللہ تعالیٰ ملہم پہنچاتا ہے۔

جب ایک ملہم کی بابت تعلیمات کی پہلا ہو جس ظاہری یا باطنی یا دونو صورت میں کچھ رہ گئی ہو یا کمزوری ہو گئی۔ اور اسکا پورا اثر اس کے تلامیذ یا قوم یا ملک تک بھی البانہ ہوا۔ جسکے بعد قوم کا عذر نہ رہے۔ ہوا اور یا ایک شخص اس عہدہ پر ممتاز کیا گیا۔ غور کرو حضرت سیدنا مسیح علیہ السلام کی تاثیر کیسی کمزور ثابت ہوئی۔ جناب کے نشٹ نمبر کے حواریوں نے مسیح کو ملعون کہہ سے کیا اور یہودا اسکریوطی نے سلوک کیا وہ دنیا سے مخفی نہیں۔ اندر جو کچھ روحانیت و نیکی تعلیم سے آپکی قوم کو حاصل ہے معلوم ہے جو حضرت سیدنا مسیح کا وہ قول کہ اونٹ کا سوئی کے ناکے سے نکلنا آسان ہے۔ اس سے کہ دولتمند خدا کی بادشاہت میں داخل ہو ([19]) اور یورپ و امریکہ کی دنیاداری۔

وید والے سورج۔ وایو۔ اگنی۔ گرہ کہتے ہیں انکی نسبت کوئی شہادت نہیں لیکیا کون تھے۔ کہاں کے رہنے والے تھے۔ کیسے چال چلن کے تھے۔ اور یہ کہ اتفاقاً اگر ملہم تھے اور ویدکے یہ الہامات ہیں۔ تو کسقدر وید کا اثر دنیا میں پھیلایا۔ نہ انکے جانشین اور یہ جانشینوں نے تعلیم پائی۔ سو موجب تحویل آریہ کے تو بیا دو ارب برس گزرتے ہیں کہ وید دنیا میں آیا تھا۔ اور اس عرصہ میں وید کے اتباع میں کسی نے انکا صحیح ترجمہ بھی نہ کر دکھایا۔ اور دوسروں سے کیا ایسے لوگوں سے بھی احقاق کرتے ہیں۔ رہی یہ بات کہ وید دن پر عملدرآمد رہا۔ سو آریہ کا حال چلن یہی بتاتا ہے کہ کسقدر وید پر عمل کرتے ہیں۔

غرض جب کسی نبی کی تعلیم نے دنیا پر اپنا قوی اثر نہ دکھایا تو اللہ تعالےٰ کے فضل سے ملک عرب کا ایک امی دنیا پر ظاہر ہوا جسنے ان تعلیمات کو پھیلایا۔ اور دیکھو کس طرح عرب، شام، مصر، روم اور ہندو سندھ و ماتار بربلا واسطہ یا بالواسطہ تحت قائم ہو گئی اسطرح تمام دنیا پر حجت قائم ہو گئی۔

آریہ: آپکے بیانات کی قوال کو ہم جان گئے۔ وہی آوارہ گرد گفتگو۔ اس نام ہیا دہی آلہ کا ہے جسکو اپنے اوجھا اور پھیلا کر گمراہ کر دیا۔ آپکے وید کے سیکھے پھر دستہ مسلمان ہوا۔ ہم کو سب معلوم ہے ملکہ انکے ہاتھ کا لکھا ہوا خط ہمارے پاس ابھی تک موجود ہے۔

آپنے اس کا اور شودر ان کا ایک قصہ لکھ مارا۔ مگر اگنی ہوتری جانتے اور آپ اسکے دروغ پر گرہ دیتی رہی ہم دونوں کو سنا دیجئے سے جلتے ہیں۔ البتہ اس کہانی کے عوض ایک لطیفہ سناتے ہیں۔

**لطیفہ**: ایک دن اکبر بادشاہ نے بصلاح مسلمان اراکین دربار کے بیربر کو سمجھایا کہ دین اسلام عمدہ ہے تم مسلمان ہو جاؤ۔ بیربر نے کہا کہ حضرت سلامت دین کا معاملہ ہے سوچ سمجھ کر جواب دیا جائیگا۔ چند روز کے بعد ایکدن بادشاہ کی ساتھ شہر کی گشت کو روانہ ہوا۔ پہلے ایک مولوی اہل سنت جماعت کے پاس گئے۔ بادشاہ کو باہر کھڑا کر دیا کہ آپ ہماری گفتگو کو سنتے رہنا۔ خود اندر گیا۔ مولوی سے معمولی تعظیم و تکریم کے بعد اثنائے گفتگو میں پوچھا کہ مجھے بادشاہ نے مسلمان ہونے کا حکم دیا ہے۔ میں آپ سے صلاح لینے آیا ہوں کہ میں سنی مسلمان ہوں یا شیعہ۔ مولوی نے فرمایا۔ دنیا جب اگر تمہیں مسلمان ہونا ہے تو سنی مسلمان ہونا۔ ورنہ شیعہ کافروں کے ایک بڑا درجہ بہتر رہنا ہی

اچھا ہے۔ پھر وہاں سے چلے آئے۔ بادشاہ کو ساتھ لیکر شیعہ مولوی صاحب کے پاس گئے۔ جب اس سے بیربر نے اپنے مسلمان ہونے کا ارادہ ظاہر کیا اور صلاح پوچھی۔ تب مولوی صاحب نے فرمایا بیربر جی اگر آپ مسلمان ہوتے ہیں تو شیعہ پاک میں داخل ہونا ورنہ سنی صاحب تو نیسے آپ ہندو ہزار درجہ بہتر ہو۔ باہر آکر بادشاہ سے عرض کیا کہ حضرت سلامت آپنے سن لیا۔ جو جنابونکی شہادت کے برابر ہندو رہنا اچھا ہے۔ بادشاہ لاجواب ہو گئے۔ آپنے مسیح کے چیلونکا اس کی بابت سے انکار تو لکھا کہ آپنے محمد کی طرف بالکل دھیان نہ کیا مسلمانوں کے بہتر فرقہ ہونیکا سبب حضرت کی ناقص تعلیم ہے۔ اور حدیثوں کے باہمی گڑ بڑ آیات قرآنی کا اختلاف اور ناسخ منسوخ ہونا خود حضرت کے نواسے ملکہ محنت جگر قرۃ العین حسن و حسین کو صحابہ ہونے کے بعد قتل کیا۔ معاویہ اور علیؓ داماد رسول کا جنگ۔ حضرت کی آخری بیعت اور ان کا بانی وفات کے ساتھ ہی اکثر اہل عرب کا مرتد ہو جانا اور اسلام سے ہاتھ اٹھانا ناقص تعلیم کا باعث ہے۔

# جواز گوشت خوری پر مولوی صاحب کی سینہ زوری

**۱۷۰۔ مولوی**: معترضوں کے اعتراضوں کا مدار ان چند وجوہ پر ہے۔ پہلی وجہ جانوروں کا ذبح کرنا باریتعالیٰ کی صفت کا منشا نہ ہونا ہے۔ جواب صفت اللہ کا وجود جیسا حکمتوں سے خالی نہیں ویسے ہی ذبح کرنا بھی چونکہ ضروری امر ہے حکمتوں سے خالی نہیں وہ بھی۔ منکرین ذبح بھی نباتات و معدنیات کی قدرتی صفت کا ابطال کرتے ہیں ہمیشہ مرکبات میں تغیر ہوا کرتا ہے۔ اور کسی آن میں کبات موجودہ تغیر سے محفوظ نہیں رہ سکتیں پس تغیر ایک لازمی امر ہو مصنوعات کو لا بد ہے ذبح ہوں یا نہ ہوں پھر ذبح پر انکار کیا جاتا ہے۔

**مجیب**: افسوس کہ آپنے اس صحیح وجہ کے جواب میں بھی الٹی راہ اختیار کی اور اعرابیت کی۔ ادنیٰ حضرت نہ تو ذبح کرنا ضروری امر ہے۔ اور نہ حکمتوں سے بھرا ہے کیونکہ اگر ضرور ہوتا تو اسکا تارک ہونا محال تھا۔ اور اگر حکمتوں سے بھرا ہوتا تو جو زیادہ ذبح کرنے زیادہ حکیم ہوتے نہ کہ زیادہ بیوقوف۔ پس یہ دونو وسواس باطل ہیں۔

منکران ذبح صفت رحم کو کام میں لا کر رحمت الٰہی سے فائدہ اٹھاتے ہیں اور صفائی قلب سے نجات پاتے ہیں اور نباتات و معدنیات کی قدرتی صفات کا ہی ابطال نہیں کرتے بلکہ انکو استعمال میں لا خلق خدا کو فائدہ پہونچاتے ہیں مگر اسکے برعکس مجوزین ذبح جانوروں کی تمام اصلی صفات کو مٹی کو ملاتے ہیں ان کی ندیاں بہاتے۔ ملک میں ہیضہ پھیلا حفظ صحت میں خلل پہنچاتے اور غذا کی بدل حکمی کرتے ہیں۔ اسمیں شک نہیں کہ مرکبات میں تغیر ہوا کرتا ہے اور وہ قدرتی طور پر ہوتا ہے کسی اعظا کی حاجت نہیں سو جول ہر جیو وقت قضا کر دگار کرے۔ لیکن مارے جانے اور مرنے میں فرق ہے قتل عمد و مرگ اتفاقیہ میں فاصلہ شرق و غرب ہے۔ اور یہی سبب ہے کہ ذبح پر انکار کیا جاتا ہے۔ ہم کیا خود جانوران مذبوح انکار کرتے بھاگتے اور چلاتے بلکہ تڑپتے روتے اور شور مچاتے ہیں۔ بڑی مشکل اور دقت سے لاکھوں طرح کے فریب کماتے اور مکر کے دام بچھاتے اور دانہ دکھاتے ہیں۔ اس پر بھی اگر ظلم پیشہ مکار انسان کے داؤں میں آئے پکڑے جاتے اور ظلم و ستم کی تلوار سے مارے جاتے ہیں۔ ع

کسی کی جان گئی آپ کی ادا ٹھہری

کیا جانوروں کا ذبح کرنا ظلم نہیں ہے؟ کیا کعبے طرح کے چندے اور فریب جال اور مکر کی ملا، رشوت، جھوٹ، فریب، جعلسازی اور مکاری اور جھوٹا پارسی سے نہیں ہے؟ کیا یہ سب بدی اور خطا نہیں ہیں۔ اگر تمہیں میں شبہ ہو تو ہرگز نہیں ہیں تو انجام تک کتاب گناہ کیوں نہیں؟

**مولوی**: دوسرا طعن یہ کرتے کہ ذبح کرتے میں جانور کو نقصان حیات اور تمتع زندگی سے محروم کیا جاتا ہے۔ مگر اسکے لئے یہ ثابت ہونا چاہئے کہ حیوانات کو اس محرومی سے ضرور صدمہ پہنچتا ہے۔ حیوانات کے احساسات اور انکے عذاب ذبح کو آپ سے اندازہ نہیں لگ سکتا کیونکہ ممکن ہے کہ انہیں تکلیف ہوتی ہے یا وہ تکلیف کے نتیجہ ہے۔ مگر وہ کوئی تکلیف

کونسی ذلت مسلمانوں کے نصیب ہوتی ہے۔ جس کا اصلی سبب خود مسلمانوں کا اختلاف نہیں ہوتا۔ دہلی کی سلطنت اس صدی میں کس نے غارت کی۔ نادرشاہ کو بانی پت سے کس نے نوشتے نہ دیا۔ اور کون دہلی میں لایا اور قتل عام کرایا۔ ترکوں کو اس آخری جنگ میں روسیوں کے ہاتھ سے شکست کس نے دلائی۔ سلیمان کو عثمان پاشا سے کیونہ ملنے دیا؟ (صفحہ ۵۴)

"خلفائے راشدین کے زمانہ میں بغاوت پھیلی اور وہ تلوار جو خدا نے دشمنوں کے لئے مسلمانوں کے ہاتھ میں دی تھی۔ آپس میں چلنے لگی اور مخالفت اور دشمنی اور مذہبی اختلاف کا زہریلا بیج پڑ گیا (صفحہ ۸ لیکچر) اسکے ساتھ ہی دیکھو ہماری کتاب رسالہ جہاد صفحہ ۲۹ و ۳۰)

جس کا آپکو بھی اشارتاً اقبال ہے۔ مسلمانوں کیا تم اسی دنیا میں اسلام کی برکت سے اصبحتم بنعمتہ اخواناً کے مخالف نہیں ہو چکے۔ اب تم کو کیا ہو گیا۔ کیا بعضکم لبعض اعداء تو نہیں ہو گئے؟ (صفحہ ۳ افصل الحق)

جناب مولوی صاحب! ضرور ہو گئے۔ اب سے نہیں حضرت علی و عثمان کے وقت سے خود حضرت محمد صاحب کی وفات کے وقت سے آنکھیں کھولو۔ قرآن کے الہام اور صداقت سے ہاتھ دھو کر وید مقدس کے پیرو ہو۔ ایسی جھوٹی لفاظی باتیں لکھ کر لوگوں کو نہ ہنساؤ اور بطالت کی تصدیق نہ کرو اور نہ جہالت کے رفیق بنو۔ ایک جگہ آپنے خلافت کے حوادث میں بیان الہام میں متاسف ہو کر لکھا ہے "توحید الوہیت اور اعلیٰ درجہ کے علوم۔ اتفاق بحتاج کے حاصل کرنے میں بھی جو تو (۱) عبداللہ کی پرستش (۲) خیالی جھوٹے افسانوں پر یقین کرنا ثابت کر رہی ہیں۔ مسرتے بیان سے بھائی مسلمانو یہی دونو آفتیں اب ہمکو دامنگیر ہو گئی ہیں اور یہی دونو بڑے کون اسباب ہو ستر کوں اور ہندوؤں کی بدولت ہماری سوسائٹی میں در آئے ہیں۔ اسکے ساتھ ہی یہ دیکھیے (صفحہ ۲) حضرت یہ باتیں ستر کوں اور ہندوؤں کے ساتھ نہیں آئیں بلکہ اسلام کو حاگیر میں ملیں ذرا قرآن شریف اور احادیث لطف اور تفاسیر اور تواریخ اسلام ایسی باتوں سے بھری پڑی ہیں۔

اب ہماری عملی حالت پر غور کیجئے ہمارے ریفارمر اول رشی سوامی نے کروڑوں ہندوؤں کو آریہ بنا یا بعد ازاں جتھے ہونے مسلمانوں کو وید دھرم کا اپدیش فرمایا اور کعبہ پرستی سے ہٹا کر آریہ بنایا۔ سبر جی نے بھی اول خود دین اسلام سے ہاتھ دھویا اور تسبیح اسلام کو گنگا کے پانی میں پھینک دیا خود تارک اسلام ہو کر آریہ دھرم قبول کیا اور لوگوں کو اسی ست دھرم کی منادی کی۔ جسکے اب بھی صدہا مسلمان مرید ہیں۔

بابا نانک جی نے بھی چند مسلمانوں کو آریہ بنایا۔ اور محمد پرستی سے ہٹا کر تناسخ اور وید کا قائل کرایا۔ گورو نانک جی نے اول توحید ہندوؤں جو غلطی سے مسلمان ہو گئے تھے۔ وید مت میں شامل فرمایا اور بعد ازاں ایک دل قوم کو وید دھرم کا مرید کیا۔ اور انکو سکھ بنا کر مسلمانوں سے لڑایا در فرمایا۔ رنگیت سنگھ کو راندرسے بیٹے یعنی رنگریٹے جیسے مذہبی لوگ ہی گورو کی اولاد ہیں۔ اگر وہ اور چند سال زندہ رہتے۔ تو انکی سب طرح کی کاوش بھی تلافی رہی۔ مگر خیر چونکہ اسلام نے اونکے قوموں کے ساتھ سلوک کیا۔ ایسا ہی انہوں نے بھی کر دیا۔ ماسوا عیسائی لوگ آدنی قوموں کو عیسائی کرتے ہیں ایسا تو ضرور کر دیا ہے۔ ہزاروں تعلیم یافتہ ہندو اور سکھ انکے ساتھ چھوتے ہیں پرہیز نہیں کرتے جواب لاکھ سے زیادہ ہیں۔ اب سوامی دیانند جی مہاراج کا حال سنیئے۔ انہوں نے تو بمطابق عام منادی کر ہی دی آزادی سے سکونت دھرم کی طرف بلایا اور ست اپدیش کا امرت پلا یا۔ انکے سارے سُت بھرے اپدیشوں سے ہندو اور جینی لوگوں کے سوا اسوقت تک تقریباً تین ہزار کے مسلمان آریہ ہو چکے ہیں اور خدا کے فضل سے روز بروز ہو رہے ہیں۔

ویدھرم کے مطابق وید کو ماننے والا جو شخص تلنس اور ستراشٹ کھاتا ہو مرتضیٰ ہو ملیظ ہو۔ اسکے ہاتھ کا مخصوص کھانے میں ہمکو کوئی مخالفت نہیں۔ ستیارتھ کے مطابق شودر کا بھی کھانا کھا سکتے ہیں۔ برہمن کشتری ویش کا نہیں۔ لیکن ایسا شخص بالطبع کی آریہ سماج میں آکر ہمارا سریک رہا ہمارا بھائی ہو کے ساتھ عبادت میں برابر شریک ہونے پانے کا برابر حقدار تمام

شریف اور عالم لوگوں جنکے برتنوں تک ہاتھ لگانے میں آریہ سب بھائیوں کے ہم پلہ باقی ہو شادی دواہو کے واسطے بشرطیکہ فریقین گن کرم انوسار علم اجازت ہے۔ آریہ سماج اور شدھی کا پرچار خود اسکا شاہد ہے۔ دیکھو منوسمرتی میں صاف لکھا ہے اور یہی وید مقدس کا منشا ہے۔

منوسمرتی ادھیائے ۲ شلوک ۲۳۸

شردھا کو دھارن کرنیوالا اچھی ودیا کو شودر سے۔ ادھرم موکش دہرم چنڈال سے اور استری رتن کو رذیل قوم سے بھی اگرچہ ہے تو لے (یعنی استری کو شادی کرے)

۲۳۹۔ زہر بلاہل میں اگر امرت ہو تو وہاں سے نکال لے بچہ سے نصیحت جو وہ سال رکھکر بھی سیکھ لے۔ اور بزرگوں ودیک لوگوں کا برتاؤ دشمن سے بھی گرہن کرے۔ اور آتشدہ ملنے ناپاک چیز سے بھی طلا کو پرا بد کرے۔

۲۴۰۔ سنکھ عورت نا نا پرکار کے رتن ودیا ست یوترتا۔ اچھا بولنا۔ اور ایک پرکار کی کاریگری صحت اور کلاکوشل وغیرہ سب دیش کے آدمیوں سے جائز طریقہ پر حاصل کرے۔

اسطرح شاستروں میں اس کا بہت مشرح ذکر موجود ہے۔ ابھی ورودر کنار چند سال ہوئے عام ہندو سوسائٹی کی دہرم سبھا نے کرنل الکاٹ صاحب کو جو دل میں یکو یوپیت پہنا دیا تھا اور جناب راجہ شاہ جی حکیم صاحب علمی و عملی طور پر بھی قرآن الہام کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ وید مقدس کافی اور وافی ہے۔

**۲۳۱۔ مولوی** (ساتویں ضرورت) قرآن والی صداقتیں مختلف بلاد۔ مختلف کتب میں اگرمان لیں پہلے بھی موجود تھیں۔ مگر اول تو ان کتابوں کا غیر محرف ہم تک پہنچنا اور پھر ان صداقتوں پر نہایت پولیٹی بولیوں کے ذریعہ واقف ہونا اور انکی تفاسیر میں سے غلط کو صحیح سے الگ کرنا کیسا مشکل اور محال ہوتا۔ پھر آفریدا انتوں کے مجموعہ کو بھی کسی یکسی پیرایہ میں بیان کرنا ہی پڑتا۔ علاوہ ازیں جو ایک پیرایہ میں رہ جانے اُسے دوسرے پیرایہ میں بتانا ملحاظ رحم اور ضروری ہے تو اسی ضرورت پر قرآن نے فرمایا ہے لستذر قوما ما اتاھم من نذیر۔ قرآناً عربیا لتنذر ام القریٰ ومن حولھا۔

آریہ۔ یہ ضرورت وہی پانچویں ہے۔ اس سے کچھ زیادہ نہیں جسکی مفصل تردید کر چکے ہیں ہم کسی طرح آپکے مغالطہ میں نہیں آ سکتے۔ اور جو دھوکہ کھا سکتے ہیں خواہ مخواہ ترذد نہ کیجئے مہربانی سے آپکا اندرونی بحث معلوم ہو گیا ہے۔ جو دانا ہوں کو ہرگز سزاوار نہیں۔

| | |
|---|---|
| مرد تعجب ز اہل دین شود | بیچ معجب عذاب جہاں شود |
| بیخبر زین جہاں بست نکلت | خوشش میں وقت برست نکلت |

ایسی چور وقتیکے پیر بڑھانے سے غالباً آپ بیٹ دھرم سے ناواقف ہیں ہندو بچہ کا بھکانا چاہتے ہیں۔ ورنہ اگر آپ خدا کے واسطے غور کریں تو آپکے روشن ہو جاتا کہ قرآن سے صدہا درجہ بڑھکر صداقتیں وید میں موجود ہیں جس طرح اب بھی قرآن کو مختلف ملکوں کی بابو میں ترجمہ کرا پڑتا ہے۔ وہی حال وید کا ہے۔ کوئی نئی تکلیف نہیں بس وید کا ترجمہ فارسی۔ عربی۔ ترکی۔ لیٹن۔ انگلش زبانوں میں جہاں آریہ لوگ جا بستے کرتے رہیں گے۔ قرآن نے کوئی خاص استاد نہیں فرمایا اور نہ مگر ان منزل صداقت کو کوئی اچھا راستہ بتلایا۔ بلکہ اگر آپ سوچ لیں تو معرفت کے پیاسوں کو عرب کے ترات تمام جنگلوں نہیں بھٹکایا۔ جو آیات آپنے درج کیں۔ اُنسے تو خود قرآن کی بضاعت کا اندازہ ہو سکتا ہے۔ نہ کہ اُسکی ضرورت۔ ایران بحالت موجودگی وید مقدس کے قرآن کی کوئی ضرورت نہیں۔

**۲۳۲۔ مولوی** (آٹھویں ضرورت) سو میرے ایک پیارے نوجوان نے انکی موتری کو ایسی کمر ایسی لفظ کو ستر لکھ ہے۔ پرسین تری۔ راجب بخش بارگاہ کے مانوں لوگوں کو لانا جانتا ہوں ہو گرہ نہیں اپنے ساتھ نتیجہ دعا کے بعد لکھا کہ کیا آپ یقینی طور پر یہاں اس ستار گناہ تک جو سمجھا دو جنکا وہ جو ستی کرتے ہو تب انکی موتری نے کہا یقیناً میں نہیں کہہ سکتا کہ تم میری تعلیمات سنتے وقت نتیجہ ضرور وہاں تک پہونچ جاؤ گے۔ کیونکہ ممکن ہے

ترجمہ: "اُسے متنوا جو سرشٹی (یعنی بنی ہوئی دنیا) سے پہلے سورج وغیرہ تیج والے لوکوں کا اور تمام ستھان آدھار ہے اور جو کچھ پیدا ہوا تھا اور ہوگا۔ اسکا سوامی تھا ہے اور ہوگا وہ پرتھوی سے لیکر سورج لوک تک جسنے دنیا کو بنا کے دھارن کر رہا ہے اُس سکھ سوروپ پرماتما کی بھگتی کیا کرو"

قرآن کے الہام ہونے کی بابت جو آپنے آیت درج فرمائی ہے۔ اسمیں ایک نقص الف لیلہ کے دریائی جن والی حکایت کا ملا ہے کیونکہ ایسی باتوں پر پرانے اعراب کو اعتبار ہوگا۔ اب ودیا کا زمانہ ہے جن بھوت دیو پری کو کوئی بھی مان نہیں سکتا ہے۔ اور قرآن میں صدہا اختلاف بھی ہیں۔ جو ہم ایک علیحدہ رسالہ میں شائع کرینگے جن سے وہ لائق بذاتہ باطل ہیں۔ ہاں بید مقدس نے ویدوں کے الہام کی نسبت کئی جگہ شہادت دی ہے جنمیں سے ایک ہے۔ یجروید ادھیائے ۳۱ منتر ۷۔

तस्माद्यज्ञात्सर्वहुत ऋचः सामानि जज्ञिरे। छन्दांसि जज्ञिरे तस्माद्यजुस्तस्मादजायत ॥७॥

ترجمہ: "اُسی یگیہ سوروپ پرماتما سے سب ودیاؤں کے بھنڈار رگوید یجروید۔ سام وید اور اتھروید ظہور میں آئے"

ہاں یہ بات مسلمانوں کی عمدہ ہے کہ وہ اپنی مذہبی کتاب بڑے شوق سے پڑھتے ہیں مگر اس سے ہزار درجہ بڑھکر جب آریوں کی اصلی حالت تھی تب تھا۔ مگر خود آپکے ہی بیان سے اسی کی تردید بھی ہوتی ہے چنانچہ صفحہ ۴۲ پر آپنے لکھا ہے "مسلمانوں تم نے اپنی کتاب کو طاق نسیان پر رکھدیا۔ جسکا وبال تم پر پڑا کہ تمہارے کئی فرقہ ہوگئے" اب بتلائے حکیم صاحب وہ پہلا قول سچا یا دوسرا کیونکہ فرقوں کا آغاز اوائل اسلام سے ہے۔ گویا اسلام پھوٹ کا توام بھائی ہے۔

مقتضا سوامی دیانند جی کی ۱۰ سالہ کوشش سے سنسکرت اور ویدوں کا پرچار ہوا اُس سے ہمیں آیندہ کیواسطے نہایت عمدہ مبارک آثار نظر آتے ہیں۔ بیشک پارسی مذہب اسلام کے جور و ظلم سے تباہی میں آگیا۔ مگر یہی حال ایکدن اسلام کا ہوگا۔ جیسا کہ ایک فاضل مسلمان کا قول ہے۔ "اگر ایک اور جدید غیر متوقع اور عجیب سبب پیدا نہ ہو جاتا تو غالب ہے کہ مرہٹوں کی سلطنت دہلی میں قائم ہو جاتی اور مسلمان شاہنشاہ کی جگہ مہاراجہ حکومت کرتا۔ ہندوستان میں جو ہمارا وجود قایم ہے۔ وہ انگریزی مداخلت کی وجہ سے ہے۔ ہندو اور مسلمانوں میں سات اور ایک کی نسبت ہے اور اس میں کچھ شک نہیں کہ مسلمانوں پر سخت ظلم ہوتا اور انکا مذہب [illegible] اور آخر کار ہندوستان میں مسلمانوں اور اسلام کے نشانات بھی باقی رہجاتے۔ مگر تقدیر نے تو اور ہی کچھ لکھ رکھا تھا۔ اس صدی کے اوائل میں انگریزوں نے مرہٹوں کو بالکل توڑ دیا اور ہندوستان کی سلطنت انکے قبضہ میں چلی گئی اور اگرچہ حکومت ہم لوگوں کے ہاتھ میں نہ رہی تاہم ہمارا وجود اور ہمارا مذہب تو باقی رہگیا" (دیکھو حصہ اول صفحہ ۲۳)

اب عملی حالت کا جواب عرض کیا جاتا ہے۔ بیشک عیسائی ایسا ہی کرتے ہیں مگر محمدیوں کے لئے نہایت فخر کے لائق نہیں کہ بیاہ شادی کیواسطے لوگوں کو مسلمان بنا لینا۔ یہ تو پھوٹ پرستی کا خیال ہے۔ اور یہی سبب ہے کہ ابتدائے اسلام سے آجتک ایک بھی وید شاستر پڑھا ہوا آدمی مسلمان نہیں ہوا اور نہ ہوگا۔ اور جو یہ بڑے چمار مسلمان ہو جاتے ہیں انکو کوئی سید یا شریف مغل وغیرہ بیٹی بیٹا نہیں دیتا اور نہ کھانے میں شریک کرتا اور نہ ہاتھ لگاتا ہے۔ ہندوستان کے مسلمان مہتروں سے ایسا ہی پرہیز کرتے ہیں جیسا ہم لوگ مہتروں سے کرتے ہیں پس اسلام سے انکو کوئی دنیاوی فائدہ نہ ہوا۔ آپ جاہل محمدی چماری لوگوں کو [illegible] ترغیب اسلام کے تائید کے جوش کو ادھر سے قلعی کرا چاندی کر دکھلاتے ہیں اور بہکاتے ہیں مگر ہم ایک زبردست فاضل کی شہادت سے بتلاتے ہیں کہ ایسا ہرگز نہیں ہے۔

نواب محسن الدولہ محسن الملک مولوی سید مہدی علی صاحب خان بہادر اپنے لکچر میں فرماتے ہیں "یہ بات بھی کچھ کم مسلمانوں کی تباہی کی نہیں ہوئی کہ کبھی مسلمان ایک قوم نہ ہوئی اور متحد المذہب فرقوں نے بھی اپنے آپ کو متحد اور آزاد قوم نہ بنایا اور حقیقت میں نیشن کے لفظ کا اطلاق کسی ملک کے کسی فرقہ کے مسلمانوں پر کبھی نہ ہوا نہ ہو سکتا ہے انہوں نے اپنے حقوق کا مطالعہ نہ کیا۔ اپنی قومی آزادی کیلئے وہ متحد نہ ہوئے جیسے خود مختار بادشاہوں کے غیر محدود اختیارات کی روک تھام ہوتی۔ اور مسلمان ایک قوم کی حیثیت سے ایکدوسرے کے شریک ہوتے۔ ذرا تاریخ ملاحظہ فرمائیے۔ کہ جتنی جنگیں ہوئیں کوئی بھی حقوق اور آزادی کے حاصل کرنیکے لئے ہوئیں جتنی لڑائیاں ہوئیں وہ یا تو مذہبی تعصب یا کسی ذاتی یا قومی عداوت کی وجہ سے پیدا ہوتی تھیں۔ مگر ہر حالت میں نتیجہ واحد تھا۔ کہ کسی ایک خاندان کے لئے حکومت حاصل کرنے کی غرض سے جنگ ہوئی اور فاتح نے مفتوح کے ساتھ ہمیشہ انتقام ہی بیجا یا نہ ظالمانہ کیا۔ جو خود اُسکے ساتھ مفتوح نے ایک زمانہ میں کیا تھا کسی صورت میں بھی کہیں یہ بات پائی نہیں جاتی کہ قوم نے ایکدل ہو کر اپنے حقوق اور اپنی آزادی کے حاصل کرنے کی فکر کی ہو" (صفحہ ۴۴ لکچر)

"مسلمانوں کی مختلف قوموں میں اگر کوئی خیال عام ہے تو وہ مذہبی ہے۔ اگرچہ یہ سب مسلمان ہیں اور باوجودیکہ ہزار برس گزر گئے۔ مگر قومیت کے لحاظ سے عرب عرب ہیں ترک ترک ہیں تاتاری تاتاری ہیں ایرانی ایرانی افغان افغان اور مغل مغل ایک کو دوسرے کے ساتھ کچھ ہمدردی نہیں" (صفحہ ۴۸)

"مسلمانوں میں اختلاف کا پیدا ہونا اور مسلمانوں کے متفرق فرقے ہو جانا بھی ہمارے زوال کے بڑے اسباب میں سے ایک بڑا سبب ہے اور انمیں سب سے بڑا اختلاف مذہبی اختلاف ہے۔ جس کا بیج ابتدائے زمانہ میں پڑا اور امامت کا جھگڑا اسکا سبب ہوا۔ جو مسلمان جن کی تعریف میں خدا نے فرمایا فاصبحتم بنعمتہ اخوانا۔ خدا کے فضل سے بھائی بھائی ہوگئے۔ ایک دوسرے کے دشمن ہوگئے۔ اور کافروں کو چھوڑ اپنے آپسمیں لڑنے لگے حقیقت میں وہ بغض اور عناد کا بیج جو امامت کے اختلافی مسئلہ سے عرب کی زمین اور مسلمانوں کے دل میں پڑا وہ بڑے بڑے تلخ اور زہریلے پھل لایا۔ اُسنے مسلمانوں کے خون کی ندیاں بہا دیں اسلام کی مضبوط بنیاد کو ہلادیا غیروں کے حملہ کرنے اور اسلام پر غالب آنیکی جرات دلائی۔ باہمی محبت اور اختلاط اور ہمدردی کا نام نہ رکھا۔ اس سے مسلمانوں کے باہمی سلطنت اور ریاست پر ہی لڑائیاں نہ ہوئیں بلکہ اسکا تہلکہ ہر ہر قبیلے اور ہر خاندان بلکہ ہر گھر میں پہونچا اور نہایت قوت سے وہ ابتک موجود ہے۔ یہ اختلاف اسی پر نہ ٹھہرا بلکہ دوسری شکل اور دوسرے رنگ میں جلوہ دکھلانے لگا۔ چھوٹی چھوٹی باتوں اور خفیف سے خفیف مسئلوں میں اتنا اختلاف ہوگیا کہ اسلامی جماعت کی صورت ہی کہیں نظر نہیں آتی۔ اور اختلاف اور جھگڑے کے سوائے اتحاد کا نام و نشان تک کہیں نہیں پایا جاتا۔ ساری اسلامی زمین میں کہیں مجموعی قوت کا سایہ تک نظر نہیں پڑتا۔ چونکہ دین ہی کے اتفاق نے پیدا کیا تھا۔ اور یہی وہ بڑی نعمت تھی جو خدا نے ہمکو دی تھی اور یہی وہ بڑا احسان ہے۔ جو ابتدا میں اُسنے ہم پر کیا تھا۔ جسکو اُسنے یاد فرمایا ہے۔
الف بین قلوبہم لو انفقت ما فی الارض جمیعا ما الفت بین قلوبہم ولکن اللہ الف بینہم۔ آخر دین ہی کے اختلاف سے اُس کی بنیاد متزلزل ہوئی اور یہ نعمت خدا نے ہم سے لے لی اور ہمکو اختلاف اور جھگڑوں اور فسادوں میں الجھا کر دنیا کا رکھا نہ دین کا۔ ملکوں کو جانے دیجئے سلطنتوں کا ذکر نہ کیجئے صوبوں اور شہروں پر خاک ڈالیے کوئی دو محلے دو گھر دو دل مسلمانوں کے ایسے بتا دیجئے کہ انمیں اتفاق ہو" (صفحہ ۴۳ و ۴۴)

گو کسی آفت مسلمانوں پر آتی ہے جس کی بنا خود مسلمانوں کے نفاق پر نہیں ہوتی

برتاؤ کر۔ پر بھائی جو تیرا دیو یا حیثیت سے اس سے بھی بڑھ کر ہے۔ سنبدھ چھوڑ کر رشتہ ہو کر اور تعلق سب گھر والوں سے پیار بھاؤ چھوڑ کر خوش اسلوبی سے برتے۔

حق صاف مطلب یہ ہے کہ باپ اور بھائی ماں اور بہن سے باہمی یہ رشتہ داری نہیں ہو سکتی یعنی اپنے خاندان میں بیاہ سمبندھ نہیں ہو سکتا جس کی تشریح اگنی شی مہم کلام ربانی نے اس طرح کی ہے کہ ماتا کی چھ پشت اور پتا کی گوت میں شادی نہ ہونی چاہئے۔ اور اسی کے مطابق آجتک تمام آریہ ورت میں عملدرآمد ہوتا ہے۔

تمام برہمو سماجی یا نیچرل اسٹ لوگ اسی وید مقدس کے ارشاد کے مطابق جو در حقیقت لاء آف نیچر ہے عملدرآمد کرتے ہیں یہی قدرتی حکم نیچر کے مالک نے دنیا کے ابتدا میں مقدس رشیوں کے آتماؤں میں پرکاش کیا۔ اسواسطے ہمکو وید کے کامل ہونیکا دعوٰے ہے۔ مگر قرآن کا بیان بالکل علم حکمت کے خلاف اعرابیت کا نشان ہے۔ جس نے انسانی شرافت کو دھبہ لگایا۔ اور حیوانیت میں ملا دیا ہے۔

**سورۃ النساء حرمت علیکم امہاتکم الخ** حرام کی ہیں اوپر تمہارے مائیں تمہاری بیٹیاں تمہاری۔ بہنیں تمہاری۔ پھوپھیاں تمہاری۔ ماسیاں تمہاری۔ اور بھائی اور بہن کی لڑکیاں جن سے تم نے وطی کی ہے۔ اور اگر وطی نہیں وطی کی ہے تو گناہ نہیں ہے اور تمہارے بیٹے کی عورت مگر وہ بیٹا جو تمہاری پشت سے ہے۔ اور دو بہنوں سے نکاح مگر جو گزرا وہ معاف ہے کیونکہ خدا بخشنے والا ہے۔ اور حرام کی گئی اوپر تمہارے شوہر والی عورتیں مگر جو تم لوٹ میں لاؤ وہ حلال ہیں اگر شوہر دار ہی ہوں۔

قرآن کے اس بیان پر ڈاکٹر ولسن صاحب فرماتے ہیں "مسلمانوں میں لڑکوں کی شادی انکی چچیری بہنوں یا اسی طرح کے دوسرے رشتہ داروں سے ہوا کرتی ہیں اور زیادہ تر قریبی رشتہ داروں میں شادیاں ہوتی ہیں۔ زن و شوہر ایام طفولیت میں ایک دوسرے کو جانتے ہیں اور اسوجہ سے وہ بہت کم مانوس ہوتے ہیں" (دیکھو کتاب موجودہ حالات ایران)

اسی طرح ڈاکٹر غلام نبی صاحب اپنی جنتری میں لکھتے ہیں "قریبی رشتہ داری کی خرابی ڈاکٹر ولسن کا تجربہ ہے کہ قریبی رشتہ میں شادی ہونے سے جو اولاد ہوتی ہے وہ کمزور و دایم المریض ہوتی ہے۔ اور جو مرض اس خاندان میں ہے وہ بچہ میں زیادتی کیساتھ ظاہر ہوتی ہے۔ چنانچہ ڈاکٹر ولسن نے تحقیقات کر کے باہمی رشتہ کرنیوالوں کے بچوں کا حال یوں لکھا ہے۔ ۵۰۰ خاندان جنمیں چچا زاد بھائی بہن میں شادی ہوئی۔ اور ۲۰۷۰ بچے پیدا ہوئے جنمیں سے ۲۰۴ مر گئے ۱۷۵ قبل از مرگ مرے ۴۹۳ انکا نصف سے زیادہ دایم المریض ۱۷ گونگے و بہرے ۵۳ نابینا ۱۲۲ بیوقوف ۲۹۴ پاگل ۸۹ کوبڑے ۵۱۳ بدشکل ہوئے۔

ار جنتری ڈاکٹر غلام نبی بابت ۱۸۹۰ء

اس قرآن کی غلطی کا اب گو مکو علاج کرنا پڑا۔ سب جانتے ہیں کہ ماں باپ اور اس کے بھائی دونو باپ کی جگہ ہیں۔ اور اسیطرح باپ کے رشتہ دار میں جیسے باپ کی بہن ہے۔ ایسے ہی چاچا اور تاؤ اور پھوپھی کی بیٹیاں بہنیں ہیں۔ باپ اور اسکے بھائی بہنوں نے اکٹھا دودھ پیا ہے جس طرح ہم اور ہمارے بھائی بہنوں نے یکجا دودھ پیا ہے۔ جب دختران خواہر و دختران برادر حرام ہیں تو دختران چچا تاؤ و پھوپھی کی کیوں حرام نہیں۔ غالباً محمد صاحب کو یاد نہیں رہا۔ بارات لحرش موسٰی کے چہل روزہ اقرار کیطرح بھول ہو گئی اور یہی غلطی اسی ورنامہ کی لڑکیوں کی بابت ہے۔ جن کی خرابیاں جو قریبی رشتہ دار ہونے کے سبب آئندہ اولاد میں پیدا ہوتی ہیں تا ہنوز مذہب محمدی انکا شکار ہو رہا ہے۔ پس جو مطلب وید نے ایک منتر اور منو نے ایک شلوک میں بیان کر دیا۔ وہ قرآن سے کئی آیتوں میں بھی ادا نہ ہو سکا اور وہ نقص تا حال موجود ہے۔

آپنے جو قرآن کے رو سے خدا کی ہستی پر دلیل دی۔ اسکا طریقہ اچھا مگر دلیل ناکارہ ہے۔ کیونکہ اس دلیل پیش کرنے والے کی جہالت ظاہر ہوتی ہے حضرت آسمان کوئی چیز نہیں اور نہ اسکے دروازے ہیں اور نہ برج اور نہ شیشے کے بنے ہوئے ہیں۔ اور نہ اسپر گردش کبرائی۔ علم و عقل کے خلاف باتیں نادانوں کو منانیوالی ہیں۔ سیشٹی پرماتما پاربرہم کی ہستی اور اسکے ثبوت میں وید مقدس نے کیا عمدہ دلیل دی ہے۔

رگوید اشٹک ۸۔ ادھیاے ۸۔ ورگ ۴۸۔

ऋतं च सत्यं चाभीद्धात्तपसोऽध्यजायत।
ततो रात्र्यजायत ततः समुद्रो अर्णवः ॥ १ ॥
समुद्रादर्णवादधि संवत्सरो अजायत। अहोरात्राणि विदधद्विश्वस्य मिषतो वशी ॥ २ ॥
सूर्याचन्द्रमसौ धाता यथापूर्वमकल्पयत्। दिवं च पृथिवीं चान्तरिक्षमथो स्वः ॥ ३ ॥ ४८ ॥

مطلب۔ سرب شکتیمان قادر مطلق (مخلوقات کے بنانیوالے نے دنیا کے اصول اور اسکے موافق حکمت اپنے گیان کی طاقت سے پیدا کئے۔ جو حکمت کہ پہلے اچھنیہ اوستھا) نہ سوچنے کے قابل حالت میں تھا۔ جبکہ اوس سے حرکت والی جس سے زمین پانی وغیرہ نمودار ہوئے اور انکے بعد باقاعدہ حرکت سیاروں اور ستاروں میں پیدا ہوئی۔ جن سے چھن پل ساعت و بیرہ کا ظہور رہا۔ غرضیکہ جس طرح پرمیشور نے گزشتہ کلپ میں سورج اور چاند ساتھ ستارے جن سے دن اور رات ظہور میں آئے) اور روشن اور غیر روشن کروں کا ظہور کیا تھا ویسا ہی اب بھی کیا (بلکہ ہم انہیں کام کر سکیں) ملک سوکش و عام بھی ہمارے لئے بنایا"۔

خدا کیواسطے خود ہی انصاف کیجئے کہ قرآن کی انتہا کارہ دلیل سے کتنی بہتر اور واضح دلیل ہے۔ اسلئے دلی بیضے لا شریک ہونے کی بابت بھی غور فرما ئے۔ یہاں بھی اول تو یہی آسمانی غلطی موجود ہے۔ دوم یہ دلیل بالکل ناکارہ ہے آپ کہتے ہیں اگر زمین و آسمان کے درمیان اگر اللہ کے سوا کئی اور بھی خدا ہوتے جاویں تو یہ دونوں خراب ہو جاویں کیونکہ جہالت وہم پرستی۔ نفاق۔ شرارت۔ بت پرستی کا لازمی نتیجہ ہے۔ اور ان باتوں سے اس آبادی میں ویرانی سے آجانا ضرور ہے!! زمین وغیرہ سب خراب ہو جاوینگی تو کیا یہ کئی معبود ہونے کا باعث ہوگا۔ ہرگز نہیں۔ اگر خراب ہو جاوینگے یہ معنے ہیں کہ ابھی خراب ہو جاویں تو بھی غلطی ہے۔ کیونکہ کوئی باطل معبود زمین و آسمان کو خراب نہیں کر سکتے۔ اور اگر خراب کریں تو قرآنی خدا کی کمزوری ظاہر ہو۔ جیساکہ حاملہ شیطان میں شکست فاش کھا چکا ہے۔ اور خود بت پرستی جہالت وغیرہ کا یکبارگی نتیجہ نہیں ہے۔ بلکہ آہستہ آہستہ آئینہ دل سیاہ ہو جاتا ہے۔ جیساکہ قبر پرستوں یا سنگ اسود پرستوں کا ہو گیا ہے ؎

سنگ اسود چومنے سے دل بھی کالا ہو گیا
عرب نورِ حق سے من ترے او جالا ہو گیا

اور اگر کوئی جہالت کا بازار دیکھنا چاہئے تو عرب کی سیر کرے یا افغانستان میں پھرے تاکہ مولویصاحب کی تصدیق ہو۔ جونکہ یہ آباد و تباہ و ویران ہوگی۔ ہر کوئے لا فسادات لازم ہیں یہ دلیل محض ناکارہ ہے۔ مگر یہ وید مقدس میں جو اسبارہ میں ارشاد ہے وہ البتہ عقلاً تو غور کرنے کے لائق ہے۔

دیکھو یجروید ادھیاے ۱۳ منتر ۴

हिरण्यगर्भः समवर्त्तताग्रे भूतस्य जातः पतिरेक आसीत्। स दाधार पृथिवीं द्यामुतेमां कस्मै देवाय हविषा विधेम ॥ ४ ॥

توردغلاں کے سوا قرآن نے نہیں کیا وحال ہے۔ جو خرابی ہمہ اوست اور کعبہ پرستی اور قبر پرستی کے متعلق اور محمد پرستی کے سبب قرآن کی تعلیم سے پھیلی۔ مثلاً گوشت خوری کثرت ازدواج۔ بردہ فروشی اور لونڈوں اور لونڈیوں کا بیچنا اور زنا وغیرہ کی مکروہ تعلیم کو جو قرآن نے جاری کیا ہے اور ایران و روم جیسی اسلامی سلطنتوں میں خیر بزور و شور سے عملدرآمد ہے بڑی مشکل ہے اگر ہم لوگ دس ہزار برس تک کوشش کریں تب ان خرابیوں کا ستیاناس ہوگا۔ کیونکہ برائی کا پھیلانا آسان ہے مگر دور کرنا مشکل ورنہ یہ زہریلی تعلیم ملک اور قوم کو بگاڑ چکی ہے۔ قرآن کی سورۃ توبہ نے توبہ! توبہ! غضب ڈھا دیا۔ جھوٹ، فریب، دغا بازی اور جہاد کے واسطے جاہلوں کو دلیر بنا دیا۔ قرآن کی شیطانی کہانی نے مسلمانوں کو شرارت سکھلانے کے واسطے کوئی ضرورت باقی نہیں رکھی مولوی صاحب! اگر انہیں باتوں کے واسطے قرآن کی ضرورت کہو تو بجا ہے۔ ورنہ قرآن نے نہ کوئی تمدن والی تعلیم دی اور نہ کوئی سائنس کا سبق سکھلایا۔ اور نہ کوئی علمی مسئلہ حل کیا بلکہ عرب کو بدستور سابق عرب یعنی گنوار ہی بنا دیا۔ بہرکیف یہ صداقتیں قرآن کی کوئی ضرورت ثابت نہیں کر سکتیں جیسی ضرورت۔ صداقتیں راستبازان قرآن کریم سے پہلے بھی دنیا کی مختلف اقوام کے پاس موجود تھیں گو محرف اور مخلوط ہی کیوں نہ ہوں۔ مگر پھر بھی وہ صداقتیں صرف دعوے ہی تھے جن کی عوام کو حاجت تھی۔ علی العموم سابقہ کتب میں تو ان کے دلائل موجود نہ تھے۔ اگر کچھ ان دعووں کے دلائل بھی تھے تو پہلی کتابوں میں آپ کے باطلہ مذاہب کی تردید میں مدلل گفتگو کا سامان بخلاف قرآن کے موجود نہ تھا بلکہ یوں کہئے کہ قرآن اپنی صداقتوں کی جامع کتاب نازل ہوا ہے جس کی جمعیت کے سامنے کسی نبی اور برائی اینٹ کو مقابلہ کی تاب نہیں ہے کسی قدر تمدن کے ایک ضروری مسئلہ نکاح پر عیسائیوں سکھوں ہندوؤں سے سوال کیا کہ کس رشتہ میں نکاح کی ممانعت ہو اس ممانعت پر کوئی خاص عقلی ثبوت بائبل سے کہ اس کے رسول بتائیں اگر اپنی کتاب انجیل سے پیش کرو گرو نانک جی کے گرنتھ صاحب سے بتاؤ۔ ویدوں کی خاص شرتی سے یا شرتی کے خاص ناموں کے اقوال سے دکھاؤ۔ کسی نے بھی آج تک تو کوئی نشان بھی نہ دکھایا جب ایسی ضروری مسائل پر بحث نہیں تو ہمارا کل وعاقی ضرورتوں کو کیونکر یہ کتابیں پورا کر سکتی ہیں۔ اگر ایسے مسائل میں جن کا ذکر اوپر گزرا ہے ہوں یا نیچرل الہیات لوگوں کے قواعد کام لینا ہے تو اپنی کتاب کے کامل ہونے کا دعویٰ مت کرو۔ غرض اگر صداقتوں کا ایک جامع مجموعہ اور انکا مدلل ہونا عقلا کے نزدیک کوئی ضروری امر ہے اور ہے تو قرآن کریم کا نازل ہونا بھی ضروری ہے۔

مثلاً اللہ تعالیٰ موجود ہے ایک ضروری مسئلہ ہے جس پر قرآن نے یہ دلیل دی ہے ان فی خلق السمٰوات والارض واختلاف اللیل والنہار لآیات لاولی الالباب۔ اللہ تعالیٰ کا کوئی شریک نہیں ایک دوسرا مسئلہ ہے جس پر قرآن فرماتا ہے لو کان فیہما آلھۃ الا اللہ لفسدتا۔ قرآن کے کلام الٰہی ہونے کی دلیل فرماتا ہے ان کنتم فی ریب مما نزلنا اور قل لئن اجتمعت الانس والجن ولو کان من عند غیر اللہ لوجدوا فیہ اختلافا کثیرا یاد رہے اختلاف دو قسم کا ہوتا ہے اول ایک آیت دوسری آیت کے خلاف ہو دوم یہ کہ کوئی قرآنی مضمون نیچرل فلسفی یا کسی سچے علوم کے خلاف ہو قرآن میں ہر دو قسم میں سے کسی کا اختلاف نہیں اس تیرہ سو برس میں نیچرل فلسفی نے کتنی ہی ترقی ہوئی مگر تحقیق قرآنی بیان کی غلطی ثابت نہ ہو سکی بحال ہی پر اہل اسلام کو دیکھو کہ گو درس ضعیف ہیں مگر اپنی کتاب کا درس اس کی اصلی زبان میں کس قدر دیتے ہیں عیسائی آریہ ذرا آنکھ اٹھا کر دیکھیں اور منہ سے پردہ اٹھا کر عملی حالت پر نگاہ کرو۔ اور ہر کوئی اسلام میں شریک ہوا مسلمانوں کا بھائی بن گیا جماعت اسلام میں شریک کیا ہمیں مصافحہ کا ہاتھ دیا تمہیں آریہ۔ قرآن پڑھتے ہیں قوم کا مساوی حق مسجد میں غرض برابر ہیں جماعت اسلام کے بادشاہ اسلام کا کچھ اسلام میں ہم پلہ ہیں پر حرج میں ہنود عیسائیوں کے لئے عملی مخالفت کہلانے میں انکی تحقیر کو ہم ذکر کرکے آریہ کے حالات سے چشم پوشی ہی کرنا مناسب سمجھتے ہیں کیونکہ آج تک ہنود نے نہ کسی غیر قوم کو وید پڑھایا۔ اور نہ وید کو پڑھا کر اپنے ساتھ بے تکلف آریہ کے حقوق میں ان کو مساوی حقدار کیا۔ ایسی ہی عملی اور علمی ضرورتوں کے پورا کرنے کے واسطے قرآن نازل ہوا جیسے فرماتا ہے فاصبحتم بنعمتہ اخوانا یعنی تم اللہ کے فضل سے بھائی بھائی ہو گئے۔

آریہ۔ بیشک جو کچھ صداقتیں قرآن میں ہیں وہ ساری کی ساری اس سے پہلی کتابوں میں موجود تھیں۔ جیسا کہ ہم نے تکذیب براہین احمدیہ جلد اول صفحہ ۱۹ و ۲۰ میں ثابت کر دیا۔ پس قرآن کوئی نئی صداقت نہیں بتلاتا اور اپنی عدم ضرورت کو خود ہی آپ کے منہ سے کھلواتا ہے بیشک یہ تو ہم بھی مانتے ہیں کہ جس طرح قرآن میں صداقتیں اور رطب و یابس مخلوط اور محرف ہیں اسی طرح توریت اور انجیل میں بھی ہیں مگر وید میں یہ حال ہرگز نہیں ہاں تمام تر راستبازی الہام کے نورانی جلوہ سے جلوہ گر ہیں۔ قرآن۔ توریت و زبور و انجیل کی طرح کمی نہیں جیسے کہ مسئلہ نکاح کا آپ نے ذکر کیا ہے نانک سکھ کا جواب انجیل اور گرنتھ صاحب میں نہیں ہے لیکن وید مقدس میں ضرور ہے۔ انجیل کی تو کمی ہے۔ لیکن گرنتھ صاحب کی نہیں کیونکہ تمام سکھ شادی غمی وغیرہ مسائل تمدن میں ویدک شریعت کے تابع ہیں انکی کوئی جدا شریعت نہیں ہے وجہ ظاہر ہے کہ انکا مذہب شاستر سے جدا نہیں۔ اسکے پہلے اپدیشک نانک جی نے کہا ہے

چار وید ہوئے سچیار۔ پڑھیں گنیں تن چار وچار۔ بھاؤ بھگت کر نیچ سدائے۔ تو نانک موکھنتر پاوے

پھر کہا ہے

بید کتیب کہو مت جھوٹے۔ بید کہت ہی انہو بات بچھانتیں

اور انکے آخری اپدیشک گورو گوبند سنگھ جی نے کہا ہے۔

دھرم وید مریاد جگ میں چلاؤں۔ گئو گھات کا دوش جگ سے اٹھاؤں۔

پس سکھوں کی بابت اور انکے گرنتھ صاحب کی بابت آپکا اعتراض محض فضول ہے۔ باقی رہا آپکا یہ کہنا کہ ہم نے ہندوؤں سے سوال کیا کہ کس رشتہ میں نکاح کی ممانعت اس ممانعت پر کوئی وید کی خاص شرتی یا سمرتی کے خاص لکھنے والوں کے اقوال سے دکھاؤ مگر کسی نے بھی آج تک کوئی نشان نہ دکھلایا۔ یہ آپکا سخت مغالطہ اور بڑے درجہ کا دھوکا ہے یا کسی ناواقف کو بہت دھرم بھرشٹ کیا ارادہ ہے۔ حضرت حکیم صاحب آپ ناحق کے کاغذ کے سیاہ کرنے سے پہلے ذرا جموں میں پنڈت گنیش شاستری جی سے پوچھ لیتے یا کشمیر میں پنڈت دامودر شاستری جی سے سوال کرتے یا پنڈت گوکل چند جی سے ہی دریافت فرماتے۔ اگر یہ صاحبان نہ فرماتے تب البتہ ہم آپکے قول کو سچا مانتے۔ مگر یہ ناممکن تھا کیونکہ وید اور سمرتی میں صاف طور پر اسکا فیصلہ موجود ہے۔ وید کے مفسر منو نے لکھا ہے۔

आसपिराडा च यामातुर सगोत्राच यापितु :सा प्रशस्ता
द्विजातीनां दारकर्मणि मैथुने ॥ ३ श ५

ترجمہ۔ جو ماں کے سپنڈ (پشت) اور باپ کے گوتر میں نہ ہو۔ اسکے ساتھ وید دھرم کے ماننے والوں کو شادی کرنی چاہئیے۔ اور اسی دھرم شاستر کے حکم پر عموماً تمام آریوں کا عملدرآمد ہے نروکت کار نے اس کا یہ ترجمہ کیا ہے۔

दहिता दहिंता देहिता भवतिति ॥ नि० ३-४

کہ لڑکی کا نام دوہتا اس واسطے ہے کہ جس کا رشتہ قریبی تو قریب کے رشتہ داروں اور نہ قریب کے شہروں میں ہونی چاہئیے۔ بلکہ ایسے آدمیوں میں جو نہ رشتہ دار ہوں اور نہ قریب رہنے والے ہوں۔

ओम सम्राज्ञी श्वशुरे भव सम्राज्ञी श्वश्र्वां भव। ननान्दरि सम्राज्ञी भव सम्राज्ञी अधि देवृषु ॥
ऋगवेद अ० ८ अध्या० ३ ॥

ترجمہ (شادی کے اخیر میں دولہن کو دولہا کہے) اے دولہن میرا پتا جو کہ تیرا سسر ہے اسکی عزت کر اور راجا کی رانی کے سمان یعنی بات حکومت کر اور جو میری ماتا جو کہ تیری ساس ہے انہیں پریم بھگت ہو کر اس کی آگیا مان۔ میری بہن جو تیری نند ہے اسکے بھی ریت کت ہے

محمد صاحب کا قول۔ الٰھکم اللہ واحد۔ لا تعبدون الا اللہ۔ مگر بعض کے پیروں اور بعضوں سے خود سخت غلطی ہوئی کہ جس سے بت پرستی انکی اُمت میں جاری ہو گئی۔ مسیح نے برے معنی الفاظوں میں اپنے آپکو خدا اور خدا کا بیٹا کہا جسکو اُسے سجدہ کیا مانع نہ ہوا۔ جس سبب سے وہ سارے کے سارے گمراہ ہو گئے۔

موسیٰ نے خدا کو بڑی حقارت سے یاد کیا۔ پچھتانا۔ دلگیر ہونا۔ نقاش ڈالنا۔ جہاد کا حکم لوگوں کا قتل۔ چوری گرو ہر کا حکم۔ زناکاری کی اجازت۔ آگ میں خدا کا دیدار۔ اور سوختنی قربانیاں وغیرہ جس سبب سے قوم گمراہ ہو گئی۔

پرانوں کے مصنفوں نے اوتار کا مسئلہ گھڑا۔ ہزار ڈیڑھ ہزار سال سے اُس کی بنیاد ہے جب سے ویدانت پھیلا اور خود خدا بننے کا خیال پیدا ہوا۔ تب سے ہی ایسے مسائل اختراع ہوئے۔ ورنہ کرشن اور رامچندر کی تعلیم اسکے مخالف ہے۔ اور خود وید کے بھی یہ خلاف ہے۔

محمد صاحب نے بھی عدم سے وجود مالکن فیکون کے مسئلے کے مطابق ہمہ اوست کی تعلیم دی جس سے اُنکے چیلوں نے بھی اُسکو خدا کہا ہے۔

مولوی فریدالدین۔ احمد بت انجا احد آمد کار۔ سر مخفی با تو گفتم آشکار

شیخ حمیدالدین۔ در عشق بیام در نہ گنجد۔ خود بود کہ خود پیغمبری کرد

سید بھلے شاہ۔ مولا آدمی بن آیا۔ ہر نے ہر طرح کھیل رچایا

مولوی رومی۔ این جملہ جہاں کہ مے آمد و مے رفت۔ ہر قرن کہ دیدی تا عاقبت آن شکل عرب آمد

حدیث میں ہے۔ انا من نور اللہ (میں خدا کے نور سے ہوں)۔

شیخ عبد یقی۔ احمد کو ہمنے جان رکھا ہے وہی احد نہ۔ مذہب کچھ اور ہو گا کسی بوالفضول کا۔

اسی طرح علویہ لوگ مسلمان کہلانے۔ رسول پر ایمان رکھتے۔ مگر علی کے اوتار کے قائل ہیں یہی حال بلوچستان کے ذکریا لوگوں کا ہے۔ محمد صاحب اگر مردوں کے جلانے کا رواج کرتے تو قبر پرستی نہ رہتی اور پشت طرف منہ کرکے نماز پڑھنے کی اجازت دیتے تو کعبہ پرستی نہ رہتی اور اگر سنگ اسود کو بھی توڑ دیتے تو بس بت پرستی کا خاتمہ ہو جاتا۔ مگر یہ نہ کیا اور نہ ہی بلکہ اس سے زیادہ فعیو لراتہم سے ہوا۔ ہاں وید مقدس نے ازل ابد تک تمام مسائل مذہبی اور خصوصاً بت پرستی کا فیصلہ کر دیا۔ کوبل بکاٹ صاحب فرماتے ہیں کہ نہایت خوبی و عمدگی سے وید نے ہر قسم کی بت پرستی کی تردید کی ہے۔ آجتک کسی دوسری کتاب سے نہیں ہو سکی۔ اور یہی سبب ہے کہ آریہ لوگ سب سے زیادہ ہر طرح کی بت پرستی کے مخالف ہیں۔

تمام محقق فضلا کا بیان ہے کہ وید بت پرستی کے قطعی خلاف ہیں اور یہی سبب ہے کہ سوامی دیانند جی نے حفظ علانوں کے آجتک پنڈت بھی مورتی پوجا یا اوتار کا مسئلہ وید سے نکال سکے۔ (مفصل دیکھو مباحثہ چھبون اور کاشی جی جو لذا) پس باوجود موجودگی ایسی مقدس ہدایت وید کے قرآن کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔

۳۰۴۔ مولوی حضرات انبیا کی وساطت اور اُنکے پیروں کی کوشش سے صداقتیں دنیا میں پھیلی ہیں مگر اُنکی قوم سے حفاظت نہ ہوئی۔ یا وہ لٹریچر یا زبان ہی مر گئی جس میں الہام ہوا تھا۔ یہاں تک کہ قوم اوبار میں پہنچی کہ نہیں اپنے ہادی کے جانشین ملہم اور مقدس لوگ جو اس زبان کو ہمیشہ زندہ رکھیں اور اُنکی تعلیمات کو مختلف تدابیر سے پھیلایا کریں۔ اُنکا آنا بھی موقوف ہو گیا۔ جیسے آریہ اور عیسائی تو ہیں اور اُنکے بعد یہودیوں پارسیوں وغیرہ میں مشاہدہ کیا جاتا ہے اور اُن میں قدیم الہام کی تفاسیر بھی ایسی مختلط ہو گئیں کہ حق کا باطل سے جدا کرنا محال ہوا۔ تو قومی اتاشر ملہم جسکو اللہ کی طرف سے تائید ہو اس قوم پیدا نہ ہوا والا الہ معانی اور قوم کو جو مانتے ہیں اگر دنیا کی مختلف کتابوں الہ شمنٹ نیو ٹسٹمنٹ۔ سوراط کے ملفوظات۔ چاروں وید۔ شرید۔ شنو دیسا تیر وغیرہ سے عربی۔ یونانی و ویدک سنسکرت دری کالدیمی۔ ہیبن۔ دیگر السنہ سے لیتی پڑھیں اور اُنہیں اُنکے مفسرین کے غلط خیالات کر الگ کرتا

پڑتا تو کیا مشکل بلکہ محال کام ہوتا۔ اللہ تعالیٰ نے تمام تعلیمات کو قرآن میں جمع کر دیا ہے اور ہمیں مختلف السنہ اور اقسام اقسام کی کتب کی جانچ پڑتال کرنے کو ایک ہی کتاب دے دیا ہے۔ آریہ۔ عیسائیوں کی کوششیں تو اب بھی تمام اہل مذہب سے زیادہ ہیں جتنی زبانوں میں انجیل ترجمہ ہوئی ہے۔ قرآن کا تو کیا کسی کتاب کی بھی ہنوز اشاعت نہیں ہوئی پس انجیل کی قوم مردہ ہے اور نہ اُسکے پیرو سُست۔ ہاں عربی زبان خشک ہے۔ ژند اوستا کا بھی یہی حال ہے اور اس خرابی کی جڑ وہی اسلامی طوفان ہے جس نے ایران کو برباد کیا مگر یہ حق میں یہ بات کسیطرح موزون نہیں کیونکہ سنسکرت زبان مردہ نہیں ہے اور نہ اُنکی اشاعت عربی وغیرہ سے کم ہے۔ سنئے سنسکرت کی گرامر تمام زبانوں کی صرف و نحو سے بڑھکر اور بہتر ہے۔ اجیل آریہ لوگ دشمن یونانیوں اور موجودہ دنیا کی تمام انسانی تحقیق جرمنی تک بڑھکر ہیں۔ فارسی۔ یونانی۔ لیٹن۔ جرمن وغیرہ سب زبانیں سنسکرت سے نکلی ہیں۔ سنسکرت کی وضع نہایت عجیب طرز سے ہے۔ یونانی سے زیادہ کامل۔ لیٹن سے بڑھکر وسیع اور دونوں کی نسبت نفیس تر ہے۔ سنسکرت کل زبانوں کی ماں اور تمام زبانوں کی مرجع ہے۔ یہ لیکن آریہ لوگ بھارت کے جنگ سے اگر تنزل میں پڑے اور مایوس ہو کر سب پڑھنے والوں نے موشئی سے لیکر بلمبونک تک بھی اور گیان و ہنس کیلاد یکھو کتاب تذکرہ یا یا سنت امد پریت صفحہ) ہمیں جاپان۔ مصر۔ یونان۔ ادم۔ ایران وغیرہ کے ویدک دہانے روشنی پائی آریوں کی زبان سنسکرت یورپ اور ایشیا امریکہ کی سب زبانوں کی جڑ ہے۔ اب بھی سنسکرت کی پاٹشالائیں کسی زبان سے کم نہیں ہیں۔ اور نہ سنسکرت بولنے والے پنڈتوں کی تعداد تمام عرب کی آبادی سے کم ہے۔ بلکہ کئی کروڑ آدمی اب بھی سنسکرت میں بات چیت کرنے والے موجود ہیں۔ پس سنسکرت کا لٹریچر اور زبان مردہ نہیں ہے۔ اور نہ وید کسی طرح متروک ہونے کے لائق کیونکہ ویدوں کی نہایت پرانی تفسیریں چار برہمن اور تیس اوپنشد موجود ہیں۔ ویدوں کے محافظ وید پاٹھی بھی ہزاروں کی تعداد سے اوپر ہیں۔ اور مقدس لوگ اس زبان اور دھرم کے زندہ رکھنے کے واسطے مختلف اوقات میں مختلف تدابیر سے عمل کرتے رہے۔ اُنکا آنا موقوف نہیں ہوا۔ کیونکہ مہابھارت کے یودہ کے بعد جب سے ہم اپنے تنزل کا آغاز جانتے ہیں۔ یا یوں سمجھئے کہ جب سے غیر مذہب دنیا میں پھیلنے شروع ہوئے تب سے کتنے ریفارمر ہوئے ہیں۔ اول بیاس جی۔ دوم جیمنی جی۔ سوم شوک منی۔ چہارم کمارل جی۔ پنجم شنکراچاریہ۔ ششم چانک منی۔ ہفتم یوگی گورکھ ناتھ۔ ہشتم بھرتری ہری۔ نہم رامانج۔ دہم چیتن۔ یازدہم نانک۔ دوازدہم دیانند سرستی۔ اور آیندہ بھی ہوتے جاوینگے۔ ہماری تحقیقات کے مطابق ان سبکا وید کے مت تھا۔ ہاں دلائل کا طریقہ جدا جدا تھا۔ انہیں کسی کا نئے مت چلانے کا مطلب ورنہ انکا وید کے سوا کوئی اور مت نہ تھا۔ ان سب نے اپنے اپنے وقتوں میں بڑے بڑے دشمنوں سے مقابلہ کیا اور سب کے دانت کھٹے کئے۔ اور سب سے زیادہ مشکل کا سامنا مہرشی سوامی جی کو ہوا۔ اسوقت ہندوؤں کی غلطیوں کے سوا انہیں محمدیوں اور عیسائیوں کی خرابیوں کا بھی سدباب کرنا پڑا۔ تمام الزامات متعلقہ وید کے تردید کر جن جن لوگوں نے کچھ کچھ غلطی کی تھی۔ اُنکے خیالات صاف ظاہر کر وید کے دھرم کا دوبارہ پرکاش کیا۔ سنسکرت ودیا کا جلوہ نئے سر سے چمکایا اور خفاش مزاجوں کو حیران کر دیا۔ چین۔ جاپان۔ روس۔ برہما۔ سیام اور انام۔ افغانستان۔ بلوچستان اور ایران۔ چینی تاتار۔ امریکہ۔ یورپ اور آسٹریلیا کے باشندوں کو جتنی محنت قرآن کے سمجھنے میں لگتی ہے۔ اتنی ہی وید میں۔ اگر آپ کہیں کہ وید کی تفاسیر میں فرق ہے۔ تو یہی جواب ہمارا قرآن کی نسبت ہے۔ وید کیونکر آریہ لوگ محافظ ہیں اور وید اُن کے دھرم کی پستک ہے۔ یہ کہتے ہیں کہ کوئی روحانی ہدایت قرآن سے باہر نہیں ہے۔ اور ہم کہتے ہیں کہ روحانی صداقت کا قرآن میں ذکر ہی نہیں۔ قرآن میں روح کا کہاں علم ہے۔ قرآن میں یوگ کہاں اور قرآن میں ترکیبہ نفس کی ارشاد کہاں ہیں۔ دنیاوی عیش و عشرت کے سوا بہشت کے

مقدس طوسی و مولوی رومی و فاضل جار اللہ زمخشری و حسین واعظ و امام فخر الدین ابن مسعود وغیرہ وغیرہ تمام علماء و فضلاء اولین و آخرین کے خلاف فتوے کفر کی کتابیں بھری ہیں جبتک شیطان کی ڈالی ہوئی کوئی تمنا اپنے نبی کے دلمیں مبتلا ہوگئے اور سورہ نجم اور حج کی آیات کی کوئی تطبیق نہ سنا سکے۔ قرآن کی کج مج بیانی درست نہیں ہوتی اور آپ کی منافقانہ اشک باری سیاہی کے داغ نہیں دھو سکتی۔ مولوی۔ کاس شدہ جملہ داغ دروغ بینہ کجا کجا اشی جلہ شدہ جسلہ تار تار سجبہ کجا کجا گئی۔

## عدم ضرورت قرآن

مولوی ۲۹۳-۲۹۲- اگر دنیا کے انتظام کو خدا تعالیٰ نے مختلف ناظم بھیجے تو یونہی انتظام یعنی یادہ دینی روحانی انتظام کیواسطے کئی ناظموں کا آنا ضروری نہیں۔

آریہ- ہم اس سے منکر نہیں ہیں مختلف زمانوں میں بقدر مردوں کی لوگوں کی اصلاح کیواسطے آنے کی ضرورت ہے۔ جیساکہ آتے رہے ہیں۔ مہرشی کپل۔ مہرشی گوتم۔ مہرشی کناد۔ مہرشی پتنجلی مہرشی ویاس۔ مہرشی جیمنی۔ منو بھگوان۔ سوبہو۔ وشسٹ و لومرشی وشوامتر۔ راجرشی جنک۔ شری رامچندر۔ شری کرشن۔ بودھ۔ مہاویر آچاریہ۔ شنکر آچاریہ۔ راماننج آچاریہ۔ نانک دیو- اور زمانہ حال میں ہادی ہندوستان رہنمائے عالم عالمان سوامی دیانند جی مہاراج جلوہ گر ہوئے۔ ایسے ہی بدھ دیو وغیرہ بھی اپنے وقت میں ایک زبردست دھکا لگا گئے۔ مگر ان سے کسی نے الہام کا دعویٰ نہیں کیا سب کا دار مدار تمام تر ویدوں پر تھا اور کسی نہ کسی پیرایہ میں یہ سب ویدوں ہی کے پرچارک ہے۔ سب ویدوں کا الہام مانتے۔ وید و پر ایمان رکھتے تھے۔ انمیں سے کسی نے برخلاف محمد صاحب کے کام نہیں کیا۔ بلکہ کمتر ہے۔ اب ہم دوسرے ملک کے ریفارمروں کا حال کہنے پر آتے ہیں۔ موسیٰ صاحب سے لیکر محمد صاحب تک اور زردشت صاحب ارسطو صاحب ہم سب ریفارمروں اور حکیموں کی قدر کرتے ہیں مگر کسی کو ملہم ربانی نہیں مانتے۔ ان کے اس دعوی کو بشرطیکہ انہوں نے کیا ہو۔ بالکل باطل جانتے ہیں۔ ہاں جس جس خرابی کی انہوں نے اصلاح کی ہے اس کے لئے انکی تعریف کرتے ہیں مگر خاصکر توریت اور قرآن کے نبیوں کے چال چلن انکو ریفارمروں کے اعلےٰ درجہ تک نہیں پہونچنے دیتے۔ اور ہمیں بھی مجبوراً انہیں اس رتبہ سے گرانا پڑتا ہے۔ انکا یہ دعوے ہے کہ ہم الہامی ہیں۔ باوجود موجودگی اختلافات الہامات کے ہم قطعی صداقت کے خلاف مانتے اور محض فریب یا دھوکا جانتے ہیں۔ ایک خدا اور اسکے حکموں میں از حد اختلافات یہ سراسر اندھیر ہے۔ بس یہ پہلی ضرورت سراپا کدورت ہے۔

۲۹۷- مولوی- دوسری ضرورت- جزیرہ نما عرب کے لوگ ایک مدت سے مدت تک محروم ہے۔ توریت و انجیل نے عرب کے جیتنے میں کوئی کامیابی نہ دکھلائی۔ بھلا سید جیسی تعلیم سے ہم آریہ ورتی لوگ باوجود کوشش کے بھی واقف نہیں ہوسکے کیونکر فائدہ اٹھاتے جیسا پہلے اور پادریوں اور مشنریوں نے اس قوم عرب کی نسبت یہ کمزوری دکھائی۔ اور اپنی اتمام حجت نہ کرسکے۔ تو اللہ تعالےٰ کے فضل اور رحم نے جوش مارا اور اس قوم کو محروم نہ رکھا۔ بلکہ وہاں ایسا ہادی پیدا کردیا۔ اور اسے قرآن جیسی کتاب دی جس کی قوی تاثیر نے وہ تمام صداقتیں اور راستبازیاں جو دنیا بھر کے ملہموں کے پاس اور پاک کتابوں میں مندرج تھیں مرکز عرب کو بھی پہونچا دیں۔

آریہ- تردید ضرورت دوم- جس طرح عرب کے لوگ محروم رہے اس سے ہزار درجہ بڑھکر تمام افریقہ و یوروپ- امریکہ- چین- روس- ہندوستان- افغانستان- جزیرہ نما ہند چینی- آسٹریلیا وغیرہ محروم ہیں- اور اب تک محروم ہیں- سب سے زیادہ زور جہالت کا افریقہ میں ہے۔ مگر یہاں کوئی جوش نہ آیا- اور نہ کوئی نبی بھیجا- عرب میں تو پرانی بت پرستی ہر قسم کی بت پرستی اور شوت بھی ہوتے ہیں۔ مگر افریقہ میں ایک کوڑی- بجز اور چین اندام کے ہیں- یورپ اور آسٹریلیا تو سب لطف کے علم الٰہی سے محروم رہا تھے- پس ان ملکوں میں کوئی آثار جوش کے ہرگز نہ تھے- بنابریں یہ یہ جوش جوش نہیں بلکہ طرفداری یا مردم آزاری کہلاتا ہے- اسی وجہ سے ہم معقول جوش سے نامزد نہیں کرتے- بلکہ سراپا تعصب یا جوش انتقام جانتے ہیں- اسوقت تک عربی زبان میں انجیل اور توریت کے ترجمے ہو چکے تھے جو مسیح کو ہوئے صرف پانچسو برس گذرے تھے مگر آج تک باوجود گذرنے ۱۳۰۰ برس کے قرآن انہی ملکوں اور زبانوں میں نہیں پہونچا- پس یہ جوش کی ضرورت تو آپکے جوش مذہبی و جوش دوستی سے ظاہر کی جسمیں محمد صاحب نے ہزاروں ملکوں کے حق میں کمزوری دکھلائی- قرآنی منتشر کنندہ ہوگئی- باوجود ۱۳۰۰ برس کی منتشر ہونے کے ابھی تک مکہ مدینہ اور عدن میں بت پرستی ہوتی ہے- قبر پرستی اور پیر پرستی سے ساری اسلامی دنیا بھرپور ہے- تمام دنیا میں اور تمام مذہبوں میں جو دیکھے جاتے والوں کے بت پرستی موجود ہے- ہیرے جاندی سونے کی مورتیاں موجود ہیں- پس قرآن نے اتمام حجت نہیں کی-

آپکو تعصب مذہبی کے سبب مکہ والوں جیسی اور کہیں نظر نہیں آتی ورنہ وہی ابتک حبش میں وہی بیل گوسفند پوجی جاتی ہیں اور وہی امریکہ کے جنگلی قوموں ریڈ انڈین والوں میں موجود ہے- اور آئرلینڈ والے بھی ابتک اُن میں رہتے ہیں- جاکر دیکھو یوسافقان اور مالوہ کے جاٹ بھی کسی حالت میں اُنسے کم نہیں ہیں-

محمد صاحب کو اگر عرب کا ریفارمر بھی مان لیا جاوے- تو انکی اس غلطی سے کوئی انکار نہیں کرسکتا- کہ انہوں نے باوجود گھر میں خدیجہ سے تعلیم پانے اور بحیرہ وغیرہ راہبوں سے ملکر مذہبی واقفیت حاصل کرنے اور سلیمان پارسی جیسے لوگوں کی دوستی کے- کہاں ہیں گزشتہ لوگوں کی کتابوں سے اچھی ہدایات انتخاب اور بزبان عربی لکھوا ہوں- انا الہام کا دعویٰ کیا- حالانکہ تمام محقق مزاجوں نے بالاتفاق مان لیا کہ قرآن عثمان جیسے فصیح لوگوں کا بنایا ہوا ہے- اور اسی واسطے اس میں تحریف میں بڑی کی بیشی تک اور نوبت کنار خود عرب کے بدوؤں و بدسلوکی جہالت و خونریزی میں مبتلا ہیں- اور علم و عقل سے ناآشنا شہریوں کا حال ان سے ناگفتہ بہ ہے- حضرت معاویہ، عائشہ، طلحہ اور زبیر کا حضرت علی سے جنگ- یزید اور حسن و حسین کی لڑائی- کیا قرآنی نور کی جلوہ نمائی نہیں ہے- اسی طرح محمود اور اسمٰعیل اور اورنگ زیب اور شاہجہان اور تاتار شاہ- بابر بادشاہ اور ابراہیم لودی- اکبر اور رانا بہادر- شیر شاہ اور سلیم شاہ اور ہمایوں بادشاہ- نادرشاہ اور محمد شاہ- شیعہ اور سنی اور وہابی اسی طرح اپنے مذہب اسلام کے اور فرقے- ذرہ گریبان میں منہ ڈالکر دیکھو کہ خاک بھائی بھائی ہوگئے کہاں انمیں محبت کہاں انمیں سکھ دکھ کے شریک بردہ فروشی اور غلامی- امیر عبدالرحمٰن خان کا ہزارہ کے مسلمانوں کی عورتوں کا سر بازار نیلام کرنا اور بیچنا- عرب روم وغیرہ اسلامی مملکتوں میں لونڈیوں کی خرید و فروخت کثرت ازدواج- حاجیوں کا لوٹنا کیا یہ غیروں سے کرتا ہے یا مسلمانوں سے- کسی نے سچ کہا ہے-

پنج جالیں جو یوسف سا برادر ہووے ۔ عرب سے بھاگ اب ہوتے ہیں کہ بھائی رفیقوں کے

یہ دردگار کیواسطے! ذرا غور کرو اور سوچو حسن اور حسین ابوبکر اور عمر عثمان اور علی کن کے ہاتھوں سے مارے گئے کیا محمدیوں کے ہاتھوں سے یہ انکے سارے بزرگ قتل نہیں ہوئے- امام ابوحنیفہ جیسے فاضل شمس تبریز اور منصور حلاج و سرمد دار جیسے موحد کن کے

قرآن میں نہیں ہیں اسکا سبب یہ ہے کہ کلمات منسوخ التلاوۃ میں داخل ہوگئے۔
قاضی عیاض نے بھی کمال نسخ کثیر من القرآن کہ قرآن کی کئی ایسی آیات منسوخ ہوگئی ہیں
خدا جسکو چاہتا ہے گمراہ کرتا ہے ایسا کہہ کر محمد صاحب کے ذمہ سے الزام دور کرنے کی کوشش
کی ہے (شفاء قسم ثالث صفحہ ۱۸۵) **نمبر ۱۰ مولوی** رومی لکھتا ہے۔

مثنوی

| | |
|---|---|
| دکان وحدت ست | غیر واحد ہر چہ بینی آن بت است |
| بیگانے حیلہ است آن یقین | ہست ستودن بہر دام عامہ را |
| خواندش اندر سورۂ والنجم زود | ہمچنان آن کالغرانیق العلے |
| لیک آن فتنہ بد از سورہ نبود | جملہ کفاران ساجد شدند |

ہم سر بود آنکہ سر بر در زدند (دفتر سوم)

اس کی شرح بحر العلوم میں اس طرح کی ہے۔ آن جز غیر وحدت است در مثنوی آورده شده بنا آنکہ
عامہ متوجہ بمثنوی نشدند و این توجہ ایشان را بتوحید رساند اگرچہ بتقلید باشد چنانچہ الفاظ الغرانیق
العلے وان شفاعتھن لترتجی چو داخل سورۃ شد عامہ مشرکان متوجہ شدند و ساجد اللہ گردیدند
و این قصہ مشتمل آنست۔ چنانچہ مورخان آورده کہ آن سرور سورۃ نجم میخواندند چون باین آیت رسید
افرئیتم اللات والعزیٰ ومناۃ الثالثۃ الاخریٰ بالقاء شیطان بر زبان مبارک این الفاظ
جاری شد تلک الغرانیق العلے وان شفاعتھن لترتجی و چون مشرکان این شنیدند خوش گردیدند
و گفتند کہ محمد مدح اللہ ما کرد و ایشان را شفاعت ثابت گردانید چون بآخر سورہ رسید سجدہ کردند۔
پس جبرئیل آمده گفت کہ این الفاظ از سورۃ نبود بلکہ از القاء شیطان بود این ابیات مثنوی ہم در این کہ مذکور شد
جلال الدین سیوطی نے درمنثور میں اور شہاب الدین نے مواہب لدنیہ میں او رفضل ؟ زبیان فتح الطال
الباطل میں روایت غرانیق کی تصحیح کی ہے اور قول منکرین کی بدرجہ غایت تقبیح "ارشادیہ صفحہ ۱۴۱)
**نمبر ۱۱** نفسیر حسینی میں ہے۔ " بعضے از مفسیر قصہ القاء شیطان در امنیت پیغمبر صلعم نیز چنے آورده اند
کہ مرضی اہل تحقیق نیست و ماہ ز تاویلات علم الہدٰی و تلبیسو دیگر کتب معتبر چون معتمد فی المعتقد و کفوفیہ
الاحبابت تا لوزار حبال مولفہ لے یوم الحساب آنرا انتخاب ز ادکر دیم بطریقیکہ مستحسن اہل سنت است
آورده اند کہ چون سورۃ والنجم نازل شد۔ سید عالم آنرا در مسجد الحرام در مجمع قریش میخواند و در میان
ایشان توقف میفرمود تا مردم ثانی نموده یاد گیرند پس بطریق مذکور و بعد از تلاوت آیت
افرئیتم اللات والعزیٰ ومناۃ الثالثۃ الاخریٰ متوقف شد۔ شیطان دران میان مجال یافتہ
بگوش مشرکان رسانید کہ تلک الغرانیق العلے وان شفاعتھن لترتجی حاصل معنے آنکہ
ایشان بزرگان قوم یا مرغان بلند پرواز اند و امید شفاعت ایشان میتوان داشت کفار باستماع
این کلمات خوشدل شده پنداشتند کہ حضرت رسالت پناہ صلعم خوانده بتان ایشان را
ستائیش کرد لاجرم در آخر سورت کہ آنحضرت صلعم با مومنان سجدہ کردند۔ اکثر اہل شرک
اتفاق نمودند جبرئیل فرود آمده صورت حال بعرض آنحضرت رسانید و دل مبارک
پیغمبر ازان بسیار اندوہناک شد و حضرت باری تعالیٰ و تقدس جہت تسلیہ خاطر سید عالم
صلعم آیت فرستاد کہ و ما ارسلنا و نفرستادیم ما من قبلک من رسول پیش از تو ہیچ فرستادہ
تو ہیچ رسولے ولا نبی و نہ ہیچ نبی فرستادیم الا اذا تمنّٰی القی الشیطن مگر چون تلاوت کرد بیفگند
شیطان فی امنیتہ در نزد یک تلاوت او در آنچہ خواست بخشیکہ مشتبہ شد کہ آن سخن سخن او اند
چنانچہ بوقت تلاوت پیغمبر باشیطانے کہ او را ابیض گویند ہنجار او از حضرت صلعم
این کلمات بخواند تلک الغرانیق العلے وان شفاعتھن لترتجی درحالتیکہ حضرت صلعم
سورہ والنجم میخواند با نجا رسیده بود و مناۃ الثالثۃ الاخریٰ جمعے گمان بردند کہ این کلمات
از تلاوت پیغمبر صلعم است فینسخ اللہ ما یلقی الشیطن پس باطل و زائل گرداند خدا آنچہ
در افگنده باشد شیطان از کلمات کفر پس ثابت کند خدا آیت ہائے خود را کہ پیغمبر میخواند
(صفحہ ۳۰ جلد ثانی نولکشور ۱۸۸۴ء)
**نمبر ۱۲** حضرت شاہ عبد الحق صاحب دہلوی فرماتے ہیں "آنحضرت روزے در مقام ابلاغ

و انذار آمده سورۃ النجم را بر مشرکان خواند چون بدین آیت رسید افرئیتم اللات والعزیٰ ومناۃ
الثالثۃ الاخریٰ شیطان دران میان مجال یافت و بگوش مشرکان سانید تلک الغرانیق العلے
وان شفاعتھن لترتجی و چون آنحضرت سورت تمام کرد و سجدہ رفت و مسلمانان نیز سجدہ
رفتند۔ و در مسجد الحرام ہیچ کافر نماند۔ الا کہ بہ سجدہ رفت مگر امیہ بن خلف جمحی بقول مشہور
کہ مشتے خاک گرفت و بر روئے شوم خود را و گفت جہے۔ پس مشرکان شاد گشتند و گفتند
محمد اللہ ما را یاد کرد و مدح نموده برایشان اثبات شفاعت کرد۔ و ما نیز ہمین قدر اعتقاد داریم
وایشان را خالق و رازق و محی و ممیت نمیدانیم و چون محمد در این امر اتفاق نمود۔ ما با وے صلح کریم
دوست از ایذا و یاران او بر داشتیم این خبر در اطراف منتشر شد و شیطان آنرا فاش
گردانید۔ و چون بمہاجران حبشہ رسید ایشان بظن صدق این خبر بوطن عود نمودند۔
و چون وقوعہ این واقعہ موجب حزن و ملال خاطر آن حضرت گشت صلعم حق تعالیٰ
از برائے تسلیہ خاطر حبیب خود این آیت فرستاد وما ارسلنا من قبلک من رسول
ولا نبی الا اذا تمنّٰی القی الشیطن فی امنیتہ فینسخ اللہ ما یلقی الشیطن ثم یحکم اللہ ایتہ
واللہ علیم حکیم چون این آیت بسمع کافران رسید گفتند محمد پشیمان گشت از آنچہ یاد
کرده بود از منزلت اللہ ما نزد خدائے ما نیز از ان صلح برگشتیم و ساز بر سر ایذائے
مسلمانان آمدند۔ و مہاجران بجنسہ برگشتند چنانکہ مذکور شد" (دیکھو مدارج النبوۃ
صفحہ ۵۸ جلد دوم نولکشور ۱۲۸۱ھ)
**نمبر ۱۳** محدث شاہ عبد العزیز صاحب لکھتے ہیں۔ "در اثنائے خواندن سورہ نجم شیطان
رجیم بصورت خود در الصورت پیغامبر نمود چند از کلمات کہ دلالت بر مدح غرانیق علاکہ لفظ
متحمل است۔ ملائکہ و اصنام را مبکر و بلند خواند بوضع کہ کفار آنرا شنیده بر مدح بتان
حمل نمودند و راضی شدند" (تحفہ اثنا عشریہ کید ششم)
**نمبر ۱۴** قطب الدین خان لکھتے ہیں کہ جب حضرت ان آیتوں کو پڑھنے لگا افرائیتم اللات
والخ آخر تین آیتوں تک تو شیطان نے اپنی آواز حضرت کی آواز کے مشابہ کرکے پڑھا
تلک الغرانیق العلے وان شفاعتھن لترتجی یعنے بت مرغابیاں بلند ہیں۔ اور تحقیق
شفاعت انکی البتہ امید کیگئی ہے۔ پس مشرکوں نے گمان کیا کہ حضرت نے ہمارے
بتوں کی تعریف کی۔ پس خوش ہوئے اور حضرت کیساتھ سجدہ کیا (مظاہر حق جلد ا صفحہ ۳۵۸)
**نمبر ۱۵** اب ہم اخیر میں شاہ عبد الحق صاحب محدث دہلوی کی کتاب سے اسکا آخری فیصلہ درج کرتے
ہیں۔ شاہ صاحب نے اول قاضی عیاض و امام فخر الدین بیہقی کے اقوال درج کر کے کہا کہ سوائے
اسکے جمعی کثیر مثل ابو حاتم و طبری و ابن المنذر و ابن اسحق و موسیٰ ابن عقبہ و ابو معشر وغیرہ
نے انکے خلاف لکھا ہے اور اخیر میں لکھا ہے کہ "آنرا فی الجملہ اصلے ہست و بہ نقلہ ثبوت
چارہ نیست از توجیہ اخراج آن از ظاہر تا ازین محذورات کہ ذکر کرده شد برآید و تحقیق
سلوک کرده اند در توجیہات و تاویلات مسالک بعیده کہ نہ موجب تشفی و تسلی است
پس بعضے گفتہ اند کہ جاری شدن این کلمہ بر زبان آنحضرت صلعم در حالتے کہ عارض شد
مر او را سنہ بے آنکہ ظہور باشد مر او را و چون مستشعر شد بآن و دانست آنرا محکم گردانید
حق تعالیٰ آیات خود را حکایت کرده است ابن را طبری از قتاده در دکرده است۔ قاضی
عیاض این سخن را زیرا کہ جایز نیست ولایت شیطان بروے صلعم در نوم۔
و بعضے گفتہ اند کہ شیطان ملجا و مضطر گردانید از روئے بے اختیار این لفظ فاسد نیز
و نا معقول تر از اول است بقولہ تعالیٰ ان عبادی لیس لک علیہم سلطان و اگر
شیطان را قوت و قدرت بران باشد ہیچ احدے را قوت بر طاعت نباشد۔
و بعضے گفتہ اند کہ مشرکان چون ذکر میکردند الہ خود را وصف میکردند ایشان را۔
پس متعلق شد آن اوصاف بذہن شریف آنحضرت و ماندہ و حافظ وے صلعم۔ پس

معه المسلمین والمشرکون والجن والانس یعنے ابن عباس سے روایت ہے کہ کہا سجدہ کیا نبی نے سورۃ نجم میں اور سجدہ کیا ساتھ اُن کے مسلمانوں اور مشرکوں اور جنوں اور آدمیوں نے یہاں بالکل مجمل بیان ہے مشرکوں کے سجدہ کی وجہ کوئی عیاں نہیں جب تک کہ حضرت کی بُت پرستی کا گمان نہ ہو وہ سجدہ نہیں کر سکتے۔ اسکی ساری تشریح شرح بخاری میں مذکور ہے جسے ہم بجنسہٖ یہاں درج کرتے ہیں۔

**نمبر ۲** - فاضل اکمل مولوی شہاب الدین احمد بن محمد الخطیب القسطلانی المصری الشافعی فرماتے ہیں "فی قوله تعالی اذا تمنی القی الشیطان فی امنیته ای اذا حدث ای اذا تلا النبی صلے اللہ علیه وسلم شیئا من الآیات المنزله علیه من اللہ تعالی القی الشیطان فی حدیثه فی تلاوته عند سکته من السکتات بمثل نغمه - ذلك النبی ما یوافق رائ اهل الشرك من الباطل فیسمعونه فیتوهمون انه لما تلاه النبی صلے اللہ علیه وسلم وهو منزه عنه لا یخلط حقا بباطل حاشاه اللہ من ذلك فیبطل اللہ ما یلقی ولا یبقی اثره علی لکنه فهی ما القی الشیطان ویحکم آیاته ای یثبتها ویقال ان امنیته هی قرأته قال ابی حاتم والطبری وابن المنذر من طرق عن شعبة عن ابی بشر عن سعید بن جبیر قال قرأ رسول اللہ صلے اللہ علیه وسلم بمکة النجم فلما بلغ افرأیتم اللات والعزی ومناة الثالثة الاخری القی الشیطان علی لسانه تلك الغرانیق العلی وان شفاعتهن لترتجی فقال المشرکون ما ذکر آلهتنا بخیر قبل الیوم فسجد وسجدوا فنزلت هذه الآیة رواها البزار وابن مردویه من طریق امیة بن خالد عن شعبة فقال فی اسناده عن سعید بن جبیر عن ابن عباس فیما احسب ثم ساق الحدیث وقال البزار لا یروی متصلا الا بهذا الاسناد تفرد بوصله امیة بن خالد وهو ثقة مشهور قال وانما یروی هذا من طریق الکلبی عن ابی صالح عن ابن عباس" انتہی (دیکھو قسطلانی المعروف کتاب ارشاد الساری الشرح صحیح بخاری جلد ۷ صفحہ ۳۴ ۱۹ ۴۹ ۱۹ مطبوعہ نولکشور کانپور)

**نمبر ۳** - تفسیر جلالین میں ہے - ما ارسلنا من قبلك من رسول هو نبی امر بالتبلیغ ولا نبی ای لم یؤمر بالتبلیغ (الا اذا تمنی) قرأ (القی الشیطان فی امنیته) قرأته ما لیس من القرآن مما یرضاه المرسل الیهم وقد قرأ النبی صلے اللہ علیه وسلم فی سورة النجم بمجلس من قریش بعد افرأیتم اللات والعزی ومناة الثالثة الاخری بالقاء الشیطان علی لسانه صلعم من غیر علمه صلعم به تلك الغرانیق العلی وان شفاعتهن لترتجی ففرحوا بذلك ثم اخبره جبریل بما القاه الشیطان علی لسانه من ذلك فحزن فسلی بهذه الآیة لیطمئن فینسخ اللہ یبطل ما یلقی الشیطان ثم یحکم اللہ آیاته (دیکھو تفسیر جلالین صفحہ ۵۴ - جلد ثانی مطبوعہ کلکتہ مطبع احمدی ۱۲۵۶ھ)

**نمبر ۴** - فاضل اجل جار اللہ زمخشری اپنی تفسیر میں فرماتے ہیں - والسبب فی نزول هذه الآیة ان رسول اللہ صلے اللہ علیه وآله وسلم لما اعرض عنه قومه شاقوه وخالفه عشیرته ولم یشایعوه علی ما جاء به تمنی لفرط ضجره من اعراضهم وطرصه وتهالکه علی اسلامهم ان لا ینزل علیه ما ینفرهم لعله یتخذ ذلك طریقا الی استمالتهم واستنزالهم عن غیهم وعنادهم فاستمر به ما تمناه حتی نزلت علیه سورة والنجم وهو فی نادی قومه وذلك التمنی فی نفسه فاخذ یقرأها فلما بلغ قوله ومناة الثالثة الاخری (القی الشیطان فی امنیته) التی تمناها ای وسوس الیه بما شیها به وسبق لسانه علی سبیل السهو والغلط الی ان قال تلك الغرانیق العلی وان شفاعتهن لترتجی وروی الغرانقة ولم یفطن له حتی ادرکته العصمة فتنبه علیه وقیل نبهه جبرئیل علیه السلام او تکلم الشیطان بذلك فاسمعه الناس فلما سجد فی آخرها سجد معه جمیع من فی النادی وطابت نفوسهم وکان تمکین الشیطان من ذلك محنة من اللہ وابتلاء زاد المنافقون به شکا وظلمة والمومنون نورا وایقانا وقیل تلك الغرانیق اشارة الی الملئکة ای هم الشفعاء لا الاصنام" (دیکھو تفسیر کشاف النصف الثانی مطبوعہ کلکتہ ۱۲۷۶ھ صفحہ ۹۱۲ موجود پبلک لائبریری الہ آباد)

**نمبر ۵** - تفسیر مدارک التنزیل میں اول یہہ سب قصہ لکھ کر پھر تاویلات پر کمر باندھی ہے "فلما بطلت هذه الوجوه لم یبق الا وجه واحد وهو انه علیه الصلوة والسلام سکت عند قوله ومناة الثالثة الاخری فتکلم الشیطان بهذه الکلمات متصلا بقراءة النبی فوقع عند بعضهم انه علیه السلام هو الذی تکلم بها فیکون هذا القاء فی قراءة النبی وکان الشیطان یتکلم فی زمن النبی" (صفحہ ۶۰ جلد ۲ مطبع احمدی ۱۲۸۰ھ برحاشیہ حسینی)

**نمبر ۶** - علامہ ابی سعود اپنی تفسیر میں لکھتے ہیں - "وقیل تمنی لحرصه علی ایمان قومه ان ینزل علیه ما یقربهم الیه واستمر به ذلك حتی کان فی ناديهم فنزلت علیه سورة النجم فاخذ یقرءها فلما بلغ ومناة الثالثة الاخری - وسوس الیه الشیطان حتی سبق لسانه سهوا الی ان قال تلك الغرانیق العلی وان شفاعتهن لترتجی - ففرح به المشرکون حتی شایعوه بالسجود لما سجد فی آخرها بحیث لم یبق فی المسجد مومن ولا مشرك الا سجد" (صفحہ ۵۷ جلد ۲ برحاشیہ تفسیر کبیر)

**نمبر ۷** - امام فخر الدین اپنی تفسیر کبیر میں لکھتے ہیں - "ذکر المفسرون فی سبب نزول هذه الآیة ان الرسول لما رأی اعراض قومه عنه وشق علیه ما رأی من مباعدتهم عما جاءهم به تمنی فی نفسه ان یاتیهم من اللہ ما یقارب بینه وبین قومه وذلك لحرصه علی ایمانهم فجلس ذات یوم فی نادی من اندیة قریش کثیر اهله واحب یومئذ ان لا یاتیه من اللہ شئ ینفروا عنه وتمنی ذلك فانزل اللہ تعالی سورة والنجم اذا هوی فقرأها رسول اللہ حتی بلغ قوله افرأیتم اللات والعزی ومناة الثالثة الاخری القی الشیطان علی لسانه تلك الغرانیق العلی منها الشفاعة لترتجی فلما سمعت قریش ذلك فرحوا ومضی رسول اللہ فی قراءته فقرأ السورة کلها فسجد وسجد المسلمون بسجوده وسجد جمیع من فی المسجد من المشرکین فلم یبق فی المسجد مومن ولا کافر الا سجد سوی الولید بن المغیرة وابی احیحة سعید بن العاص فانهما اخذا حفنة من التراب من البطحاء ورفعاها الی جبهتهما وسجدا علیها لانهما کانا شیخین کبیرین فلم یستطیعا السجود وتفرقت قریش وقد سرهم ما سمعوا وقالوا قد ذکر محمد آلهتنا باحسن الذکر فلما امسی رسول اللہ اتاه جبرئیل فقال ماذا صنعت تلوت علی الناس ما لم آتك به عن اللہ وقلت ما لم اقل لك فحزن رسول اللہ حزنا شدیدا وخاف من اللہ خوفا عظیما حتی نزل قوله تعالی وما ارسلنا من قبلك" (تفسیر کبیر جلد ۶ صفحہ ۵۴ مطبوعہ قسطنطنیہ)

**نمبر ۸** - تفسیر کلبی میں ہے - "ان النبی حدث نفسه فقال ذلك الشیطان علی لسانه" یعنی شیطان نے آنحضرت کی زبان سے یہہ لفظ کہہ دیئے -

**نمبر ۹** - مجاہد نے اس قصہ کی یوں روایت کی ہے کہ وہ لفظ جو رسول کی زبان سے نکلے "والغرانقة العلی" تھے اور بڑے بڑے مفسرین نے اسکی یہہ توجیہ کی ہے کہ "لا یجوز ان یکون هذا قرآنا والمراد بالغرانقة العلی ان شفاعتهن لترتجی الملئکة وردا الشفاعة من الملائکة صحیح" یعنی اس آیت کا قرآن سے ہونا صحیح نہیں اور مراد غرانقہ سے ملائکہ ہیں اور انکی شفاعت صحیح ہے پھر جبرئیل اس تاویل کے بعد فرمایا ہے کہ اب جو یہہ لفظ -

پہیلانے کی کوشش کی"۔ اس حکایت کو سب سے پہلے ابو الفراغیس مورخ نے ایجاد کیا ہے جو مدینہ کا باشندہ تھا۔ اور چودہویں عیسوی میں یعنے اس واقعہ کے قریباً آٹھ سو برس بعد اس نے اپنی کتاب لکھی تھی۔

**آریہ** ۔ یہہ آپکی تاریخی غلطی ہے فاضل ابو الفراغیس نے یہہ واقعہ سب سے پہلے درج نہیں کیا بلکہ اُس سے پہلے ایک اور مورخ عبد اللطیف صاحب نے اسکو درج کیا ہے اور یہہ فاصل یعنے عبد اللطیف مورخ مصر ۵۲۲ سال بعد فتح سکندریہ کے ہوا ہے۔ اور ابو الفرجیوس بھی آٹھ سو برس بعد نہیں ہوا بلکہ ۵۸۶ سال ہوا ہیں۔ انہوں نے جو کچہہ لکھا وہ نہایت غور و پڑتال کے بعد لکھا ہے۔

**مولوی** عبد اللطیف مورخ مصر حادثہ سکندریہ سے آٹھ سو برس بعد ۱۱۶۲ء میں پیدا ہوا اور ۱۲۳۱ء میں مر گیا۔

**آریہ** ۔ یہاں بھی حساب میں آپ نے غلطی کی ۵۲۲ سال ہوتے ہیں۔ نہ کہ آٹھ سو سال ۲۷۸ سال کہاں اُڑا دیئے۔

**مولوی** ۔ نہ اس واقعہ کو تاریخ بحری کے مصنف نے بیان کیا ہے جسنے اپنی قابل تعریف تصنیف کو ۳۰۲ھ یا ۹۱۴ء میں ختم کیا تھا۔ تاریخ بحری دو نوں طرز اور واقعات کے لحاظ سے نہایت اعلے درجہ کی تصنیف ہے۔

**آریہ** ۔ اسکندریہ کے فتح کرنے کا کوئی مفصل حال یا مجمل ذکر تاریخ بحری میں نہیں ہے پھر کتب خانہ کا کیا پتہ یا نشان لگ سکتا ہے۔ وہ تعصب اسلامیہ کی شامت سے وہ ایسے فضول واقعات کے لکھنے کو متوجہ ہی کب ہوتے تھے۔ اور اگر کچہہ تحریر کر بھی دیتے تو آپ کیا غیرت اسلامی کے تقاضا سے ماننے والے تھے۔ مورخ عبد اللطیف صاحب المصری فاضل ابو الفرجیوس صاحب الملطی۔ احمد المقریزی القاہری صاحب اور ابن خلدون صاحب ان سب کی بے تعصبانہ و فاضلانہ شہادتوں کو کیا آپنے مان لیا۔

**مولوی** رحمت اللہ صاحب لکھتے ہیں "حضرت عمر نے تو محرف کتابیں کہ جنہیں وہ خود بھی ایسا سمجھتے تھے جلوائی ہیں بخلاف عیسائیوں کے کہ انہوں نے وہ کتابیں غارت کیں کہ جنہیں وہ لوگ خدا کا خاص کلام جانتے تھے"۔ (صفحہ ۱۰۰ اعجاز عیسوی مطبوعہ ۱۸۵۴ء آگرہ) پس یہہ بات ہر طرح صحیح تحقیقات سے ثابت ہے کہ سکندریہ کا عظیم الشان کتب خانہ جو صفحہ دنیا پر ایک نہایت ہی عجوبہ اور قیمتی یادگار تھی۔ کتب خانہ موصوف میں مصر یونان ہندوستان اور روم قدیم کے بیش قیمت علمی مخازن موجود تھے اور اُن میں سے صرف اُن سنتیوں کی تعداد جو الماریوں میں چُنے ہوئے تھے چار لاکھ تھی اگرچہ صرف یہی ایک قیمتی اور قابل قدر علمی ذخیرہ اپنے بانیوں اور اسکندریہ کے فخر و ناز کے لئے کافی تھا تاہم اسی قدر وقعت کا ایک اور کتب خانہ جو سیرپس المشہور سراپم کے تہخانہ میں عظیم الاقتدار خاندان ٹولیمی کے وچسپی علوم و فنون کا ثبوت دے رہا تھا فراہم کیا گیا تھا۔ جسمیں تین لاکھ کتابیں علمی مضامین سے مالا مال رکھی ہوئی تھیں پس ان دونوں کتب خانوں کا مجموعہ کتب ۷ لاکھ بیان کیا جاتا ہے جو کہ ٹالیمی فرمانروایان کی علمی جانفشانیوں کا ایک عمدہ نتیجہ متصور ہوتا ہے۔

اگرچہ اس پر ادبی صدمے پہونچتے رہے مگر آخر کار اسکا خاتمہ کرنیوالا ۶۴۰ء میں خلیفہ عمر کا وہ غضبناک حکم تھا جسنے جہہ ماہ تک شعلہ ناک ہو کر اسکا نام و نشان مٹا دیا اور صرف مصر میں ہی نہیں۔ بلکہ ایران۔ ہندوستان میں جہاں جہاں اسلام کا نشان گیا علم کا ستیاناس کرتا گیا۔ اس سے انکار کرنا بعینہ ایسا ہی ہے جیسا کہ محمود۔ علاؤ الدین۔ اورنگ زیب۔ تیمور۔ نادر۔ و احمد شاہ ابدالی کے جور و ظلم سے انکار کرنا۔ اب اگر کوئی اتنے سو سالوں کے بعد انکار کرے کہ وہ لاکھ لاکھ ہندوؤں کافروں کے سروں کے ڈھیر جو تیمور نے لگائے تھے انکا کیا ثبوت ہے۔ ایسا ہونا ایماندار مورخین کے روبرو اس تہذیب کے زمانہ میں ایسا بعید ہے۔ تو اے ناظرین ہم سوائے اسلامی تواریخی ثبوتوں کے اور کیا بتلا سکتے ہیں۔ اور اُسوقت اگر کوئی مولوی چراغ علی خان صاحب جیسا یہہ کہے کہ مسلمانوں میں تاریخی واقعات میں سامع اور مسابلت بہت ہوئی ہے اسوجہ سے بے تکے اڑا جاتے ہیں"۔ تو ایسی باتوں کا ور حالیکہ صحیح واقعات سے انکار ہو رہا ہے) اور ہم کیا کہہ سکتے ہیں۔ العاقل تکفیہ الاشارۃ والغافل لا ینطعہ لف عبارۃ

# القائے شیطان و توصیف بتان کا قصہ

ہم نے تکذیب براہین احمدیہ صفحہ ۲۴۷ پر دو معتبر تفسیروں کے حوالہ سے لکھا تھا کہ ایک دن محمد صاحب بانی اسلام مکہ کے مندر میں سورۃ نجم پڑہ رہے تھے اور اسوقت پڑہتے پڑہتے یہہ فرمایا افرایتم اللت والعزی ہ ومنوۃ الثالثۃ الاخری ہ تلک الغرانیق العلی ہ وان شفاعتھن لترتجی جب یہہ ساری سورت ختم کر چکے تو سجدہ کیا یہہ ایسا وقت تھا جبکہ کعبہ میں ۳۶۰ بت موجود تھے بُت پرست اور کعبہ پرست دونوں مل رہے تھے کعبہ پرستوں نے بہ تقلید رسول خدا اور بُت پرستوں نے بتقلید بزرگان و بسبب تعریف محمد صاحب یکجا سجدہ کیا۔ اور باہم صلح صفائی ہو گئی یہہ خبر اُن مسلمانوں کو بھی جو حبشہ واقعہ ملک مصر میں تھے جا پہونچی وہ سنکر بہت خوش ہوئے اور وطن مالوفہ کو پھرے چندروز کے بعد طمع پیری و مریدی کے سبب کوئی تنازعہ ہوا اور پھر آپسمیں بگڑ گئے محمد صاحب نے تہمت فرما دیا کہ وہ آیت جسمیں بتوں کی تعریف اور شفاعت کی ترغیب تھی میرے مُنہہ سے شیطان نے نکلوا دی تھی۔ بنا براں منسوخ سمجھو۔

واضح ہو کہ محمد صاحب ہمیشہ دل میں تمنا کیا کرتے تھے کہ خدا کوئی ایسی آیت قرآن میں نازل فرما دے کہ جس سے درمیان ہمارے اور ہماری قوم کے صلح ہو جاوے چنانچہ ویسی ہی آیت محمد نے نازل کی جسنے کعبہ پرستی اور بُت پرستی ملا دی لیکن باہمی جھگڑا ہو جانے سے اسی ناسخ منسوخ کر دیا اور کہدیا کہ وہ آیت شیطان نے میرے مُنہہ میں ڈالدی ہے اس واسطے کہا ہے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم اب ہمارے مہربان مولوی صاحب اس سے انکار کرتے ہیں۔

**۲۳۶ مولوی** اسلام کے مختلف فرقے دُنیا میں موجود ہیں۔ سب کے پاس قرآن ہے مگر تعجب ہے کہ کسی میں یہہ موجود نہیں۔

**آریہ** بے شک اسلام کے ۷۵ مشہور اور ۱۵۰ غیر مشہور فرقے دُنیا میں موجود ہیں لیکن سب کے قرآن ہم نے ابھی تک نہیں دیکھے اور نہ غالباً آپ نے دیکھے ہیں۔ اگر کسی میں ہو تو ہرج کیا ہے۔ مگر سب تفسیروں میں ہے جس طرح اور بیسوں منسوخ شدہ آیات اب قرآن میں نہیں رہیں بلکہ نکالی گئیں انہیں کے شمار میں ایک یہہ بھی ہے۔

**۲۳۶ مولوی** اور ہو کیسے قرآن کریم کی شان اس سے اعلے وارفع ہے کہ اس مجموعہ توحید میں ایسا شرک کا مضمون ہو اب حقیقت میں قرآن پر کوئی اعتراض نہ رہا۔

**آریہ** ۔ اگرچہ وہ آیت اس عثمانی قرآن میں نہیں ہے۔ کیونکہ یہہ تو حضرت عثمان جامع القرآن نے اُس سے انتخاب کر کے لکھوایا ہے۔ اور باقی سب پُرانے نسخوں کو آگ میں جلوا دیا دیکھو تاریخ ملک اسماعیل ابو الفدا عربی مطبوعہ مصر جلد صفحہ ۱۷۶۔ لیکن اُس محمدی قرآن میں جو کعبہ کے اندر خود محمد صاحب نے پڑہا تھا۔ یہہ آیت موجود تھی۔ تمام مفسر اس کے قایل ہیں یہہ اور بات ہے کہ القائے شیطانی انصاف پسند محققوں کا مطلب دونوں طرح حاصل ہے۔

ہم معالم التنزیل اور زاد الآخرت دو تفسیروں کی عبارت تو تکذیب براہین میں درج کر چکے ہیں۔ اب باقی تفاسیر کی عبارت درج کرتے ہیں۔

**نمبر ۱** ۔ صحیح بخاری میں ہے عن ابن عباس قال سجد النبی بالنجم و سجد

سلطنت پر عرصہ سے قابض تھا تو پیشگوئی کجا بلکہ نقل میں بھی سخت قصور ہے جس مینڈھے کو بلحاظ دو سینگ کے آپ ذوالقرنین سمجھتے ہیں وہ یہ خورس کسی طرح نہیں ہے بلکہ اُس سے زیادہ موزوں ہوتا اگر آپ اُس بکرے کیطرف کوشش کرتے کیونکہ اُس سے ذرا اچھی بات با وقعت ہو جاتی مگر ایسے کرنے سے آپکو حق بات ملنی پڑتی اب ہم آپکو مسماۃ آستر کی کتاب کی طرف متوجہ کرنا چاہتے ہیں غور فرمائیے مسیح سے ۵۲۱ سال پہلے اسکا آغاز ہوا - اور ۵۰۹ سال پہلے خاتمہ - اور یہ کتاب اُس اخوبرس بادشاہ کے وقت میں تصنیف ہوئی یہ بادشاہ ہندوستان سے کوش تک سلطنت کرتا تھا ایک سو ستائیس صوبہ اسکے عمل میں تھے فارس اور مادہ کے حاکم سب اُسکے ماتحت تھے دیکھو آستر کی کتاب (باب ۱)

اب عزرا کی کتاب دیکھئے مسیح سے ۵۳۶ سال پہلے اُسکا آغاز ہوا اور ۴۵۶ سال پہلے خاتمہ اور اسمیں بھی وہی خورس کا ذکر ہے ۲ تاریخ کی کتاب باب ۳۶ (۲۲ و ۲۳) میں خورس کا ذکر ہے جو مسیح سے ۵۸۸ سال پہلے ختم ہوئی -

ان سارے واقعات پر غور کرنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں نام ایک ہی ہیں یعنے اخویرس یا خورس اور اسکا زمانہ سلطنت بموجب تحقیقات مورخان نوٹریا ریاران بائیبل کے اس طرح ہے اس بادشاہ کے تیسرے سال جلوس میں آستر کی کتاب کا آغاز ہوا پس اُسکا تیسرا سال مسیح سے ۵۲۱ سال پہلے تھا جس لحاظ سے اسکی تخت نشینی مسیح سے ۵۲۴ سال پہلے ہوگی -

مگر دانیال کے خواب نامہ میں لکھا ہے کہ اس مینڈھے کو وہ بکرا مار ڈالیگا اور وہ بال دار بکرا یونان کا بادشاہ ہے دانیال ۸ باب ۲۰ و ۲۱ بنابراں اس لحاظ سے دارا موجودہ بادشاہ فارس جو اُسوقت زندہ تھا اُسکے واسطے یہ سارا ذکر ہے کوئی جواب نہیں ورنہ الہام آسمانی اور نہ رویت ہے فارس کا بادشاہ دارا اور یونان کا بادشاہ سکندر ہوئے ان دونوں کو تمام دنیا جانتی ہے پس اس ساری تحقیقات کے مطابق ذوالقرنین سکندر یونانی بن فیلقوس کا بہ سبب دو سینگ تاج میں رکھنے کے نام ہے نہ کہ خورس کا - کیونکہ خورس کو کسی یونانی بادشاہ نے نہیں مارا بلکہ اسکے بیٹے دارا کو یونانی سکندر نے مارا -

چنانچہ فاضل مولوی سید ابو المنصور صاحب بھی ایک مشہور اور قابل اعتبار تاریخ میں لکھتے ہیں سکندر بادشاہ یونانی لشکر ولایت کثیر سفر کر کے ملک فارس پر چڑھ گیا اور مسیح سے ۳۳۴ برس پیشتر دارا بادشاہ کی فوج کو کلکیہ میں شکست دی بعد اسکے تمام سوریا اور توبیکیہ کو قبضہ میں لایا اور اس سبب سے کہ یہودیوں نے اسکے دشمنوں کو رسد پہونچا کر اسکی مددگاری سے انکار کیا تھا ان پر بھی حملہ آور ہوا جب یدوا نامی سردار کاہن نے اسکے آنیکی خبر پائی تب اُس نے لوگوں سے کہا کہ سب ساتھ ہو کر قربانی گذرانو اور دعا مانگو کہ خدا اس آنیوالی آفت کو ہم سے دور کرے چنانچہ لوگوں نے خدا کے سامنے عاجزی کی اور یدوا کو خواب میں حکم ملا کہ وہ اور سب کاہن اپنے کاہنی لباس پہنکر سکندر سے ملاقات کریں - چنانچہ وہ سب بڑی دھوم کے ساتھ جو سفید پوشاک پہنے تھے ایک جلوس صفا نامی پر جہاں سے ہیکل اور تمام شہر نظر آتا تھا پہونچکر ٹھیرے جب بادشاہ سکندر نزدیک آیا تو اُنکی عجیب شکل دیکھنے سے اُس کا رعب اُسپر ایسا غالب آیا کہ سیف آرائی کا خیال چھوڑ آگے بڑھکر یدوا نامی سردار کاہن کو سجدہ کیا سب یونانی اُسکی اس عجیب حرکت سے متعجب ہوئے کہتے ہیں کہ سکندر نے یروشلیم کی ہیکل میں داخل ہو کر قربانی گذرانی سردار کاہن نے اُسکو دانیال کی کتاب جس میں لکھا تھا کہ ایک یونانی بادشاہ ملک فارس کو لیگا - دکھلائی - اُسکے پڑھنے سے سکندر نے فتحیابی کی زیادہ امید رکھکر دارا پر چڑھائی کی اور یدوا کی سفارش سے اُس نے یہودیوں کو اجازت دی کہ اپنے دین و طریق پر بے روک ٹوک قائم رہیں اور ہر ساتویں سال جس میں شریعت کے موجب بونے بوئے کی ممانعت کی گئی خراج دینے سے معاف رہیں سکندر نے دارا کی فوج پر فتح پائی اور دانیال کی پیشگوئیاں فارسیوں کی شکست ہونے سے پوری ہوئیں دیکھو دانیال باب ۸ و ۱۱ آیت ۳

و ۱۲ باب ۹ و ۱۱ (دیکھو تاریخ بیت المقدس مرتب دوم رکن دوم صفحہ ۱۸ و ۱۹ و ۱۱ دہلی اور مفتاح الکتاب صفحہ ۱۳۱)

اگر شراب نوشی کے سبب سکندر بادشاہ کا قصہ قابل اندراج قرآن نہیں جانتے تو خورس بادشاہ اُس سے بھی زیادہ شراب خور ہے مفصل دیکھئے آستر کی کتاب باب ۱ آیت ۱ اور باب ۵ و ۷ بنابراں یہ آپکا مفروض سراسر باطل ہے ان زمانوں سے کوئی بھی بری نہیں بڑے بڑے نبی بھی بموجب توریت مقدس کے اِن جرائم کے مرتکب ہیں -

## اب ہم یاجوج و ماجوج کی بابت آپکی تحقیقات کی اصلیت بتلاتے ہیں -

۶۸ - مولوی غیاث اللغات و روضۃ الصفا اور شاہنامہ کے حوالوں سے لکھتے ہیں پس ہر عاقل اب اچھی طرح سمجھ سکتا ہے کہ بلاد یاجوج و ماجوج اقلیم ہفتم میں ہے - آریہ - افسوس کہ آپنے وہاں کی عبارت درج نہ کی ورنہ سارا جھگڑا ابھی مٹ جاتا مگر آپکو حق بات ہرگز منظور نہیں دیکھئے وہاں اصل عبارت یہ ہے -

اقلیم ہفتم - درمابین شمال و مشرق این اقلیم دیار یاجوج و ماجوج آن طرف سد سکندر (غیاث صفحہ ۸۰۴) تو لکھتو ایں ایسے ہی تمام حوالے آپکے غلط اور بے بنیاد ہیں -

۶۹ و ۷۰ - مولوی - حزقیل نبی کی کتاب باب ۳۸ - آیت ۱ سے ۴ تک میں ظاہر ہے کہ آدم زاد تو جوج کے مقابلہ میں جو ماجوج کی سرزمین میں بستا ہے اور روس اور مسک اور طوبال کا سردار ہے ہو نہ کر اور اسکے برخلاف نبوت کر اس سے ناظرین یقین کر سکتے کہ روس یا جوج ہے اور حزقیل ۳۹ باب ۶ میں ہے میں ماجوج پر اور اُنپر جو جزیروں میں بے پروائی سے سکونت کرتے ہیں ایک آگ بھیجونگا - اب یہ دونوں قومیں یاجوج روس اور ماجوج انگریز کیسے نزدیک نزدیک آپہونچے ہیں اور بہت ہی قریب ہے کہ دونوں آپس میں الجھ پڑیں آریہ - آپنے یہ تو لکھا ہے مگر اسکے ساتھ ہی آپنے فی الحقیقت قرآن سے انکار کر دیا کیونکہ قرآن نے اسکے خلاف لکھا ہے اٰتونی زبر الحدید حتی اذا ساوی بین الصدفین قال انفخوا حتی اذا جعلہ نارا قال اٰتونی افرغ علیہ قطرا فما اسطاعوا ان یظہروہ وما استطاعوا لہ نقبا ترجمہ تم میرے پاس لوہے کے ٹکڑے لے آؤ - آخر جب اُس نے دونوں پہاڑوں میں برابر کر دیا کہا دھونکو - آخر جب اُسکو آگ سا کر دیا بولا لاؤ میرے پاس کہ آؤ - میں پر پگھلا ہوا تانبا ڈالوں پھر اُن سے نہ ہو سکا کہ اُس پر پھاند جا سکیں اور نہ ہی اُس میں چھید کر سکیں -

جناب من جبکہ یہودی بھی قوم کی بابت ذکر معلوم ہوتا ہے تو کیونکر یہ کبھی کنارے کے واسطے کیونکہ ایسے لوہے اور پیتل یا تانبے کی دیوار کوئی بھی موجود نہیں کیونکہ قرآن اُس سد کی تعریف کرتا ہے کہ وہ لوہے کی دیوار ہے جس کی اینٹیں لوہے کی اور گارا تانبے کا -

۷۱ - مولوی - یہ وہ مقام ہے جو ایران کے شمال میں دربند کر کے مشہور ہے اور اسکے قریب اب تک قلعہ نام ایک بستی اسی کنقبا خوز ہے کے نام سے قرآن کی تصدیق کے لئے موجود ہے - آریہ آپنے دربند کے مقام میں اُسکا یہ بنانا بالکل غلط ہے کیونکہ مفتاح التواریخ میں لکھا ہے (بذکر فتح قلاع دربند و باد کوبہ) این ہر دو قلعہ را شاہ عباس صفوی در سال ہشتم از جلوس مطابق سنہ یکہزار و ہفدہ فتح ساختہ میر جلال الدین حسن در تاریخ این فتح گفتہ فتح دربند چو شد ہاتف غیبے میگفت فتح دربند زہی فتح کہ مشکل آمدہ مصحف دل چو کشادیم برآمد تاریخ فتح دربند نہا بودن آمد

بے شک تاریخ سے ناواقف لوگ کہتے ہیں کہ سد سکندر ذوالقرنین یہی باب الابواب یا قلعہ دربند ہے مگر محققین بالغ النظر نے اس سے انکار کیا ہے چنانچہ صاحب عالم آرا نے لکھا ہے کہ یہ جو مشہور ہے کہ سد سکندر ذوالقرنین کہ در قرآن آمدہ ہمین باب الابواب [illegible]

جا کر اپنا کر پھر فلو کل اوسنو ہوں شنگر اگر چاہیگا اللہ تعالیٰ ان شاء اللہ کہیگا فرمایا آپ نے پھر دوسرے روز لوٹنگے اور دیکھینگے
اوسکو ویسا ہی جیسا چھوڑ گئے تھے اول تو رخنہ بنتے ہیں اس بانس کر ڈالینگے اسمیں اور نکل پڑینگے لوگوں پر اور سب پانی
پی ڈالینگے۔ اور لوگ ان سے بھاگینگے۔ پھر وہ آسمان کی طرف تیر پھینکینگے اور آئیگا
تیر خون میں ڈوبا ہوا سو بولینگے کہ دبا لیا ہم نے زمین والوں کو۔ اور چڑھائی کی آسمان والے
یعنی خدا تعالیٰ پر کہینگے اپنے دل کی سختی اور غرور سے سو بھیجے گا ان پر اللہ تعالیٰ ایک
کیڑا کہ پیدا ہوگا انکی گردنوں میں اور وہ سب مر جاوینگے۔ اور فرمایا آپ نے قسم ہے پروردگار کی
کہ جان محمد کی اسکے ہاتھ میں ہے کہ زمین کے جانور انکا گوشت کھا کھا کر موٹے ہو جاوینگے
اور مست ہو جاوینگے اور شکر کرینگے بخوبی" (دیکھو حدیث جامع ترمذی ابواب تفسیر القرآن
مطبع مرتضوی دہلی صفحہ ۳۶۰ و ۳۶۱)

پھر لکھا ہے ابن حاتم نے عبداللہ بن عمر سے روایت کی ہے الجن والانس
عشرۃ اجزاء فتسعۃ اجزاء یاجوج و ماجوج وجزء سائر الناس "ترجمہ" اور انسان
دس حصے ہیں نو حصے انمیں سے یاجوج و ماجوج ہیں اور ایک حصہ سب لوگ (جامع ترمذی صفحہ ۳۹۲)
ناقل جار اللہ زمخشری کہتے ہیں عن نبی صلی اللہ علیہ وسلم فی صفتہم لا یموت احد منہم
حتی ینظر الی الف ذکر من صلبہ کلہم قد حمل السلاح (تفسیر کشاف مطبوعہ کلکتہ صفحہ ۸۱۴ سنہ ۱۲۷۶ھ)

قسطلانی میں لکھا ہے فیما ذکرہ محیی السنۃ ان یاجوج و ماجوج اثنان و عشرون قبیلۃ
بنی ذوالقرنین السد علی احدی و عشرین فبقیت قبیلۃ واحدۃ منہم الترک
سموا بالترک لانہم ترکوا خارج السد و عن حذیفۃ مرفوعا ان یاجوج و ماجوج امۃ وکل
امۃ اربع مائۃ الف لا یموت الرجل منہم حتی ینظر الی الف ذکر من صلبہ کلہم قد حمل
السلاح وہم ثلاثۃ اصناف وصنف منہم مثل الارز شجر بالشام طولہ عشرون
ومائۃ ذراع فی السماء وصنف طولہ وعرضہ سواء عشرون ومائۃ ذراع وہولاء
لا یقوم لہم جبل ولا حدید وصنف منہم یفترش احدہم احدی اذنیہ ویلتحف
بالاخری لا یمرون بفیل ولا وحش ولا خنزیر الا اکلوہ ومن مات منہم اکلوہ
مقدمتہم بالشام وساقتہم بخراسان یشربون انہار المشرق وبحیرۃ
طبریۃ (قسطلانی جلد ۵ صفحہ ۲۷۰)

مترجم جامع ترمذی نے گویا اس کا ترجمہ کیا ہے یاجوج و ماجوج بائیس قبیلہ ہیں حضرت
سکندر ذوالقرنین نے اکیس پر سد بنائی اور ایک قبیلہ ان سے باقی رہ گیا اور وہی ترک
ہیں اور حدیث مرفوعا یہی ہے کہ یاجوج ایک گروہ ہیں اور ماجوج ایک گروہ۔ اور ہر گروہ
چار لاکھ کا ہے نہیں مرتا انمیں سے کوئی جب تک دیکھ لے اپنے ہزار لڑکے قابل ہتیار
باندھنے کے اور وہ تین قسم ہیں ایک درخت صنوبر کی مانند ہیں کہ طول انکا ایک سو بیس گز ہے
اور ایک گروہ انمیں سے ایسا ہے کہ طول و عرض اوسکا برابر ہے ایک سو بیس گز ہے قد انکا۔ اور
کوئی پہاڑ اور لوہا انکی برابری نہیں کرسکتا اور تیسرا گروہ ایک کان بچھاتا ہے ایک کان اوڑھتا
ہے۔ نہیں پاتا وہ ہاتھی کو یا کسی اور وحشی جانور یا سور یا کسی کو مگر کھا جاتا ہے اور جو
انمیں سے مر جاتا ہے اسے بھی کھا جاتے ہیں جب نکلینگے سر انکے لشکر کا شام میں ہوگا
اور ساق انکا خراسان میں۔ پی جاوینگے وہ نہریں مشرق کی اور بحیرہ طبریہ کہ ایک دریا ہے
بہت بڑا۔ غرض خروج اونکا ایک بڑی نشانیوں قیامت سے ہے۔ دیکھو حدیث جامع
ترمذی مطبع مرتضوی دہلی ابواب تفسیر القرآن صفحہ ۹۲ و ۹۳، ۱۰۰۔۱۰۱ و ۳۶۰ و ۳۶۱۔

رسالہ حشریہ میں لکھا ہے کہ ملک ان یاجوج ماجوج کا انتہا بادشاہ البیرجی ہے ہفت
اقلیم سے باہر جانب شمال منجمد رہا ہے شور ہے کہ پانی اسکا بسبب شدت سرد کے
ایسا منجمد ہے کہ گذار کشتی کا دشوار ہے اور جانب مشرق اور غرب کے دو کوہ عظیم ایسے
واقع ہیں کہ چڑھنا اور اترنا بھی انپر ناممکن ہے اور جو زمین انکی باہمیں ہیں اور جنوب کیطرف دو

دونوں پہاڑ آہستہ آہستہ قریب ہوتے جاتے ہیں کہ درمیان انکے فاصلہ قلیل رہ گیا ہے سکندر
ذوالقرنین نے اس فاصلہ پر دیوار آہنی بنائی ہے جو بہ سد سکندر معروف ہے بلندی اسکی قلہ
کوہ کے برابر ہے اور عرض اوس کا پچاس گز ہے اور وہ جنیت ہمیشہ اسکو کھودتے ہیں
مگر باریتعالی شکو پھر درست کر دیتا ہے آنحضرت کے زمانہ میں دو انگشت کے حلقہ کے برابر سوراخ ہوگیا
تھا۔ اور نہایت کثیر الجماع ہیں چنانچہ ابن مردویہ و ابن ابی حاتم نے روایت کیا کہ یاجوج
و ماجوج کی عورتیں ہیں اور وہ جماع کرتے ہیں جب چاہتے ہیں بلکہ وہ مانند درخت کے
پھل لاتے ہیں اور جتنا چاہتے ہیں"

اسیطرح مولوی ابو محمد عبدالحق نے عقاید الاسلام میں ام مسلم کی روایت سے
نقل کیا ہے (دیکھو صفحہ ۱۹۵ سنہ ۱۲۹۴ھ مطبوعہ دہلی)
تفسیر کبیر میں امام صاحب بھی اسی طرح کا حال یاجوج و ماجوج کا لکھا ہے اور زیادہ بحوالہ
تفسیر کشاف کے یہ لکھا ہے قال صاحب الکشاف قیل بعد ما بین السدین مائۃ
فرسخ۔ (دیکھو جلد ۵ صفحہ ۷۵۵ سے ۷۵۸ تک)

جناب مولوی صاحب! اگر آپ سکندر کا قصہ انکے مشرک ہونے اور شراب خوری کے
سبب قرآن شریف و قرآن نہیں جانتے تو حضرت لوط علیہ السلام و حضرت نوح علیہ السلام
و حضرت داؤد و سلیمان حضرت ابراہیم و حضرت موسیٰ و عیسیٰ علیہما السلام کی
بابت کیا فتویٰ لگاؤگے جنھوں نے اکثر ایسے کام کئے ہیں۔ اگر آپ فرماوینگے کہ کہاں لکھا
تو ہم یہی عرض کرینگے کہ صحایف انبیاء تورات مقدس (اور انجیل شریف یعنی پاک کتابوں
اور الہامی کتابوں میں جنہیں تمام مسلمان اور خود محمد صاحب الہامی مانتے تھے۔
۱۴ سے ۷۔ مولوی صاحب ان وہ قصہ کتاب دانیال کے ایک مشکل مقام کی تفسیر ہے
دیکھو دانیال ۸۔۲۰ سے ۴ تک جس کا نتیجہ یہ ہے کہ بموجب مکاشفہ دانیال نبی کے اور بموجب
تعبیر جبرئیل کے اسی دو سینگ والے اور فارس کی بادشاہت کا قرآن نے تذکرہ کیا ہے
اور پھر خود تفسیر کرتے ہیں کہ یہ بادشاہ جو دانیال کی خواب میں دو سینگ کا مینڈھا دکھائی
دیا اور فارس اور مادہ کا حکمران ہوا اسکا نام خورس ہے اور اسکے ساتھ عزرا ۱ باب کا بھی
حوالہ دیا ہے۔ المختصر

آریہ۔ آپنے ذوالقرنین کا ارتھ دو سینگ والا کیا ہے اور ایران کے شمال میں مقام
دربند سد ذوالقرنین کا پتہ دیا ہے حضرت اگر آپ کتاب لکھنے سے پہلے ساری دانیال کی کتاب
ہی مطالعہ فرمالیتے یا کم سے کم تاریخ معتبرہ کو پڑھ لیتے تو ہرگز ایسا مغالطہ نہ کھاتے اور نہ ایسا
بے بنا حوالہ دینے کی آپکو ضرورت پڑتی اور نہ اس خلاف تاریخ بات کی آپکو تفسیر کرنی پڑتی
اور نہ حق بات کو چھپانے پر مستعد ہوتے اور نہ صحیح واقعات سے انکار کرسکتے اب
براہ مہربانی انصاف کو کام میں لاکر غور سے سنئے۔

دانیال نبی نے یہ مضمون کہ لکھا اسی کتاب میں لکھا ہے دارا کو پسند آیا کہ مملکت پر ۱۲۰ جس سردار
مقرر کرے (۶ باب ۱) اور لکھا ہے انہوں نے اس سے عرض کی کہ اے دارا بادشاہ ابد تک جیتا رہ ۶ سو دارا نے اس
نوشتہ اور فرمان پر دستخط کیا (۹) تب دارا بادشاہ نے ساری قوموں اور گروہوں اور اہل لغت کو جو روئے
زمین پر بستے تھے نامہ لکھا (۲۵) اسی رات کو بیلشضر جو کسدیوں کا بادشاہ تھا قتل ہوا اور دارا مادی
نے ۶۲ سال کی عمر میں ہوکے مملکت لے لی (۵ باب ۳۰-۳۱) بیلشضر بادشاہ کی سلطنت کے تیسرے
سال میں مجھے ہاں مجھ دانیال کو ایک رویا نظر آئی (۸ باب ۱) خورس کے بیٹے دارا کے
پہلے سال میں جو مادیوں کی نسل سے تھا (۹ باب ۱)

ناظرین۔ اگرچہ ترتیب وار امور خارق عادت کے لحاظ سے یہ کتاب بھی قرآن کی
طرح ثبوت میں لئے جانے کے لائق نہیں۔ مگر ہم آپکو اسکی غلطی بتلاتے ہیں
کہ حسب اخسویرس ۔ کورس ۔ یا خورس اس قصہ کے بہت پہلے مر چکا تھا اور دارا اسکی

ذلک الی ان قال والحواب هو ذو القرنین الاکبر واسمه الاسکندر بن فیلقوس الیونانی والاول هو الاظهر لان من بلغ ملکه من السعة والقوة الی الغایة التی نطق بها التنزیل الجلیل انما هو الاسکندر الیونانی کما تشهد به کتب التواریخ یروی انه لما مات ابوه جمع ملک الروم بعد ان کان طوائف ثم قصد ملوک العرب وقهرهم ثم امعن حتی انتهی الی البحر الاخضر ثم عاد الی مصر فبنی الاسکندریه (جلد ۵ صفحہ ۴۳۷ بر حاشیہ تفسیر کبیر)

(۸) **امام فخر الدین محمد الرازی** ابن العلامة ضیاء الدین عمر اپنی تفسیر کبیر میں لکھتے ہیں ویسئلونک عن ذی القرنین انه هو الاسکندر بن فیلقوس الیونانی (صفحہ ۵۰۷ سے ۵۰۲ تک - اول تو امام صاحب نے سکندر بن فیلقوس کا ذکر بہت عمدہ دلائل سے لکھا بعد از ان ایک دو اور اقوال بھی لکھکر آخر میں بڑی مضبوطی سے بتلایا ہے کہ وہ یہی سکندر بن فیلقوس تھا جس کا استاد ارسطاطالیس تھا اور دو قرن کے معنے بتلائے ہیں کہ اُسکے تاج میں دو سینگ تھے (دیکھو تفسیر کبیر جلد ۵ مطبوعہ قسطنطنیہ -

(۹) **فاضل شہاب الدین احمد بن الخطیب القسطلانی المصری الشافی** فرماتے ہیں ذی القرنین انه کان متاخرا من الروم وانه بنی الاسکندریة بنیرانه علا به ملک السماء وذهب الی السد" واما الذی کان من الروم اسکندر الثانی واما اسکندر الاول فقد طاف بالبیت مع الخلیل صلوٰة الله علیه والسلام اول ما بناه وامن به واتبعه کما ذکره الازرقی وکان وزیره الخضر واما الثانی فهو اسکندر الثانی وزیره ارسطاطالیس الفیلسوف وکان قبل المسیح بحو ثلثة سنة وسمی ذی القرنین لانه ملک المشرق والمغرب ولانه طاف قرنی الدنیا شرقها وغربها (دیکھو قسطلانی الشرح صحیح بخاری جلد ۵ صفحہ ۱۸۲ نولکشور کانپور) اور یہی ذکر صحیح بخاری صفحہ ۴۴۳ کتاب الانبیاء میں مطبوعہ ۱۸

۱۰ **ملا حسین واعظ** فرماتے ہیں ویسئلونک عن ذی القرنین مے پرسند ترا ای محمد کافران مکہ بامتحان یہود از ذوالقرنین کہ بادشاہ شرق و غرب بود بدین جہت ذوالقرنین گفتند کہ گرانہ مشرق و مغرب طواف کرد یا در زمان او دو قرن از مردم در گزشتند یا تاج او دو شاخ داشتہ یا بدست او رکاب حرب منموده یا کریم الطرفین بود یا میان علم ظاہر و باطن جمع کرده یا دو ضفیره داشتہ یعنے دو گیسو یافتہ از جانب سر داشتہ آنست کہ این سکندر رومی است و در نبوت او اختلاف کرده اند" (تفسیر حسینی جلد ثانی صفحہ ۷ نولکشور)

۱۱ **تاریخ الحکما** میں لکھا ہے "در ایام ارسطو بادشاہے ذوالقرنین صورتے تمام مافت و بیخ شرک وکفر از بلاد یونان بر کندہ گشت"

۱۲ **ابو جعفر محمد بن جریر الطبری** اپنی تاریخ میں بھی سکندر بن فیلقوس کو سکندر ذی القرنین لکھتے ہیں (دیکھو صفحہ ۲۱۳ سے ۲۲۱ جلد دوم تاریخ طبری نولکشور)

۱۳ **ظہیر فاریابی** کہتے ہیں لشکرت نصرت الله چو بے خصم زند بحد از دشتان سد سکندر گردد

۱۴ فاضل اجل **نظامی گنجوی** لکھتے ہیں سعبری آنکہ گوہر دانش کہ خواندہ خدا ایش سغمبرش رماشند (قال الله تعالیٰ قلنا یا ذی القرنین الایۃ وظاہر ہست کہ مخاطب رب العزة غیر از انبیاء علیہم السلام نبود و درین آیہ اشعار با رسالت ہست هن اراد الاطلاع فلیطالع فی سورة کہف (دیکھو سکندر نامہ صفحہ ۴۳ نولکشور)

۱۵ مشہور مترجم قرآن **مصلح الدین سعدی** فرماتے ہیں سکندر بہ دیوار روئین سنگ + بگرد از جہان راہ یاجوج تنگ + ترا سد یاجوج کفر از زرست + نہ دیوار روئین چو سکندر یست - اسکے حاشیہ پر بھی سکندر ذوالقرنین اور اُس کی سد اور یاجوج و ماجوج کا ذکر موجود ہے اور قرآنی حوالہ بھی مندرج ہے (صفحہ ۱۴۴ نولکشور)

۱۶ - ایک اور فاضل لکھتا ہے یاجوج و ماجوج قومے اند کثیر کہ باقصائے اراضی شرق بباشند آن طرف از سد سکندر (مفرح القلوب صفحہ ۱۷۶ سنہ ۱۳۰۴ ء کلکتہ)

۱۷ یہی ذکر سکندر اور سد سکندری اور یاجوج ماجوج کا روضۃ الصفا میں بھی ہے (دیکھو جلد اول صفحہ ۲۸ - اور ۱۴۹۷ مطبوعہ نولکشور -

۱۸ **مجمع البحرین** کہ قرآن و حدیث کی لغات کی جامع کتاب ہے اس میں لکھا ہے ذوالقرنین لقب سکندر است زانکہ دو گیسو داشت چہ قرن گیسو گویند یا آنکہ رسید بہ دو طرف عالم کہ مشرق و مغرب باشد یا آنکہ کریم الطرفین بود از مادر و پدر یا آنکہ داخل شده بود در نور و ظلمت -

۱۹ **تاریخ الخمیس** عربی میں بھی ذکر ہے کہ سکندر رومی ہی ذوالقرنین تھا (دیکھو ورق ۹۰ سے ۹۴ تک قلمی موجودہ لائبریری الہ آباد)

۲۰ - **دیوان شمس تبریز** میں ہے بشکستی از برِ او سد سکندر را او - نہ فرشتہ دیری روئیں بند ہا کشودی - ردیف ی صفحہ ۲۶۷)

۲۱ - **نواب سید محمد صدیق خان** صاحب نے کتاب لقطۃ القرآن چھپوائی ہے اسمیں لکھا ہے "قصہ سکندر ذی القرنین و طلوع آن مغرب شمس و غروب شمس در چشمہ گرم و وجدان قومی و تعذیب ظالم و تبشیر مومن بودن سکندر باز بلوغ آن مطلع الشمس و وجدان قومے بر ہند بلوغ ایشان مین السدین و شکایت کردن ساکنان آنجا از فساد یاجوج و ماجوج و بنا مے سد از زبر حدید با فراغ قطر بر آن و وعدہ خروج ایشان بقرب قیامت" (دیکھو صفحہ ۵۹ مطبوعہ لاہور موجودہ لائبریری لودہیانہ)

۲۲ - **مولوی سید ابو المنصور** صاحب لکھتے ہیں حضرت یرمیاہ نبی مصر میں مقتول و مدفون ہوئے اور بعد عرصہ دراز کے سکندر ذوالقرنین نے اُنکی ہڈیاں کو جو گمنامی کی حالت میں مدفون تھیں نکلوا کر سکندریہ میں دفن کیا" (صفحہ ۱۱۳)

۲۳ - **اتہاس تمر ناشک** میں لکھا ہے مسلمان اکثر اس سکندر کو ذوالقرنین کہتے ہیں ذوالقرنین کے دو معنے ہیں ایک ساٹھ برس والا دوسرا دو سینگوں والا سکندر تبیس برس کی عمر میں مر گیا تھا اس ساٹھ برس سے تو کچھ تعلق نہ رہا لیکن دو سینگ والا اسے ضرور کہہ سکتے ہیں کیونکہ اُسکے سکہ پر جو اُسکی تصویر ہے اُسمیں اُسکے سر میں مینڈھے کے دو سینگ لگے ہیں اور یہی ایز دیوتا جو پیر آمن کا نشان سمجھکر اپنی تصویر میں لگا دئے ہیں" (حصہ سوم صفحہ ۱۶)

اب ہم پوچھتے ہیں ذرا عقل کے سطحی انصاف کو کام میں لاکر بتلائیے تو سہی کہ یا دریصاحبان یا فتحی صاحب یا کسی اور صاحب نے یہ اعتراض کہاں کیا اور کس کی سمجھ خوشہ چینی کی اور ہمکو دھوکا ہوا یا اتنے جلیل القدر فاضلوں کو؟ یا اوس زمانے کے زمانہ میں آپ ہی قرآن اور تفاسیر کی اصلاح کر رہے ہیں

## اب ہم یاجوج وماجوج کی بابت اعتراض کرتے ہیں

فاضل شہاب الدین احمد بن محمد الخطیب القسطلانی فرماتے ہیں وخذ قال کعب فیما ذکره یحیی بن سلام ان آدم علیه السلام احتلم ذات یوم وامتزجت نطفة بالتراب فخلق الله من ذلک الماء یاجوج وماجوج" (جلد ۵ صفحہ ۷۲ قسطلانی مطبوعہ نولکشور -

**تفسیر حسینی** میں بھی یہی ذکر ان الفاظ میں موجود ہے - "در عین المعانی آورده کہ آدم را احتلام شد و منی او بخاک آلوده گشت آدم از ان حال اندوہناک گشت حق تعالیٰ این دو قوم یاجوج و ماجوج (۱) از ان خاک آلوده منی ابو البشر بیا فریدہ" جلد دوم تفسیر حسینی سورہ کہف صفحہ ۱۲) **حدیث جامع ترمذی** ہے عن ابی رافع عن حدیث ابی هریرة عن النبی صلی الله علیه وسلم فی السد الخ ترجمہ ابی ہریرہ سے دیوار سکندر کے باب میں روی ہے کہ رسول اللہ نے فرمایا کہ یاجوج و ماجوج ہر روز کھودتے ہیں یہانتک کہ قریب چھٹنے کے ہو جاتی ہے پھر کہتا ہے جو ان پر حاکم ہے کہ پھر چلو کل اسکو کھود لینگے - فرمایا آپنے کہ اللہ تعالیٰ پھر اُسے اول روز سے زیادہ مضبوط کر دیتا ہے یہانتک کہ جب اُنکا وقت آجاویگا اور اللہ کا ارادہ ہوگا کہ اونکو لوگوں پر نکالے کہیگا ...

فریب میں آگئے۔ اور اُسکے کہنے پر عمل کیا شیطان کا نام فرشتوں میں حارث تھا او وہو نے وعدہ کیا کہ جب لڑکا ہوگا اُسکو آپکا بندہ بنائینگے چنانچہ جب فرزند تولد ہوا اُسکا نام آدم و حوا نے عبد الحارث رکھا۔ قرآن کے مصنف نے اُنکے شرک کا اُن الفاظ میں ذکر کیا ہے فلما اتٰھما صالحاً جعلا لہ شرکاء۔ یعنی جبکہ خدا نے اُنکو صحیح جسم بیٹا دیا۔ تب اُنہوں نے شرک کیا۔ ان مفسر حسینی کے یہ الفاظ ہیں بعضے برآنند کہ آنوقت کہ وا دحق تعالیٰ آدم و حوا را فرزند شائستہ الشان غیرے را شریک حق ساختند" پس خدا کیساتھ شرک بھی کیا (سورۃ نساء میں ہے ومن یشرک باللہ فقد ضل ضلالاً بعیداً جس نے کوئی شریک کیا وہ راہ حق سے بہک کر بہت دور جا پڑا۔ پھر لکہا ہے ان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ۔ اللہ یہ گناہ تو کبھی نہ بخشیگا کہ اُسکا کوئی شریک ٹھرایا جاوے (مفصل دیکھو تفسیر حسینی جلد اسورۃ اعراف صفحہ ۲۲۹ نولکشور) اور مدارج نبوۃ میں ہے پس حسد برد ابلیس بر آدم و در وسواس انداخت ابرا و ر دو را از بہشت صفحہ ۵ جلد دوم موجودہ لائبریری اجمیر)

اور عبد الحارث کا اسیطرح قصہ تاریخ طبری میں ہے دیکھو صفحہ ۷ جلد اول اور ایسا ہی ذکر شاہ ولی اللہ کے ترجمہ کے حاشیہ صفحہ ۲۲۶ پر و معالم التنزیل صفحہ ۴۰ سطر ۱۰ - ۱۲ پر ہے۔

**۱۳۴ مولوی** اب بھی اگر عاقبت اندیشوں کے باعث محرم و دسہرہ وغیرہ کے فساد ہوتے ہیں تو بہت ساروں کو حکم ہوگا کہ پورٹ بلیر چلے جاؤ اور نون مجبوراً قلنا اھبطوا بعضکم لبعض عدو ولکم فی الارض پورٹ بلیر مستقر و متاع الی حین کی تعمیل کرنی پڑیگی۔

آریہ بیشک ہمکو آپکے اس آخری جملہ سے اتفاق ہے اسی واسطے محرم اور دسہرہ دونو نکو ناجائز جانتے ہیں۔ مگر محرم میں تو آپکے بڑے بڑے دیندار بڑے بڑے عماموں والے مولوی صاحبان شامل ہیں۔ اُنکا کیا علاج؟

مگر آپنے جو لکہا ہے غرض آدم علیہ السلام علحدہ اور کسی اور زمین میں جا کر بسے توریت شریف میں مفصل لکہا ہے پیدائش باب ۲ آیت ۸ و باب ۳ آیت ۲۴ اور بائبل آیت ۱۶ اور یہ بھی فرمایا کہ ہم اسواسطے تمکو نکالتے ہیں کہ تم لوگوں میں باہمی عداوت ہے اور باہمی عداوت کا یہی نتیجہ ہوتا ہے کہ آخر کچھ تو ہونکو نکلنا پڑتا ہے (صفحہ ۱۳۵ ۱۳۶)

مولوی صاحب اس آپکے نتیجے نے اور پورٹ بلیر کے حوالے نے کون پورٹ بلیر بھیجا گیا صاف ظاہر ہے کہ آدم علیہ السلام کیونکہ وہی شام کو ملک سے نکالا گیا اور جو مجرم ہوتا ہے وہی نکالا جاتا ہے اس لئے آپکے قول و تحریر سے بھی فرشتوں کی پیشگوئی سچی اور خدا کی خبر باطل ہوئی آدم ضرور گناہگار ہو کر نکالا گیا۔

**۱۳۶ مولوی**۔ سچ ہو آریہ ہیں کس طرح آئے یہ مقام تامل اور غور ہے۔

آریہ منوسمرتی جو آریوں کی شرع اور بعضے معاملات میں تاریخ بھی ہے اُسمیں لکھا ہے کہ آریہ لوگوں کے آدی اُنتی استھان یہی آریہ ورت و بین ہے کہیں اور سے نہیں آئے مگر اُسکی حد تبت سے لیکر لنکا اور برہم پتر سے سندھ تک ہے کیونکہ تاریخ میں یہی لکھا ہے سیاحد و دارجہ) اس دیس کی جدا جدا حصے میں جدا جدا طرح رہی کبھی لوگ برہما سیام ملا کار اور کو چین کو جاتے کبھی کابل قندھار اور تبت کو اپس میں ملایا۔ (دیکھو گول بہتا ملک صفحہ ۲۰۲ سطر ۸ لو

**۱۶۵ تکذیب** براہین احمدیہ عام محمدیوں کا اعتقاد ہے کہ جدا جدا شیطان ہیر افزندہ ہے۔

**۱۶۶ مولوی** ہرگز یہ اعتقاد محمدیوں کا نہیں اور کہیں یہ تفرقہ قرآن میں نہیں لکھی۔

آریہ مولوی صاحب ہمکو اس آپ کی سیاحت سے تو صاف ظاہر ہوتا ہے کہ آپ صرف وقت سے منزل دور میں جب سے تکذیب میں بھی کئی آیات قرآن کی درج ہو چکی ہیں جنمیں صاف لکھا ہوا ہے تحقیقاً گمراہ شیطان نے تمہارے میں سے بہت مخلوق کو کہاہے ابھی اُسکے خالق تر دیکھیں آپکو خبر ہے اور مفصل دیکھو نسخہ خبط احمدیہ ۱۵۲ سے ۱۵۵ تک۔ اور قرآن کو اکر جو شیطان کے جانور نشر ہونے سے انکار کرتا ہے بے سبب وہ قرآن کی رو سے کافر ہے۔

**۱۴۴ مولوی** مگر شیطان اسکے قول کی وہی تحجب پکڑیں جو اُسکے تابع ہیں۔

آریہ۔ شیطان کے ماننے والے یہودی۔ عیسائی محمدی ہیں اور شیطان کی تابعداری بھی اُنہیں زیادہ اور اُنہیں کا فرض ہے کہ اُسکے قول کو حجت پکڑیں ہم تو اُس کی تردید کرنے والے ہیں قرآن میں شیطان کی ایسی تعلیم سلیمان پارسی کی محبت کا فیض ہے۔

# ذوالقرنین سکندر رومی کا بیان اور یاجوج ماجوج کی داستان

**۱۶۴۔ مولوی** سکندر کا نام قرآن کریم میں ہرگز موجود نہیں کسی صحیح حدیث میں رومی سکندر کا قصہ جناب خاتم الانبیا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں فرمایا۔ پھر کہتا ہوں ہرگز سکندر کا قصہ قرآن کریم میں نہیں۔ پھر اس رومی سکندر کا جو مشرک اور بت پرست تھا اور آخر کار شراب خوری میں ہلاک ہوا۔ مجھے یقین ہے کہ یہ خیال آپکو قرآن کے مطالعہ اور عربی دانی سے نہیں ہوا بلکہ یہ موقع پر اپنے پادری صاحبان یا منشی اندرمن صاحب یا کنہیا لال صاحب کی خوشہ چینی فرمائی ہے آپنے ذوالقرنین کے قصہ کو جو قرآن میں موجود ہے سکندر کا قصہ تجویز کیا اور ایسا کہا یا۔

آریہ مہربان من آپنے میری دلیل کی تردید نہیں کی۔ بلکہ جماعہ مفسرین کی تحقیقات پر لکیر پہیر دی جنہوں نے صاف صاف اقبال کیا ہے کہ یہ ذوالقرنین سکندر رومی تہا۔ ہم نے جو کچھ اعتراض کیا ہے وہ قرآن اور حدیث و تفاسیر عربیہ و فارسیہ میں موجود ہے نہ تو ہم نے کسی کی خوشہ چینی کی اور نہ دہوکا کہایا بلکہ قرآن شریف کے قصص کی اصلیت کو کہایا اور تفاسیر اسلامیہ کی اہمیت کو معرض ظہور میں لایا ہے جناب مولوی صاحب دیکھو مفسرین قرآن کیا فرماتے ہیں

(۱) تفسیر جلالین میں ہے ویسئلونک ان الیہود عن ذی القرنین اسمہ اسکندر ولم یکن نبیا۔ دیکھو جلد ثانی مطبوعہ احمدی پریس کلکتہ ۱۲۵۷ھ صفحہ (۱)

(۲) فاضل اجل جار اللہ زمخشری فرماتے ہیں ذوالقرنین ھو الاسکندر الذی ملک الدنیا (تفسیر کشاف صفحہ ۲۰۸ مطبوعہ کلکتہ ۱۲۷۶ھ)

(۳) تفسیر معالم میں ہے وقیل اسم الاسکندر بن فیلقوس بن یا ملوس الرومی صفحہ ۱۲۹ بمبئی سنہ ۱۲۹۶ھ)

(۴) تفسیر سواطع الالہام میں لکہا ہے ذوالقرنین ملک الروم ذعد لہ او ھو ملک اھل الترمک اعاھم سموہ لمو ترملکہ المطلع والمدالک او الکم رھط احد الحروس حال طوع اللہ لما دعاھم للاسلام وھلاکہم او لاعطاء اللہ الروح لرعصہ طولاً عرضاً او لکرم والدہ وامہ او لطول عمرہ او لحلم علم الاحکام والامر و علم الاسن دو الحلم او لورد وہ المدالک والمطلع وھو رسول کامل مکمل معامور ھو ادیہ للمعود او ملک مسلم صالح وھو الاصح اذا من صاحبہ ھو رسول ولا ملک او ملک (صفحہ ۲۰۲ و ۳۰۳ مطبع نولکشور سنہ ۱۳۰۶ھ)

(۵) تفسیر مدارک التنزیل میں ہے یسئلونک ای الیھود علی جھۃ الامتحان او ابو جہل و اشیاعہ عن ذی القرنین ھو اسکندر الذی ھو ملک الدنیا (جلد ۲ صفحہ ۴۲ بر حاشیہ تفسیر حسینی سنہ ۱۲۸۰ مطبع احمدی)

(۶) قاضی بیضاوی صاحب اپنی تفسیر انوار التنزیل و اسرار التاویل میں فرماتے ہیں ویسئلونک عن ذی القرنین یعنی اسکندر الرومی ملک فارس والروم وقیل المشرق والمغرب ولذلک سمی ذا القرنین او لانہ طاف قرنی الدنیا شرقہا وغربہا وقیل لانہ انقرض فی ایامہ قرنان من الناس وقیل کان لہ قرنان ای ضفیرتان وقیل کان لتاجہ قرنان ویحتمل انہ لقب بذلک لشجاعتہ کما یقال الکبش للشجاع کانہ ینطح اقرانہ واختلف فی نبوتہ مع الاتفاق علی ایمانہ وصلاحہ (بیضاوی جلد اول صفحہ ۵۷۲ مطبوعہ لیبزگ جرمن سنہ ۱۸۴۶ موجود لائبریری الہ آباد)

(۷) تفسیر العلامہ ابی سعود میں ہے ویسئلونک عن ذی القرنین ھم الیھود سالوہ علی وجہ الامتحان او سالہ قریش بتلقینہم وصیغۃ الاستقبال للدلالۃ علی استمرار

۱۲۷ - **مولوی** - آدم کو چیزوں کے نام سکھانے اس تعلیم سے جو اللہ تعالےٰ نے آدم کو دی تھا تو ثابت ہوا کہ جو چیز آپکو سکھلائی گئی وہ فرشتے نہیں جانتے تھے اگر جانتے تو آپکے بتانے سے عاجز آکر نہ کہتے سبحانک لاعلم لنا الا ما علمتنا آدم کو ایسی بات تعلیم کر دینی جس کا علم فرشتوں کو نہ ہو ضرور اس امر کا مثبت ہے کہ اللہ تعالیٰ وہ کچھ جانتا ہے جسے فرشتے نہیں جانتے اگر فرشتے جانتے تھے تو اللہ تعالیٰ نے اگر آدم کو پڑھا دیا تھا - گو ہم نے مانا کہ علیحدہ پڑھایا تھا تو واجب تھا کہ فرشتے بدوں اسکے کہ خدا سے پڑھتے بتلا دیتے اور اگر نہ بتلا سکے تو معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کا فرمودہ واعلم مالا تعلمون بالکل سچ تھا جب وہ ایسا علیم تھا کہ فرشتے اسکے علوم سے بے خبر ہیں تو اسکے کسی فعل پر کسیکو خواہ ملایکہ کیوں نہ ہوں اعتراض کا موقع نہیں -

آریہ - حضرت آپنے کتنی حکمت عملی کیسی چالاکی اور کتنی عبارت آرائی کی مگر وہ فریب جب سکا جس کا ہمنے تکذیب میں ذکر کیا تھا دیکھو صفحہ ۲۳۶ نمبر سوم - اسی واسطے قرآنی خدا خیر الماکرین یعنے بڑا مکار ہے اور آپکا وہ فقرہ جس پر ہمنے خط کھینچ دیا ہے صریح ہمارے زیر دست اعتراض کے اقبال کا ثبوت ہے - ہاں فرشتوں نے سب جہان یا خدا کے دل کا حال جاننے کا اقرار نہیں کیا تھا جیسا کہ خدا کو آدم کے آیندہ حال سے آگاہی تھی ویسے فرشتوں کو خدا کے فریب سے آگاہی نہ تھی مگر انہوں نے پیشگوئی کی تھی وہ بالکل سچ تھی خدا سے محمدیان اگر علیم و دانا تھا تو چاہیے تھا کہ فرشتوں سے معقول سمجھانے پر خاموش رہتا سکوت کرتا مگر ہٹ اور ضد کی جو دانائی سے بعید ہے اور فی الحقیقت یہ ساری نسل انسانی کی خرابی اسی ہٹ اور ضد کا باعث ہے اور فرشتوں کو پیش گوئی کا ظہور پھر آپکا یہ فرمانا اور بھی تعجب انگیز ہے کہ اسکے فعل پر کسیکو خواہ ملایکہ کیوں نہ ہوں اعتراض کا موقع نہیں - حضرت اگر یہی حال ہے تو عیسٰی کے ابن اللہ کہنے والوں اور انجیلی ارشاد پر کیوں اعتراض کرتے ہو سر تسلیم کیوں نہیں جھکاتے - یہود و نیز کیوں اعتراض کرتے ہو - بت پرستوں سے کیوں لڑتے ہو مولوی وغیرہ کی طرح کیوں نہیں دم بخود ہو کر ہاں ہے ہندیا نرا اصطلاح ہند مدح ۔ سندیا نرا اصطلاح سند مدح حق کو اعتراض سے خطرہ نہیں مگر ناحق اعتراض کا متحمل نہیں ہو سکتا اور لاجواب ہو کر گالیاں نکالنی شروع کرتا ہے جیسا کہ قرآنی خدا - یا علماء اسلام -

۱۲۸ - **مولوی** - جب باریتعالیٰ نے ملایکہ کو حکم دیا کہ آدم کو سجدہ کرو تو آدم کا سجدہ کرنا اسکی آگیا کا پالن کرنا درحقیقت باریتعالیٰ کی جناب کو سجدہ تھا نہ آدم کو - سجدہ کا لفظ اسلامی شرع میں ایک وسیع لفظ ہے (۱) آسمانوں اور زمین کی اشیاء اللہ کو سجدہ کرتی ہیں (۲) آسمانوں اور زمین کے رہنے والے اللہ کو سجدہ کرتے ہیں (۳) رس بہادر قوم کے آگے ٹیلے اور پہاڑ سجدہ کرتے ہیں سجدہ کا لفظ عرب کی لغت میں انقیاد اور فرمانبرداری کے معنے دیتا ہے -

آریہ - جناب من آپکو اس شرک اور مشرکانہ اور کفر کے چھپانے میں خواہ کتنی ہی کوشش کرلی پر مگر نہیں چھپا سکتے کیونکہ بہلا خاک ڈالنے سے چھپتا ہے چاند - کیونکہ قرآن میں صاف طور پر لکھا ہے کہ انکو آدم کو سجدہ کرنیکا حکم دیا نمبر ۱ و ۲ میں تو خدا کے لئے سجدہ کا ذکر ہے اور نمبر ۳ - ایک عرب کے شاعر زید الخیل کا شعر ہے شاعروں کے واسطے قرآن نے کہا ہے والشعراء یتبعھم الغاوٗن پس قرآن کسی شاعر کی کلام ہے یا القادر کی اگر خدا کی ہے تو اسے شاعروں کی طرح جھوٹے محاورہ کی کوئی ضرورت نہ تھی کیونکہ شعرا کے جھوٹ سے خدا کی پناہ - اور یہاں خدا شاعروں کی پناہ میں گیا دہرماتما لوگوں کے عقیدہ کے مطابق کسی قسم کا سجدہ سوائے خدا کے سب کو منع ہے اور اس کا کرنیوالا کافر ہیں ظاہر ہے کہ خدا نے کفر کا حکم دیا اور ایسا خدا معاذ اللہ شرک سے بری نہیں ہو سکتا بار بار قرآن میں لفظ سجد من سجد تسجد - اسجدو فسجدو پڑے ہوے ہیں - اور معنے کئے گئے ہیں کہ چون روح در قالب وے در آرام و زندہ گردید پس در روے در آمد براے وے سجدہ کنندگان (تفسیر حسینی جلد ۲ صفحہ ۲۵۶) الغرض یہ سارا مباحثہ ہے لیکن صاف طور پر قرآنی خدا نے فرشتوں کو کفر کا حکم دیا - اور کفر کا اپدیش کرنیوالا ماننے والا اسکے والا دونوں کافر ہیں - بنا بران اس الزام شرک و اتہام کفر سے بانی قرآن کی بریت نہیں ہے اور اصل میں آپنے مان بھی لیا ہے آدم کو سجدہ کرنا درحقیقت باریتعالیٰ کی جناب کو سجدہ تھا آدم کو (۱۲۹) پھر فضول معنی اور تاویل لا یعنی کرنیسے کیا حاصل کفر کا حکم کسیکا ہو ماننا چاہئے زنا کسی کے کہنے سے نہ کرنا چاہئے - چوری کسی کے کہنے سے نہ کرنی چاہئے - بت اور اسکے پرستار اور اسکے اپدیشٹا - کفر کا مرتکب اور اسکا معلم - شرک اور اسکا حکم دینے والا اور مشرک تینوں برے ہیں تینوں حرام تینوں سزایاب ہونگے انصاف سے حاکم اور بیوقوف محکوم دونو گنہگار ہیں یہ تاویل ایسی ہے جیسی بام مارگی کہتے ہیں کہ ہمکو مہادیو نے زنا کرنا اور شراب نوشی خدا کا حکم ہے محمدی کہتے ہیں مخلوق کا قتل اور بیگانی عورتوں سے زنا یا متعہ یا غلام اور قربانیاں ہم خدا کے حکم سے کرتے ہیں عیسائی کہتے ہیں کہ خدا نے ہمکو کہا ہے کہ مسیح تمہارے واسطے ملعون ہوا خدا کی روح فاختہ بنکر اتری خدا مصلوب ہوا یہ ساری باتیں اسکے کلام میں درج ہیں - ہندو کہتے ہیں ہمکو خدا نے کہا ہے میں تمہارے واسطے اوتار لونگا - وہی خدا سور مچھ - کچھ - نرسنگہ کا اوتار ہوا - الہامی صاحب - ایسی فضول باتیں اور کفر کے کلمے اور مشرکانہ الفاظ کسی کے نہ ماننے چاہئیں جس کتاب میں علم اور عقل اور سچی کالنشن کے خلاف حکم ہیں خواہ وہ کوئی بھی ہو شرک سے بری نہیں ہو سکتی پس وہ انسانی کتاب ہے الہام سے اسکا کوئی تعلق نہیں - میرے کرم مولوی صاحب ایک خدا ہو نہ بر ماتما - ادویتی یہ ہم یعنے شرک سے حقیقی نفرت کرنیوالا خدا کل - کسی کے سجدہ کرنے کا حکم نہیں دیتا -

لقمان حکیم نے بیٹے کو کیا اچھا کہا ہے "اگر تیرے ماں باپ شرک کرنے پر تجھے مجبور کریں تو انکا کہا مت مان" - آگیا پالن اور فرمانبرداری امر دیگر ہے مگر وہ بھی نیک لوگوں کی نہ کہ بدوں کی - آدم جس نے ساری دنیا کو بقول بائبل کے ملعون بنا یا جسکے سبب سے زمین لعنتی ہوئی - گناہ کا بیج بویا گیا قتل اور خونریزی جاری ہوئی ناگفتہ بہ جرایم کا آغاز ہوا عیسیٰ نے آدم سے یوسف اپنے والد تک لوگوں کو نکالا کیا اچھے اور مختصر الفاظ میں فرمایا ہے "جتنے مجھسے پہلے آئے سب چور اور بٹمار ہیں" - اور محمد صاحب نے اپنے سے پہلے نبیوں کو نکالا کہ مشکوٰۃ میں ادتار لیے ہیں دیکھو باب شفاعت جلد ۴ فصل اصفحہ ۸۰۴ پس فرشتوں جیسے مخلوق کو آدم کی فرمانبرداری اور سجدہ کا حکم دینا بنظر انصاف ظلم - جہالت اور شرک ہے -

جناب مولوی صاحب انصاف کیجئے اور ذرا خدا کو حاضر و ناظر جانکر فرمائیے کہ اگر عزازیل کے آدم بت کو سجدہ کرتا تو کتنا بڑا بہاری گناہ کرتا اور اگر فرشتوں نے غلطی سے یا خدا کے بہکانے سے کر دیا تو کتنا گناہ عظیم کیا - اور کیا وہ کافر ہوئے یا نہیں ؟

۱۳۰ - **مولوی** - اگرچہ آدم علیہ السلام شیطان کے کہنے پر نہ چلے مگر مدت کے بعد وہ درخت کے پاس جانے کی الٰہی ممانعت کو بھول گئے -

آریہ - یہ آپکا فرمانا بالکل قرآن کے مخالف ہے قرآن میں لکھا ہے (بقر) ان لکم عدو مبین بدرستیکہ او مر شمارا دشمن است آشکارا تفسیر حسینی میں لکھا ہے ع پدر شمارا بوسوسہ از بہشت بیرون آورد (جلد ۱ صفحہ ۲۷) اور پھر لکھا عصیٰ آدم ربہ فغوی ترجمہ آدم نے اپنے رب کا عصیان کیا اور بہک گیا پھر لکھا ہے فوسوس لھما الشیطان (سورہ اعراف) پس وسوسہ کرو آدم و حوا شیطان - پھر لکھا ہے سورہ اعراف یٰبنی آدم لا یفتننکم الشیطن کما اخرج ابویکم من الجنۃ اے فرزندان آدم پرحذر باشید کہ شمارا در فتنہ نہ اندازد و شیطان و با شما مکر نکند و شمارا اندر او حق بیرون نبرد چنانکہ بیرون آورد پدر و مادر شمارا از بہشت صفحہ ۱۹۵ یہاں تک ہی صبر نہیں کیا بلکہ اسی سورہ اعراف میں لکھا ہے ھو الذی خلقکم من نفس واحدۃ وجعل منھا زوجھا کی آیت پر تفسیر حسینی میں ہے کہ جب حوا حاملہ ہوئی شیطان اسکے پاس گیا - وہ حیران تھی کہ کیا پیدا ہوگا اور کہاں سے اور کس طرح آدم اور حوا شیطان کے

# آدم اور شیطان کا مقدمہ۔ مولوی صاحب کے اُسمیں عذرات بطور اپیل

## اور ہمارا آخری فیصلہ

۱۱۶ سے ۱۳۶ تک

ہم نے تکذیب براہین احمدیہ میں صفحہ ۳۲ سے ۴۷ تک بحوالہ آیات قرآنی و تفاسیر معتبرہ اور مولوی سراوی جیسے علماؤں اور سرسید جیسے نوابوں کی تحریروں کے مستند حوالجات سے قصۂ خلافت **آدم** اور سجدہ ملائک اور انکار شیطان کو لکھ کر اسپر انصاف اور معقولیت کے اعتراض کئے تھے جنکا خلاصہ تھا کہ یہ ساری کارروائی شرک کے مطابق اور حق کے مخالف ہے۔

مولوی نورالدین صاحب حواری نے فصل الخطاب میں صفحہ ۱۱۶ سے ۱۳۶ تک ہمارے اعتراضوں کے رد کرنے کی کوشش کی ہے مگر صحیح یہ ہے کہ حق کو کسی حالت میں بھی جنبش نہیں۔ ہزار لوگ الہام کا دعویٰ کرکے اسکی مخالفت کریں اسکا بال بیکا نہیں کر سکتے چنانچہ ظاہر ہے کہ اس تصدیق میں ہمارے زبردست اعتراضوں سے تنگ آکر مولوی صاحب نے اول تو مان لیا کہ وہ فرشتگان جنکو خدا نے کہا تھا کہ میں آدم کو خلیفہ بنانا چاہتا ہوں اور اُن سے تنازعہ ہوا تھا وہ ارض شام کے صلحا اور عارفین تھے چنانچہ مولوی صاحب کی عبارت یہ ہے "جب اللہ تعالیٰ نے ارض شام کے صلحا اور عارفین کو الہاماً خبر دی کہ میں ایک ایسا آدمی مبعوث کیا چاہتا ہوں جو علاوہ صلاح اور تقویٰ کی حفاظت کے امور دنیوی کی باگ ہاتھ میں لینے کی صلاحیت بھی رکھتا ہوں وہ سادہ اور پاک لوگ بولے وہ بھی کوئی ایسا ہی خونریز اور بے رحم ہوگا جیسے عملی نمونہ آگے موجود ہیں (صفحہ ۱۲۰) پس صاف ظاہر ہے کہ یہ سب فرشتے زمین شام یعنی ملک روم کے باشندے تھے نہ کہ مسلمانوں کے فرضی آسمانوں کے رہنے والے۔

**دوسرے** ہماری اس بات کو بھی لاچار ہو کر مولوی صاحب نے مان لیا کہ آدم سے پہلے بھی انسان دنیا میں موجود تھے جیسا کہ کچھ تو اوپر کے حوالہ سے ظاہر ہے اور کچھ آگے لکھتے ہیں۔ "بزرگوں دیوتاؤں کا کام تو یہی تسبیحات اور تحمید الٰہی اور باری تعالیٰ کی عبادت ہوتی ہے اور بس۔ آہ وہ بیچارے اللہ تعالیٰ کے علم و حکمت اور اُسکے کاموں کے اسرار سے کیا واقف کہ فقط لسانی تحمید اور تقدیس سے دنیوی انتظام اور دینی کام اس قدر انجام کے نہیں چلتے۔ میرا یہ کہنا کہ آدم سے پہلے اور قوم دنیا میں آباد تھیں اول قرآن کی اس آیت وکان من الکافرین سے ظاہر ہے بلکہ مکذب نے بھی اس امر کو تکذیب میں تسلیم کیا ہے" (صفحہ ۱۲۳) اسکے ثبوت میں انہوں نے قرآن سے تو نہیں مگر اخبار الدول و آثار الاول کی چوتھی فصل اور تفسیر فتح البیان اور تفسیر سراج المنیر خطیب شربینی اور ابن کثیر اور امام باقر کے قول اور فتوحات مکیہ کے حوالے دیئے ہیں جنکا خلاصہ یہ ہے کہ اس آدم سے پہلے لاکھ آدم ہو چکے ہیں (از صفحہ ۱۲۳-۱۲۵)

سوم ہمارے اعتراضوں سے گھبرا کر یہ بھی مان لیا ہے کہ وہ جنت جس میں آدم رہتے تھے وہ زمین پر تھی نہ کہ آسمان پر (از صفحہ ۱۳۰ تا ۱۳۲)

اب جن ہمارے اعتراضوں سے مولوی صاحب نے انکار کیا ہے انکا جواب دیتے ہیں۔

**۱۲۴۔ مولوی** - وہ ملائکہ بھی ایسے ہی محدود العلم۔ محدود التجربہ مخلوق تھے کم علمی اور غیب نہ جاننے کے باعث اور کچھ خلیفہ کے لفظ سے جس کے معنے نائب اور قائم مقام کے ہیں غلطی سے سمجھ بیٹھے ہیں کہ یہ آدم بھی آدم سے پہلی قوموں کی طرح فساد قتل اور سفک بپا کریگا۔

**آریہ** - یہ آپکی غلطی ہے وہ محدود العلم نہ تھے اور نہ محدود التجربہ تھے بلکہ قرآنی خدا سے بھی عمدہ بات کہی اور ایسی کہ جو ہر طرح صحیح اور سچ تھی۔ یہ صرف ہمارا ہی خیال نہیں بلکہ قرآن کے مفسروں نے بھی ایسا ہی مانا ہے تفسیر میں لکھا ہے "در وقوف ایشان برین حال یا باخبار الٰہی بودہ یا در لوح محفوظ خواندہ بودند یا در عقول ایشان مرکوز بود کہ عصمت خاصہ ایشانست و بجہت این معنے گفتہ کہ چنین کسے را خلیفہ مے سازی" (تفسیر حسینی جلد ۱ صفحہ ۸)

**۱۲۵۔ مولوی** جب ملائکہ یونہی اپنے غلط قیاس کے باعث وہ عرض کی جس کا ذکر آیت اتجعل فیہا من یفسد فیہا میں گذرا تب باری تعالیٰ نے ملائکہ کو فرمایا انی اعلم ما لا تعلمون کسی تاریخ سے قرآن کی کسی آیت سے معلوم نہیں ہوتا کہ آدم علیہ السلام سے کسی قسم کا فساد فی الارض یا سفک ہوا ہو ملائکہ کا اعتراض حضرت آدم پر تھا مگر حضرت آدم ان عیوب سے پاک اور بری نکلے۔ اگر حضرت آدم کی اولاد میں سے کوئی شخص انکی طرز پر چلا تو اُسکے جرم سے حضرت قصوروار نہیں ہو سکتے۔

**آریہ** - آپنے یہاں دھوکا کھایا یا دھوکا دینا چاہا۔ آپکا قول کسی طرح ٹھیک نہیں ہے اور نہ ایسا ہوا بلکہ اُسکے خلاف وقوعہ میں آیا قرآن یا توریت یا زشتو کے قول سے صرف آدم مراد نہیں ہے بلکہ آدم اور اُس کی ساری اولاد اس میں شامل ہے اسی آدم کے سبب سے زمین لعنتی ہوئی۔ اسی کے سبب سے گناہ کا بیج بویا گیا۔ اسی کے سجدہ کے سبب سے شیطانی کا آغاز ہوا دنیا بتلا سے تو یہی کہ جتنے قتل اور فساد حضرت آدم سے سرزد ہوئے کسی حیوان سے ایسے کبھی نہ ہوئے اور نہ ہونگے۔ یہ اپنے آپکو مجاوزہ میاں مٹھو اشرف المخلوقات کہنے والا ارذل المخلوقات ہو گیا خود آدم کے بیٹوں میں سے مشہور **قابیل اور ہابیل** کا جھگڑا ہے بھائی نے بھائی کو قتل کیا آتش پرستی اور بت پرستی کی پھر اُسکے بیٹے نے یعنی آدم کے پوتے نے اپنے باپ کو قتل کیا جھوٹ بولا حرام بیان کیں زنا ہوئے (مفصل دیکھو قرآن سورۃ مائدہ) حسینی صفحہ ۱۴۷۔

اس کے پیچھے مغالطہ کی شیطان نے اُسی وقت سر اجلاس تردید کر دی تھی سورۃ اعراف اور حجر میں تمام آدمیوں کی طرف اشارہ کیا ہے جبکا وہ مورد ثانی نہایت فرشتوں کا قول سچا نکلا اور آدم گمراہ اور لعنتی ہوا جیسا کہ توریت پیدائش سے ظاہر ہے زیادہ تحقیقات سے آدم کی اور شرارتوں کا حال بھی ہمکو معلوم ہوا ہے۔

**۱۲۶۔ مولوی** غرض آدم علیہ السلام اسلام میں ہے اور شیطان اول سے عداوت کرتا رہا گویا اس درخت کے کھانے کے بہلانے بتانا جس کی ممانعت تھی مگر شیطان کے کہنے پر آدم علیہ السلام نے کبھی عمل نہ فرمایا اور اُسکے ایمان کے قول پر کبھی نہ چلے۔ اور شیطان کا انپر کوئی زور اور دخل نہ تھا اور نہ شیطان خالق سر تھا نہ اسکا کوئی تسلط آدم علیہ السلام پر تھا۔

**آریہ** حضرت آپ سچے نہیں بلکہ تمام مسلمانوں کو دھوکا دیتے ہیں مصنف قرآن داؤ پیچ کھیلتے ہیں۔ وہاں تو صاف لکھا ہے دیکھئے مقامات ذیل)۔

نمبر ۱ سورۃ بقر فازلہما الشیطان یعنی لغزش دی ان دونوں کو شیطان نے یعنی آدم و حوا۔ آن دو بود کش نافرمان بردار۔ تفسیر حسینی صفحہ ۲۹ اور تفسیر بیضاوی جلد ۱ صفحہ ۵۱۔

نمبر ۲ سورۃ اعراف فدلٰہما بغرور پھر گرایا ان کو فریب سے۔ اسکے ساتھ ہی مفصل دیکھو نسخہ خبط احمدیہ صفحہ ۱۲۵-۱۴۰ تک۔ پس ہر آپکی امر حق سے علاحدہ گردانی آخر کیا بجز فریب دہی کے کیا باعث نہیں؟ اب بتلاؤ فرشتہ اور شیطان سچے ہو یا قرآن

ناپاک ہو سکتے ہیں جن کا ناپاک ہونا راجہ کے کاروبار کے سبب نہ چاہیئے اور کاریگر کا ہاتھ جو کاروبار میں مصروف رہتا ہے۔ ہمیشہ پاک رہتا اور سپاہی کے وہ پیشہ ور جو لڑائی میں مارے جاویں اشدھ نہیں ہوتے اور جو سپاہی خود لینے فرض کے ادا کرنے میں مارا جاوے وہ گو ناپاک ہی کیوں نہ ہو اور ہر طرح ناپاکی سے فوراً پاک صاف ہو جاتا ہے اور تمام پاک صاف چیزوں میں سے کسی شے میں ایسی عمدہ صفائی اور پاکیزگی نہیں سمجھی گئی ہے جیسے کہ وہ صفائی دل کی ہوتی ہے جو دولت کے حاصل کرنے اور قصوروں کے معاف کرنے اور شناختی کرنے اور عبادت کرنے میں ہوتی ہے"

(دیکھو الفنسٹن صاحب بہادر کی تاریخ ہندوستان صفحہ ۔۲ مطبوعہ ۱۸۶۶ء علیگڑھ)

فاضل ہمدمی گھیسالال جی الکھدھاری فرماتے ہیں ''جیاوں انگریزوں کی ایجاد نہیں ہے اور ان کا مولد پہلے بھی تھا۔ اگن بان جس کا ذکر ہندی کتابوں میں ہے کیا یہ توپ نہ تھی۔ یہ عبارت کہ ایک تیر مارا ہزاروں تیر ہو کے لگے کیا یہ بم کا گولہ چیرا نہ تھا۔ اور رتھ ہے کہ ملک مارنے میں ہزار کوس پہونچے۔ کیا یہ ریل نہ تھی؟ شہرت کہ ہزار کوس پر جو شاگرد رہتا تھا اس کو استاد سبق پڑھاتا تھا۔ کیا یہ تار برقی نہ تھی۔ خلاصہ یہ ہے کہ جیسے عجائبات آج انگلستان کے آدمیوں کے ہندیوں کو نظر آتے ہیں جب ہندی لائق تھے ان سے عمدہ رکھتے تھے۔ سامع اس کو ہرگز یقین نہ کرے یا کرامات سمجھے''

(دیکھو گیان پرکاش رسالہ ماہواری صفحہ ۱۴۳ نمبر ۴ ۲ جون ۱۸۸۶ء)

''اگر انگریزی عملداری جاتی رہی اور ریل و تار وغیرہ کا کام ہندیوں کو نہ آئے اور ہزار یا لسو برس اس حالت کو بھی گذر جاوے اس وقت جب کوئی ریل یا تار کا ذکر کرے۔ تو سامع اس کو ہرگز یقین نہ کرے یا کرامات سمجھے''

(دیکھو گیان پرکاش)

# سبب تالیف

**تکذیب براہین احمدیہ و نسخہ خبط احمدیہ** کی تصنیف کے بعد ہمارا ارادہ دین محمدی کے خلاف کوئی کتاب تالیف کرنے کا نہیں تھا مگر کیا کریں ہمارے مخالف آرام سے نہیں بیٹھنے دیتے بار بار ترغیب دیتے ہیں کہ ہم اپنے تمام معلومات سے دنیا کو آگاہ کریں اور انہیں ویدک مارگ کا سیدھا راہ بتلا کر اپنے فرائض سے سبکدوش ہوں **مرزا صاحب** آئینہ کمالات میں معقول جواب سے عاری ہو کمینہ حملوں پر اتر آئے اور ست بچن میں اس قدر بدزبانی کو کام میں لائے کہ جعفر زٹلی کو بھی شرمایا بلکہ نیچا دکھایا جس قدر بدکلامی میں بڑھتے جاتے اور جہالت کے معراج پر چڑھتے جاتے ہیں اسی قدر وہ حق پسند پبلک کی نظروں سے گرتے جاتے ہیں نیوہ کادیانی یعنے معجزات **نبی قادیانی** کی جتنی مٹی پلید ہوئی وہ کسی رشید اور سعید طبائع سے مخفی نہیں اور اس کی ساری کیفیت طشت از بام ہو گئی۔

مرزا صاحب کے سب سے بڑے حواری مولوی **نور دین** راجا تا ہی حکیم نے **براہین** کی تصدیق میں **تصدیق براہین** ترقیم کی اور اپنے زعم فاسد میں **براہین** کی کمی پوری کی۔ حکمت مری نالسو نے کہیں سچائی کو قتل اور کہیں خاک دھول میں ملانے کی کوشش کی مگر مرزا صاحب کی طرح بد تہذیبی سے زیادہ کام نہیں لیا بلکہ انصاف یہ ہے کہ علم اور عقل کو دخل دیا اور ہند و پاست کا حق نمک ادا کیا گو آخر میں نمک خوردن و نمکدان شکستن کا اسلامی شیوہ نہیں بھلایا۔ اکیلے نہیں بلکہ ابلیس کی طرح مار طاؤس کو بھی بہشت سے نکلوایا۔

مرزا صاحب کے دو اور حواریوں نے بھی بے لگام ہو منہ زوریاں دکھائیں اور قرآنی داستانوں کی طرح جھوٹے کھا نیاں اپنی طرف سے بنائیں ہیں۔ سنیے دھرم کے خواہشمند اور معقول پسند ناظرین! ان لوگوں نے اول ہماری کتابوں کے جواب لکھے۔ مگر چونکہ وہ نامعقول و ناصواب تھے۔ جوابات کو کافی نہ سمجھ قرآنی خدا۔ اور محمدی کبریا کو بھی بے وقت بانگ سنا سنا کر نیند سے جگایا۔ اور جیسے بعض مخبوط الحواس بڑبڑاتے اور کڑکڑاتے ہیں ویسا ہی اسے مجنونانہ بڑبڑانے پر مستعد بنا یا۔ اس نے جبرائیل شیخ قادیانی کے کان میں ہماری موت کا الہام سنایا کہ دیوانہ بکار خویش ہشیار کی طرح جس نے اسے اپنی گذشتہ جہالتوں کی طرح شایع کر دیا دوسری طرف اپنی عقل کے دشمن چیلوں کو مجبور کیا اور عدالت انگلشیہ میں انکار وید برباد کرایا۔ مرزا پور۔ الہ آباد دہلی پشاور۔ لاہور۔ دہلی میں نالشیں کیں اور سرتاسر مسار ہوئے اور زیر بفضل الہی و رحمت نامتناہی پیروان ویدک دھرم فتح یاب ہوئے اور کامیاب۔

پس آج دس سال کے بعد پرماتما کی انوگرہ اور ایشوری کرپا سے ہم **تکذیب براہین احمدیہ** جلد دوم کی اشاعت کرتے اور دین اسلام کی باقیماندہ کیفیت کو طاق نسیان حق کے منبر پر دھرتے ہیں ✦

ناظرین! تکذیب براہین احمدیہ و نسخہ خبط احمدیہ نے جس قدر اسلامیوں کو راہ راست دکھانے اور ہندؤں کو ویدک دھرم پر چلانے میں کامیابی حاصل کی وہ ایشوری مدد کے بغیر ممکن نہیں تھی وہ صدہا محمدیوں نے دین محمدی چھوڑ کر شرک و کفر سے منہ موڑ اور تسبیح رہا توڑ کر راہ راست (ویدک مارگ) پر قدم جمایا اور کعبہ پرستی کو ترک کر اور وید و قرآن میں فرق کر حق و باطل کو پرکھ کر رشتہ توحید (زنار مقدس) زیب گلو فرمایا۔ جگت پتا پرمیشور اسی طرح ہندی نژاد ۵ کروڑ محمدیوں کو آریہ دھرم میں لاکر آریہ بنا دے۔ اور باقی تمام محمدیوں کو بھی علم معقول کا اجیالا اور اعرابیت و جہالت سے نکال کر اپنے ست سناتن دھرم پر چلا دے۔

۹۔ جنوری ۱۸۹۶ء

**لیکھرام**

آریہ مسافر آریہ سماج لاہور

تراج ۔ تھا مجمع داخلاق کا جوش تھا ہمیشہ یہی بات مدنظر تھی کہ دنیا میں اس سبب لوگوں کے بال بچے وہ لونڈی غلام نہیں بنائے جاتے تھے اور نہ لوٹ کھسوٹ کا بازار گرم تھا۔ اس کی شہادت قرآن میں بھی ہے وَمَا کَانَ النَّاسُ اِلَّا اُمَّۃً وَّاحِدَۃً فَاخْتَلَفُوْا سورۃ یونس ترجمہ نبودند مردمان ازیک امت پس اختلاف کردند +

دہرم اپدیش اور وعظ بھی ہوتے تھے ویاکھیان اور کتھا بھی لوگ شوق سے سنتے تھے مگر نہ ماننے والے یا دلیل سے بحث کرنے والے کو کبھی قتل کی دھمکی نہیں دیگئی حبشی عربی ۔ رومی ترکی مغل روسی مصری سب کو برابر اپدیش سنایا جاتا تھا نہ دلوں میں تعصب تھا ۔ اور نہ آنکھوں میں جہالت کی چربی تھی مطلب اس تمام بے تعصب اخلاقی تعلیم کا صرف یہی تھا کہ کسی کو تکلیف نہ ہو اور نہ کوئی اپنے کسی بنی نوع انسان کے امن امان میں حارج ہو مصر یونان اٹلی اور جزائر برطانیہ تک اسطرف اور دوسری طرف میکسیکو کے صوبہ تک میتو سمرتی کا پرچار تھا ہون یگ ہوا کرتے تھے درفش کاویانی بھی درحقیقت غیر موذی جانوروں کے نہ مارنے کی علامت تھی پارسی مذہب اگرچہ زردشت کے وقت کچھ شعلہ آتش کی طرف جھک گیا تھا مگر درحقیقت جیتنی اس میں خوبی تھی وہ مبارک وید منتروں کی تاثیر اور ہوموں کی عالمگیر برکت تھی ۔ جہانتک ہم نے استاد ژند کو دیکھا ہے اسمیں صاف طور پر کہیں ذکر نہیں آیا کہ آگ خدا ہے ناخدا ترس دشمنوں نے بات کا بتنگڑ بنا کر آتش پرست مشہور کر دیا ۔ مگر شاید ویدوں کا پرچار نہ رہنے کے سبب جہالت کی نحوست سے ہون سے آتش پرستی پر آگئے تو بھی انکی کتاب کے مطالعہ کرنے سے انکے اکثر مذہبی دیدنے معقول معلوم ہوتی ہیں اور اُن میں وید کو بڑی عزت سے یاد کیا گیا ہے اُن کے چار درن اور یگیوپویت تو ابھی تک اظہر من الشمس آریہ بزرگوں کی علامت و یادگاری ہے +

غرضیکہ آریہ قوم کی مختلف شاخیں ہو کر شمال و جنوب مشرق و مغرب کو آنا جانا اور بعضوں میں ویدوں کا پرچار برابر رہنا اور بعضوں میں آہستہ آہستہ کم ہوتے جانا اور پھر صدیوں کے ہیر پھیر کے بعد بعضوں میں اپدیشکوں کا (جسکی ویدمیں ہر ایک آریہ کو خاص ہدایت ہے) نہ پہنچنا ۔ یا کم پہنچنا ہر ایک تاریخ دان کے نزدیک ثبوت کا ذرا بھی محتاج نہیں +

گویا مہابھارت کا خاتمہ ہوتے ہی ویدہ دہرم کا بھی تنزل شروع ہوا یا اول پارسی پھر موسائی پھر بام مارگی پھر بودھ پھر جینی ۔ پھر نوین ویدانتی پھر عیسائی پھر محمدی پھر چکر نکد وغیرہ ۹۹۹ مت ویدہ دہرم سے چل پڑے اور چل رہے ہیں ہر ایک کی صدہا شاخیں ہو گئیں اور بعضے شاخ در شاخ بھی منقسم ہو گئے ہر ایک اپنے آپکو ناجی اور دوسروں کو ناری کہتا ہے اور لاکھوں آدمی ہر ایک کے مرید ہیں بعضوں (بودھ ۔ عیسائی ۔ بام مارگی ۔ نوین ویدانتی ۔ محمدی) کے پیروؤں کا تعداد حکومت و دولت ۔ زنا ۔ لوٹ تلوار ۔ لالچ کے سبب کروڑوں تک بھی پہنچ گئی ہے جب سے آریوں نے سندھیا ۔ آدی پنچ مہایگ اور وید شاستر کا پڑھنا پڑھانا چھوڑا تب سے یہ سارے مت متاستر جاری ہو گئے ۔ جس ظلم اور جور اور ذوالفقار کے صدمات سے دین اسلام نے ملک کا ستیاناس اور قوموں کے گلے پر چھری پھیری تھی تاریخ فرشتہ و تیمور نامہ وغیرہ سے ہر ایک اہل انصاف داد بیداد ی سے جان سکتا ہے آریہ قوم جس طرح عقل سخاوت اور صداقت میں یادگار و سرافراز عالم تھی اسیطرح بہادری میں بھی سرتاج عالم تھی ۔ نہ جسمانی نہ صرف مالی نہ صرف روحی بلکہ آتمک ۔ متارپرک اور سامائک تینوں حالتوں میں اپنی ستوگن اور

اور بے نظیر تھی بیطرح بے نظیر تھی ۔ اسلام نے جہاں جہاں قدم رنجہ فرمایا ۔ جہاں جہاں اللّٰہ اکبر کا کلمہ تکبیر سنایا کروڑوں کے گلے پر چھری پھیر دی کروڑوں نے زبردستی مذہب محمدی قبول کیا ۔ کل عرب نے بھی روز کے کشت و خون سے تنگ آکر لوٹ مار کے لالچ سے محمدی مذہب قبول کیا ۔ ورنہ اور ایرانیوں نے بھی صدہا بہادروں کے گلا کٹ لینے کے بعد مجبوراً دین بالجبر قبول کیا ۔ اور یہی حال افغانستان کا ہوا ۔ مصریوں بیچاروں نے لاکھوں کا گلا کٹوانے اور لاکھوں اہل بچوں تک کو لونڈی غلام بنالینے کے بعد برسوں کے جنگ سے لاچار ہو کر اول جزیہ پھر دین محمدی قبول کیا ۔ اُن مذکورہ بالا ممالک میں اب نام کو پورانا دین باقی نہیں ہے ظلم و ستم بھی وہاں صدیوں تک نہیں ہوا ۔ بلکہ سالوں تک مگر بزدل قوم نے لاکھوں تن بے سر کرانے کے بعد دین محمدی قبول کر ہی لیا

مگر واہ رے آریہ ورت تیری بہادری ۔ تیرا استقلال اور تیری ہمت اور تیری مذہبی فضیلت باوجودیکہ سات سو سال تک تیرے سر پر تلوار چلی تیرے لاکھوں بیٹے شہید ہوئے مگر پھر بھی تیرے راجپوتوں تیرے چھتریوں تیرے برہمنوں اور تیرے ویشوں (جاٹوں) میں ابھی تک وہی ست دہرم کا اثر موجود ہے اے آریہ ورت تیرے اندر جن لوگوں یا قوموں نے دین اسلام قبول کیا اُن میں سے اب بھی تیرے حقیقی فرزندوں کے مقابلہ میں کسی گنتی میں نہیں ہیں تو نے اب وید مقدس (ادھیائے ۲۶ منتر ۲) اور منو کے ارشاد مبارک کے مطابق واپسی کا دروازہ کھولدیا ہے ۔ غیر قومیں ایسی محمدی ہو کر میں آئیں کہ گویا مر گئیں ہیں تیری ناخلف اولاد کے اندر محمدی ہو کر بھی ابھی تک آریہ دہرم موجود ہے ہمیں ہر روز بروز گم شدہ بھائیوں کی واپسی کی کثرت دیکھکر اور سماجک شاہی کو ہر لحظہ بڑھاتے ہوئے بے اختیار کہنا پڑتا ہے کہ تجھ کو اس بے نظیر بہادری کی مبارکباد ہو اس بے تکان ہمت کی مبارکباد ہو ۔ اس سچے دہرم کی مبارکباد ہو ۔ اس عارضی دین کے چھوڑنے کی مبارکباد ہو +

---

[1] یونانی آریوں کو پرانے زمانہ کے ایک یونانی مورخ ایرین لکھتا ہے کہ آریہ لوگ لڑائی کی بہادری بہادری اور صنعت میں ایشیا کی باقی تمام قوموں سے برتر و ممتاز ہیں " دیکھو ایرین صاحب کی تاریخ مہمات سکندریہ جلد ۵ ۔ باب ۴ + پھر فرماتا ہے کہ وہ سنجیدہ طبیعت اور معتدل المزاج اور بڑے شراب سے بچے ہی اور ایسے کسان اور سادگی اور صداقت کلام میں مشہور اور ایسے حق پسند کہ عدالت تک نوبت نالش نہ پہنچاتے ہیں اور ایسے دیانتدار کہ لوگ اپنے مکانوں میں قفل تک نہ ڈالتے تھے (دیکھو ایرین صاحب کی تاریخ مہمات سکندریہ جلد ۵ باب ۲۵)

پھر اس بات پر زیادہ زور دیا ہے اور لکھا ہے کہ وہ آریہ لوگ ہر عہد و پیمان کی بجا آوری کیواسطے باہم تحریر نہ کرتے تھے اور یہ بھی لکھا ہے کہ کوئی ایسا ہندوستانی دیکھنے اور سننے میں نہیں آیا جو جھوٹ بولتا ہو ۔ دیکھو الفنسٹن صاحب کی تاریخ جلد ۱ صفحہ ۴۸۸ سنہ ۱۸۴۵ء اور ایرین صاحب کی تاریخ ہندوستان باب ۱۲ اور پروفیسر ذکاء اللہ صاحب کی تاریخ ہند فصل یازدہم باب اول فصل ۲ سنہ ۱۸۷۵ء

پھر وہی یونانی مورخ لکھتے ہیں کہ وہاں آریہ ورت کی ہر قوم آزاد ہے انکے ہاں کوئی کسی کا غلام نہیں غرض غلامی کہیں نام کو نہیں +

پھر وہی مورخ فرماتا ہے سکندر کا ارادہ تھا کہ پاٹلی پتر میں پہنچے مگر پورس سے لڑکر سپاہ کا جی ایسا چھوٹ گیا تھا کہ ہر چند سکندر نے کتنی منت سماجت سپاہ کی کی بھی ہیبت و سیاست لگائی مگر فوج نے ایک نہ سنی ناچار سکندر الٹا پھرا (تاریخ ہند)

ملتان میں مالی قوم سے سخت معرکہ آ پڑا ایک تیر سینے میں آ کر لگا ۔ اس لڑائی میں سکندر ایسا زخمی ہوا کہ جینے کی امید ۔ نہ رہی تھی مگر تندرست ہو گیا ۔ ( ) تاریخ ہند صفحہ ۶۵

نہایت کامل تحقیقات کے بعد یہ ثابت کیا گیا ہے کہ فیثا غورث کے مسائل منو کے مانے کے بعد کے ہیں " (دیکھو رائل ایشیاٹک سوسائٹی

منو کے مجموعہ میں دو فرضوں کے بنا نے اسقدر زیادہ قیدیں لگائی گئی ہیں اور نہ ان کی نسبت اسقدر تاکید کی گئی ہے ۔ جس قدر کہ وید کے پڑھنے پر تاکید اور قیدیں ہیں " ۔ (تاریخ ہندوستان صفحہ ۱۷ سنہ ۱۸۶۷ء

منو کے مجموعہ کا ایک حصہ نصف سے زیادہ ایسے قواعد سے بھرا ہوا ہے جو پاک صاف رہنے کے متعلق ہیں (تاریخ ہندوستان صفحہ ۸۰ سنہ ۱۸۶۷ء

بعض ایسے سستے قاعدوں سے جو ان کے برخلاف ہیں اچھی دانشمندی ظاہر ہوتی ہے جسکی توقع اس مقنن سے ۔ تھی جیسا کہ لکھا ہے کہ برا جا کبھی ۔ ایک نہیں ہو سکتا ہے اور نہ دو

گورنمنٹ برطانیہ نے بھی وہ کوشش جو آریہ سماج نے اب کرلی تھی یعنی ستی ہونے کے قانون کے اجرا کی صرورت وہ عرصہ پہلے اپنی رحمدلی کے تقاضا سے تمام آریہ ورت کے پنڈتوں کی رائے لیکر پاس کر دیا کہ آئندہ کوئی عورت ستی نہ ہونے پاوے اس مبارک ارشاد کے بموجب جتنی عورتیں بچ گئیں اُن کا ثواب گورنمنٹ عادل کو پہنچاتا رہیگا۔ درحقیقت اُسنے وید کے مبارک منشا پر عملدرآمد کیا دیکھو رگوید (ادہیا ۱۰ منتر ۹)

اخلاق وسبھتا اور تحصیل علم کی بنی نوع انسان کے واسطے عام سبیل بھی وید مقدس کی قدرتی تعمیل ہے گایتری کے مبارک منتر میں بھی علم وبدہی کے واسطے پراتھنا کرنے کا ارشاد ہے علم سے بڑھکر دینے کو کوئی دولت نہیں بتلائی۔ منو دہرم کے ۱۰ انشانوں میں سے آدیا اور بدہی دو نشان مقرر کردئے یعنے دو چیزیں بھی دہرم کے واسطے ضروری ہیں علم معقول پڑھنے کی ہمیشہ عام اجازت ہی البتہ چونکہ عقل کل ہے بنابراں اُسکے حکم جہالت پر کبھی بھی نہیں ہوسکتے یہی وجہ ہے کہ ویدا اور اُسکے پرکاسک پرماتما نے اور خود مہان ویدا ور پیروان وید

لے علم معقول کے پڑھنے پڑھانے سے کبھی بیپرواہی نہیں کی ہے یا پ وید انگ اپدیا یہ تنترا یا معقول ہی معقول ہیں اور یہی باعث تھا کہ آریوں نے ویدک ریت یعنے جس وقت تک پیدا نہیں ہوا تھا یعنے مسیح سے ۲۱۰۰ سال پہلے بہت اعلے درجہ کی ترقی ہر ایک علم وفن میں کی ہوئی تھی اور علم عقل میں وہ فضیلت حاصل کرلی تھی کہ بس خاتمہ ہی کردیا۔ انکی تنجیم یعنی اُنکی فلسفہ دانی کے مسائل اب تک جہان کی ہوا اور یورپ کے خصوصاً علمو ناوشت کررہے ہیں حساب دانی میں وہ بچہ نہیں تھے اور نہ ابجد خواں تھے اور نہ انگلیوں پر ہندسہ گنا کرتے تھے بلکہ زمین اور عالم اے بالا کے قلابے ملاتے ستاروں کی گردشیں نقطہ اور بعد دریافت کرتے سیلوں اور اگنی رتھ کے استعمال سے واقف تھے ہمارا رانی کے اصول انکو معلوم تھے۔ انہیں کے تھوڑے سے باقیماندہ نشان اب بھی پتھر کی لکیر ہورہے ہیں ❊

فریب ومکر کا زمانہ نہ تھا ایک ایشر کا بندہ ہونے کے سبب ایک وید کے ماننے کے سبب ایک دہرم ہونے کے سبب اخلاق عمل پراچ نیت۔ صداقت سب میں دہرم ہی دھرم تھا وہ دہرم کو چھوڑ کر بات نہیں کرتے تھے ایکتائی مبارک دھرم کی ایک اوم کی ہدایت جو شروع سے انکے کانوں تک پہنچ چکی تھی۔ جھوٹی شہادت تقیہ یا ایسی چالبازی کے برتاؤ النادر کالمعدوم ہونے تھے گویا نہیں تھے ❊

دوسرے کو دکھ دینے لوٹنے کا مطلب یا غرض کبھی نہیں تھی اور نہ ایمان بالجبر یا قتل کا کہیں

۲؎ پھر وہی فاضل مورخ فرماتے ہیں۔ گھر میں جبر داراور شفیق محافظوں کی حفاظت میں عورتیں محفوظ نہیں رہ سکتی ہیں۔ پس وہی عورتیں پاکدامن رہ سکتی ہیں جنکا دل خود ان کا محافظ ہے ستی ہونیکی رسم کا ذرہ سا بھی بیان نہیں پایا جاتا ہی برہمن کی بیوہ کو جس ریاضت اور نیک طریقہ میں زندگی بسر کرنے کی اجازت دی گئی ہے اس سے یہی ظاہر ہے کہ شوہر کے ساتھ جلنا اس کا کچھ بھی ضروری نہیں سمجھا گیا (تاریخ ہندوستان صفحہ ۸۷ ۱۸۶۶ء)

پھر وہی مورخ لکھتا ہے کہ بیوہ عورتیں بھی قانون کی خاص حفاظت میں ہیں چنانچہ انکے رشتہ داروں کو سخت تاکید ہے کہ اُن کے مال ومتاع سے مزاحمت نہ کریں راجہ کو بیوہ عورتوں اور تنہا عورتوں کا محافظ قرار دیا گیا ہے اور اُسکو ہدایت کی گئی ہے کہ وہ عورتوں کے ایسے رشتہ داروں کو چوروں کی مانند سزا دیوے جو اُن کے مال ودولت کے ہضم کرنیکا ارادہ کریں (منوسمرتی ادہیا۔ شلوک۔

۳؎ منوسمرتی ادہیا ۸ شلوک ) دیکھو گوور صاحب کی تاریخ ہندوستان صفحہ ۹۶ ۱۸۶۶ء پھر منوسمرتی میں تمام فرقوں اور رشتہ کے لوگوں کے ساتھ آداب اور اخلاق سے برتنے کے طریق بہت تفصیل سے بیان کئے گئے ہیں (تاریخ ہندوستان صفحہ ۸۸ ۱۸۶۶ء)

۱؎ پھر وہی مورخ منو کے اخلاق کی بابت فرماتے ہیں کہ ماں باپ اور بڑے بوڑھوں اور عالموں اور جلیق اور دولتمند اور اہل رتبہ سے نہایت تعظیم کے ساتھ پیش آنے کی نصیحت کیگئی ہے۔ چنانچہ حکم ہے کہ ضرورت کے وقت گاڑی میں ایسے آدمی کو جسکی عمر ۹۰ برس سے زیادہ ہو اور کسی بیماری میں مبتلا ہو اور لوجہ کے بھی ترا ہو اور عورت اور پوجاری اور راج کنور اور دوشہ کی جگہ دینی چاہیئے میں نہیں جانتا کہ قدیم رسموں کی تعظیم کا جسقدر اس مجموعہ میں حکم ہے اُنکے بخوبی ادا کرنے کے واسطے کس مقام پر ذکر کرنا چاہیئے جسکو بہت معزز قانون اور تمام خدا پرستی کی بنیاد بیان کیا گیا ہے۔ یہی رسمیں آجتک ہندوؤں کے مذہب کی جان ہے اور ہندوؤں کے قوانین کے ہمیشہ قائم رہنے کی بھی یہی رسمیں باعث ہیں۔ اس مجموعہ میں علم کو نہایت ممتاز بیان کیا گیا ہے اور ہدایت کیگئی ہے کہ تمام عمر اُسکو تحصیل کریں تیج ہے کہ وید اور اُسکے مفسرین (برہموں) اور صرف اور چند کتابوں کے پڑھنے کے طالب علم کو ہدایت کی گئی ہے لیکن انہیں کتابوں سے علم الٰہیات اور منطق اور علم طبیعات حاصل ہوتا ہے۔ یہ بات سب کو معلوم ہے کہ ان رسالوں میں جو وید کے ساتھ (تعلیم) میں شامل ہیں انہیں مضمونوں پر بحث کیگئی ہے اور برہمن جو ان سب علموں سے ابتدا ہی سے اچھی واقفیت رکھتے تھے۔ اس وجہ سے یقین ہے کہ انہوں نے ان علموں میں اُسی زمانہ میں جس وقت مجموعہ بنایا گیا تھا بہت سی استعداد حاصل کی ہوگی (دیکھو تاریخ ہند ) پھر وہی مورخ فرماتا ہے۔ عجب بات ہے کہ رسم ستی کا ذکر نہیں کیا گیا جسکی نسبت کالبروک صاحب نے کتاب تحقیقات ایشیا جلد اصفحہ ۴۵۸ میں بیان کیا ہے کہ اس رسم کے واسطے کسی نے وید کی عبارت سے اور مستقدمین نے بیان کیا گیا کہ کلانس ستی ہوئی اس کا ذکر مجموعہ کے کسی مقام میں نہیں پایا جاتا ہے (الفنسٹن صاحب کی تاریخ ہندوستان صفحہ ۸۷ ۱۸۶۶ء حاشیہ)

۱؎ اُس اثر کا بیان جو مذہب نے اخلاق پر کیا ہے مورخ الفنسٹن صاحب فرماتے ہیں۔ منو کے مذہب کا اثر اخلاق پر عموماً اچھا ہے جائز اور ناجائز کا سرسری فرق شروع میں بتا یعنی صحیح بیان کیا گیا ہے جیسا کہ پہلے ذکر ہوچکا ہے اور وہ فرق عموماً بجا خوب قائم رکھا گیا ہے برخلاف اس کے بہت سے احکام اور تاکیدیں عدل انصاف راستی نیکی کی بابت پائی جاتی ہیں اور برے چال چلن کے سبب برے برے نتیجے اس دنیا اور عاقبت میں بیان کئے گئے ہیں۔ چنانچہ لکھا ہے کہ نیک آدمی کو بسبب تنگدست ہونیکے دلشکستہ اور پژمردہ نہ ہونا چاہیئے اور ظالم اور بدکار کو اور اس شخص کو خوشی کبھی حاصل نہیں ہوتی ہے جو جھوٹی شہادت کے ذریعہ سے دولت حاصل کرتا ہے (باب ۴ شلوک ۱۷۰ لغایت ۱۷۹) ایک مقام میں صاف کہا گیا ہے کہ نیکو کو قرضوں سے خلاقی فرض بہتر ہے (باب شلوک ۴ ۲) اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ ایسے گناہوں پر جو لوگوں کی آسائش میں خلل انداز ہوں یا عاقبت میں ایسی ہی سزا ملیگی جیسی مذہبی معصیت پر ملیگی (تاریخ ہندوستان ۱۸۶۶ء علیگڈہ صفحہ ۸۳ و ۸۴) اس اخلاق کا مقصد صاف یہ ہے کہ آدمی اپنے امن وامان کا مزہ اٹھاوے اور کسی جاندار کو تکلیف نہ پہنچاوے (تاریخ ہندوستان صفحہ ۸۴)

منو کے قوانین عورتوں کے ناتوان فرقہ کے حق میں بہرحال برے نہیں ہیں اور اور باتوں میں عورتوں کی حالت ایسی ہی ہے جیسی قانون سے توقع کیجاتی ہے "ایک زوجہ کو اپنے شوہر کا بالکل فرمانبردار اور جاں نثار ہونا چاہیئے اور شوہر کو لازم ہے کہ اُس کو پابند قانونی قیدوں کا رکھے اور بے قباحت اور جائز شغلوں کی اجازت کہ جس طرح اُس کا جی چاہے اُسی طرح اس میں مشغول ہو (باب ۹ شلوک ۲) اور جس زمانہ میں اس کا شوہر موجود نہ ہو۔ تو جس طرح اُس کی مرضی کے تابع رہتی تھی اسی طرح اپنے رشتہ داروں کی مرضی کے تابع رہے (باب ۵ شلوک ۱۴۷)

لیکن بخلاف اسکو شوہر کے رشتہ دار مردوں کو عورت کی عزت کرنیکی بہت تاکید کی گئی ہے۔ چنانچہ لکھا ہے کہ جس جگہ عورت کی بیقدری ہوتی ہے وہاں جو اچھے اچھے کام مذہبی کئے جاتے ہیں وہ سب اکارت جاتے ہیں اور جس جگہ عورتوں کو ذلیل اور مصیبت میں رکھا جاتا ہے اُسکے خاندان کے تمام لوگ تباہ ہوجاتے ہیں اور جس خاندان میں شوہر زوجہ سے اور زوجہ شوہر سے راضی اور خوش ہو گا وہ گھر یقیناً ہمیشہ خوش اور آباد رہیگا ایسی باتوں میں جس کی مجموعہ قوانین میں گفتگو کرنا عجیب معلوم ہوتا ہے شوہر پرنوازش کیواسطے قانون مقرر کیا گیا ہے چنانچہ تاکید کیگئی ہے کہ تہوار میلوں اور خوشی کے دنوں میں خاوند کو چاہیئے کہ اپنی زوجہ کیواسطے عمدہ عمدہ زیور اور پوشاک اور رکھانا مہیا کرے (تاریخ ہندوستان صفحہ ۶

کہ اُس لوہال مہیشان وحدت کا نام بھی ہم باسے آریہ تھا اُسی موحد اور حق پرست قوم کی یُونانی ایرانی۔ رومی امریکن۔ جرمنی۔ برٹانی۔ فرانسیسی وغیرہ تمام مہذب قومیں موجودہ یا گذشتہ زمانہ کی شاخیں ہیں سنسکرت زبان کے (جس کے شستہ ہونے میں کسی کو کلام نہیں) ہزاروں الفاظ اکثر مشہور زبانوں میں پائے جاتے ہیں اور وہ اتفاقی طور پر نہیں بلکہ کچھ تو آرین خاندان کے سبب سے اور کچھ نہ بدہ بیں سنسکرت کی صرف ونحو ایسی کامل ہے کہ دنیا میں کوئی زبان اُس کا مقابلہ نہیں کر سکتی مہذب اور تعلیم یافتہ قومیں مانتی جاتی ہیں۔ اور جہلا یا وحشی یا متعصبی دنیا میں رہنے والے لوگ شاید قیامت تک نہ مانینگے کیونکہ علم معقول کو وہ فضول جانتے ہیں وہ اگر تاریخ لکھیں تو دور از عقل اگر جغرافیہ بنادیں تو ہوا از سکر آدمیوں کو پر لگا کر معراج پر اُڑانا۔ یا گھوڑے پر چڑھا کر زینہ لگا کر آسمان پر نہیں تب سات آسمان اور عرش وکرسی پر بٹھانا اور سیر کرانا اُن کے ہاں تاریخ وجغرافیہ اور علم کی بنیاد ہے علم اگر ہزار دلائل سے سمجھاتا ہے کہ آسمان کوئی چیز نہیں اُسکے اوپر خدا نہیں رہتا۔ بلکہ وہ سرب بیاپک ہے۔ عرش پر بیٹھنے والا محدود اور ایک ہستی محدود نہیں ہوتا۔ مگر وہ باوجود جغرافیہ اور بھوگول کے بار بار سمجھانے اور معائنہ وتماشہ کرانے کے ابھی تک وہی مرغی کی ایک ٹانگ بتاتے ہیں اور وجد میں آ کر گا لیتے ہیں۔

سے منزد مذہب عقل سے ناپاک — نہیں ثابت وجود عرش افلاک

غیر مذہب کے خیالات لکھتے ہوئے علاوہ اور تعصب کے گالی گلوچ تک بھی دریغ نہیں کرتے فی النار والسقر تو ہر جگہ کر دینا ایک معمولی بات ہے اُن کی ایسی بات غالباً چھوڑ جاتے ہیں اپنی جھوٹی بات بھی عمدہ خوبی سے لکھ دیا کرتے ہیں۔ پس گویا تعصب کے شیاطین اُن کے سر پر سوار ہیں خدا سے مقابلہ کرنے کو تیار ہیں۔ مگر راستی کے قبول کرنے کو نہیں انہیں کی تاریخوں کے سہارے بعضے انگریزوں نے تاریخیں لکھیں۔ بھلا بنیاد ٹیڑھی کی عمارت کیسے سیدھی ہو سکتی ہے۔ اور یہی سبب ہے کہ خاص خاص واقعات میں بعضوں کی قیاسی رائے نے دوسرے سے سخت اختلاف کیا پس اُن کی قیاسی رائے نے کسی طرح بھی بغیر مضبوط ثبوت کے یقینی ویدانک نہیں ہو سکتی ❊

[1] پھر اسی لائق مورخ نے لکھا ہے آریہ کے معنے معزز وممتاز (برگزیدہ) کے ہیں تاریخ ہند مولوی ذکاء اللہ (حصہ اول)۔

[2] پھر مولوی ذکاء اللہ صاحب نے لکھا ہے الحاصل انگریزی بابیں ہند میں (آریوں کی) تواریخ ایسی موجود ہیں کہ اُن سے انکے قدیمی حالات کی تصویر آنکھوں کے سامنے بن جاتی ہے اور اس سے یہ بات معلوم ہو جاتی ہے کہ بنی نوع انسان میں (ہندو) کس رتبہ کے تھے اور ان کی تہذیب وشائستگی نے کیسے کیسے رنگ بدلے حقیقت میں اُن کے حالات ایسے ہیں کہ اُن سے طبیعت انسانی اور فطرت بشری کے سارے حقیقتیں کھلتی ہیں (دیکھو تاریخ ہند حصہ اول فصل صفحہ ۱۹)۔

پھر وہی لائق مورخ پروفیسر مولوی ذکاء اللہ صاحب فرماتے ہیں علم زبان کی حکیمانہ تحقیقات سے اہل فرنگ نے ایک اور عجیب بات معلوم کی ہے کہ آریا کی زبان ایشیا کی آدھی زبانوں کی اور یورپ کی قریباً تمام زبانوں کی جڑ ہے۔ غرض اکثر زبانیں جو شائستہ اور مہذب ہیں وہ اسی سے مشتق معلوم ہوتی ہیں اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اہل یونان واہل روم اور اہل جرمن واہل انگریز وفرانسیس اور ہندو اور ایرانی غرضیکہ سب کی نسل کا ایک ہی سلسلہ ہے اس بات کو سننے سے لوگوں کو بڑا تعجب ہوگا کہ تحقیق میں ہندوؤں اور انگریزوں کا سلسلہ ایک خاندان سے چلا ہے اور دونوں کی نسل کا دریا ایک ہی چشمہ سے بہا ہے علما نے یورپ اس سرچشمہ کو آرین کہتے ہیں صدہا سال تک یہ دو شاخیں بکھری رہی ہیں اب پھر آ کر مل گئیں اور ملتی جاتی ہیں ❊ (دیکھو تاریخ ہند حصہ اول باب اول فصل اول صفحہ ۲۲) اور دیکھو مسٹر صاحب کی تاریخ باب چہارم صفحہ ۵۸)

[3] ہندوستان کی تاریخ میں مصنفوں نے قیاسات کو دخل دیا ہے اور قیاسات میں ایسا اختلاف ہے کہ ایک محقق کچھ کہتا ہے اور دوسرا کچھ (مولوی ذکاء اللہ صاحب کی تاریخ ہند حصہ اول صفحہ ۲)

مرد تو مرد ہی تھے عورتیں بھی مذہب میں بڑھی ہوئی تھیں کسی شائستہ قوم کی عورتوں سے آریہ قوم میں عورتوں کو کم عزت نہیں ملکی مذہبی علمی اور خانگی امورات میں عورت کو جزو بدن سمجھا گیا ہے گارگی میتری ستیانند بھارتی وغیرہ نیک عورتوں کے نمبر سیکڑوں سے زیادہ آریہ تاریخ میں مل سکتے ہیں۔ درحقیقت عورتوں کی تعلیم بچوں کے نیک بنانے کے واسطے سب سے زیادہ ضروری ہے اور اسی واسطے جہاں شاستر یا وید مقدس میں ذکر آیا ہے ماں باپ کی تعلیم یا باپ کی تعظیم کا وہاں ماتا پتا یا मातृमान पितृमान ماترِی مان پترِی مان آچاریہ مان پورش وید کا ذکر آیا ہے ॥ आचार्यवान पुरुषो वेद ॥ یعنے ماتا کا نام اول ہے تو ترجمہ جسنے ماتا سے تعلیم پائی ہوئی ہو جس نے پتا سے تعلیم پائی ہوئی ہو جس نے آچاریہ سے تعلیم پائی ہو وہ بد حقی مان ہو سکتا ہے پھر ایک اور جگہ برہمن گرنتھ میں ارشاد ہے کہ ماتری دیو دبھو پتری دیو دبھو اتیتی دیو دبھو آچاریہ دیو دبھو मातृदेवो भव पितृदेवो भव आचार्य देवो भव ॥ کہ ماتا دیوتا ہے پتا دیوتا ہے مہمان (غیر مقررہ تاریخ پر آنے والا) دیوتا ہے استاد آچاریہ دیوتا ہے ان چاروں دیوتاؤں کی روز مرہ خدمت وتواضع وتعظیم وتکریم کرے اور ان کی سیر کرے ایسی ہی ہزاروں مثالیں موجود ہیں۔ وید مقدس کی بیسیوں شرتیاں موجود ہیں کہ ماتا کی تعلیم بچہ کے واسطے اکسیر اعظم کا حکم رکھتی ہے ❊

پردہ کی رسم تہذیب اخلاق وقانون نیچر کے خلاف تھی اسی واسطے وید مقدس شاستر مترکرنے اسکی بخوبی تردید کی ہے۔ جہاں جہاں جہالت کا زور ہے وہاں حجاب پردہ کا شور ہے گویا جہالت اور بادوباد کا ایک سخت پردہ ہے جو ترقی وراستی کے واسطے سخت مارج ہے باہمی عزت اور خاوند کی محبت کو سوئمبر کی شادی اور وید مقدس کے ارشاد اور باہمی ایسے اُنکی ہونے کے فرائض نے یہانتک مضبوط کر دیا کہ جہالت کی سخت زنجیر اور ظلم کے رودبار شمشیر نے عورتوں کو ستی ہونے پر مجبور کر دیا۔ ایک مسلمان شاعر نے ستی کی کیفیت کو اس طرح نظم کیا ہے سہ

زن است دمیکند کار جوانمرد۔ کہ در ہنگامہ پروانہ شد سرد۔ غرد ادر عشق بازی کم ز ہندو زن
مباش۔ کو برائے مردہ سوزد زندہ جان خویش را ❊ (مفصل دیکھو یادوت میر ضیاءالدین عبرت)

یہ ساری باتیں محبت صادق کے جوش میں تھیں ظلم سے بچنے کے واسطے تو بہت اچھا تسلیم ہے مگر درحقیقت وید وکت قاعدہ سے ناجائز ہے وید کے رو سے خودکشی کرنا نہایت برا ہے❊ ہماری

[1] آریہ عورتوں کی تعلیم کے بارہ میں پروفیسر ذکاءاللہ صاحب فرماتے ہیں جب کسی ملک کی شائستگی اور تہذیب کا امتحان کرتے ہیں تو اول توجہ عورتوں کے حالات پر ہوتی ہے اب منو میں دیکھتے ہیں کہ اس وقت میں ہندوؤں کے ان عورتوں کی ایسی ہی عزت تھی جیسی کہ روم ویونان کی شائستہ قوموں میں شادی کے قوانین عورت کے حق میں بُرے نہیں خاوند بیوی کو اپنا جزو بدن سمجھے ہمیشہ اُسکو زیور ولباس سے خوش رکھے آمد وخرچ اور امورات خانگی کا انتظام اُسکے سپرد کرے اور اُسکو اپنا مشیر بنائے اُس پر اعتبار کرے بیوی خاوند پر جان قربان کرے (تاریخ ہند صفحہ ۱۰ فصل ششم باب حصہ ۱)

آنریبل الفنسٹن صاحب سابق گورنر بمبئی فرماتے ہیں وید پورانے سنسکرت میں لکھے ہوئے ہیں جو اس سنسکرت سے جس کا آجکل رواج ہے اسقدر مختلف ہے کہ بجز بڑے بڑے قابل اور عالم برہمنوں کے اسکو کوئی نہیں سمجھ سکتا ہے۔ ان کے صرف تھوڑے سے حصہ کا ترجمہ یورپ کی زبانوں میں ہوا ہے (تاریخ ہندوستان صفحہ ۴۲)

پھر وہی مورخ فرماتے ہیں ہر ایک قربانی ذات میں عورتوں کا کام یہ ہے کہ وہ دولت کو جمع کرے اور اُسکے صرف کرنے اور صفائی اور ان فرضوں میں جو عورتوں کو کرنے چاہئیں یعنے روز مرہ کا کھانا پکانا اور گھر کی چیزوں کی حفاظت میں مصروف ہیں (تاریخ ہندوستان ۱۸۶۶ء صفحہ ۸۰)

(مسٹر صاحب فرماتے ہیں۔ عورتوں کی بڑی قدر ومنزلت تھی۔ نکاح متبرک سمجھا جاتا ہے میاں بی بی کا تمام گھر کے انتظام میں مساوی حصہ ہے عورتوں کی اپنی خاوند کی چتا پر بھسم ہونے کی رسم سے کوئی واقف بھی نہ تھا وید وہ عبارت جس سے برہمنوں نے بتدبیل کر اس رسم کو جائز ٹھہرایا ہے اسکے خلاف معنے رکھتی ہیں صفحہ ۹)

جنوں نے پھر گزر تو نہیں دی نہ وہ سے جیلے ۔ مرگ ہمیں کھاتے مگر مرا ہوا کھا لیتے ۔ غرضیکہ ہر طرح کا گوشت سوائے گائے کے کھاتے ہیں ۔ تبرہما چین تبت کا حال شاہد ہے ۔ اُدھر مسیح کے یونس نے ست تو نے تبدیل کرنے ۔ ہاں ایک واسطے مگر خدا کے نام کو بدنام نہ کیا یعنے خدا کے نام کی قربانی اور سوختنی قربانی کو بند رکھا ۔ جس طرح بودھوں نے ۔

مگر مسیح کے مرنے کے بعد مخالفوں نے پھر ول کے بخار نکالے بام مارگیوں یا گوشت خوروں نے اُس بیت المقدس میں جہاں کبوتر فروشی سے مسیح نے منع کیا تھا ۔ سور کی قربانی کی + پھر چھ سو برس کے بعد اِدہر نانک اُدھر محمد صاحب نے اصلاح کی مگر کیا کیا ۔ اور کس طرح کیا ۔ دنیا سے مخفی نہیں ہے ۔ اول الذکر نے بام مارگ کو ہٹایا توحید کا اپدیش دیا ۔ مگر بُت پرستی کو جڑ سے اُٹھا دینے کیوں اور کس مصلحت سے قائم رکھا ۔ ہاں ایشور کا اوتار ہونا ضروری طور پر مان لیا ۔ ثانی الذکر نے توحید کو پھیلایا ۔ مگر بام مارگ کی قربانی کو بہت بڑھا دیا ہر ایک کا فرض کر دیا کہ وہ قربانی کرے گوشت کو سید الطعام بتایا ۔ کثرت ازدواج (نہ تک) کا الہام ہوا ۔ خود اس پر صبر بھی نہیں کیا ۔ اُمت کے واسطے ۹-۱۱-۱۰ جائز بتلائیں اور لونڈیاں ملک الیمین ان کے علاوہ بیگانی عورتیں فوجی سپاہیوں کے واسطے حلال کر دیں ۔ عاقبت میں بھی حور و غلمان ملنے کی ہدایت کی یہاں اول تو شراب جائز رکھا مگر آخر کو بند کیا ۔ لیکن اُس کی کسر بہشت میں نکال دی ۔ بت پرستی کو ہٹایا ۔ مگر کعبہ پرستی کا اپدیش دیا ۔ حجر الاسود (جسے اہل ہنود مکیشر مہادیو) کہتے ہیں کی تعظیم بہت زیادہ کر دی اُس کا چومنا اُس کا بوسہ لینا عزت کرنا تمام مومنوں کا فرض ٹھیرایا ۔ ہسپانیہ میں خون کی ندیاں بہائیں اور قتل عام کرائے انہیں ایام عرب میں مسلیمہ صاحب پیدا ہوئے جنہوں نے ہر طرح کے شرک و بت پرستی سے لوگوں کو ممانعت کی گوشت خوری کثرت ازدواج قربانیں نکاح کی ممانعت کی کعبہ کی طرف نماز کا رخ پلٹا یا ۔ لاکھوں مسلمان اُسکے پیرو ہو گئے آخر بیگناہ فریب سے تہ تیغ کیا گیا ۔ لیکن اِدہر عرب سے نجد شریف میں عبد الوہاب صاحب پیدا ہوئے آپ نے قبر پرستی پیر پرستی حجر الاسود پرستی و کعبہ پرستی کی تردید کی مگر اُسکی بھی پیر پرستوں و کعبہ پرستوں نے سخت مخالفت کی اِدہر راج کے مدن کبیر صاحب پیدا ہوئے جنہوں نے ہر طرح کے اوتار و بت پرستی سے ممانعت فرمائی مگر اُسکو پر برہم کی ایکتا یعنے ہمہ اوست کے سبب سے کبھی کامیاب ہوئے اُن کے بعد جینن صاحب نانک صاحب ۔ دادو صاحب پیدا ہوئے اور وہ بھی بہت کچھ شرک اور بت پرستی کی ممانعت کرتے رہے اور ساتھ ہی گوشت خوری اور جانوروں کی قربانی سے بھی نفرت دلائی ۔ مگر داود صاحب اور ہوجا کے پیروؤں کے بغیر کوئی بھی بام مارگ کی زد سے بچ نہ سکا ۔ دنیا بھر کی تمام کسی نکسی پیرایہ میں بام مارگ کے زہریلے درخت کی شاخیں دور تک پھیلی ہوئی معلوم ہوتی ہیں ۔

سخنے گویم حدیث دام چون است　زسرتاپا عرق مے و خون است

جس طرح یہاں دین محمدی آیا ۔ اور جو کچھ سلوک باشندگان ہند سے فرمایا وہ ہماری زبانی کتاب جہاں اسی دنیا پر روشن ہے کچھ تو دین محمدی نے اپنی ذوالفقاری حملوں سے ہندوؤں کو بیدین کیا اور کچھ عیسائیوں نے اپنی حکمت عملیوں اور پالیسیوں سے گرویدہ کیا اِدہر آگے ہی ہندوں کا میٹو بھوٹ تھا وہ سے اوساں بھی ٹوٹ گئے انگریزی اور فارسی کی کثرت تعلیم نے سنسکرت کو مردہ زبان یعنے ڈیڈ لینگویج کے نام سے نامزد کیا بام مارگیوں کی حرکات اور بت پرست برہمنوں کی عملیات سے وید اور بھی نام لئے گئے اسلام کی تلوار سے ہیبت اور عیسائیوں کی حکمت عملی نے تپ دق کا کام کیا اور گھر کی پھوٹ نے رہی سہی حالت بھی تباہ کر دی ۔ عنقریب تھا کہ ویدک دھرم اور دیا اپدیش و آریہ قوم کا نام و نشان مٹ جاتے ۔ شامت اعمال سے نوح کے خیالی طوفان کے بدلے درحقیقت ستیاناس کرنے والا طوفان آ جائے یا دوارکا ڈوبنے کا نقشہ مد نظر ہو جائے سب کے سب محمدی تو نہیں مگر کرسچن ہو جاتے یا ناستک اور دہریہ کہلاتے ۔

تباہی کی حالت پر پہنچا تھا بیڑا　تلاطم نے ڈالا تھا ۔ ہر سو بکھیڑا

سراسیمگی چھا رہی تھی لگا یک　نہ ست دہرم رہتا نہ ویدوں کی پستک
نہ رشیوں کا رہتا کہیں نام نشاں بھی　ویدک مرجادا کا تھا گمان بھی
نہ سدھیا ترپن نہ رہتا ہون بھی　نہ منیوں کے مسکن تپیوں کے بن بھی
نہ رشیوں کے گوتوں کی کچھ یاد رہتی　نہ پاتنجلی یوگ کی نادر ہستی
مسلم ہی کر بیٹھے تھے موتی پوجا　نہ باقی رہا یاد پرمیشر کا بھروسا
ہوا پانی آگ اور سورج کو جس جا　ملا ہو وے خلقت سے رتبہ خدا کا
وہاں کون پوچھے صداقت کا مبدا　کیسے ہو سکے راہ حق کی تمنا
وہاں کس طرح سے کسی حق کی چاہ ہو　نہ کیوں ایسے لوگوں کا بیڑا تباہ ہو
مگر حق کو منظور تھا حق دکھانا　زمانہ میں کلیگ کے ستیگ چلانا
وہی دہرم ویدوکت جو ہے پرانا　ستاتن سے پیرو ہے جس کے دانا
یہی مدعا تا کہ ست چھپ نجائے　اور دیا نہ جائے میں بھولی سما دے
پیکایک ہوئی رحمت حق کو حرکت　دیا کی دیا نے نے از راہ شفقت
کہ بھیجا جہاں میں دیانند سوامی　تھی حصہ میں اُنکے ہی یہ نیکنامی
بمانند نام مبارک گرامی　کرے صرف دنیا میں آیو تمامی
برہمچاری تپسوی درواں گیانا　ہر اک دم پربھو کی گنا نوا دگیانا
مخالف جو آئے موافق گئے بن　خود دوانوں نے اُس کی کچھ بھی بن
کئے کاشی آدمی میں شاستر ارتھ بھاری　ہوئے شانت سب پنڈت دشمن کر یکاری
کرانی کرنی دگر جینی آیا　کوئی سامنے بحث کرنے نہ پایا
زبردست سچی دلائل تھے قاطع　بھلا کیسے قاطع ہوں براہن ساطع
کرتے ور الزام ویدوں کے سارے　صداقت بطالت کئے نیارے نیارے
خدف اور گوہر کے نقشے اتارے　کہرے اور کھوٹے نکالے نتارے
جنہیں لوگ سمجھے تھے الماس جوہر　رکھ کر دکھایا ہیں محض پتھر
جنہیں لوگ اوتار مانے ہوئے تھے　مجسم خداوند جانے ہوئے تھے
مقدس کتابوں سے کہلائے منتر　دلائل سنائے سر وعظ اکثر
کہ وہ تھے نہ تیرتھ بلکہ پاکباز انسان　عناد کے پکے نہیں تھے وہ بھگوان
خود ہی ہیں جو بدمست اور جو دغا تھے　جو منکر الہام پر مائما تھے
خود نرات مدہ ماس رجان بدہ اتھے　جو بھولے ہوئے جہل میں مبتلا تھے
سبھوں کو صداقت کا رستہ دکھایا　خودی سے ہٹا حق کا بندہ بنایا
تکبر چھوڑا وید مارگ بتایا　کئے ہم پہ احسان کیا کیا خدایا
مخالف تھے سب جھوٹ کا بیج کھایا　دیا نا یام سے اماترکرون کو دھویا

سوامی جی کے مبارک اپدیشوں اور سچے دل سے نکلے ہوئے دیا کہانوں نے سوئے ہوئے لوگوں کو جگایا غافلوں کو بیدار کیا ۔ اور جاگتوں کو خبردار دنیا کی مبارک ہوتی نے دلوں کو تسخیر کر لیا جنکے سنسار کی کسے بھی امید نہ رہی تھی اور جس وقت آفتاب عیسویت نصف النہار پر تھا تثلیث کا نشان تمام گرجاؤں کی چوٹی پر چمک رہا تھا جس برہم سماج سے لوگوں کو کچھ ملک اور قوم کی بھلائی کی امید تھی ۔ وہ راجہ رام موہن رائے کی اعلیٰ درجہ کی حق پسندی سے گر کر خود تثلیث میں تقسیم ہو گئی ۔ غرض اسکی کہ وہ لوگوں کو سدہارتے خود گڑھے میں گر پڑے ایسے وقت میں ضرور تھا کہ ایک سچا رہنما ظاہر ہوتا ۔ ورنہ بیڑا جو منجدھار میں پھنسا ہوا تھا کسی دن کا نہان تھا اُس کا پار ہونا مشکل تھا ۔ سوامی جی جن کے آنے کے واسطے حق پسندوں کی آنکھیں منتظر تھیں آخر کار جلوہ گر ہوئے اور توحید کا دفتر کھولدیا ۔ تثلیث کا گورکھ دہندا جو ادر سنا تھا بالکل معما ایک آن میں کھول کر اُسکی ساری اصلیت لوگوں پر ظاہر

کے پھیلانے میں کوشش کرتا ہے۔ प्रनवा मश ई: शतम ।। اتھروید کے اس منتر میں جو ہر ایک آریہ کو روزانہ دو مرتبہ پڑھنا پڑتا ہے یہی مبارک ہدایت ہے۔ ہم آریہ تاریخ کے جب اُلٹتے ہیں تو ہر ایک صفحہ سے اسکی شہادتیں ملتی ہیں کبھی دیکھتے ہیں کہ اُدیالک اور اگنیش وغیرہ رشی امریکہ میں اپدیش کر رہے ہیں کبھی ماروجی افریقہ کے سنسان جنگلوں اور ویرانوں سے پھرتے ہوئے ایشور آسترت (توکلت علی اللہ) ست دھرم کا جھنڈا لئے ستیہ وید مارگ کی پرچار کر رہے ہیں کہیں شانڈل رشی لوگوں کے عقدے حل کر رہے ہیں اور کہیں پاتنجل جی وید کے شانتی سروپ سے پیاسوں کی پیاس بجھا رہے ہیں منگل رشی جو منگولین (مغلوں) کے مورث اعلیٰ ہیں۔ اور کرشن کے فرزند ارجمند سام رشی جو عرب والوں کے مورث ہیں وہ سرے تبت کے سانبھ (جو صابئین فرقہ کے مورث اعلیٰ ہیں) بھی اسی طرح مصر وغیرہ کی طرف اُپدیش کے واسطے گئے اور عرب کو بیابان اور صحرا دیکھ وہاں ڈیرے جما لئے اُن سے بیشتر کوس رشی جو اپنے خاندان کے بھی ایک وید ویدک دھرم پرچار کے واسطے افریقہ گئے تھے حبشی لوگوں میں انہوں نے ہی ست دھرم کی وعظ کی اور انکو راہ راست پر لائے مصری تاریخ کے پڑھنے سے اس مقدس قوم کے بہت سے آثار مل سکتے ہیں انہیں کی ہدایت سے مصر کے قبطی क व ति قوم عرصہ تک ست دھرم پر مستعد ہی ویدک محاورہ میں قبطی ویدک پرچارک کو کہتے ہیں۔ اُسی کی اولاد امہلیک رشی کی عمالیقی قوم یادگار عالم ہے۔ اسی طرح پلست رشی بھی معہ خاندان کے دھرم کے اپدیش کے لئے گئے تھے ان کے ست لے افریقہ میں آثار بدستور کیا کہ بالکل کامیاب ہی ہو گئے انکے اپدیش نے دلوں کو تسخیر کر لیا۔ لوگوں کو جو سابق ظالم بادشاہ کے ظلموں سے سخت تنگ تھے۔ انہوں نے اس نیک سیرت اور پاک طینت رشی کا پہنچنا غنیمت جانا سارے ملک مصر پر قبضہ کر لیا۔ اب تک بھی دنیا میں فلسطی یا فلسطائن قوم اُن کی یادگار ہے مصر کی یونانی تاریخ میں اُن کا ذکر ہکسس یعنی چوپان بادشاہوں کے نام سے ملتا ہے کیونکہ یہ رشی مویشیوں کو بہت پالتے تھے بلکہ اس لفظ کے معنے بھی گوپال کے ہیں غرضیکہ اسیطرح مختلف اوقات میں سنتوں اور منیوں کے طریقہ پر ویدک دھرم دنیا میں پھیلتا رہا۔ اسوقت تمام آبادی زمین کا یہی دھرم تھا۔ آریہ تاریخ کے سوا بھی جہانتک ہم نظر دوڑاتے ہیں اور جب کبھی کسی تاریخ کو گہری نگاہ سے مطالعہ میں لاتے ہیں تو اسکے بھی ست دھرم کی شہادتیں ملتی ہیں۔ امریکہ کے علاوہ میکسیکو پیرو کے باشندوں کے حالات و تصاویر ریڈ انڈین کی زبان اور تحریر ایرانیوں کے پرانے کتبے اور اتہاس یونان کے فضلا اور ان کی کتابیں مصر کی عمارات اور ہون کنڈ اور پرانے بادشاہوں کی (ممیری) تصاویر۔ چین کے مذہب اور اُن کی زبان روس کے کھنڈرات اور کوہ قاف کی گفائیں (غاریں) ایشیا کی تمام مہذب قوموں کے حالات سلسلہ وار آریہ قوم کی بیگی [?] اور آریہ دھرم کی صداقت کے قائل پائے جاتے ہیں کپل منی کے فلاسفی جیسے سانکھیہ شاستر کہتے ہیں اُسمیں کس خوبی سے اپدیش کے مسئلہ پر روشنی ڈالی ہے

उपदेश्यो पदेष्टृत्वात् तत्सिद्धिः । अ० ३ । सू० ७९

ترجمہ: جب اُپدیشیہ اور اُپدیشک (واعظ و پرچارک اور مستری و عامت ہادی) ہوتے ہیں تب اچھی پرکار لوگ ست دھرم پر چلتے ہیں تب ہی دھرم ارتھ کام موکش (نجات) حاصل ہوتے ہیں۔ اور جب فاضل اور باعمل اُپدیشک یا گیانی گرو پروہت آچاریہ سوامی نہیں رہتے اور حق پسند شروتا (سامعین) بھی نہیں رہتے تب ادھرم پر ایسے تقلید جاہلانہ یا سخت گرداب ضلالت میں لوگ مبتلا ہو جاتے ہیں۔ عقل کو تیاگ جہالت میں پھنسکر حق کو چھوڑ دیتے ہیں۔ اسیطرح اندھیر کے بڑا اندھیر پڑ جانے سے وہ ست کم ہوتا ہوا بالکل لوپ ہو جاتا ہے۔ پھر لوگ اُسی جہالت کو بھی اپنے بزرگوں کا مذہب جانکر پیروی کرنے لگجاتے ہیں جب کوئی انکو منع کرتا ہے تو وہی قوم جاہلانہ قول پیش کرتے ہیں کہ کیا ہمارے باپ دادا بیوقوف تھے۔ کیا وہ بھولے ہوئے تھے۔ کیا تم ہی عقلمند پیدا ہوئے ہو۔ یہی حالت ہر ملک میں وقتاً فوقتاً منہ دکھلاتی رہی ۵

خلق را تقلید شان بر باد داد — کہ دو صد لعنت بر ان تقلید باد

الحاصل ویدک دھرم کا پرچار برابر یدھشٹر جی کے وقت تک ہوتا رہا بلکہ انکے بعد چار پانچسو برس تک بر اعظم دنیا میں ست دھرم کا نقارہ بجتا رہا مگر مہابھارت کے عظیم الشان یدھ نے ایک ایسا سخت انقلاب پیدا کیا کہ گویا زمین دھرم کا تختہ ہلا دیا اور اسکے ساتھ ہی عید ستی نو قدم جمائے۔ بام مارگ پرچلت ہوا اور ایسا جلد موثر ہوا کہ کہنے اور سننے میں بہت فرق ہو گیا اور اُسکے مہا کاوی بس گئی ترک کیا اور نہ اسکے تین اعلیٰ اصول تھے۔ عرب ایران افغانستان تک تو اسکے نشانات ملتے ہیں۔ ایک ایرانی شاعر بام مارگیوں سے ان الفاظ میں پناہ مانگتے ہیں۔

زمین باد مفصل کتاں دور تو از — چراغ مرا روشن پر نور دار

بھلا ان بین گردابوں میں پھنسے ہوئے لوگ کس طرح دھرم کے ساحل نجات پر پہنچ سکتے سراپا محال تھا۔

اس درمیانی زمانہ (۳۵۰) برس زمین جو در حقیقت جاہلیت کا زمانہ تھا چین کی طرف اودیا کا پھیلاؤ شروع ہوا۔ بام مارگ اپنا کام کر رہا تھا جسکے لئے زنا لازمی امر اور وہ شکتی پوجا کے بغیر ہو ہی نہیں سکتا۔ اُسی بودھ مذہب نے مقابلہ کیا۔ اگرچہ رحم پھیلایا مگر ایشور کو جواب دیا۔ وید کو بھلایا اور ناستک مت چلایا۔ سو وہ بھی ایک وقت عالمگیر ہو گیا اب تک بھی اسکے پیرو آدھی دنیا سے زیادہ ہیں۔ مگر آریہ ورت سے خارج ہو گیا۔ اس تحریک کے بانی گوڑپاد آچاریہ تھے اور مرد میدان شنکر آچاریہ بنے فتح ان کے نصیب ہوئی اور بودھ خارج کئے گئے۔ مگر ادھر پرم پر ابھی جیوتی نہ تھی بودھ کے سبب جہاں رحم پھیلا ساتھ ہی سادہ پرستی اور بت پرستی نے قدم جمایا۔ شنکر آچاریہ کے چیلوں میں بھی بت پرستی بام مارگ کی صورت میں گئی شکتی کے ساتھ تسلو کا جوڑا ہو گیا۔ (اور لنگ پوجا کا آغاز ہوا)

ادھر ہمارے ایرانی بھائیوں میں وید منتر بھول جانے کے سبب ایشور کی توحید کم ہونے لگی۔ خدا پرستی اور اگنی ہوتر کے بجائے آتش پرستی کا آغاز ہوا جسطرح یہاں ہون کی جگہ بام مارگ نے سوختنی قربانی جاری کر دی اُسیطرح وہاں آتش پرستی کے ساتھ ہی بام مارگ کے جلوہ نے بھی رنگ جمایا۔ ہابیل کا بیل نوح ابراہیم لوط موسیٰ ہارون کی سوختنی قربانی اور کوہ طور کا جلوہ خدا کا دھوئیں میں آنا۔ لال ٹین جگانا۔ آگ کا باتیں کرنا۔ اور ساتھ ہی ستون آتشی کا آگے چلنا آسمان سے آگ کا آنا اور بجلی کا پانی اور آگ سے بپتسمہ دینا یہی ہون کی بگڑی ہوئی اور بام مارگ کی سدھری ہوئی صورت ہے۔

اسطرح کہ ادھر بدھ کے سبب رحم کا پرچار دوبارہ ہوا۔ اور آتشی قربانیاں اور سوختنی ویتیاں اور آتش پرستی بند ہوئی۔ اسی طرح مسیح نے اپدیش سے یروشلم میں کا مانی ہوئی قربانیاں بند ہو گئیں کبوتر بیچنے کی ممانعت کی گئی رحم کا اصول کہ کوئی اس گال پر طمانچہ مارے تو دوسری بھی آگے کر دو اور انکے عام اپدیش کہ میں دنیا کو گناہ سے چھڑانے آیا ہوں اور تمام قربانیوں کے بدلے میں مقدس برہ قربان ہونگا۔ چنانچہ وہ قربان ہوا یا قربان کیا گیا۔ مگر اس روز سے قربانی عیسائیوں میں بند ہو گئی پہلا اثر مسیح کی تعلیم کا یہ ہوا کہ متی شاگرد رستبد نے گوشت کھانا چھوڑ دیا اسی طرح یوحنا نے بھی۔ مگر یہ کیوں ہوا اسکا سبب لائق محققوں اور دانا کھوج کرنے والوں نے یونانی تاریخ کے ورق الٹا کر نکالا ہے کہ مسیح بودھ کے منسریوں کا جو مصر اور سکندریہ میں پرچار کرنے کے واسطے گئے تھے شاگرد تھا۔ اُن کے اپدیش سے اُن کا دل نرم ہوا وہی اسکے ہادی ہوئے انہیں سے ان اللہ اشین سے انکساری انہیں سے رحم انہیں سے محبت انہیں سے قربانی سے نفرت انہیں سے سب قوموں نے دھرم پرچار سیکھا تبت سے برآمد انجیل اس بات کی پوری اور واضح دلیل ہے۔ مگر بودھ کے بعد کیا ہوا اور عیسیٰ کے بعد کیا ادھر دیکھو شنکر آچاریہ نے

۵ شری سوامی جی نے اس مضمون کو اپنی بے نظیر کتاب ستیارتھ پرکاش کے گیارہویں سمولاس میں نہایت خوبی سے بیان کیا ہے (دیکھو صفحہ ۲۷۵ سے ۲۸۲ تک) مطبوعہ بار سوم ۱۸۸۸ء

اور نہ جاننے کی مار پڑتی تھی جیسے کہ وید اور شاستر میں کہ انکو بھی سدھ نہیں تھی اور اُن سے یہ ہو سکتا تھا اول پرکرتی سے یہ روشنی کا پرکاش یعنے مجموعہ روشنی بنایا۔ ایک جگہ لیزپی دنیا کا شاستروالا اور کوئی سے دوسرا کوئی نہیں ؎

ایک دوسرے نے بیان فرمایا۔ کہ جس نے ظاہری انتظام کار اور انتظام کرتا ہے وہ تمام عالم کو۔ پہلے اس مصنوعات کو پیدا کیا۔ اسی طرح دنیا میں جہالت دور کرنے اور ظلمت نادانی کے ہٹانے کیلئے ہدایت دینے کو ازلی ابدی الہام کا پرکاش کیا اگر وید کا ظہور نہ ہوتا۔ تو گیان ہمارے تئیں کبھی نہ ہوتا ؎

گرنہ خورشید جمال وید شگفتے بیرون — از شب تاریک غفلت کس نمی بہ برون

جس وقت سے یہ شروع ہوا ابتدائے عالم تا اختتام عالم ضروری تھا اپنے مخزن العلوم ازلی بیشتر کو دلمیں الہام کردیا۔ جس وقت کہ بوجہ تعصب طرفداری کا نام ونشان نہ رکھتا اور ایک سے حق برتنے کے حقوق ان باتوں کا ظہور ہی نہیں یہی وجہ ہے کہ ان چہار گلزار (وحدت۔ معرفت۔ طریقت۔ شریعت) میں سے یہ ضلالت قطعی دور ہے۔ ساری دنیا اُس وقت غیر آباد۔ درس وتدریس کا نام ونشان نہ تھا۔ تاریخ محض ناواقف ونادان تھے نہ کوئی مکتب نہ مدرسہ نہ پاٹشالا نہ کالج تھا۔ بلکہ ان باتوں کا کسی کو گمان نہ تھا۔ ایران کی ژند اوستا اور نہ موسیٰ کی توریت تھی۔ بودھ کے سوتر اور نہ مصریوں کے حکما کی بات تھی۔ اُس وقت مسیح پیدا نہیں ہوئے تھے۔ پھر انجیل کہاں اور جب محمد صاحب کا جنم بھی نہ ہوا تھا۔ تو قرآن کی خبر کہاں۔ نہ سقراط وافلاطون کے ملفوظات تھے اور نہ بیتا غورث زبیدس کی تصانیف ؎

نہ یاروں میں روشنی جلوہ گر تھی — نہ یونان کو علم وفن کی خبر تھی
نہ ہیرس تاریخ نہ تھی مصر میں تب — نہ توریت وانجیل وفرقاں تھے جب
نہ تھے رومہ میں نہ سوتر تھے پیدا — نہ تھا چین میں ہنر کوئی ہویدا
تیرا تب تھا سنسان یا تاپ سارا — تھا آغاز میں بس یہی حال سارا
نہ داؤد اپنے مزامیر گاتے — نہیں یرمیاہ اپنا نوحہ سناتے
نہ آدم تھا پیدا نہ نوح کا نشاں تھا — زبانوں کا بھی اتنا جھگڑا کہاں تھا
فقط ایک سنسکرت یا دیو بانی — ہویدا ہوئی تب زبانوں کی بانی
اُسے سنسکرت بھی کہتے ہیں علما — وہی سب کی ماں اور وہی سب کی ملجا

چونکہ وہ قدرت الٰہی یا ایشور کی زبان تھی۔ اور چونکہ وہ عالم کل جگدیشور کی طرف سے تمام دنیا کی ہدایت کے واسطے دی گئی تھی۔ اسواسطے ضروری تھا۔ کہ وہ نہایت کامل ہوتی واجب تھا کہ وہ مصنوعی زبانوں سے اعلیٰ ہوتی۔ وسعت فصاحت بلاغت کاملیت کا تاج اُسکے سر پر ہوتا یہی برابر یہی ہوا۔ آج گو ہر چیز کی تحقیقات میں ریلگاڑی کی چال کی طرح تیز رفتاری سے ترقی ہورہی ہے۔ تو بھی تمام یورپ وامریکہ بالاتفاق اُسکے مدر آف لینگویج یعنے ام اللسنہ ہونے کے اقراری ہیں۔ پس اسی پاک اور شستہ زبان میں قدوس ذوالجلال پرماتما نے انسانی سرشٹی کے آغاز میں اپنا الہام ظاہر فرمایا۔ چونکہ وہ انتریامی اور سربیاپک ہے سرب شکتیمان اور نیاکاری ہونے کے سبب کسی جبرائیل یا گبریئل کی معرفت الہام نہ بھیجا اور نہ سوتے سوتے کئی ہزار برس کے بعد بھیجا۔ نہ عرش نہ کرسی اور نہ آسمان سے نازل کیا۔ بلکہ اپنی مہان شکتی سے رشیوں کے آتما (قلب) میں اُپدیش کیا کس طرح اور کیونکر اسکو یہ اشعار اچھا ادا فرماتے ہیں ؎

وسعت لطفش نسخہ علم وحکم — بے قلم در صفحۂ دل کرد رقم
علم اہل دل نہ از مکتب بود — بلکہ از تلقین خاص رب بود

جو کچھ انسان کو اپنی بہبودی معاد اور معاش کی بابت روحانی وجسمانی اُپدیش چاہیئے تھا جتنا اُسکے روحانی یا آتمک شانتی کیواسطے ضروری تھا جسقدر کہ اُسکو سعادت دارین حاصل کرنیکے لئے درکار تھا جس طرح کہ وہ مادی ازلی ضروری جانتا تھا۔ ہاں ایسے کمال فضل وکرم سے اہل دنیا کی جس قدر حاجات تھیں صرف اسی مرتبہ نہیں۔ بلکہ قدیم سے جیسا کہ وہ کرتا آیا ہے۔ کیونکہ وہ اُسکی رعایا ازلی وابدی ہے۔ اُسکے افعال اور صفات ازلی وابدی ہیں اُس کے حکم میں اختلاف نہیں اور نہ ہونا ممکن ہے۔ اُسمیں غلطی یا فتور نہیں اور نہ ہوسکتا ہے۔ اُسمیں رد وبدل نہیں کیونکہ وہ خود تبدل سے آزاد ہے۔ اُسکے حکم میں سہو نہیں جھوٹ نہیں فریب نہیں۔ پس نسخ اور تحریف کی کیا حاجت اور کیا وجہ کامل میں نقص عادل میں ظلم ہو نہیں سکتا جس طرح ہزار چمگادڑ سرمایہ آفتاب عالمتاب سے انکار کریں۔ دوسرا آفتاب پیدا نہیں ہو جائیگا۔ ہاں یہ کہ ہزار چیز تیرگی تک کیواسطے اُسکا ظہور ضروری ہے۔ اسی طرح بادشاہوں کے شور وشر امراض کے توافر وتقاصر سے مدت مدید کے گزر جانے سے ایشور اپنا گیان یا الہام نہیں بدلیگا۔ کیونکہ ؎

قلم بہ نیک وبد خلق در ازل رفت است — بگفت گوئے خلائق دگر نہ خواہد شد

یعنے تمام امور ومناہی کا کماہی وواجبی طور سے حکم ازلی یا ہدایت سروی الٰہی ارشاد کے مطابق وید مقدس میں درج ہے جدید الہام یا نئے ہدایت ناموں کی نہ ضرورت ہے اور نہ قانون ایزدی اُس کا روادار ہے۔ کیونکہ وہ حکیم مطلق نسخہ شفا دے چکا۔ وہ شانتی ترجیح شفایابی کا طریقہ بتا چکا۔ جیسے اچھا جبتک کوئی دوسرا خدا (نعوذ باللہ) نہ ہو ہوا اور بننا محال ہے ؎

حقتعالیٰ بمحض فضل کریم — در کتاب کریم وحکم قدیم
آنچہ مر جملہ را بکار آید — گفتہ است آنچنانکہ مے باید

چونکہ وہ صداقت اور حق تھا اسی واسطے اُسکی تبدیلی کی کوئی وجہ نہیں ہوسکتی جس طرح قانون قدرت میں غلطی نہیں اسی طرح نظام عالم میں قصور نہیں۔ کیونکہ عقل کل کے زبردست اور نہ غلطی کرنیوالے ہاتھوں نے اُسے بنایا ہے۔ چون وچرا کی گنجائش ہی نہیں۔ اور نہ لیت ولعل کا تصرف ہے انسانی تصرفات سے یہ بالاتر جگہ ہے۔ حیرانی یا تسلیم کے سوا اور کوئی چارہ ہی نہیں گویا کون خلایق ایک اٹل انتظام کے اندر (جس میں اُنہیں کوئی چارہ ودخل نہیں) دیکھ کر انسان پر تو ایک مرتبہ سکتہ کی سی حالت طاری اور حرکت سلب ہوجاتا ہے۔ وہ حیران ہوکر سچے معلم کی تلاش کرتا ہے۔ تاکہ قدرت کے سررشتہ راز وحکم سے آگاہی ملے۔ بھلا جس بات کو انسان نہیں جانتا حیوان کی اُسکے بتلانے میں کیا سامرتھ ہو سکتی ہے۔ جب وہ نہایت مضطرب وگرفتہ ہوتا ہے تو اُسے رہنما ملجاتا ہے۔ جو اُسے منزل مقصود پر پہنچا دیتا ہے یہی حال اُن سچے طالبان حق کا تھا۔ سب سے پہلے اُن کے دل میں طلب معرفت کی پیاس جاگی ان کی پیاسی طبیعت نے مادی دنیا سے شانتی حاصل نہ کی اور نہ ہوسکتی تھی۔ یہی وجہ ہے کہ اُنکو الٰہی گیان کے سوا کی تلاش ہوئی۔ مہاتما پاتنجل جی فرماتے ہیں

کہ اُن رشیوں اگنی وایو آدت انگرہ کو جو سب سے پہلے حق کے متلاشی تھے آدی گرو پرمیشور نے ہی گیان کا ساگر یعنے بحر العلوم جسکا دوسرا نام وید ہے بتلایا۔ اور انکی پیاسی طبیعتوں کو سیرا کیا اُن کے اندھکار سے بھرے ہوئے دل روشن ہوگئے معرفت کی پیاسی طبیعتیں شانت ہوگئیں صرف انہوں نے اپنی ہی شانتی کافی نہ سمجھی بلکہ پرُپکار کے سمت ہمت کو صرف کردیا میں اُس کا پرکاش کیا سب کے دلوں میں اُسکی روشنی پہنچائی۔ اُپدیش کیا وعظ کیا دھرم اور گیان کا پرچار کیا شریعت اور طریقت کے قاعدے بتلائے ست اور دھرم کی دھونی (آواز) ہمالیہ کی چوٹیوں پر گونجنے لگی اور گھر گھر اوم پرماتما کی بھگتی کا پرچار کیا۔ آباد دنیا نور صداقت سے منور ہوگئی ؎

چراغے روشن از نور خدائی — جہاں را دادہ از ظلمت رہائی
از وجانہا ابیابش آشنائی — وزو چشم جہاں را روشنائی

اسی نور حق کے پھیلانے کے واسطے ہر ایک دور میں رشی ادمنی لوگ اُپدیش فرماتے رہے کیونکہ بموجب ہدایت وید کے ہر ایک آریہ یعنے پیرو وید کا فرض ہے کہ وہ حتی الوسع ست دھرم

# تکذیب براہین احمدیہ

## جلد دوم

## دیباچہ

پنڈت لیکھرام آریہ مسافر کی تصانیف کو چھپوا کر شائع کرنے کا کام میرے سپرد ہوا تھا یہ پاک ذمہ واری کسی خاص آدمی نے میرے سپرد نہیں کی تھی۔ بلکہ میرے آتما نے آریہ مسافر کی آخری سفر کی تیاری کے وقت خود بخود اٹھانے کی پرتگیا کی تھی۔ پرماتما کی دیا سے آج اُس فرض سے سرخرو ہوتا ہوں۔ اس کتاب کے علاوہ پنڈت جی کی جس قدر دیگر تصانیف میں نے طبع کرائی ہیں اُن میں کسی بڑی دقت کا سامنا نہیں ہوا تھا۔ لیکن اس کتاب کی تکمیل میں بڑی بھاری رکاوٹوں کا سامنا پڑا۔ مینے اس کام کو ہاتھ میں لیتے وقت سمجھا تھا کہ پنڈت جی کتاب کو مکمل کر چکے ہونگے۔ لیکن جب پڑتال کی گئی تو معلوم ہوا کہ اکثر باب بالکل نامکمل ہیں بعض جگہوں میں فریق مخالف کے اعتراضات درج کر کے جوابوں کیلئے جگہہ چھوڑی ہوئی تھی اکثر جگہوں میں عبارت پڑھی نہیں جاتی تھی۔ اور کئی جگہ پینسل کا لکھا ہوا تھا۔ مینے حتی الوسع کوشش کی ہے کہ پنڈت جی کی اصلی عبارت ہو بہو درج کیجاوے اور اسلئے اس کتاب کی درستی میں اس قدر وقت صرف کرنا پڑا جسمیں کہ بڑی آسانی سے ایک نئی کتاب لکھی جاسکتی لیکن مجھے اس کا افسوس نہیں ہے کیونکہ ایک پوتر آتما کے خیالات کو موت سے بچانے کا کام میں اپنے خیالات کے اظہار کی نسبت زیادہ تر ضروری سمجھتا ہوں۔

قریباً ۲۰۰ صفحے کتاب کے پنڈت جی کی زندگی میں لکھے جا چکے تھے۔ اُن میں کچھ بینے چھپوائے لیکن چونکہ کتابت ٹھیک نہ تھی۔ اسلئے باقی کل کاپیاں ردی کردی گئیں۔ اور از سر نو لکھوائی گئیں۔ یہی وجہ ہے کہ بعض ورقوں کی چھپائی اچھی نہیں ہے۔

صفحہ ۱۰۰ سے آگے اکثر وید منتروں کے ترجموں کے لئے میں ذمہ وار ہوں۔ بعض نوٹوں سے معلوم ہوتا ہے کہ پنڈت جی کا یہ بھی ارادہ تھا۔ کہ تصدیق براہین احمدیہ کے اس حصہ کا جواب بھی دیا جاوے جسمیں کہ صفحہ ۲۷۴ سے ۲۸۳ تک حکیم نورالدین صاحب نے قرآن کی خوبیوں کا اظہار کرنے کی کوشش کی ہے۔ میں نے جب اُن آیتوں کا حکیم صاحب کا کیا ہوا ترجمہ پڑھا اور اُن کا قرآن کے اصل ترجمہ سے مقابلہ کیا۔ تو بعض جگہوں میں حکیم صاحب کی اپنی طبع آزمائی زیادہ تر معلوم ہوئی۔ لیکن چونکہ کتاب کے شائع ہونے میں آگے ہی بہت توقف ہو چکا تھا۔ مینے اس مقابلہ وید و قرآن کو کسی اور وقت کے لئے ملتوی کردیا اور بشرط صحت و زندگی ارادہ رکھتا ہوں کہ قرآن کی اُن آیتوں کا جنہیں کہ علمائے اسلام روحانی تعلیم کے طور پر پیش کرتے ہیں۔ وید منتروں کے مضامین کے ساتھ مقابلہ کر کے پبلک کے روبرو رکھوں تا کہ پبلک کو قدرتی اور بناوٹی الہام میں تمیز کرنیکا موقعہ ملے۔

چاہیے ناظرین! آریہ مسافر کی آخری تصنیف اسی حالت میں قبول فرمائے طبع دوم میں جسکی نوبت کہ میری رائے میں جلد پہنچیگی یہ سب نقص رفع ہو جائینگے۔

منشی رام سجگیاسو
ایڈیٹر

सथा ता विथताँ स वा युर्वभः अह्निनम ।३। सोऽयंमा स व रु
णः स रु द्रः स महादेवः।४। सो अग्निः स उ सूर्यः स उ एवमहा
यमः ॥२॥ ...

پرماتما سب شکتیمان ہونے سے سب کا دھارن کرنیوالا اور مالک ہے کبھی سب کا بچانے والا نیاکاری اور دیالو ہے دھرماتماؤں کے لئے ودیا اور آنند کا داتا اور پاپیوں کے حق میں سزا دینیوالا وہ سب سے بڑا ایک گیان ہے تمام بادشاہوں کا شاہنشاہ عبادت کے لائق ہے۔

قادر قدرت نے آغاز آفرینش میں سورج کو پیدا کیا۔ مطلب اس سے تمام کروں کا انتظام اور روشنی کا اہتمام تھا۔ غلہ اور میوہ جات کا پکانا۔ بارش کا برسانا اور قدرتی جلوہ دکھانا بھی اُسی سے انجام ہوگیا۔ بھوگربھ ودیا یعنے جیالوجی کے دودانوں اور علم جوتش یعنے ہیئت کے ماہروں نے جتنی تحقیقات کی ہے وہ ساری کی ساری اس بات کی شہادت دے رہی ہے کہ نظام قدرت میں آفتاب ہر طرح عالمتاب ہے اور اسکے نیر اعظم بلکہ منور عالم ہونے میں کوئی جائے شک نہیں مگر پھر بھی خفاش اور چند مزاج کے وہ موافق نہیں۔ اور بہت سے شکیر و جانور اُس کے مخالف ہیں۔ حالانکہ سورج اُن کو بھی بڑا فائدہ پہنچاتا ہے۔ جو غذا ہیں سورج کی حرارت سے پکتی ہے۔ جو پانی وہ پیتے ہیں اُسکی بھی سورج کے بخارات کی برکت ہے چاند یا ستارے سب اُسی کی روشنی سے درخشاں ہیں جس زمین پر وہ قائم ہیں وہ بھی اسی کی کشش سے وابستہ ہے مگر اُنکی آنکھیں اسکے دیکھنے اور اُن کو دل اس امر کے سمجھنے سے معذور ہیں جیسا یہ گروہ علم و عقل سے مقابلہ نہیں کرتے بلکہ ضد و تعصب سے وہ انصاف کی آنکھ سے نہیں دیکھتے اور شاید دیکھنے کا مادہ ہی نہیں رکھتے بنا بران مجبور ہیں۔

| | |
|---|---|
| ہر کرا اندر حجاب جا و بد است | مثل او ہیچ بود خور ست بد است |
| گر نہ خورشید بوم بے نیر دست | از پے ضعف خود نہ از پے اوست |
| نور خورشید در جہان فاش است | آفت از ضعف چشم خفاش است |

مگر اس میں بھی صانع کامل کی ایک عجیب حکمت ہے اگر یہ مخالفت نہ ہوتی تو دانا لوگوں کے دل میں اسکی تحقیقات کا خیال پیدا نہ ہوتا اور جب خیال ہی نہ ہوتا تو روشنی کے مسئلہ کی تحقیقات کیسے ہوتی اور کس طرح اہل علم نیچرل لوگ مستفیض ہوتے۔ اور کس طرح ثابت ہوتا کہ اُسے بعینہ سورت کے کیتا بینائی دینے کی طاقت ہے آفتاب اور سحاب کا جنگ بھی ایک قدرتی نظارہ ہے اور اسکا دوسرا اشارہ علم و جہل کا مقابلہ ہے جن ملکوں میں بہت دنوں تک سورج نظر نہیں آتا یا جہاں حبس ایسا ہوتا ہے دیکھ لوگوں نے دیکھا ہوگا کہ وہاں سورج کی کرنیں کیسی پیاری معلوم ہوتی ہیں جب کہ زیادہ پڑتی ہے اُسی وقت بخارات بھی زیادہ اُٹھتے ہیں۔ اور یہی سبب ہے کہ سخت گرمی کے بعد بارش ہوتی ہے۔

قدرت ہمکو روز سبق سکھلاتی ہے کہ آنکھیں کھولو اور دیکھو یہی حالت تمام روشنی دُنیا میں ہے۔ بحث اور مباحثہ تائید اور تردید تکذیب اور تصدیق دونوں سے جو کہ فائدہ ہے وہ صداقت کو ہے اور تمام تر انقصان بطالت کو دُنیا کے آغاز میں جس طرح روشنی کا ظاہری خورشید عالم کو منور کرنے کے واسطے ایشور نے اپنی مہاشکتی سے بنایا۔ اور تمام کروں کو اُس نے البتہ کر کے اُسکے گرد گھمایا۔ اسی طرح ہدایت عالمیان کیواسطے خورشید وید کا چار رشیوں کے آتما میں جلوہ دکھایا اسی میں یہ راحت بخش استعارہ مختلف طور سے سمجھایا ہے کہ متر اور اسیر یا آریہ اور دسیو کیا کیا اور کس کس طرح کامیابی کرنا چاہتے ہیں آفتاب اور انیت دافتاب علمیت دونوں کا پیدا کرنے والا چونکہ ایک ہی ہے یہی سبب ہے کہ اُس کی ضرورت کو بھی اُس

سچے الہام

نے اُن پہنے و مطلب خیر الفاظ میں ادا کیا۔ تم آسیت تمسا گوڑھم اگرے یعنے ظاہری روشنی کی بڑی ضرورت تھی کیونکہ سورج کے بغیر پہلے اندھیرا کا تھا سم ادستھار پر کرتی یعنے میٹر اعتدال کی حالت میں مستخفت تھا جسمیں خود رتبے کی

آدی مول ابتدائے اصل البشر خدا ہے اور وہ اُن کے دوسرے اصل میں موجود ہے۔ ایشر سرب شکتیمان۔ دیالو سرشٹی کرتا ہے۔ اور بے ریب یہ کامل صفات ہے۔ اور اُسکی ذات پاک کو نقایص سے منزہ بھی کہتے ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ ذرات عالم جنھیں پرمانو کہتے ہیں اور ارواح اور اُن کے خواص۔ ودیا علم سے معلوم ہوتی ہیں۔ حسب اصل اور اعتقاد اول چاہیئے تھا کہ اُن کا خالق اور آدی مول ایشر ہوتا۔ پر آریہ انکاری ہیں۔

**جواب۔** آپنے آریہ سماج کے مبارک اور مقدس اصول کو نہیں سمجھا۔ اس اصل کا مطلب یہ ہے کہ ست ودیا یعنی علوم حقیقی اور اشیا یعنی پدارتھ جو جگت سے مراد ہے۔ ان سب کا آدی مول یعنے مظہر پرمیشور ہے۔ نیستی سے ہستی کا یہاں ذکر نہیں۔ نہ اس جگہ خود خدا سے معاذ اللہ بطور ٹکڑہ کے دنیا بننے کا ذکر ہے۔ بلکہ ودیا کا ذکر ہے کیونکہ ودیا کا پرکاش کرنے والا بذریعہ الہام وید اور پدارتھ یعنے دنیا مادہ سے بنانے والا پرمیشور ہے۔ دوسرا کوئی نہیں۔

**اعتراض نمبر ۴۔** دیانند نے ستیارتھ پرکاش اور بھومکا میں لکھا ہے کہ اگر سوال کرے۔ پرمیشور کی تو زبان نہیں۔ قلم اور دوات اور ہاتھ نہیں رکھتا ہے۔ اُس نے وید کس طرح بنائے۔ اور کیسے بنائے۔ تو اُس کا جواب یہ ہے۔ کہ وہ قادر مطلق ہے اسکو اسباب کی ضرورت نہیں۔ وہ سب کچھ بدون اسباب کر سکتا ہے۔ (ستیارتھ پرکاش صفحہ ۵۶ سطر ۱۸۸۵ء) پر یہ جواب مادہ عالم میں بھول گیا۔

**جواب۔** آپنے غلطی کی۔ وہاں ایسا نہیں۔ بلکہ ستیارتھ پرکاش میں ایسا ذکر مطلق نہیں۔ البتہ بھومکا میں ہے۔ مگر وہاں صرف ایشور کے جسمانی نہ ہونے سے مخالف کے اعتراضوں کا جواب یہ ہے کہ وہ بن ہاتھ پاؤں کے جگت رچ سکتا ہے۔ مفصل دیکھو (بھومکا صفحہ ۱۷ سطر ۱۹۳۴) وہاں مادہ یا پرکرتی کا تذکرہ نہیں اُسکا علیحدہ ذکر موجود ہے۔ جگت اُتپتی کے بیان میں۔ یہاں صرف اتنا ہی مطلب ہے۔ کہ ایشر بغیر اعضاء جسمانی کے تمام دنیا کو مادہ سے رچ سکتا ہے۔ اگر وہ کسی عالم سائنس سے مادہ عالم کے بارہ میں دریافت کروگے تو اچھی طرح اس غلط خیال سے باز آجاؤگے۔ نیستی سے ہستی کا مسئلہ سوائے اُمیوں یا اناڑیوں کے کوئی دانا کبھی نہیں مان سکتا۔ (مفصل دیکھو نسخہ خبط احمدیہ باب ۲)

**اعتراض نمبر ۵۔** اکل و شرب میں شراب اور مردار اور ایسے چرند و پرند کا کھانا حرام کیا۔ جن کا کھانا جسم اخلاق کے لئے مضر ہو۔ مثلاً سور گندگی کا عاشق بیحیا۔ جلے میں عاقبت اندیش۔ جانوروں میں ایک ہی ایسا ہے۔ جو نر سے جماع کرے اور لواطت کا مرتکب ہو۔ اور جسکے گوشت میں کدو دانے مادہ ہے۔ اور کتا جو سچا اس من مردار کے پاس اپنے ہم قوم کو آنے نہ دے۔ باآنکہ ضرورت سے زیادہ موجود ہے۔ (صفحہ)

**جواب۔** شراب کیواسطے لفظ حرام کا قرآن میں نہیں لکھا۔ آپ جسم یا اخلاق کے لئے مضر بتلاتے ہیں۔ اور قرآن منافع للناس ٹھہراتا ہے۔ ہم کس کو سچا مانیں۔ دنیا تو دنیا بہشت میں بھی شراب کی سبیل لگا دی۔ نہریں جاری کردیں۔ پس مولوی صاحب حرام نہیں۔ یہ آپکی غلطی ہے۔ سور تو سو گندگی کا عاشق ہے اسواسطے حرام ہے۔ مگر گوسفند بھیڑ بکری۔ خروس۔ جو گندگی کے عاشق۔ اپنی ماؤں بہنوں سے زنا کرنیوالے۔ بزدل مخنث مزاج۔ ناعاقبت اندیش۔ کیوں حلال و طیب ہوگئے۔ سور کا نر سے جماع۔ آپ حکیم ہیں۔ آپ کا تجربہ ہوگا۔ ذرا علت المشائخ کے معنے کسی لغات میں دیکھ لو۔ لاکھوں مسلمان بخارا شریف۔ کابل شریف۔ اور ایران شریف میں ان مرضوں کے مریض ہیں۔ لواطت اور ابنی کی نسبت حضرت لوط کے نام سے نکلی ہے۔ اور اُسی کے متعلق انگریزی کا لفظ سیڈومی سے سڈوم سے جو لوط کا شہر ہے منسوب ہے۔ پس سور اشرف المخلوقات انسان کی تقلید سے کسی طرح مجرم یا حرام نہیں ٹھہر سکتا۔

گائے کے گوشت میں ہیضہ کی بیماری ہے۔ حکماء یورپین گواہ ہیں۔ جالندھر انبالہ کا معاملہ شاہد ہے۔ اور علاوہ برآں بواسیر پیدا کرنے والا ہے۔ وہ کم عقل بھی ہے۔ گندگی بھی کم و بیش کھاتی ہے۔ کدو دانے کی بیماری بھی اسمیں ہے۔ مگر بیعلمی نے حلال کردی۔

ہم نے اس بات کی تحقیقات کے واسطے کہ آیا سور دفعہ ۳۷۷ کا مجرم ہوتا ہے۔ چند سانہسیوں سے یعنے سور چرانے والے لوگوں سے دریافت کیا۔ اُنہوں نے صاف انکار کیا۔ کہ ایسا نہیں ہے بلکہ نہایت غیرت والا جانور ہے۔ اور قانون قدرت کا نہایت خوبی سے پابند بلکہ متقی پرہیزگار ہے۔ جب تک سوری طالب مباشرت نہ ہو ہرگز اُس کے نزدیک مثل بیل یا آدمی یا گدہے یا گھوڑے کے نہیں جاتا۔ بلکہ نہایت عقلمندی سے صرف اولاد پیدا کرنے کے واسطے صحبت کرتا ہے۔ اپنی عورت سے کمال محبت رکھتا ہے رقیب سے عداوت رکھتا ہے۔ مولوی صاحب وہ سور جس کا گوشت مقوی باہ۔ مقوی جسم شجاعت بخشنے والا ہے۔ وہ حرام۔ افسوس۔

**کتا۔** جیسے وفادار جانور کو حرام جاننا۔ اور اُس کے شکار اور لعاب لگے گوشت کو حلال ماننا۔ اعراب کی عقلمندی ہے۔ مگر قرآن کی زبان بندی خدا کو یاد نہیں رہا۔ ورنہ ضرور لکھ دیتا۔ قرآن میں ذکر تک نہیں۔ اگر کہیں قرآن میں ہے تو مولوی صاحب نشان دو۔

**حلالے** سے بھی مولوی صاحب کو انکار ہے مگر وہ کعبہ شریف کے اسرار سے خبردار نہیں جہاں پر یہ حلالہ حلال ہے۔ اور باعث ترقی و اقبال۔ قرآن و حدیث پر عمل جاری ہے اور ہر ایک مولوی اقراری۔ ہم اس کی شہادت بھی ایک فاضل مسلمان کی تحقیقات سے دیتے ہیں۔ جناب حاجی مولوی زین اللہ صاحب اپنے سفر عرب کا حال لکھتے ہوئے فرماتے ہیں۔ ایسا ہی مقدمہ طلاق اور حلالہ کا بھی جو عرب میں جاری ہے۔ بظاہر ناپسند معلوم ہوتا ہے لیکن باطن میں شرع کے رو سے اسمیں بہت سے فوائد دینی اور دنیوی متصور ہیں۔ علاوہ بریں بمقابلہ علماء عرب کے ہندوستانیوں کی کہاں مجال۔ اور طاقت مقالت عہدہ برائی کی درباب مسایل کے اُن لوگوں سے کہ کوئی کسی امر میں اعتراض کرسکے۔ بڑے بڑے علماء عرب امام اور قاضی۔ اور مفتی جمع ہوکر بطور کونسل منجانب سلطان روم مامور و مقرر ہیں" (دیکھو توشہ حجاج صفحہ ۹۴ مطبوعہ نظامی کانپور ۱۲۹۲ ہجری) اور قرآن کے رو سے بھی یہ جایز ہے۔ سورۂ بقر فان طلقہا فلا تحل لہ من بعد حتی تنکح زوجا غیرہ فان طلقہا فلا جناح علیہما ان یتراجعا۔ ترجمہ۔ پس اگر طلاق داد یعنی سوم بار پس ہرگز حلال نمیشود این زن آنمرد را بعد ازین تا وقتیکہ در آید بنکاح شوہرے دیگر یعنے وا دخول کند پس اگر طلاق داد این شوہر دیگر پس گناہ نیست بر آں ہر دو بار آنکہ باز گردند بنکاح باہم (صفحہ ۳۵)

جس قدر مولوی صاحب نے اشارۃً اعتراض کئے تھے۔ اُن کے جواب ہم نے عرض کر دیئے۔ ایک دو مولوی صاحبوں نے تکذیب کے جواب کا بھی اشتہار دیا تھا۔ مگر ابھی تک نہیں نکلا قبل از وقت ہم کچھ نہیں کہتے۔ مگر صرف یہ کہ ہمارے پاس بھی قرآن کے متعلق بہت سامان موجود ہے۔

العاقل تکفیہ الاشارہ

داخل ہوا چاہے تو حکموں پر عمل کر یعنے موسیٰ کے دس حکموں پر۔ (متی ۱۹ باب ۱۶ سے ۱۹) اور اسی طرح (مرقس ۱۲ باب ۲۸ سے ۳۴) اور سارے دل اور ساری عقل اور سارے زور سے پرماتما سے پریم کرنا اُسی کا نام اُدیا سنا ہے۔ مگر افسوس کہ آپ تعصب کے سبب منکر ہوئے ہیں۔ تناسخ صرف گناہوں کی سزا ہے۔ سنز بھگتنی اور نیک عمل کرنے سے تناسخ سے برّیت ہو سکتی ہے۔ (دیکھو باب نجات نسخہ خبط احمدیہ) اور در حقیقت نجات خالہ جی کا گھر نہیں۔ بلکہ اعمال پر منحصر ہے۔ اور سب نیک اعمالوں سے اوّل سنز اُپا سنا ہے۔

اب بتلاتا ہوں کہ آج کل کے موجودہ عیسائیوں کی نجات انجیل کے رو سے ناممکن ہے۔ دیکھو لکھا ہے۔ نہ ہر ایک جو مجھے خداوند خداوند کہتا ہے۔ آسمان کی بادشاہت میں داخل ہوگا مگر وہی جو میرے باپ کی جو آسمان پر ہے۔ اُس کی مرضی پر چلتا ہے۔ اُس دن بہتیرے کہیں گے۔ اے خداوند اے خداوند کیا ہم نے تیرے نام سے نبوت نہیں کی۔ اور تیرے نام سے دیوؤں کو نہیں نکالا۔ اور تیرے نام سے بہت سی کرامات ظاہر نہیں کیں۔ اور اُس وقت میں ان سے صاف کہونگا۔ کہ میں تم سے کبھی واقف نہ تھا۔ اے بدکارو میرے پاس سے دور ہو۔ (متی ۷ باب ۲۱ سے ۲۳)

**عیسائی** تو درکنار خود مسیح کی نجات بھی نہیں ہوئی۔ اور نہ بموجب بائیبل کے ہو سکتی ہے **خدا**۔ باپ دادوں کے گناہ کے بدلے تیسری چوتھی پشت سے لیتا ہے (گنتی ۱۴ باب ۱۸)

**عورت کا بچہ** نیک نہیں ہے۔ ایوب ۱۴/۱۵ و ۱۲/۱۴ و ۱۸/۴ و ۲/۹ و ۲۵ باب ۴ و ۵ و ۶ دیکھو کا خط ۳ زبور ۳۳ ۱۴ و ۲ و ۳

اور مفصل ہم مسیح کے فوٹوگراف میں اُسکا حال عام و خاص پر ظاہر کرینگے۔

**اعتراض نمبر ۱۳**۔ فائفہ بسوم پر پہلے ریویو میں ہماری غلطی ہے ایک دوست نے ہم کو آگاہ کیا ہے۔ کہ یہ بات تواریخ محمدی۔ اور تحریف قرآن اور سیرت المسیح والمحمد میں بھی اِس کا بیان ہے۔ پنڈت صاحب اِس میں بھی کمزور ہے۔

**جواب**۔ حضرت ہم کو اِس بات سے تو انکار نہیں۔ کہ اِس قسم کا اعتراض اوروں نے بھی کیا ہے۔ مگر ہم آپ کو تسلی دیتے ہیں۔ کہ ہم نے سوائے اصلی قرآن یا اسلامی تفاسیر و حدیث و تواریخ کے اوروں میں اس کا ذکر کم دیکھا ہے بلکہ کتاب نمبر ۳ کی تو ہم نے شکل بھی نہیں دیکھی۔ ہمارے اعتراض صرف قرآن پر ہیں۔ اپنی معلومات اور اسلامی تفسیرات کے مطابق۔ کہ کسی کے کہنے محض سنے۔ اور آپ اگر ذرا غور سے ہماری کتابوں کو دیکھیں تو بیسیوں اعتراض ایسے ملیں گے۔ جو آج تک کسی کے خواب میں بھی نہیں آئے۔ ناظرین خود دیکھ سکتے ہیں۔ مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار گوید

**اعتراض نمبر ۱۴**۔ توریت کے رو سے بہن بھائی کی شادی ہوئی تھی رسنز سجھئے۔ کیلئے جھوٹ کے لئے السائنہ کھول رکھا ہے۔ توریت میں کہاں لکھا ہے۔ مہربانی سے پتہ دیجئے۔

**جواب**۔ اول تو سب آدم کے بیٹے اپنی بہنوں (خواہروں) سے بیاہے گئے ہیں کیونکہ بقول بائیبل کے صرف ایک آدمی اور ایک عورت سے تمام دنیا پیدا ہوئی۔ پس بہن بھائی کی شادی ہوئی تھی۔

دوئم۔ ابراہیم نے سرہ کے ساتھ جو اُس کے باپ کی بیٹی تھی شادی کی جس سے وہ صاف اقبال کرتا ہے۔ کہ وہ تو سچ میری بہن ہے۔ میرے باپ کی بیٹی پر میری ماں کی بیٹی نہیں سو میری جورو ہوئی۔ (پیدائش توریت ۲۰/۱۲ و ۱۱/۱۹ لغ)

کیوں! پادری صاحب ابھی تسلی ہوئی یا نہیں۔ پتہ لگا یا نہیں ورنہ کچھ اور ثبوت لو۔

**جہاں تک** پادری صاحب نے ریویو نمبر ۲ میں اعتراض کئے۔ ہم نے اُن کے سلسلہ وار جواب دیئے۔ باقی رہے اُن کے تہذیب سے دور الفاظ اور معمولی طعن و تشنیع اُنکو ہم دہرانا نہیں چاہتے۔ وہ انجیلی اخلاق کا نتیجہ ہے۔ درخت اپنے پھل سے پہچانا جاتا ہے۔ پادری صاحب نے جتنا دشنام بھی پر زور دیا ہے۔ اتنا ہی ہم انجیل کے کھنڈات پر ذرور دیں گے۔ جس سے راستی کی فتح ہو۔ سنت اسبر ایشنے دشو مرتولہ وغیرہ

اب قصبہ بھیرہ کے رہنے والے مولوی نور الدین صاحب نے مرزا غلام احمد کی تعلیم پر عیسائیوں کا جواب دیتے ہوئے کہیں کہیں آریوں پر بھی زبانی کی ہے۔ جنہوں نے اِس کتاب کی دونوں جلدوں کو غور دیکھا۔ اکثر مقامات پر سید احمد صاحب کی تقلید اور کہیں بعض عقائد اسلامیہ کی بیخ کنی کی ہے۔ معہ ہذا وہ قرآن میں موجود ہیں مرزا غلام احمد صاحب کے اعتراضوں کا کافی و وافی جواب ہم تکذیب براہین احمدیہ و نسخہ خبط احمدیہ میں دے چکے ہیں۔ قطع نظر اُن کے اعتراضوں کا جواب ضمیمہ میں دیتے ہیں۔

| جلد ۱ صفحہ ۳۸ از فصل الخطاب |
|---|

**اعتراض نمبر ۱**۔ نیا کاری کا لفظ جہاں تک میں نے پڑھا وید میں نہیں ہے۔

**جواب**۔ یہ آپکی ناواقفی کا ثبوت ہے۔ ورنہ وید مقدس میں وہ نام موجود ہیں جسکے معنے نیا کاری کے ہیں۔ وہ ایشر مقدس کے نام یم اور اریما ہیں۔ न त्वा॑ नः

ऋषि मो नियच्छति तयमः एको सद्विप्राव हुधावदंत्या

ग्नि यमं मातरिश्वानमाहु ॥ ऋ०मं० १ सू० २२ मं० १६४ मं० ४६

ترجمہ۔ جو سب پرانیوں کے کرم پھل دینے کی بوستھا کرتا اور سب انیاؤں (ظلموں) سے پرتھک (جدا) رہتا ہے۔ اُس پرماتما کا نام (یم) نیا کاری ہے۔ اور اسی کو گیان سے۔ اور ناظرین غور بھی کیجئے برق ہے۔

**اعتراض نمبر ۲**۔ ختنے کے معقول ہونے پر بھی مولوی صاحب نے ایک دلیل دی ہے۔ (فرماتے ہیں ایک ہندو آریہ امرض آتشک سے بیمار میرے پاس آیا۔ اس کے اندری کا چمڑا زخموں کے سبب سے پیچھے نہیں ہٹتا تھا۔ میں نے اس کا ختنہ کیا۔ اور کہا سبحان اللہ آج ختنہ کی حقیقت دریافت ہوئی۔ گویا ایک دلیل سوجھی۔

**جواب**۔ ہمیں مولوی صاحب کی اِس بخش آمیز دلیل پر ہنسی آتی ہے۔ مولوی صاحب کو ہم دانشمند سمجھے تھے۔ مگر افسوس خود غلط بود آنچہ ما پنداشتیم۔ جناب کیا استنجا کرنیکی فضیلت آپکو حضرت معاویہ کے والد کی استنجا سے ثابت ہوئی ہے یا نہیں۔ جہاں بچھو کے کاٹنے سے یزید علیہ السلام پیدا ہوئے۔ اور کیا بانی مبانی ختنہ یعنی ابراہیم کو بھی خدانخواستہ یہی مرض پیدا ہوئی تھی یا کوئی اور حضرت اسمٰعیل کس مرض میں مبتلا تھے علاوہ بریں کیا مسلمانوں کو آتشک یا سوزاک نہیں ہوتا۔ کیا مسلمان رنڈیاں ان امراض میں مبتلا نہیں ہوتیں۔ اگر ہوتی ہیں تو ختنے سے کیا فائدہ۔ ڈاکٹر لوگ جو آتشک وغیرہ ہونے سے ناک انگلیوں کو کاٹ ڈالتے ہیں۔ یا خود گر پڑتی ہیں۔ کیا بقول آپ کے یہاں بھی ختنہ کی ضرورت ہے آپ کی فلاسفی سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ ان اعضاؤں کے ختنے کی بھی ضرورت ہے۔ افسوس!! تا بلیت شما از غائت قابل معلوم شد۔ یہ اکثر متعصب محمدیوں کا دستور ہے کہ جب کوئی ہندو شامت اعمال میں گرفتار اُن کے پاس معالجہ کا طلبگار ہوتا ہے۔ تو عوض کسی عمدہ علاج کرنے کے انہیں ختنہ اسلامی سمجھتا ہے۔ ہمیں ایک فاضل آریہ سے اس مرض کا ایسا مجرب نسخہ دستیاب ہوا ہے کہ اب ان کے مریضوں کو بھی بقول جاہل طبیبوں کے ختنہ کی ضرورت نہ رہے گی اور نہ کارخانہ الٰہی میں رخنہ اندازی ہوگی۔ مصرعہ ؎ کفر ٹوٹا خدا خدا کرکے

**اعتراض نمبر ۳**۔ (آریہ سماج کے اصول پر) آریہ بھی اپنے اصول کے بیان میں اِس پہلی اصل میں اسلام کا ساتھ دیتے ہیں۔ اور کہتے ہیں۔ اصل اول جو ہمارا ہے (اشیاء) ست ودّیا (علم حقیقی) سے جانے جاتے ہیں۔ اُن سب کا

# قرآن کی تعلیم کا فوٹوگراف

ہمارے مرزا صاحب اکثر اس بات کا فخر کرتے ہیں کہ قرآن میں حقائق و معارف بہت ہیں اور کسی بات سے وہ قاصر نہیں اور کوئی تعلیم اس میں ادھوری نہیں مگر جب کبھی بتلانیکا موقعہ ہوا تب سوائے گالیاں اور بُرا کہنے کے کوئی ثبوت نہ دے سکے ہم انکی سقط کلامی سے آزردہ نہیں ہوتے۔ کیونکہ یہ اسلامی تعصب و صداقت ہے اور داناؤں نے کہا بھی ہے "از کوزہ ہماں تراود کہ در وست"۔ لیکن ہم اس کتاب میں ضروری جانتے ہیں کہ اصلیت و ماہیت قرآن کا بیان قرار واقعی کریں۔ اسواسطے ہم سب سے پہلے تمام قرآن کا فوٹوگراف تیار کرتے ہیں اور اس کو حق و باطل کی پرکھنا اور انتہا کیواسطے ناظرین کے روبرو دھرتے ہیں۔

| نمبر سورۃ | نام سورۃ | خلاصہ مضمون اور مشہور قصہ یا کوئی خاص یادداشت |
|---|---|---|
| ۱ | فاتحہ | شروع میں دعا ہے کہ اے خدا مجھے گمراہی سے بچا اور بدلوگوں کی بابت لڑکوں کے ہمقدم چلا۔ |
| ۲ | بقر | آدم و حوا و شیطان و خدا و ملائکہ کا مباحثہ و مجادلہ سامری کی گوسالہ پرستی اور موسیٰ کا حال۔ اول بیت المقدس کیطرف سجدہ کرنیکا حکم پھر مکہ کی طرف۔ |
| ۳ | آل عمران | عیسیٰ اور آل عمران اور ابراہیم کے کل قصہ جات اور حرام و حلال کا بیان اور عیسیٰ کا حرام چیزوں کو حلال کرانا۔ |
| ۴ | نساء | مسلمانوں کو واسطے چار عورتوں سے نکاح کرنیکا حکم اور لونڈیاں کے ساتھ علاوہ ان کے۔ اور ایک منکوحہ عورت سے کوئی بدلنا چاہے تو بدلا سکتا ہے۔ |
| ۵ | مائدہ | جانوروں کے حرام و حلال کی تشریح اور موسیٰ کا ذکر اور بنی اسرائیل کے قول و قرار کی تکرار توریت و انجیل کی تصدیق اور عیسیٰ کا حال۔ |
| ۶ | انعام | اس میں بھی حرام و حلال اور ابراہیم کا ستارہ و ماہتاب و آفتاب کو خدا ماننے کا فسانہ برخلاف توریت کے قرآن کا مکہ والوں کے ڈرانیکے لئے نازل ہونا۔ |
| ۷ | اعراف | اس میں پھر شیطان اور آدم اور خدا کا مباحثہ ہے اور کافروں کے واسطے آسمانوں کے دروازوں کا نہ کھولنا اور خدا کا آسمان و زمین بنا کر عرش پر بیٹھ رہنا۔ |
| ۸ | انفال | غنیمت یعنی ڈکیتی کے مال کی تقسیم کرنے کی بابت یہ آئیں کہ اتنا حصہ خدا کو دو۔ اتنا رسول کو دو۔ اور لوٹ مار کی ہدایت اور خدا کا مکر کرنا۔ اور خدا کا مسلمانوں کو کافروں کے مقابلہ پر جانیکے واسطے تخفیف کرنا کہ اب بجائے دس گنا زیادہ کافروں سے جنگ نہ کرو۔ بلکہ اب ایک سو مسلمان دو سو سے جنگ کرو! افسوس!! |
| ۹ | توبہ | کافروں کے ڈرانے اور دھمکانیکا ذکر۔ مسلمانوں کو جنگ سے نہ بھاگنے کی دلیری اور توبہ کا بیان۔ اور ماہ شوال کی اجازت اور حرام و حلال اور کافروں سے بد اخلاقی سے پیش آنیکا بیان۔ |
| ۱۰ | یونس | قدرت و نصیحت اور یونس پیغمبر کا مچھلی کے پیٹ میں جانیکا قصہ اور خدا کا آسمان و زمین بنا کر عرش پر جا کر تدبیر کرنا اور یہ خدا ۲ کرنا۔ اور موسیٰ اور فرعون اور ہارون کا قصہ۔ |
| ۱۱ | ھود | خدا کی روح کا پانی پر تیرنا اور نوح کی داستان اور کشتی کا بنانا۔ اور طوفان کا پانی ابلنا اور ھود و صالح کی حکایتیں اور شعیب و لوط کا قصہ۔ |
| ۱۲ | یوسف | خلاصتاً تمام یوسف و زلیخا اور عزیز مصر کی داستان اور انکے عشق کا سبب بیان اور [illegible] کا اور دوسرے قصے کا ذکر ولیسی ہی یہ بھی کرتے کرتے یوسف کے بھائیوں پر چوری کی تہمت لگانی اور جھوٹ بولنے کا بیان۔ |
| ۱۳ | رعد | خدا نے محمد کو اس سورۃ میں رعد یعنی کڑک کو ایک فرشتہ بیان کرتا ہے کہ وہ خدا کی تسبیح پڑھتا ہے۔ |
| ۱۴ | ابراہیم | اس میں ابراہیم پیغمبر کا مختصر حال اور پیغمبروں کا مجمل حال ہے اور نمرود کا دور از عقل و ناسمجھ اور اس کا آسمان پر جانا۔ |
| ۱۵ | حجر | ایک قوم کی کہانی ہے جسپر خدا نے محمد این نے پتھر ڈالنا ثابت کیا تھا اور شہاب ثاقب کے گولے مارنا فرشتوں کا شیطانوں پر جو خدا کی باتیں سننے اوپر جاتے ہیں۔ تاکہ اوپر نہ آویں۔ |
| ۱۶ | نحل | کچھ حلال ہے اور کچھ حرام و حلال کا انفصال اور زمین سے جانے کا بیان اور خدا کا پہاڑوں کو میخ کی مانند گاڑنا تاکہ زمین نہ ہلے اور زمین کا غیر متحرک ہونا۔ |
| ۱۷ | بنی اسرائیل | بنی اسرائیل کے واقعات کا بیان اور داؤد بادشاہ کا ذکر اور محمد صاحب کا مکہ سے بیت المقدس تک ایک رات میں خدا کا لے جانا اور معراج کا سخت اختلاف اور ایک ہی پیغمبر پر کفر کے فتوے دینا۔ |
| ۱۸ | کہف | اصحاب کہف کا ذکر اور کتے کا بیان جو کئی ہزار برس سے آجتک بلکہ قیامت تک سوتے ہیں اور نہیں جاگتے اور آفتاب بھی وہاں کا حال بدل جاتا ہے سکندر کا قصہ اور لوہے اور روئیں کی دیوار بنانا اور یاجوج ماجوج کی دور از قیاس داستان اور سکندر کا تمام دنیا فتح کرنا۔ |
| ۱۹ | مریم | عیسیٰ اور مریم کا ذکر اور فرشتہ کا اترنا اور اس سے حاملہ ہونیکا بیان |
| ۲۰ | طہٰ | طویٰ نام میدان کا ہے موسیٰ کی داستان اور طویٰ کے جنگل کا بیان اور انکی پیغمبری کی پرستش یعنی خدا کا آگ میں حلول فرمانا اور اس آتشی خدا کی پرستش۔ |
| ۲۱ | انبیاء | قصہ ہائے داؤد و سلیمان و ذکریا و یحییٰ و یعقوب و یوسف و ابراہیم و اسحاق اور لوط و اسماعیل کے بطور خلاصہ۔ اور خدا کا آسمانوں سے اتر کر زمین پر آنا۔ |
| ۲۲ | حج | ذکر قوم نوح اور قوم عاد اور قوم ثمود وغیرہ کا جنکو خدا نے غرق کیا اور حج کے آداب یعنی تیرتھ یاترا کی تشریح اور بہشت کے لباس و زیورات کا ذکر۔ |
| ۲۳ | مومنون | نوح کے طوفان کا ذکر اور مسلمانوں کی بابت زکواۃ وغیرہ کی ہدایتیں اور خدا کا اپنی کتاب میں لوگوں کا حساب رکھنا۔ |
| ۲۴ | نور | زنا کی بابت سزا وغیرہ اور بی بی عائشہ کے اتہام (زناکاری) کا قصہ اور اسکا اترنا اور چار گواہ کا مانگنا۔ خدا کا نور ایسا کہ جیسے طاق میں چراغ اور چراغ ایک شیشہ کی قندیل میں ہے۔ |
| ۲۵ | فرقان | حضرت موسیٰ اور حضرت نوح نبیوں کے قصہ جات اور کچھ قرآن کی تعریف اور کافروں کا سوال کہ کیوں قرآن اکھٹا نہ اتارا اور خدا کا بھی یہی غیر معقول جواب کہ ہم تیرے دل کو ثابت کریں یعنی ہم کرتے ہیں سوچ کی بات |

۲ ہزار روں فی مثل مولوی ان دونوں مدتوں کو ایک ہی جانتے ہیں اور ہزاروں برس خلاف کہتے ہیں اور محمد صاحب کے اصحاب کا بھی اس میں اختلاف ہے ۱۲

ناک کان والا۔ تخت پر بیٹھا ہوا۔ چراغ کی مثال روشن۔ سیاق سیمین والا۔ رشوت لینے
والا۔ آسمانوں میں رہنے والا۔ دوست دشمن والا۔ وکالت سفارش والا۔ آدمی کی
شکل والا۔ بالاخانے پر بیٹھنے والا۔ جمعہ کے روز مسجدوں میں آنیوالا۔ ایکطرف والا۔
فریب کھیلنے والا۔ شیطان سے ڈرنیوالا۔ ملتے ہیں۔ کیونکہ نہ ہو غیر فانی جو ہو۔ گناہ
کرنیسے مجبور جو ہوئے۔ خدا کے شاہکار جو ہوئے۔

**قولہ**۔ اور اگر کسی کے دل میں یہ وہم پیدا ہو کہ خدا نے ایک بولی پر کیوں نہ کفایت کی۔ یہ وہم
بھی قلت تدبر سے ناشی ہے۔ اگر کوئی دانا اقالیم مختلفہ کے اوضاع متفاوتہ اور طبائع متفرقہ
پر نظر کرے۔ تو بہ یقین کامل اس کو معلوم ہوگا کہ ایک ہی بولی ان سب کے مناسب
حال نہ تھی (پھر مرزا صاحب نے چند سطروں کے بعد لکھا ہے) کہ کیا مناسب تھا
کہ وہ مبداء الفیض [illegible] کے لوگوں کو ایک ہی بولی کے تنگ پنجرہ قید کر دیتا۔"

**اقول**۔ اس کے جواب دینے سے پیشتر اس کا ہم توریت سے مقابلہ کرتے ہیں اور اس
اختلاف السنہ کے مسئلہ کو ناظرین کے آگے دھرتے ہیں۔ توریت پیدائش باب ۱۱
آیت ۳ سے ۹ تک۔ اور آپس میں کہا۔ آؤ ہم اینٹیں بناویں اور آگ میں پکاویں
سو ان کو پتھر کی جگہ اینٹ اور گچ کی جگہ گارا تھا۔ اور انہوں نے کہا کہ آؤ ہم اپنے واسطے
ایک شہر بناویں۔ اور ایک برج جسکی چوٹی آسمان تک پہنچے اور یہاں اپنا نام کریں ایسا
نہ ہو کہ تمام روئے زمین پر پریشان ہو جاویں۔ اور خداوند اس شہر اور برج کو جسے بنی آدم
بناتے تھے۔ دیکھنے اترا۔ اور خداوند نے کہا دیکھو لوگ ہیں اور ان سب کی ایک ہی بولی
ہے۔ اب وے یہ کرنے لگے۔ سو وے جس کا ارادہ کریں گے۔ اس سے نہ رک سکیں گے۔ آؤ
ہم اتریں اور وہاں ان کی بولی میں اختلاف ڈالیں۔ تاکہ وے ایک دوسرے کی بات نہ سمجھیں۔ تب
خداوند نے ان کو وہاں سے تمام روئے زمین پر پراگندہ کیا۔ سو وے اس شہر کے بنانے
سے باز رہے۔ اس لئے اس کا نام بابل ہوا۔ کیونکہ خداوند نے وہاں ساری زمین
کی زبانوں میں اختلاف ڈالا۔ اور وہاں سے خداوند نے ان کو تمام روئے زمین پر پراگندہ
کیا۔

اس کے برخلاف قرآن میں دیکھئے۔ وہاں لکھا ہے۔ سورۃ الروم ومن
آیاتہ خلق السموات والارض واختلاف السنتکم والوانکم ان فی ذلک
لآیات للعلمین۔ اور نشانیوں اس کی سے ہے پیدا کرنا آسمانوں کا اور زمین کا اور
اختلاف بولیوں تمہاری کا۔ اور رنگوں تمہارے کا۔ تحقیق بیچ اس کے نشانیاں ہیں
واسطے لوگوں کے"۔

محمدی لوگ توریت اور قرآن دونوں کو خدا کی زبان مانتے ہیں۔ مگر افسوس
کہ ان میں اسقدر اختلاف ہے۔ توریت سے ظاہر ہے کہ اس وقت لوگوں کا بڑا
اتفاق تھا۔ اور نفاق سے نفرت تھی۔ اور نہایت محبت و پیار سے گذران کرتے تھے۔ خدا
کو ان کی حالت پر رشک آیا اور ان کا اتفاق اس آسمانی باپ کو نہ بھایا۔ نفاق کا
نشان جمایا۔ اور غصہ کے مارے برج کو گرایا۔ تاکہ اتفاق نہ کر سکیں اور باہم میل ملاپ سے
رک جائیں۔ اور برخلاف اس کے قرآن بیان طراز ہے کہ آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا جیسا نشان
ہے ویسا ہی بولیوں اور رنگوں کا اختلاف بھی ایک نشان ہے مگر ہر ایک دانا اور اہل علم جانتا
ہے کہ آسمان صرف ایک وہم و گمان ہے اور حد نظر کا نشان نہ کہ کوئی سقف مکان اور ان کی
سات پر تقسیم بلا ریب۔ یہ بھی ان کو نیر تسلیم ہے اور زمانہ جہالت کی تعلیم جس طرح آسمان کوئی چیز
نہیں اسطرح اس کو نشان سمجھنا بھی ایک صریح بطلان ہے بیشک زمین کا پیدا کرنا خدائی
نشان ہے اور اس سے کوئی حق بیان منکر نہیں بولیوں کا بیشک خدا سے نہ اسکو یقیناً
نفاق پسند گردانتا ہے اور آدمی کو مجبور محض جاننا اور اعتقاد ان لوگوں کا ہے جو کہ کہتے ہیں

خود پیمبر شد و پیام آورد ⁂ گشت خود کافر و نمود انکار

یہ اعتقاد وحدت الوجودیوں کا ہے جو ہمہ دوست کو مانتے ہیں۔ ہمارا یہ اعتقاد نہیں اور ہم
ان کو دلائل ذیل سے رد کرتے ہیں۔

(۱) اگر سب بولیوں کا موجد خدا ہے تو سانسیوں کی بولی جس سے وہ لوگوں کو لوٹتے اور قتل
کرتے ہیں۔ دلالوں کی بولی جس سے وہ خریداروں کے گلے پر چھری پھیرتے ہیں۔ زرگروں
کی بولی جس سے وہ لوگوں کے زر چراتے ہیں۔ طوائفوں اور ہیجڑوں کی بولی جس سے وہ فعل
شنیعہ کیواسطے داؤ پیچ کرتے ہیں بھی خدا کیطرف سے ماننی پڑیگی۔ جس سے خدا چوروں
رہزنوں اور طوائفوں و ہیجڑوں کا ہادی و معلم بھی تسلیم کرنا پڑیگا۔ جو بالکل ناسزا ہے۔

(۲) ہر ایک صحیح العقل و سلیم الفکر پر روشن ہے کہ پرمیشور اپنی ذات و صفات و افعال
میں یادعلی (لاثانی) ہے پس جس کو دنیا کی شکتیوں میں سے سب زیادہ اور بے نظیر مانتے ہیں
اس کی شکتیوں کے پرکاش کو بے چون و بے چرا ماننا ضروری ہے غور کرنیکا مقام ہے کہ گیان
کی قدر و منزلت گیانی کی لیاقت و بزرگی کا شاہد ہے ناواقف اور نادان بچہ کا گیان
اس گیان سے جو پرمیشور سے جو صداقت کا چشمہ ہے اور تمامیت کا منبع کسی طرح مقابلہ نہیں کیا
سکتا۔ کیونکہ جو گیان اور ودیا میں کامل اور علمی اور عقلی طاقتوں میں افضل ہے اس کے گیان
اور گیان کی کاملیت و معقولیت اور فضیلت بھی سب سے زیادہ ہونی چاہئے۔ جب یہ بخوبی
وجہ ثابت کیا گیا ہے کہ ابتداء میں قادر مطلق کی طرف سے گیان کا پرکاش بذریعہ وید مقدس
ہوا اور جو زبان ویدوں کی وہ سنسکرت تھی پس انسان کی علمی طاقتیں خدا کی علمی طاقتوں سے ہرگز
برابری نہیں کر سکتی ہیں۔ اور جو دنیا میں اعلیٰ اور ادنیٰ۔ فاضل اور جاہل۔ قوی اور ضعیف
مرد گیا اور الپگیہ کا تفاوت ہوتا ہے وہی فرق سنسکرت و غیر زبان اور وید کتب و دیگر کتب
ویدوں میں ظاہر ہے پس یہ غیر زبانیں اور غیر کتابیں اس کامل گیان سے اور ودیا سے نہیں
ہیں بلکہ اسی کے فیض کامل سے انہیں بھی قدرے زباندانی اور علمیت ملی ہے۔ اور ان کا موجد
حسب ضروریات کے انسان ہے نہ کہ وہ سرب گیان سے سرب شکتیمان پرماتما۔

باقی رہا رنگوں کا اختلاف۔ یہ آب و ہوا و سردی و گرمی موسم و ملک کے متعلق
ہے ہاں ان کا مدار انتظام قدرت پر ہے اقالیم مختلفہ کے وضاع اور انسانوں کے متفرق
طبائع مختلف ملکوں کی آب و ہوا سے بہت سے متغیر نظر آتے ہیں۔ مگر آغاز دنیا میں ایسے
نہ تھے اور نہ ان دنوں تعلیم تھی۔ قدرت کیطرف سے ترقی و انصرام ضروریات کے سامان
دئے گئے جس پر انسانوں نے موقعہ بموقعہ کارروائی کی۔ ایک ہی بولی ابتداء میں سب کے
حسب حال تھی اور اگر رہتی تو کچھ ہرج بھی نہیں تھا۔ مگر خیر ہم کسی بولی کو برا بھی نہیں کہتے
لیکن اس پاک و کامل و شدہ زبان کے مقابل میں قدر و منزلت کے لائق نہیں جانتے
اور اس پر ہر ایک فاضل غیر متعصب خیال کر سکتا ہے۔

مرزا صاحب سنسکرت زبان ایک تنگ پنجرہ نہیں ہے بلکہ ایک وسیع
تر اعظم یا عظیم الشان اور ناپید اکنار سمندر ہے جس میں بود و باش اور شناوری کرنے
سے کسی طرح کی رکاوٹ نہیں ہے۔ تنگ پنجرہ تو عربی زبان ہے۔ جس کے اندر
بضرب شمشیر و ظلم عاجز مرغیوں کو ذبح کے خوف سے بند کیا گیا ہے اور اب ان کی
لسانیں العادت طبیعت ثانی کی پابند ہو کر اس کو (بمثل مرزا صاحب کے) اپنی
زبان یا وطن مالوفہ یا الہامی جان رہی ہیں غالب یقین ہے کہ جس دن حق و باطل کی
تمیز یا صداقت کی تحقیقات عزیز ہوئی۔ تعصب کو ناچیز جان کر پست دنیا کا
گرہن کریں گے۔ اور دامن آرزو گوہر مراد سے بھریں گے۔ پرمیشور کرے
کہ وہ دن جلد آوے۔

مجبور و مقید پیدا نہیں کیا بلکہ فعل مختار اور دنیا میں سوچنے سمجھنے کیواسطے ترقی کرنیکو واسطے فائدہ دینے اور حاصل کرنیکے واسطے بموجب انصاف قدیم کے پیدا کیا۔ اور ساتھ ہی تمثیل رشیکا آلہ یعنی الہام بھی دیدیا جو نہایت ضروری تھا۔ کیونکہ ان پہلے انسانوں کیلئے (جن کے واسطے کوئی مدرسہ یا کتب یا سکول نہیں تھا اور نہ کوئی استاد تھا) کوئی رفیق شفیق نہ تھا جو انکو بولنا سکھلاتا اور گونگ محل سے نکالکر تہذیب و تادیب و علمیت کے مرتبہ تک پہنچاتا پس وہ صرف پرماتما پاربرہم پرمیشور ہی تھا جس نے اناوی گیان اور رشد عرفان

حوایج انسانی اور ضروریات جسمانی و روحانی کے پورا کرنیکے واسطے لاسبل بکلمۃ اللہ کامل اور غیر متغیر گیان عنایت فرمایا پھر سلسلہ تعلیم و تدریس کا جاری ہو کر تمام عالم میں بمقدار آبادی کے ترقی پکڑتا اور رواج پاتا گیا۔ جو جسقدر تھوڑی عقل والا آدمی بھی جان سکتا ہے۔ کہ حقیقتاً و واجباً ابتداء میں پرمیشور کی طرف سے الہام و اپدیش کی ضرورت تھی۔ مگر آئندہ انسان اپنی حاجتوں و ضرورتوں کو اسی الہام کے فیض و برکت سے ہمیشہ عمل کرتا ہے اور تھوڑے تھوڑے تغیرات و تبدلات کرتا ہوا ایجادات کرکے ترقیات کرتا جاتا ہے۔ مگر اس کامل گیان سے منہ موڑکر کچھ بھی نہیں کرسکتا۔ جو فاضل لوگ غیر متعصب ہو کر سوچتے ہیں۔ یا جنہوں نے زبانوں کی حالتوں پر غور کی ہے۔ وہ عموماً رائے دیتے ہیں کہ سب زبانیں ایک ہی زبان سے نکلی ہیں اور ان سب کا مخرج سنسکرت ہے چنانچہ ابتک بھی بہت سی زبانیں سنسکرت سے صاف نکلی ہوئی معلوم ہوتی ہیں کوئی زبان سنسکرت کے مساوی کامل نہیں ہو جائے کہ بشکر بلکہ تمام زبانیں ہمہ بلاغت و وسعت میں اس سے کمتر ہیں مگر آپ جیسے نادان محض سنسکرت کی فضیلت سے محروم مطلق ہیں اور سچ بھی ہے کہ ؎

قدر زر زرگر بداند قدر جوہر جوہری ✤ شیشہ گر نادان چہ داند میفروشد سنگہا

**قولہ**۔ بہلا ہم آریہ لوگوں سے پوچھتے ہیں کہ اگر یہ سچ ہے کہ سنسکرت ہی پرمیشور کے منہ سے نکلی ہے اور دوسری زبانیں انسان کی صنعت ہیں اور پرمیشور کے منہ سے دور رہی ہوئی ہیں۔ تو ذرا بتلاؤ تو سہی کہ وہ کون سے کمالات خاصہ ہیں جو سنسکرت میں پائے جاتے ہیں۔ اور دوسری زبانیں ان سے عاری ہیں کیونکہ پرمیشور کے کلام کو انسان کی مصنوع پر فضیلت ہونی چاہئے کیونکہ وہ اسی سے خدا کہلاتا ہے کہ اپنی ذات میں اپنی صفات میں اپنے کاموں میں سب سے افضل و بے مثل و مانند ہے۔

**اقول**۔ آپ بیجا زبان درازی کو عمدہ بتلاتے اور مسلمات پر اعتراض کرتے وقت منہ بناتے ہیں مگر یہ بات شایان شان عقلمندی نہیں۔ پرماتما حوایج فانی اور منہ ناک۔ زبان وغیرہ اعضاء جسمانی کا محتاج نہیں۔ البتہ سنسکرت کو اس نے اپنے کامل گیان سے بذریعہ الہام وید مقدس پرکاش کیا ہے۔ زبان سنسکرت کو دیگر تمام دنیا کی زبانوں پر وہ فضیلت ہے جو والدین کو فرزندوں پر۔ یا استاد کو شاگردوں پر۔ یا مرشد کو مریدوں پر۔ یا آقا کو بیرقان پر۔ ہاں سنسکرت میں بہت سے کمالات خاصہ ہیں جن سے دوسری زبانیں محض عاری ہیں۔ ہم ان فضائل کو بھی محققین کی شہادتوں سے بتلاتے اور آپ کے اعتراضات کی بطالت کرتے ہیں۔

ماں زبان سنسکرت کو ان لوگوں (آریوں) نے ایسا مانجھا ہے کہ دنیا کی کوئی زبان اسکی برابری نہیں کرسکتی ہے اور یورپ کے بڑے بڑے فاضل جنہوں نے اس کی تحصیل میں بڑی بڑی کوششیں کی ہیں اسکو سب زبانوں سے وسیع اور فصیح اور کامل بتاتی ہیں (قصص الہند حصہ اول سال ۱۸۸۱ء صفحہ ۹) رسالہ مخزن العلوم مطبوعہ شہر بریلی جلد ہفتم کے نمبر ۱ میں مولوی الطاف حسین صاحب حالی ممبر دہلی سوسائٹی نے سنسکرت زبان کی نسبت فرمایا ہے " سنسکرت زبان کی نسبت ایک بہت بڑے محقق کا قول ہے کہ یہ زبان یونانی زبان سے زیادہ کامل اور رومی سے زیادہ وسیع اور دونوں سے بڑھکر فصیح و بلیغ ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ہندوؤں کے بزرگوں نے اس زبان کی تکمیل اور تہذیب میں یہی کوششیں کی ہیں۔ ویسی ہی توجہ کی ہے یا کہ یہ ہے کہ اس زبان کی صرف و نحو ایسی مکمل ہے کہ تمام دنیا میں کلام انسانی کے اصول اس سے زیادہ قائم نہیں ہوسکتے " اگر کوئی زیادہ ثبوت چاہے تو یورپ کے محققین کی کتابیں ملاحظہ کرے۔

**قولہ**۔ اگر ہم یہ فرض کرلیں کہ سنسکرت پرمیشور کا کلام ہے۔ جو ہندوؤں کے باپ دادوں پر نازل ہوا اور دوسری زبانیں دوسری لوگوں کے باپ دادوں نے بنائیں کہ وہ ہندوؤں کے باپ دادوں سے زیادہ نیک اور دانا تھے تب بنائی ہیں۔ مگر کیا یہ بھی فرض کرسکتے ہیں کہ وہ لوگ ہندوؤں کے پرمیشور سے بھی کچھ بڑھکر تھے جن کی قدرت کاملہ نے عمدہ عمدہ زبانیں بناکر دکھا دیں اور پرمیشور صرف ایک ہی بولی بناکر رہ گیا۔

**اقول**۔ آپ کو بغض باطنی سے فرض کرنیکی مرض ہے۔ مگر حق و صداقت سے کسی بات کی غرض نہیں۔ جیسا کہ ہم پہلے تشریح کر آئے ہیں کہ سب انسانوں کے باپ دادا آریہ ہی تھے اور سب کی زبان بہت دراز عرصہ تک ایک ہی تھی یعنی وہ قصہ پیچ جو ابتدا آفرینش سے دایۂ قدرت کی گود میں پلی۔ وہ آریہ تھے اور وہ قدرتی زبان جو قادر مطلق نے قدرتی کارخانہ کے انصرام و اہتمام کے لئے کارکنوں کو بتلائی وہ سنسکرت ہی۔ وہ قانون جس پر عملدرآمد ہوا۔ اور جس کے مطابق کاربند ہونیکا ارشاد فرمایا۔ وہ وید مقدس ہیں ان (آریوں) کی دانائی اور نیکی ایک عالم میں ضرب المثل ہے ان کی دیانت و صداقت و شجاعت دنیا میں بے بدل ہے۔ جن کو آپ عمدہ بتلاتے ہیں وہ زبانیں خجالت سے سر نہیں نکال سکتی ہیں اور اپنی ثقالت و ناکاملیت کی معترف ہوکر اس مادر مہربان کی قدمبوس ہو رہی ہیں چنانچہ عربی زبان کے ثقیل اور غیر موزون ہونے کی نسبت خود قرآن کی شہادت کافی ہے (سورۃ المزمل) انا سنلقی علیک قولاً ثقیلاً یعنی اے محمد عنقریب ہم تیرے پاس قول ثقیل نازل کریں گے چنانچہ حین عین کے ادا کرتے وقت زبان نکالنا۔ حلق کیوقت منہ پھاڑنا اور ق کے زبان پر الٹنے کو جتلانا اور منہ بنانا خود عربوں کی شہادت سے ہی ثابت ہوتا ہے کہ وہ ثقیل اور غیر موزون زبان ہے اور غوغائے شتران سے ہم الحان۔ بقول سعدی ع

است ترلبشتر عرب در حالت سنت و طرب

مرزا صاحب تعصب کا علاج ہدایت حقیقی کا محتاج ہے۔ اسی پرماتما کے کامل الہام (وید مقدس) سے دنیا میں گیان کا نور پہنچا۔ اسی سچی کتاب سے تمام کتب جاری ہوئی اسی چراغ عرفان سے ظلمت کدہ روشن ہوئے۔ اسی آدی کامل کی برکت سے سب نے راہ پائی۔ اور اسی ایک کامل زبان سے لوگوں کو بولنے کی طاقت ملی۔ اسی کی حلاوت سے معانی نے دنیا کو زباندانی سکھلائی۔ اگر آپ سنسکرت سے ذرا بھی آگاہ ہوتے۔ تو ایسے الفاظ اور بیجا کلمات ہرگز منہ سے نہ نکالتے۔

**قولہ**۔ جن لوگوں کے "آریہ دیں میں شرک گھسا ہوا ہے۔ انہوں نے اپنے پرمیشور کو بہت سی باتوں میں ایک برابر درجہ کا شخص سمجھہ رکھا ہے۔ کیوں نہ ہو انادی کیا جو ہوئے۔ خدا کے شریک جو ٹھہرے۔

**اقول**۔ یہ وہم جو آپ کا اندرونی کفر ہے۔ تا مرگ آپ کے رگ و ریشہ سے نہ نکلیگا ؎

مے بد در طبیعتے کہ نشست ✤ نرود جز بوقت مرگ از دست

کوئی آریہ کسی بات میں برابری کا دعویٰ (معاذ اللہ) نہیں کرتا بلکہ خادمیت اور بندگیت و عبودیت کا دعویٰ ہم ضرور رکھتے ہیں۔ اور یہ دعویٰ بلکہ عرضداشت ہماری ابتدائی زمانہ سے ہے۔ مشرک تو آپ کرتے ہیں جو اپنے انسانوں کی طرح منہ۔ آنکھ

بالکسی قوت پیری نماند + افلاس بماں از کلفت تعدی نشاند
اور محمد صاحب نے اس کی تائید کی ہے۔ الفقر سواد الوجہ فی الدارین یعنی مفلسی دونوں
جہان کی روسیاہی ہے اور اس کا ثبوت آجکل بھی عیاں ہے کہ جماعت بیکاران نادار اہل
اسلام نے مالداروں پر لوٹ مچائی۔ اور سکھ کے عہد میں ہمیشہ مہاجنوں کو لوٹتے رہتے ہیں
اور داناؤں کا اتفاق ہے کہ از دست تہی چہ مروت آید و معدہ خالی چہ قوت فانی
بستہ چہ سیر از دست گرسنہ چہ خیر۔ پس اس ناپاک اعتقاد کے رو سے ان تمام بزرگان
کا بانی فسادی خدا ٹھہرتا ہے۔ نعوذ باللہ من الشرک والہمز والنفاس واوہام
یعنی ایسے پیشوا ایسے برے قول اور باتوں اور دھوکوں سے ہم کو پناہ دینے

# سنسکرت کی فضیلت

## براہین احمدیہ از صفحہ ۱۳۳ تا ۱۴۸ جلد چہارم

**قولہ۔** بعض نادان آریہ ایک سنسکرت کو پرمیشر کی بولی کہہ کر دوسری تمام بولیاں جو صدہا عجائب و غرائب سے بھری ہوئی ہیں۔ انسان کا ایجاد قرار دیتے ہیں۔

**اقول۔** اول سب سے یہ ثابت کرتا ہوں کہ پیدائش انسانی آریہ ورت میں ہوئی اور اسی جگہ سے تمام دنیا پر پھیلی ہے **تفسیر حسینی** (جو قرآن حاشیہ پر دہلی میں ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۲۹۲ھ میں طبع ہوئی ہے) کے صفحہ ۱۸۸ پر سورۃ اعراف کے عہد میثاق کے عہد کی بابت لکھا ہے "در لباب آوردہ کہ اخذ میثاق در دہنا کہ بود وہ آں زمینیست در ولایت ہند و بعد از خروج آدم بودہ از بہشت" اور تفسیر قادری میں صفحہ ۲۰۶ میں بھی مذکور ہے۔

در **معارج النبوۃ** فی مدارج الفتوۃ رکن اول صفحہ ۴۴ باب ۲ مذکور است

آدم بزمین ہند در کوہ سراندیپ فرود آمد و آں کوہیست کہ فرود وے برآسمان از ہمہ کوہہا بلند تر است۔ الحدیث فی الرائس عن عبد اللہ الیمانی از حضرت رسالت روایت میکند کہ چوں آدم بزمین فرود آمد بر وے اوراق جنت بود کہ ستر عورت بعضے میکرد بواسطہ تغیر ہوائے دنیا آں ورقہا خشک شدہ بتصرف باد در اقطار زمین متفرق شد نفحات اشجار و روائحہ اثمار جنت درآں مملکت منتشر گشت و اثر آں بماند تا قیامت بوئے عود وصندل و مشک و عنبر از آں نفحات اوراق جنت است آدم با حوا درآں زمین بفراغ بال بمامن الطاف خدائے ذوالجلال بعد از محنت مفارقت براحت مواصلت بہرہ مند گشتہ عمر باقی بفراغت در رفاہیت گذرانیدند و در قبول کا امر الہی و اطاعت فرمان بادشاہی جل ذکرہ اہتمام تمام مرعی میداشتند و نسل ایشاں در تمام روئے زمین ویارے ہنود۔ اور ایسا ہی روضۃ الاحباب وغیرہ میں بھی ذکر ہے کہ آدم ہندوستان میں رہتا تھا۔

**پیدائش توریت** باب ۱۱۔ آیت ۱-۲۔ اور تمام زمین پر ایک ہی زبان اور ایک ہی بولی تھی۔ اور جب وے پورب سے روانہ ہوئے تو ایسا ہوا کہ انہوں نے سنعار کے ملک میں ایک میدان پایا۔ اور وہاں بسنے لگے۔" کوئی آدمی کسی مذہب کا پیرو اس بات سے باوجود ہمنے اسقدر شہادتوں کے انکار نہیں کرسکتا۔ کہ سرشٹی کی ابتدا آریہ ورت میں ہوئی اور جیسے کہ آدم ملتے ہیں وہ بھی یہاں ہی ہوا۔ وہ آیون جاتی ہیں آدم کی وجہ تسمیہ پر بھی فیصلہ دیکھنا

**غیاث اللغات** روایت الف میں یہ عبارت درج ہے آدم وجہ تسمیہ آنچہ از ادیم الارض

یعنی از روئے زمین است از خاک روئے زمین مخلوق شدہ بود و بعضے گفتہ اند کہ آدم گون بود و دریں صورت از ادمت ماخوذ است و ادمت بالضم یعنی گندم گوں است۔ و در بعض حواشی از تفسیر جلالین و بعض محققین نوشتہ اند کہ لفظ آدم را اسم ابو البشر است از ادیم یا از ادمت مشتق گفتن صحیح نباشد۔ زیرا کہ آدم لفظ عجمی است و ادیم و ادمت عربی است۔ پس اشتقاق لفظ عجمی از عربی متصور نمی شود۔ یعنی آدم کا نام لفظ ادیم سے بنا ہے کیونکہ وہ زمین کی خاک سے مخلوق ہوا تھا۔ پھر کہتا ہے کہ نہیں کہ وہ گندم رنگ تھا اور ادمت گندم کو کہتے ہیں پس یا لفظ ادمت سے بنا ہے مگر پھر خود ہی ان کی تردید کرتا ہے کہ یہ دونوں لفظ ادیم اور ادمت عربی کے ہیں اور آدم عربی کا لفظ نہیں بلکہ زبان عجم کا ہے پس یہ اشتقاق اور یہ معنی اور یہ وجہ تسمیہ درست نہیں ہے۔ اب ہمیں تلاش کرنا چاہئے کہ آدم کے معنی کیا ہیں چونکہ مذکورہ شہادتوں سے بحوالہ تفسیر و حدیث و تواریخ کے ثابت کیا گیا ہے کہ آدم ہندوستان (آریہ ورت) میں ہوا۔ پس آریہ کی منزہ و مصفا و مقدس زبان میں جسے سنسکرت کہتے ہیں اس نام کے معنے ہونے۔ یعنی جو آد میں پیدا ہو وے۔ اس کو آدم کہتے ہیں آد۔ آغاز کو کہتے ہیں جس کو ہندوستان کا بچہ بچہ جانتا ہے اور یہ نہایت موزوں معلوم ہوتا ہے اور ہر طرح ٹھیک و قابل یقین ہے جب آدم کا نام بھی سنسکرت کا ہے اور سنسکرت سب زبانوں سے قدیم اور ام السنہ ہے۔ پس یہی ایک شستہ و کامل زبان بذریعہ الہام وید کے پرکاش ہوئی۔ اب اگر نادان کہتے ہو تو توریت والے کو کہو کہ جو کہتا ہے کہ اسوقت تمام زمین پر ایک ہی زبان اور ایک ہی بولی تھی یا حدیث والے کو کہو۔ پس ثابت ہوا کہ بقول عیسائیوں و محمدیوں کے بھی ابتداء میں صرف ایک ہی بولی رہی کہ آدم سے لے کر نوح کی اولاد اور بابل کے برج بننے تک جو وقت کہ آدم اور نوح مرچکے تھے یعنی دنیا کی پیدائش سے لیکر مسیح سے ۲۲۴۴ سال پہلے تک آدم اور اس کی اولاد اور نوح وغیرہ تمام سنسکرت بولتے تھے اور دوسری کسی بولی کا نام و نشان بھی نہ تھا۔ تو اے ناظرین اس سے منکر ہونا صداقت پرماتما اور پروردگار سے بے ایمان ہونا ہے جو سخت نادانی اور کور باطنی کی نشانی ہے۔ ہر ایک دانا کو اس بات پر یقین ہے کہ خدا جو صفات ہماری سے برتر ہے پس جس زبان میں اس کا الہام ہو وہ زبان بھی نہایت کامل اور آراستہ و پیراستہ اور مہمل باتوں سے مبرا اور محاورات علمی و تلفظ میں نہایت معقول ہو اور ایسی کامل ہو کہ کوئی فقرہ معنی سے خالی نہ ہو۔ چنانچہ مصنف "آبحیات" فرماتے ہیں (آب حیات ...)

نے اس سبب سے تاکہ بزرگوں کی زبان ہمیشہ خالص رہے۔ اس واسطے کہا کہ بھاشا زبان الٰہی ہے اور الہی عہد سے اسی طرح چلی آتی ہے۔ چنانچہ اس کے قواعد اور اصول باندھے اور ایسے جانچ کر باندھے کہ جس میں نقطہ کا فرق نہیں آسکتا۔ اس کی پاکیزگی نے غیر لفظ کو اپنے دامن پر ناپاک دھبہ سمجھا اس سخت قانون نے بڑا فائدہ یہ دیا کہ زبان ہمیشہ اپنی اصلیت اور بزرگوں کی یادگار کا خاطر نمونہ نمایاں کرتی رہی۔" جب مسلمان حملہ آور ہند پر آئے اور زبانوں کی باہمی ملاوٹ ہونے لگی۔ اسوقت کی بابت آبحیات میں لکھا ہے کہ ادھر سنسکرت تو دیوبانی یعنی زبان آسمانی تھی۔ اس میں ملکچھ بول کو دخل کہاں۔ البتہ برج بھاشا نے اس بن بلائے مہمان کو جگہ دی۔

پس یہ ہر طرح ثابت ہو گیا کہ اول میں سنسکرت تھی۔ اور وہی بموجب توریت کے تمام دنیا کی بولی تھی۔ چنانچہ لفظ آدم کا بھی زبان سنسکرت کا ہے نہ کہ کسی اور زبان کا۔ پس پرمیشور کی طرف سے یہی ایک بولی انسانوں کو آد میں دی گئی اور وہ کل زبانوں کی ماں سنسکرت ہے۔

**قولہ۔** گویا انسان کے ہاتھ میں بھی ایک قسم کی خدائی ہے کہ پرمیشر نے تو صرف ایک بولی ظاہر کی۔ مگر آدمی نے وہ قوت دکھلائی کہ بیسیوں بولیاں اس سے بہتر ایجاد کیں۔

**اقول۔** کفر کے کلمے کیوں استعمال کرتے ہو اور خدا سے نہیں ڈرتے۔ خدا نے آدمی کو

اور اسی سورۃ میں ہے فاما الذین شقوا ففی النار لھم فیھا زفیر و شھیق خالدین فیھا ما دامت السموات والارض الا ما شاء ربک ان ربک فعال لما یرید -

ترجمہ - پس جو لوگ کہ بدبخت ہوئے - پس بیچ آگ کے ہیں - واسطے اُن کے بیچ ان کے چلانا ہے - آواز باریک اور موٹی سے ہمیشہ رہنے والے بیچ اس کے جبتک کہ رہیں آسمان اور زمین مگر جو چاہے پروردگار - تیرا تحقیق پروردگار تیرا کر ڈالنے والا ہے جو ارادہ کرتا ہے -

ان مندرجہ بالا آیتوں سے اگر کوئی ذرا بھی غور سے دیکھے اور بچارے تو صاف واضح ہوتا ہے کہ لوگ بہشت اور دوزخ میں اتنا عرصہ رہیں گے جبتک آسمان و زمین قائم ہیں اور اس سے کوئی مسلمان انکار ہی نہیں کرتا - آسمان اور زمین ہمیشہ نہیں رہیں گے - پس ضرور بہشت و دوزخ اور حور و غلمان فانی ہیں - ان فانی مکانوں میں جاوے والی نجات والے کسی طرح نہیں رہ سکتے - اس لئے ضرور واپس آنا ہوگا - ہاں ہم آسمان اور زمین کی میعاد سے کئی ہزار گنا زیادہ عرصہ نجات کیواسطے مسلم مانتے ہیں جس کو مہا کلپ پکارتے ہیں - آپ نے بالکل جھوٹ بولا اور خواہ مخواہ نامہ اعمال سیاہ کیا - ہم ایسا ہرگز نہیں مانتے اور نہ دنیا کو کامل دارالجزا جانتے ہیں - البتہ نجات کے سوائے باقی تمام سزاؤں اور جزاؤں کیواسطے دارالجزا مانتے ہیں جو ہر طرح مسلم عقلا ہے اور اعتراضات سے مبرا و معرا - حق حقدار کو دنیا کسی طرح ناواجب و نامناسب نہیں - ہاں خدا کسی سے برے کام نہیں کراتا - اور نہ شیطان کو کسی کے گمراہ کرنے کیواسطے مقرر فرماتا ہے - جیسا قرآن میں لکھا ہے -

سورۃ اعراف من یھد اللہ فھو المھتدی ومن یضلل فاولئک ھم الخسرون

ترجمہ - جسکو راہ دکھاوے اللہ پس وہ راہ پانیوالا ہے اور جس کو گمراہ کرے - پس وہ لوگ ٹوٹا پانے والے ہیں -

سورۃ مریم - الم تر انا ارسلنا الشیطین علی الکفرین تؤزھم ازا - ترجمہ کیا نہیں دیکھا تو نے یہ کہ بھیجا ہم نے شیطان کو بھیجا اوپر کافروں کے بہکاتے ہیں انکو بہکانے کر -

جو چیز جسکی ہے وہ اس کے خرچ کرنے میں فعل مختار ہے - مجبور و گرفتار نہیں - ہاں ہر ایک انسان کو ضروری ہے کہ بدیوں سے اجتناب کرے اور ثابت قدمی راہ صواب انسان اسی فعل مختاری کے سبب تو سزا و جزا کا حقدار ہے اور اس کے بھولنے میں مجبور و لاچار - ورنہ اگر ایک مخفی و دل بے رحم کے مقولہ پر بقول آپکے عملاً بدھوے تو موجودہ دولت وغیرہ کو برباد کرے اور آئندہ ہاتھ دھووے - ہندو عقل کا پرمیشور عاقل و منصف حقدار کو حق پہچانے والا ہے - آپکے خیر الماکرین کی طرح ظالم و جابر و غافل و خود غرض نہیں ہے - جو خواہ مخواہ لوگوں کو بدفعلی اور پلیدی کا رہنما اور معاذ اللہ بدچلنی اور فعل شنیعہ کا خدا ہے - اور یہ باتیں کسی حق پرست کیطرف سے خدا کے حق میں ہر طرح بری اور ناسزا ہیں اور کسیطرح واجب اور زیبا نہیں

قولہ - اور ظاہر ہے کہ جس شخص کے خیال میں یہ بھرا ہوا ہے کہ میرے ہاتھ میں جس قدر دولت اور مال اور حشمت اور حکومت ہیں - یہ میرے ہی اعمال سابقہ کا بدلا ہے - وہ کیا کچھ نفس امارہ کی پیروی نہ کریگا - لیکن اگر وہ یہ سمجھتا کہ دنیا دارالجزا نہیں ہے بلکہ دار ابتلا ہے اور جو کچھ مجھ کو دیا گیا ہے - وہ بطور ابتلا اور آزمایش کے دیا گیا ہے - تا یہ ظاہر کیا جاوے کہ میں کس طور پر اس میں تصرف کرتا ہوں - کوئی ایسی شے نہیں ہے - جو میری ملکیت اور میرا حق ہو - تو ایسا سمجھنے سے وہ اپنی نجات اس بات میں دیکھتا کہ اپنا مال نیک مصارف میں خرچ کرے اور نیز وہ غایت درجہ کا شکر بھی کرتا - کیونکہ وہی شخص دلی اخلاص اور محبت سے شکر کر سکتا ہے کہ جو سمجھتا ہے کہ میں نے مفت پایا - اور بغیر کسی استحقاق کے مجھ کو ملا ہے - غرض آریہ لوگوں کے نزدیک خدا تعالیٰ نہ رب العالمین ہے - نہ رحمان نہ رحیم - اور نہ ابدی اور دائمی اور کامل جزا دینے پر قادر ہے (صفحہ ۳۹۵ تک حاشیہ نمبر ۱۱) -

اقول - کسی شخص کا نفس امارہ کی پیروی کرنا خود اسی کا مجرم ہونا ہے - نہ کہ کسی اور کا یہ نیکی کا پھل کچھ ضرور ہونا چاہئے - مگر جو بدی کی جاوے - اس کا پھل دکھ کے سوائے اور کیا ہے - آزمائش جاہل اور نادان کرتے ہیں - نہ کہ عالم الغیب پرمیشور - دنیا کا دارالجزا ہونا کوئی بے وقوف سے بیوقوف بھی تسلیم نہ کریگا - ورنہ گناہوں کے بدلے دکھ اور نیکیوں کے بدلے سکھ اس جگہ نہ ہونا چاہئے - حالانکہ ہوتا ہے - جس شخص کو یہ خیال ہو کہ جو کچھ مجھ کو دیا گیا ہے وہ نہ تو میرا حق ہے - اور نہ کوئی سبب خاص بلکہ اتفاقاً غلطی سے میرے قبضہ میں دیا گیا ہے خواہ میں ہزار نیکیاں کروں یا ہزار بدیاں - جو کچھ ہونا ہے وہی ہوگا - میں بموجب مضمون

روز تو جام سے گذرتی ہے ✤ شب دلارام سے گذرتی ہے

عاقبت کی خبر خدا جانے ✤ اب تو آرام سے گذرتی ہے

خدا جسے چاہتا ہے گمراہ کرتا ہے - اور جسے چاہتا ہے ہدایت دیتا - پس اعمال نیک محض وبال ہیں - بقول سعدی "شنیدم کہ در روز امید و بیم ✤ بداں را بہ نیکاں ببخشد کریم" "ابر بعیش کوش کہ عالم دوبارہ نیست" ایسا شخص ضرور نیکی سے پرہیز کریگا - اور کفر و ضلالت کی غار عمیق میں مدہوش ہوگا لیکن برخلاف اس کے جو یہ جانے گا کہ جو کچھ مجھے ملا ہے یہ میرے ہی اعمال کا بدلہ ہے جو مجھ کو عدالت خداوندی سے دیا ہے - اگر میں اس سے زیادہ نیکی کرونگا تو زیادہ پھل پاؤنگا - اور اگر گمراہی و بدکاری کیطرف بڑھونگا - تو اس کا معاوضہ بھی بھگتونگا - ایسا شخص ضرور نیکی کریگا - اور بدیوں سے مجتنب ہوگا - یہی باعث ہے کہ اہل ہنود یعنی آریہ صاحبان نیکی - رحم - محبت میں لاثانی ہیں - اور حقانیت و عبودیت کے بانی ہیں - اس کے آپکے مسلمان صاحبان "مفت را چہ گفت" مان کر جو چاہتے ہیں کرتے ہیں - اور خدا کا خوف دل میں نہیں دھرتے - افغانستان کے مسلمان (جو نماز روزہ و قرآن حج ہی و اصول مسلمانی سے بہ نسبت ہندوستانی لوگوں کے ہزار درجہ آگاہ ہیں) ان کا ارشاد ہے اور پختہ اعتقاد - کہ موذی کو اور اولاد دو خدا توبہ لوٹے کی دوے - یعنی نماز کرو - اور یہ ستہ مارو توبہ کا گھر بڑا ہے - اس کے علاوہ آپکے مفتی دین سید المرسلین محی الدین اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ غازی کو ان کے والد بزرگوار نے جبکہ وہ شہنشاہ ہیں فرزند دو تن پسند کے ہاتھوں اسیر تھے - یہ شعر لکھے تھے -

آفرین باد ہندوان را باد ✤ مردہ را میدہند ہمیشہ آب

اے پسر تو عجب مسلمانی ✤ زندہ جانم بآب ترسانی

پس ثابت ہوا کہ آریہ سماج ہر طرح پرماتما کو کامل الصفات و جامع البرکات صفات مانتے ہیں مگر مسلمان لوگ خصوصاً مرزا صاحب کے نزدیک خدا تعالیٰ رب العالمین ہے اور نہ عادل اور انصاف کرنے والا ہے - نہ ابدی اور نہ ازلی - نہ اس کی رحمت عام ہے اور نہ رحمانیت - نہ وہ سب کا رزاق ہے - اور نہ مالک - بلکہ معاذ اللہ وہ گمراہ کرنیوالا - بہکانے والا شیطان بھیجنے والا - ظلم پر کاربند - خیانت پسند - گناہ کے بڑھانیوالا - چور ڈاکو کا یار - بدمعاشوں کا مددگار ہے - اور برخلاف قادر ہونے کے عاجز اور برخلاف عالم الغیب ہونے کے واقعہ اور آزمانیوالا ہے - حالانکہ آزمائش امر مجہول کا معلوم کرنا ہے جو انسان ہیچمدان کا کام ہے نہ کہ خدائے ہمہ دان کا - آپ لوگوں کے اعتقاد سے صاف ظاہر ہے کہ خدا نے منعم اور اہل دول کو نعمت و راحت وغیرہ بلا نتیجہ اعمال کے مفت دی ہے پس ہر ایک صاحب عقل والے انسان کے نزدیک بھی اس مندرجہ ذیل اعتراض شدید وارد ہوتے ہیں -

(۱) جب خدا نے اپنے دریائے بخشش کو جاری کیا - تو ایک جماعت کثیر کو اس سے بے نصیب یعنی محتاج و مفلس کیوں رکھا؟ جس سے اس کی رحمت عامہ نہ رہی اور صفت فیض بھی معطل ہو گئی (۲) تھوڑے آدمیوں کو دینا اور کثیر التعداد کو نہ دینا علاوہ ناانصافی و طرفداری کے لوگوں کو گناہ کرنے پر دلیر کرنا ہے وہ ضرور مجبور ہونا چاہئے - کہ گناہ کبیرہ کے مرتکب ہونگے بقول سعدی - خداوندی کہ بخشد مشتغل - براگندہ روزی پراگندہ دل

کما نضجت جلودھم بدلنا ھم جلوداً غیرھا۔ ترجمہ یعنی جنہوں نے کفر کیا ہماری آیتوں سے انکو ہم آگ میں ڈالینگے (وہاں پر) جب وقت گل جاوینگے بدن انکے ہم انکے بدلے میں دوسرے بدن انکو دیتے ہیں۔

مصنف قرآن لوگوں کو ڈراتا ہے کہ جنہوں نے ہماری آیتیں نہیں مانی۔ وہ گنہگار دوزخ میں ڈالے جاوینگے اور جلانے والے دکھوں میں مبتلا ہونگے۔ اور وہاں پر دوکھ بھوگ بھوگ کر ایک قالب کو چھوڑنے کے بعد دوسرے قالب پاتے رہینگے۔ اور بار بار مختلف قالبوں میں سزایاب ہونگے تاکہ چکھتے رہیں عذاب۔

(۷) توریت پیدائش۔ باب ۱۹۔ آیت ۲۶۔ "مگر اسکی جورو نے اسکے پیچھے پھر کے دیکھا اور وہ نمک کا کھمبا بن گئی"۔ یہ لوط پیغمبر کی جورو کی بابت ہے جو گناہ کرنے کے سبب پتھر کی جون میں تناسخ کی گئی تھی۔ اس سے قطع النظر اور جونوں کے پتھر وغیرہ تک متمثل القالب ہونا بھی صحیح اور ہر ایک مسلمان کو قبول کرنے کے لائق ہے۔ اور کلام الٰہی سے منکر ہونا کسی طرح واجب نہیں۔

(۸) تفسیر عزیزی میں لکھا ہے کہ روح شہدا فی سبیل اللہ یعنے جہادی لوگوں کی روحیں بہشتی جانوروں کے قالب میں ہیں چنانچہ محمد صاحب نے بحالت معراج انکو جنت الماویٰ کے مرغزار میں دیکھا۔

(۹) حدیث مشارق الانوار میں لکھا ہے کہ حضرت ابراہیم کا باپ آذر اور تارہ روز جزا کو ایک بجو جانور کے قالب (جسم) یا جون میں ڈالے جائیں گے۔

(۱۰) حدیث میں لکھا ہے نقلت من اصلاب طیبۃ الی ارحام طاہرۃ (یہ حدیث روضۃ الاحباب کے مقصد اول میں مذکور ہے) محمد صاحب فرماتے ہیں کہ میں پاک مردوں کی پشتوں سے پاک عورتوں کے پیٹوں (شکموں) میں پڑتا ہوا چلا آیا ہوں۔ اور قصص الانبیا و معارج النبوۃ میں ہے کہ "روح پر فتوح حضرت محمد صاحب کا بصورت طاؤس کے ہزار برس رحمت کے دریا میں غرق رہا" غور کرو!

(۱۱) اور تحفہ اثنا عشریہ میں مولوی عبدالعزیز صاحب کہتے ہیں کہ "اکثر فرق اہل تشیع از امیہ و کاملیہ و منصوریہ و ہمیریہ و باطنیہ وغیرہ گویند کہ بدن کا معاد نیست و روح را غیر ازیں عالم مقر نیست بلکہ در ہمیں عالم تناسخ میشود و انتقال میکند از بدنے بہ بدنے دیگر" یعنے اکثر فرقہ شیعوں کے امیہ اور کاملیہ و منصوریہ اور ہمیریہ اور باطنیہ وغیرہ کہتے ہیں کہ جسم کو عالم آخرت میں جانا نہیں ہے اور نہ روح کیلئے بغیر اس عالم کے کوئی ٹھہرنے کی جگہ ہے بلکہ اسی جہان میں بذریعہ جنم (آواگون) میں آتا ہے اور ایک بدن سے دوسرے بدن میں جاتا ہے۔

ان مندرجہ بالا آیات قرآنی و احادیث محمدی و تفاسیر وغیرہ کی شہادتوں سے ہر ایک جان سکتا ہے کہ قرآن کے رو سے تناسخ ہر طرح قابل یقین ہے اور محمدیوں کو اسکا ماننا ہدایت المسلمین و نشان دین ہے اور انکار کرنا موجب کفر و باعث ہزار نفرین

**قولہ**۔ جب کسی نے ایک گناہ کیا پھر نہ وہاں توبہ کام آتی ہے اور نہ بندگی نہ خوف الٰہی نہ عشق الٰہی نہ کوئی عمل صالح گویا وہ جیتے جی ہی مرگیا اور خدا تعالیٰ کی رحمت سے بکلی نا امید ہوگیا

**اقول**۔ جھوٹھ بکتے ہو ناحق غضب میں ہو گے البتہ باستثنائے اور باتوں سکے ایکی توبہ جھوٹھ کی ٹٹی ہے جس کی آڑ میں لوگوں کو گمراہ کر رہے ہو اور گناہ سے نہیں ڈرتے خدا کی رحمت سے کوئی نا امید نہیں مگر فریب اور چاپلوسی نہیں اور نہ زحمت ہے بندگی خوف الٰہی اور عمل صالح کا پھل نجات ہے مگر گناہ کا پھل دوکھ پس دکھ کے بھگتنے کے بعد مکتی کی باری ہے اور یہی عدالت الٰہی کا فرمان جاری مرزا صاحب رشوت و سفارش و شفاعت کی وہاں گنجائش نہیں اور نہ توبہ چاپلوسی کی فہمائش ہے یار آوان توبہ ہائے بے معنے ہے۔

**قولہ**۔ علی ہذا القیاس یہ لوگ یوم جزا پر جس کے رو سے خدا تعالیٰ مالک یوم الدین کہلاتا ہے صحیح طور پر ایمان نہیں رکھتے اور جس طرح بقول متذکرہ بالا سے انسان اپنی سعادت عظمیٰ تک پہنچتا ہے یا شقاوت عظمیٰ میں پڑتا ہے اس کامل سعادت یا شقاوت کے ظہور سے انکاری ہیں اور نجات آخری کو صرف ایک خیالی اور وہمی طور پر سمجھ رہے ہیں۔

**اقول**۔ یوم جزا بالکل ایک بناوٹی افترا ہے خدا ہر وقت منصف و عادل و رحیم ہے اور ہمیشہ مالک و رازق و کریم ہے ہم تمہاری طرح اس وقت اس کو غافل ظالم کاہل جاہل نہیں مانتے اور نہ اس وقت کسی اور کو عادل و منصف و رحیم کریم جانتے ہیں۔ آپ اس غلط ایمان سے باز آئیے۔ اور خدا کے ہمیشہ موصوف بصفات کامل ہونے پر ایمان لائیے۔ حور و غلمان کے شہوی گمان سے بچکر راستی و صداقت کے گیان کی طرف توجہ فرمائیے۔ تاکہ نجات حاصل ہو۔ ورنہ حوروں کی تمنا بر وہمہ لگانا شہوت پرستی کا بڑھانا ہے جو سراپا وہم و گمان اور خیال و جنجال ہے۔ مولانا غالب مرحوم فرماتے ہیں

خوب معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن
دل کے بہلانے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

**قولہ**۔ بلکہ وہ نجات ابدی کے قابل ہی نہیں اور انکا مقولہ ہے کہ انسان کو ہمیشہ کے لئے نہ اس جگہ آرام ہے اور نہ اس جگہ۔ اور نیز انکے زعم باطل میں دنیا بھی آخرت کی طرح ایک کامل دار الجزا ہے جس کو دنیا میں بہت سی دولت دی گئی وہ اس کے نیک عملوں کے عوض میں جو کسی جنم میں اسنے کئے ہونگے دیگئی ہے اور وہ اس بات کا مستحق ہے کہ اسی دنیا میں اپنی نفس امارہ کی خواہشوں کے پورا کرنے میں اس دولت کو خرچ کرے لیکن ظاہر ہے کہ اس جہان میں خدا تعالیٰ کا کسی کو اس غرض سے دولت دینا کہ وہ اس دولت کو فی الحقیقت اپنے اعمال کی جزا سمجھ کر کھانے پینے اور ہر طرح کی عیاشی کیلئے آمادہ ہو یہ ایک ایسا ناجایز فعل ہے کہ جس کو خدا تعالیٰ کی نسبت کرنا نہایت درجہ کی بیادبی ہے کہ گویا ہندوؤں کا پرمیشور آپ ہی لوگوں کو بدفعلی اور پلیدی میں ڈالنا چاہتا ہے اور قبل اسکے جو اسکا نفس پاک ہو نفسانی لذات کے وسیع دروازے ان پر کھولتا ہے اور پہلے جنموں کے نیک عملوں کا اجر انکو یہ دیتا ہے کہ پچھلے جنم میں وہ ہر طرح کے اسباب تنعم پاکر اور نفس امارہ کے پورے پورے تابع بنکر پھر تحت الثریٰ میں جا پڑیں۔

**اقول**۔ مرزا صاحب آپ دھوکہ میں پھنسکر اوروں کو گمراہ نہ کیجئے کوئی آریہ وغیرہ آپکے دام تزویر میں نہ پھنسے گا۔ محدود اعمالوں اور محدود نیکیوں کے عوض میں غیر محدود نجات اور بے عدد سکھ کا غیر منتہی زمانہ تک بھوگنا ایک اچنبھا اور غیر ممکن امر ہے جیسے محدود خوراک کھانے سے محدود زمانہ تک بھوکھ بند ہوتی ہے نہ کہ غیر محدود زمانہ تک حد والے کاموں کا پھل غیر محدود ملنا کوئی سلیم العقل تسلیم نہ کریگا جیسے محدود جسم کی کوشش محدود ہوتی ہے۔ ویسے ہی محدود روح کے اعمال محدود ہیں۔ اور محدود اعمالوں کا نتیجہ غیر محدود نہیں ہو سکتا۔ بس واسطے نجات ابدی روح حاصل نہیں کر سکتا اور نہ ابدی دوکھ بھوگ سکتا ہے بموجب اعمالوں کے عدالت خداوندی سے سکھ دوکھ کی سزا و جزا پاتا رہتا ہے اور نیک و بد کرم کرنے میں فعل مختار ہے۔ اور قرآن بھی اسی ویدک اصول کی تائید کرتا ہے مگر خدا جانے کہ صاف کہنے سے کیوں ڈرتا ہے۔

سورہ ھود۔ واما الذین سعدوا ففی الجنۃ خلدین فیھا مادامت السموات والارض الا ما شاء ربک عطاءً غیر مجذوذ۔ ترجمہ۔ اور جو لوگ کہ نیک بخت کئے گئے ہیں پس بہشت کے بیچ ہمیشہ رہنے والے بیچ اسکے جبتک کہ رہیں آسمان و زمین مگر جو چاہے یہ پروردگار تیرا بخشش ہے نہایت والا ہے۔

ہے اور اس کے مطالعہ سے تمام مفسرین کی زبانیں گنگ ولال یعنی قرآن کے
رو سے جہنم میں جانا سب نیک و بد کے واسطے لابدی ہے۔ اور ان کے خوش
عقیدے میں فرمان سرمدی سورۃ مریم وان منکم الا واردھا کان علی
ربک حتما مقضیا۔ ترجمہ اور کوئی آدمی نہیں جو دوزخ میں نجاوے۔ یہہ
بات بھی آپکا اس قرانی آیت کے حق میں موزون ہے جسکے حرف حرف سے انصاف و رحم
کا خون بہہ رہا ہے تو یہ استغفار و شفاعت کے عدم تسلیم کی زہمون ہے اور اسی سبب سے
جملہ علمائے محمدیہ مفسرین قرآنیہ اسکے جواب میں سرنگون و شرمسار ہیں بلکہ نہ رہے رفتن
نہ روئے ماندن کے مخمصہ میں گرفتار۔ البتہ جونوں کا ہونا ہر طرح قابل پذیرائی
ہے اور ہر ایک سلیم العقل کو اس کا تسلیم کرنا موجب دانائی۔ ہم قطع النظر اور
عقلی دلائل کے قران سے اثبات لاتے ہیں اور حقانیت اس مسئلہ کی جتاتے دیکھو
(١) سورۃ بقرہ ولقد علمتم الذین اعتدوا منکم فی السبت فقلنا لھم
کونوا قردۃ خاسئین ترجمہ۔ اور البتہ تحقیق جانتے تھے تم ان لوگوں کو جو
حد سے نکل گئے تم میں سے بیچ ہفتہ کے۔ پس کہا ہم نے انکو ہو جاؤ بندر ذلیل
یہ قصہ ایک قوم کی بابت ہے جو بقول محمدیاں کے داؤد کے زمانہ میں شہر
ایلیا کے رہنے والے تھے انہوں نے شنبہ کے روز برخلاف حکم خدا کے مچھلی کا
شکار کیا اس پاپ کے بدلے خدا نے اس قوم کو بندروں کی جونوں میں ڈالدیا
(٢) سورۃ انعام وما من دابۃ فی الارض ولا طائر یطیر بجناحیہ الا امم
امثالکم ما فرطنا فی الکتب من شیئ ثم الی ربھم یحشرون ترجمہ اور
نہیں کوئی چلنے والا بیچ زمین کے اور نہ کوئی پرندہ کہ اوڑے ساتھ دو بازوؤں اپنے کے
مگر امتیں ہیں مانند تمہاری نہیں کم کیا ہمنے بیچ کتاب کے کچھ چیز پھر طرف پروردگار
اپنے کے اکٹھے کی جاویں گی *

مصنف قران فرماتا ہے کہ جس قدر جاندار زمین پہ اور زمین کے بیچ چلنے والے ہیں
(مثل حشرات الارض و ماہی و سانپ وغیرہ اور انسان و حیوان درندہ و چرندہ وغیرہ)
اور جسقدر پرندہ ہوا پر بازوؤں سے اڑنے والے ہیں وے سب مسلمانوں کیطرح اگلے پیغمبروں
وغیرہ کی امتیں تھیں جو گناہوں کے سبب تناسخ کے سلسلہ میں عدالت خداوندی سے
مختلف قالبوں میں آگئی ہیں۔ بعد ازاں دعویٰ کرتا ہے کہ یہ سب پھر خدا کیطرف
یعنے انسانی قالبوں میں آکر عبادت کی طرف اکٹھے کئے جاوینگے۔ اوسنے کوئی بات
قرآن میں درج کرنے سے نہیں چھوڑی *
(٣) سورۃ اعراف واذ اخذ ربک من بنی آدم من ظھورھم ذریتھم
واشھدھم علی انفسھم الست بربکم قالوا بلی شھدنا ان تقولوا یوم القیامۃ
انا کنا عن ھذا غفلین۔ او تقولوا انما اشرک اباؤنا من قبل وکنا ذریۃ
من بعدھم افتھلکنا بما فعل المبطلون ترجمہ اور جب لیا پروردگار تیرے نے
بیٹوں آدم کے سے پیٹھوں ان کے سے اولاد ان کی کو اور گواہ کیا ان کو اوپر جانوں انکی
کے کیا نہیں ہوں میں تمہارا رب کہا انہوں نے البتہ تو ہے۔ شاہد ہوئے ہم ایسا نہو کہ
کہو تم دن قیامت کے تحقیق تھے ہم اس سے غافل یا کہو سوائے اس کے نہیں کہ شرک کیا
تھا ہمارے باپوں نے پہلے اس کے اور تھے ہم اولاد پیچھے انکے سے کیا پس ہلاک کرتا ہے
تو ہمکو ساتھ اس چیز کے کہ کیا جھوٹوں نے "
تفسیر حسینی میں اس کا مفسر کہتا ہے کہ حق تعالیٰ خواست کہ نسل آدم را از صلب بیرون آورد
سرشال سوئے چپ تا بئے خود زرد۔ بعضے گویند سفید یا سرخ دگر جانب چپ بر آمد گرا در جانب
راست سور چپ سفید و از جانب چپ مورچہ سیاہ و بعضے بر آنند کہ تا ل و ذرا نسل از پشت
آدم یکبارگی بود نہ بروجہ توالد تناسل روئے نموده حیات و عقل و نطق در ایشان
بیافریده و ربوبیت خود را بر ایشان عرض کرده و ایشان قبول کرده گفتند گواه شدیم
نا بر اقرار خود گفتند از چوں ذریت آدم بلے گفتند حق سبحانہ ملائکہ را گفت گواه باشید
ملائکہ گفتند شہدنا۔ اور معارج النبوۃ فی مدارج الفتوۃ کے رکن اول کے باب ۲
کی فصل دوم میں بھی اسکا مفصل بیان موجود ہے اور زیادتی یہہ ہے کہ یہ تمام اقرار
و شہادتیں حجر الاسود کو درمیان رکھکر لی گئی ہیں اور قیامت کے روز وہ گواہی دیگا
اس وقت زبان اس کی بند ہے۔ پس اے ناظرین ایک تو چیونٹیوں کی قالب جو
انکو پہلے ملے تھے دوسرے اب انسانوں کے تیسرے قیامت کے روز بلیں کے موجب
قواعد کے دوسے زیادہ جمع ہوتی ہے۔ اس سے بھی تین جونیں ثابت ہیں ایک بار
جنم لینا کسی طرح ثابت نہیں۔ اور اس سے محمدیوں کا وہ اعتراض بھی بالکل بے
بنیاد ہوگیا جو بطور وسواس باطلہ کے پیش کیا کرتے ہیں کہ اگر تناسخ ہے تو یاد کیوں
نہیں رہتا۔ حالانکہ بموجب قرآن یہہ تمام بنی آدم کا ذکر ثابت ہے اور قیامت کے
روز اس کی باز پرس بھی ہوگی۔ مگر وہ چیونٹیوں کی جونیں کسی محمدی کو یا کسی انسان کو
یاد نہیں ہیں اور ان کے ہونے سے انکار کرنیوالا کافر ہوتا ہے۔
(۴) سورۃ المائدہ قل ھل انبئکم بشر من ذلک مثوبۃ عند اللہ من
لعنہ اللہ وغضب علیہ وجعل منھم القردۃ والخنازیر وعبد الطاغوت
اولئک شر مکانا واضل عن سواء السبیل ترجمہ کہہ کیا خبر دوں میں تمکو ساتھ
بدتر کے اس سے جزا میں نزدیک اللہ کے۔ وہ لوگ کہ لعنت کی خدا نے ان پر اور غضب کیا
اوپر انکے اور کئے ان میں بندر اور سور اور جنہوں نے پوجا طاغوت (بت یا دیو یا شیطان)
کو یہہ لوگ بدتر ہیں جگہ میں اور بہت بہکے ہوئے ہیں راہ سیدھی سے *
مفسر لکھتے ہیں کہ یہہ قوم یہودی تھی جن کو بسبب گناہوں کے خدا نے بندروں اور
سوروں کی جونوں میں ڈالدیا تھا۔ کیونکہ مصنف قران اس آیت سے پہلے لکھتا ہے و
ان اکثرکم فسقون یعنی تم بہت بدکار ہو اسواسطے بدکاری کی سزا یہہ ہے کہ بندروں
اور سوروں کی جونوں میں جاؤگے بدکاری سے پرہیز کرو چنانچہ اخیر میں یہہ بھی
بتلادیا کہ جو لوگ بت پرستی یا جن بھوت پرستی یا نفس و شیطان پرستی وغیرہ میں مصروف
ہیں وے ان سے بدتر جونوں میں جگہہ پاوینگے کیونکہ وہ بہت ہی راہ راست سے گمراہ ہیں۔
افسوس کہ آجکل کروڑوں مسلمان پیر پرستی و قبور پرستی و نفس پرستی میں غرق ہیں *
(۵) سورۃ الواقعہ میں ہے۔ وما نحن بمسبوقین علی ان نبدل امثالکم
وننشئکم فی ما لا تعلمون ولقد علمتم النشاۃ الاولی فلولا تذکرون ۰
ترجمہ اور ہم اس بات سے عاجز نہیں کہ بدل دیں تم کو مانند تمہارے اور پیدا کریں
تمکو دوبارہ اس صورت اور شکل میں جس کو اسوقت نہیں جانتے ہو اور تحقیق جان لی
تمنے پیدایش پہلی۔ پس کیوں نصیحت نہیں پکڑتے "
مصنف قران کہتا ہے یعنے خدائے محمدیاں کہ میں اس بات سے عاجز نہیں ہوں
یعنی اس بات کی طاقت مجھہ میں ہے کہ تمہیں دوسری جونوں میں ڈالوں اور ایسی جگہ
اور صورت اور شکل میں پیدا کروں جسکو تم نہیں جانتے اور جس سے بالکل غافل ہو اور
کیا تمنے اے لوگو پیدایش پہلی جان لی ہے کہ پہلے اس سے تم کس جون میں تھے اگر جان
دی ہے اور عقل رکھتے ہو پس کیوں نصیحت نہیں پاتے
(۶) سورۃ نسا قران میں ہے ان الذین کفروا بایتنا سوف نصلیھم

* فتشا لوگ دیکھو قران ترجمہ مولوی عبد القادر دہلوی کے صفحہ ۱۷۰ مطبوعہ ۱۲۹۰ حاشیہ پر
لکھا ہے محمد صاحب نے حدیث میں فرمایا ہے کہ اس میری بھی بعضے بندر اور سور ہوجاوینگے

یعنی یہ کیس نے ارشاد فرمایا؟ قرآن نے۔ عورتوں کو حیوان مطلق سے کم قدر کس نے کہا؟ قرآن نے۔ خدا کو غافل کس نے بتایا؟ قرآن نے۔ پیر پرستی و ملایک پرستی میں گرفتار و مشرک کس نے بنایا؟ قرآن نے۔

# تناسخ کا قرآن سے ثبوت

## براہین احمدیہ جلد نمبر ۴ صفحہ ۲۹۱ حاشیہ نمبر ۱۱

**قولہ** جو آریہ ہیں وہ خدا کو خالق نہیں سمجھتے اور اپنے روحوں کا اس کو رب قرار نہیں دیتے۔

**اقول** - سمجھ کہتے ہو تمام آریہ ایشور کو سب سنسار کا خالق جانتے ہیں اور اپنی روحوں کا رب بھی مانتے ہیں بلکہ تمام جہان کی روحوں کا رب یہی ہے اس کے سوا انتریامی سوامی اور معبود کوئی نہیں ہے خدا سے ڈرو اور جھوٹ بکنے سے پرہیز کرو۔

**قولہ** - اور جو ان میں رب پرست ہیں وہ صفت ربوبیت کو رب العالمین سے تمام نہیں سمجھتے اور تینتیس کروڑ دیوتا ربوبیت کے کاروبار میں خدا تعالےٰ کا شریک ٹھہراتے ہیں اور ان سے مرادیں مانگتے ہیں۔

**اقول** - اگر تینتیس کروڑ دیوتاؤں کو خدا سمجھتے ہیں۔ تب تو آپکی جانب اعتراض ہے وہ بھی بت پرست کا درجہ جاجی وغیرہ مومنوں سے کم نہیں ہے۔ وہ جبرائیل و میکائیل و عزرائیل وغیرہ فرشتوں کو ربوبیت کے کاروبار میں خدا کا شریک ٹھہراتے ہیں۔ اور ان کا نام رب النوع تبلاتے ہیں یعنی ایک ایک قسم کا رب۔ اور اسی طرح کروڑہا مسلمان پیر پرستی۔ غوث الاعظم پرستی یعنی سرور پرستی۔ مدینہ پرستی۔ خاک نجف پرستی۔ علی پرستی۔ شمس پرستی۔ بوتر پرستی۔ کعبہ پرستی۔ تابوت سکینہ پرستی میں سرگردان اور حور و غلمان کے متوالے ہو رہے ہیں اور یا محمد یا علی یا غوث الاعظم یا جبرئیل کا وظیفہ کرتے ہیں ان سے وہ غریب بت پرست کسی طرح برے نہیں ہیں۔

**قولہ** - اور یہ دو فریق خدا تعالےٰ کی رحمانیت کے بھی انکاری ہیں اور اپنے وید کے رو سے یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ رحمانیت کی صفت ہرگز خدا تعالےٰ میں نہیں پائی جاتی۔

**اقول** - جھوٹ بکتے ہو خدا تمہیں ان کاذبانہ حملوں کا عوض دیوے اور اس برے اعتقاد سے بچا کر سچائی کی طرف رجوع کرے۔ لعنت اللہ علیہ الکاذبین۔ مدنا نماز یا مے دیا تو کہ پاندان ہے اور ضرور ہے۔ ہاں اگر رحمانیت سے مراد طرفداری و ظلم اور انصاف کا خون کرنا ہے تو آپ کا اختیار ہے ہمارا کیا بلکہ سب عقلمندوں کا اس سے انکار ہے۔

**قولہ** - جو کچھ دنیا کے لئے خدا نے بنایا ہے۔ یہ خود دنیا کے نیک عملوں کی وجہ سے خدا کو بنانا پڑا ورنہ پرمیشور خود اپنے ارادہ سے کسی سے نیکی نہیں کر سکتا اور نہ کبھی کی۔ اسی طرح رب انعامات کو کامل رحیم نہیں سمجھتے۔ کیونکہ ان لوگوں کا اعتقاد ہے کہ کوئی گنہگار خواہ کیسے ہی دل سے توبہ کرے اور خواہ وہ سالہا سال تفرع و زاری اور اعمال صالح میں مشغول رہے خدا اس کے گناہوں کو جو اس سے صادر ہو چکے ہیں ہرگز نہیں بخشے گا۔ جب تک وہ کئی لاکھ جونوں کو بھگت کر اپنی سزا نہ پاوے۔

**اقول** - افسوس ہم مرزا کی غلطیوں کو کہاں تک تحریر کریں۔ جو کچھ دیتا ہے اسی روحانی مشن ہے۔ اور گمراہ کرنا اس کا اعلےٰ فن۔ مرزا جی کو جاودانی دنیا ظلم کی نشانی ہے اور نیکوکار کے حق میں قربانی شاہ انصاف رہا بس بدکار کو سزا دینا اور نیکوکار کو جزا دینا عین انصاف و عدل ہے اس سے منکر ہونا خدا کی نسبت الزام ہوتا ہے۔ اس واسطے جو جیسے اعمال کماتا ویسے ہی سزا جزا پاتا ہے۔ مالک و حاکم خدا ہے جس کے قبضہ قدرت میں سزا و جزا ہے۔ ہر ایک دانا جانتا ہے کہ جو مجرم ہوا ہے خواہ رستگاری ہے اور یہی عدالت ایزدی یا انصاف یا رحم ہے ظالم و زانی کو بموجب قانون خداوندی کے نرک (دوزخ) میں جانا پڑا اور عابد یا گیانی کو سورگ (بہشت) میں آنند پانا پرمیشور کا خاص ارادہ سے کسی سے نیکی کرنا محض بلکہ مہمل بات ہے۔ اگر کوئی سبب نہیں تو سرا سر تعصب و طرفداری ہے جو ذات باری کے حق میں الزام عاید ہوتا ہے۔ کسی خاص سبب سے ہمیں بھی انکار نہیں بشرطیکہ عدالت پر نقصان عاید نہ ہو۔ ہم رحیم تو مانتے ہیں مگر وہ رحم جو انصاف کی تردید و ترمیم کرے ہمیں کسی طرح تسلیم نہیں اور نہ معقول طور سے اس کا ثبوت ملتا ہے۔ بس مرنا یا ملاقی اور بیہودہ ہوس نکالی ہے۔ جس کا نتیجہ دین و دنیا میں سوائے پشیمانی اٹھانے کے اور کچھ نہیں۔ توبہ کا قبول ہونا بالکل فضول اور نامعقول امر ہے ایک مولوی صاحب فرماتے ہیں۔ شعر

توبہ جا ملے دار و خاک بر سر طاعت ✿ ایں نماز داتن و روزہ رسم کتخدائیہاست

جتنا اس توبہ کے مسئلے دنیا میں گناہ پھیلایا۔ شاید اتنا کسی اور مسئلہ سے ظہور میں نہ آیا۔ جس طرح مصری مصری کہنے سے منہ میٹھا نہیں ہوتا مگر کھانے سے۔ اور پانی پانی کہنے سے جسم کی صفائی نہیں ہوتی مگر نہانے سے۔ اسی طرح۔ شعر

توبہ توبہ اگر بگوئی صد سال ✿ از گفتن توبہ نشوی فارغ بال

سالہا سال کی تفرع و زاری اور اعمال حسنہ میں مشغول رہنا ضرور باعث نجات ہے مگر گناہوں کے دور ہو جانے سے۔ ورنہ جبتک آلائش گناہ ساتھ ہے تبتک نجات ایک موہوم بات ہے۔ شعر

ہر آنکہ تخم بدی کشت و چشم نیکی داشت ✿ دماغ بیہودہ پخت و خیال باطل بست
از مکافات عمل غافل مشو ✿ گندم از گندم بروید جو ز جو

باقی رہا کئی لاکھ جونوں کا بھگتنا یہ ہر ایک کے واسطے ضروری نہیں بلکہ ہر ایک اپنے گناہوں کے موافق سزا پائیگا۔ اور بعد بھگتنے کے فرکردار کے پھر قالب انسانی میں آئیگا اور عمل کمائیگا یہی تناسخ ہے اگر غور کرو تو مطابق انصاف ہے اور ذرا بھی متعلق ظلم یا عقل کے خلاف نہیں۔ الآیہی الزام آپ کے قرآن پر عاید حال

---

[۱] رب بالفتح و تشدید با خدا و ند و سوامی (پروردگار و پالنے والا اصلاح کرنے والا نیکی کی طرف ہدایت کرنے والا) روایتی دائمیہ غیاث اللغات صفحہ ۱۲۱۔ رب النوع فرشتہ را گویند کہ حق تعالیٰ پرورش و حفاظت ہر یک نوع از انواع حیوانات و جمادات مقرر فرمودہ چنانکہ ہر یک نوع فرشتہ علیحدہ ہست (غیاث اللغات ردیف را)

[۲] ان آیت ملکہ ان یاتیکم التابوت فیہ سکینۃ (دیکھو سورہ بقرہ) یعنی کہ آوے تمہارے پاس تابوت جس کے تسکین ہے پروردگار تمہارے سے تفسیر حسینی ذالکہ آیت آنست کہ بیاید بشما تابوت سکینہ و آں صندوق بود و صورت ہمہ انبیا دراں منقوش بود از نزد پروردگار شما چیزے کہ تسکین خاطر شما بداں باشد

خدا کو صادق مانکر پھر دو مگوئی کے واسطے درخواست کرنا بہرحال ایک ایسا امر ہے
کہ جس کے قبول کرنے سے ممبران آریہ سماج کو خصوصاً اور تمام اہل دانش کو عموماً انکار ہے
افسوس کہ خود ہی محمد صاحب کو ختم المرسلین ماننا۔ اور لوگوں کو ہمیشہ کے واسطے مرتبہ نبوت
سے محروم الارث بنانا ایمان جانتے ہو۔ مگر اس اعتراض کے کرتے وقت اپنے گریبان میں
منہ ڈالکر نہیں دیکھتے ورنہ یہ زہر نہ اگلتے۔ خدا کو خود غرض اور طرفدار بنانا آپ کے نال
آسان ہے مگر حق کو قبول فرمانا نہایت گراں بلکہ نقصان ایمان ہے۔ تناسخ سے انکار
بعینہٖ خدا کی ستمگری کا اقرار ہے۔ جس کو ہم اسی کتاب میں علیحدہ بیان کریں گے۔ اگر خدا کو
ان مذموم نقائض سے نقصان پذیر نہیں مانتے۔ (جو بالکل ٹھیک ہے) تو کبھی اور نبی
اور کتاب کا نزول قبول کرنا پڑیگا۔ اور محمد صاحب اور قرآن کو درجہ نبوت و الہام سے
معزول ہو +

مرزا صاحب ایک کامل الہام کی موجودگی میں کسی اور کامل یا ناکامل الہام کا ارسال
کرنا حالانکہ کوئی نئی تعلیم بھی نہ دیتا ہو فعل عبث کے سوا اور کیا حکم رکھتا ہے۔ کوئی کسی
تقصیر بناوٹی یا خارجی کے سبب تعلیم وید سے محروم نہ رہا مگر اپنے گناہوں کے باعث

ہرچہ ہست از قامت ناساز بے اندام ماست
ورنہ تشریفش بالائے کسی کوتاہ نیست

**براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۸ و ۱۰۹**

اب دیکھنا چاہیئے کہ اس ناپاک اعتقاد میں خدا کے مقبول بندوں پر جنہوں
نے آفتاب کی طرح ظہور کرکے اس اندھیرے کو دور کیا جو ان کے وقت میں دنیا پر چھا
رہا تھا کس قدر ناحق و بے موجب بدظنی کی گئی ہے۔ اور پھر اپنے پرمیشور پر بھی یہ بدظنی
جو اس کو غافل یا مدہوش یا مخبط الحواس تصور کیا ہے۔ کہ جو اس قدر بے خبر ہے کہ گو بعد
وید کے ہزارہا طور کی نئی نئی بدعتیں نکلیں اور لاکھوں طرح کے طوفان اور اندھیریاں
چلیں اور رنگارنگ کے فساد برپا ہوئے اور اس کے راج میں ایک بڑی طرح کی گڑبڑ
پڑ گئی اور دنیا کو اصلاح جدید کی سخت سخت حاجتیں پیش آئیں پر وہ کچھ ایسا سویا کہ
پھر نہ جاگا اور کچھ ایسا تھکا کہ پھر نہ آیا۔ گویا اس کے پاس اتنا ہی الہام تھا جو وید میں
خرچ کر بیٹھا اور وہی سرمایہ تھا جو پہلے بانٹ چکا۔ اور پھر ہمیشہ کے لئے خالی ہاتھ رہ
گیا اور منہ پر مہر لگ گئی۔ اور ساری صفتیں اب تک بنی رہیں مگر تکلم کی صفت صرف
وید کے زمانہ تک رہی۔ پھر باطل ہو گئی۔ اور ہمیشہ کے لئے کلام کرنے اور الہام بھیجنے
سے عاجز ہو گیا +

**جواب باصواب**

مرزا صاحب کیا یہی الہامی تہذیب ہے۔ اور اسی کا نام محمدی تادیب۔ زبان سنبھالئے ایسے الفاظ
منہ سے نہ نکالئے۔ سقراط۔ بابا نانک جیسے مہاتما لوگ جنہوں نے آفتاب
کی طرح ظہور کرکے لوگوں کی اودیا کو دور کیا ہم ان کی صدق دل سے تعظیم کرتے
ہیں۔ اور ہر ایک دانا کو کرنی چاہیئے +

"ایک ایرانی سیاح امرتسر میں ایک روز باتنا گفتگو فرمانے لگے۔ کہ جہاں تک
میں دنیا کے اور مذاہب سے مقابلہ کرتا ہوں۔ نبیوں کی نسبت یہ چار امر سنائی دیتے
ہیں۔ اول کتاب۔ دوم امت۔ سوم معجزہ۔ چہارم اصحاب۔ مگر کسی نبی کی نسبت غیر
قوم نے شہادت نہیں دی۔ لیکن جب غور کرتا ہوں تو بابا نانک جی کی نسبت
یہ چاروں امور تصدیق بلکہ موجود ہیں۔ بابا نانک کتاب دارد۔ امت دارد۔ معجزہ دارد
اصحاب دارد بزرگتر از ہمہ فضائل آنکہ مسلمانان ہم بکرامت او قائل اند پس بابا نانک بلا
شک و شبہ نبی ہست۔ میں نے سوال کیا کہ محمد صاحب کی نسبت جو ختم المرسلین کا لوگ
گمان کرتے ہیں؟ ہنسکر جواب دیا کہ وہ این بالکل غلط است علیٰ ہذا شنکر آچارج
وغیرہ بھی اسی تعظیم کے لائق ہیں +

مگر جنہوں نے دنیا میں طوفان بے تمیزی پھیلائے۔ قتل عام کرائے جہاد کے
بیڑے اٹھائے آباد شہر بے چراغ بنائے کیا وہ بھی اسی تعظیم کے مستحق ہیں۔ اگر ہیں تو کیا
وجہ؟ اور محمود غزنوی چنگیز خان۔ تیمور۔ ہلاکو۔ نادر شاہ۔ بابر۔ احمد شاہ وغیرہ
کیوں مستثنیٰ رکھے جاویں۔ اور برادری سے خارج کہلا دیں جیسے پرماتما آپ
شدھ اور غیر متغیر ہے اسی طرح اس کا الہام بھی شدھ اور تغیر و تبدل سے مبرا ہونا
چاہیئے نہ کہ ناقص اور متغیر۔ پس کامل اور شدھ چیز کے بدلنے کی ضرورت نہیں اور نہ
کامل اور ناقص کا کامل اور سروگیہ سے ظہور ہونا ہی اسمبھو یا غیر ممکن ہے۔ ترقی تنزل
کا سلسلہ آواگون ہے۔ نئی نئی بدعتوں کے نکلنے اور نئے طوفان اور اندھیریوں
کے چلنے سے وہ عالم کل غافل نہیں ہے اور نہ بدعتیں اور طوفان اور اندھیریاں
کارخانہ قدرت کو درہم برہم کر سکتی ہیں۔ اور نہ اس کے راج میں گڑبڑ ہو سکتی ہے
جنگ روم و روس کے وقت اسے نئے الہام کی ضرورت نہیں۔ اور نہ نادر شاہ
کے قتل عام کرنے پر حاجت تھی۔ جب لارڈ منٹو صاحب بار نسے گئے تب بھی وہی
الہام تھا اور جب فرعون نے خدائی کا دعوے کیا تب بھی وہی الہام۔ جب موسیٰ پیدا
ہوئے تب بھی وہی الہام تھا اور جب لاکھوں کے قتل عام کا حکم دیا تھا۔ تب بھی
وہی الہام۔ ابراہیم کے وقت میں بھی وہی الہام تھا۔ اور کیومرث کے وقت میں بھی
وہی۔ مگر ناجیت کے وقت میں بھی وہی تھا۔ اور مسیح کے وقت میں بھی وہی۔ وہی
الہام کرشن جی کے وقت تھا۔ اور وہی رامچندر جی کے وقت۔ وہی منو جی کے وقت
تھا اور وہی اگنی اور انگرہ کے وقت +

آفتاب صداقت ہمیشہ موجود رہتا ہے مگر آنکھیں کھولنا اور بلا تعصب ہو کر دیکھنا
اور غور کرنا اور فائدہ اٹھانا قابلیت کی شرط ہے۔ جو آواگون سے لازم و ملزوم ہے ایشور
منہ کا محتاج نہیں۔ اور نہ کلام کا۔ وہ سب کا انتریامی ہے۔ و بدوں کو گیان دوارہ
پرکاش کرتا ہے۔ مگر دیدہ بینا و گوش شنوا چاہیئے +

تم قرآن کو کلام اللہ مانتے ہو پس کلام بغیر مونہہ کے ظہور پذیر نہیں ہوتی
**محمد خاتم المرسلین ہیں**۔ یہ اعتراض تمہارے پر عاید حال ہے نہ کہ
ہمارے پر پس ہم کو کہنا پڑتا ہے کہ جو خدا کے پاس ہدایت کا سرمایہ تھا۔ وہ قرآن میں
بانٹ چکا۔ اور پھر قیامت تک خالی ہاتھ رہ گیا۔ اور اس کے منہ پر مہر لگ گئی۔ محمد کے
بعد کسی رسول بھیجنے کی اس کو طاقت نہ رہی۔ تکلم کی صفت موسیٰ کے زمانہ تک تھی۔
آگے سے کلیم ہوا اور نبوت اور رسالت کی ڈگری محمد تک اس کے پاس ہی تھی آگے
سے بے بضاعت ہو گیا اور ہمیشہ کے لئے رسول اور نبی بھیجنے سے اور کتاب دینے
سے عاجز ہو گیا +

مرزا صاحب خدا کامل ہے۔ اس کی کتاب اس کا گیان اس کا اپدیش سب کچھ کامل
ہونا چاہیئے۔ نہ کہ مجمل و ادھورا و ناقص۔ بدلنے کی ضرورت غلطی میں ہوتی ہے اور
بڑھانے کی ضرورت ناکامل میں۔ جہاں سہو ہو وہاں گھٹانا پڑتا ہے۔ اور جہاں بھول
ہو وہاں سے ہوشیار ہونا۔ مگر ایشور میں مسلم فریقین ہے۔ کہ یہ عیب نہیں ہیں پھر الہام
کا بار بار باہمی نقیض اور مختلف اور ناکامل بھیجنا کیا ضروری تھا کیا قانون پروردگار نہ
ہے یا ایک سرکار۔ لیکن مرزا صاحب الہام کے بار بار ہونے ہونے میں آپکے
پو بارہ ہیں اگر آپ وید پر ایمان لاویں۔ یا الہام کا ایک بار کامل نازل ہونا تسلیم
فرماویں تو آپکا الہامی و مجدد و مسیح ثانی۔ مرشد۔ چھوٹا نبی کون کہے۔ اور رہتا وسے

بترس از دروغ و فریب و ریا ٭ کہ ناگہ رسد بر تو قہر خدا

ہاں اگر ہم دعویٰ کریں تو شایاں ہے۔ کیونکہ فارسی و عربی جانتے ہیں۔ اور ہمارے پاس قرآن ہے۔ آپ جو ان صفات سے محروم مطلق ہیں۔ آپ کو یہ دعوے بے دلیل سراپا ذلیل کریگا۔ ہاں بفضل جگدیشور اس کتاب کے طبع اور شائع ہونے سے قرآن موجودہ کا قصہ پاک ہوگا۔ اور عالم اس کی زہریلی تعلیم سے بیباک۔ اسلامی تعصب اور محمدی بغض جو مغلی قوم کی شامت سے آپ کے سینہ پر کینہ میں نسلاً بعد نسلاً جاگزین ہے اسی سبب سے آپ کو اسلام کے برخلاف بات خواہ وہ کیسی ہی حسنات و کمالات و برکات و تجلیات سے بھری ہو خراب و غلط و پر کادش و رنجش کا باعث نظر آتی ہے آپ کو نہ تو انسانیت سے غرض ہے اور نہ اخلاق سے۔ صلعم علیہ السلام سے غرض ہے اور ز رسلمہ اللہ کا فرض عیش و عشرت کا خیال ہے اور عطر و پھلیل لگانے میں کمال۔ خدائے ذوالجلال اگر آپ کو صد سال سلامت رکھے تو بھی رونق اسلام ہے اور یادگار خیر الانام۔ مگر افسوس کہ آپ جیسے زیادہ الہامی ہوتے جاتے ہیں۔ ویسے ہی اخلاقی خوبیوں کو کھوتے جاتے ہیں تحقیق سے آپ کو ذرہ بھی سروکار نہیں اور بیجا شیخیوں اور ناجایز دعوؤں سے کچھ بھی ننگ و عار نہیں ٭

## براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۶ سے ۱۰۷ تک

جو ان کے دلوں میں یہ خیال سمایا ہوا ہے جو بجز آریہ ورت دیش کے اور جتنے ملکوں میں نبی اور رسول آئے جنہوں نے بہت سے لوگوں کو تاریکی شرک اور مخلوق پرستی سے باہر نکالا۔ اور اکثر ملکوں کو نور ایمان اور توحید سے منور کیا۔ وہ سب نعوذ باللہ جھوٹے تھے اور مفتری تھے ٭

## جواب باصواب

مرزا صاحب یہ آپکا بالکل غلط گمان ہے اور بیجا طوفان اور سراسر بہتان۔ خدا سے خوف کیجئے۔ اور کسی کو جھوٹے الزام نہ دیجئے۔ ممبران آریہ سماج ایسے خیالی دعویٰ نہیں جماتے اور گھر میں بیٹھے ہوئے آپ کی طرح الہامی حلوے نہیں پکاتے۔ نہ داؤ پیچ کھیلتے ہیں۔ اور نہ پھندا لگاتے ہیں۔ آپ جیسے نبیوں کو جو انا انزلنا قریبًا من القادیان کے دعویدار ہیں۔ صرف آریہ سماج والے ہی مکار نہیں جانتے بلکہ خود ایماندار مومن بھی جھوٹا مفتری مانتے ہیں۔ اور کفر و الحاد کے فتوے لگاتے ہیں۔ اور لوگوں میں مشتہر فرماتے ہیں جنہوں نے تمام خانگی امورات پر الہام کا جال بچھایا ہے ان کو آریہ سماج والوں نے نیکوں کے درجہ سے گرایا ہے جن کا راستی پر فاد و مدار اور فریب سے تنفر و انکار ہے۔ انہیں ممبران آریہ سماج نیکوکار و صادق جانتے ہیں۔ اور ان کے اپکار کو جگت کی بہتری کا باعث مانتے ہیں۔ جو اپنے گناہوں اور شامت اعمال کو خدا کا قصور ٹھہرا لیتے ہیں انکو اگر آریہ سماج والے مفتری اور جعلساز بتاتے ہیں۔ تو آپ اسپر کیا فتوے لگاتے ہیں غالبًا آپ کا اور ہمارا اتفاق ہوگا نہ کہ بغض و نفاق ٭

## براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۷

سچی رسالت اور پیغمبری صرف برہمنوں کی وراثت اور انہیں کے بزرگوں کی جاگیر خاص ہے۔ اور اس بارہ میں خدا نے ہمیشہ کے لئے انہیں کو ٹھیکہ دے رکھا ہے اور اپنے وسیع دریائے ہدایت اور رہنمائی کو انہیں کے چھوٹے سے ملک میں گھسیڑ دیا ہے۔ اور ہمیشہ اسکو انہیں کا دیش اور انہیں کی زبان اور انہیں میں سے پیغمبر پسند آگئے ہیں ٭

## جواب باصواب

مرزا صاحب یہ فرمانا آپکا متعصبانہ نہیں ہے تو کیا ہے۔ حقا ہو جئے۔ ہمارے اور آپ کے بزرگ ایک ہی تھے۔ تواریخ بتلاتی ہے کہ رومن۔ اہل فرانس۔ اہل انگلش۔ اہل فارس وغیرہ سب کے بزرگ آریہ تھے" سنسکرت زبان میں جو ویدکی ہدایت لوگوں کو سنا دے۔ ویدکی وعظ و اپدیش کی تدریس بتلا دے وہ برہمن ہے چنانچہ سنسکرت زبان میں اس کی توضیح اس طرح پر ہے ٭

ब्रह्म जानाति ब्राह्मणः یعنے جو وید مقدس کو جانے اور وید مقدس کے ذریعہ توحید و گیان کا پرکاش کرے وہ برہمن ہے۔ برہمن کسی خاص قوم یا ذات کا نام نہیں ہے بلکہ اس ورن کا نام ہے جس کی تشریح اوپر کر چکا ہوں۔ پس برہمن ہونا وید وکت طور سے کسی کی وراثت نہیں ہے۔ یہ تو قدرتی طور پر ہی نوع انسان کی تقسیم ہے جو غیر قابل ترمیم ہے۔ اور داناؤں کو ہر طرح تسلیم۔ پس سچی رسالت اور پیغمبری کا منصب جن کو ملے اس کو سنسکرت زبان میں برہمن کہتے گئے۔ اور مختلف زبانوں میں جدا جدا نام دھریں گے فاضلوں کو نصیحت کا ٹھیکہ دینا عیب نہیں بلکہ انصاف ہے۔ مرزا صاحب وید کو دیکھنے کا ٹھیکہ دینا سوچکر بتلائیے۔ کہ کس طرح حق کے خلاف ہے۔ لاف و گزاف کو چھوڑیئے اور ناراستی و بطالت سے منہ موڑئیے اور جواب دیجئے کہ نیکوں کو نیکی کا ٹھیکہ دینا کس طرح قابل اعتراض ہے جس کے ماننے سے آپ کو اس قدر عذر و اعتراض ہے۔ سچا ہادی اور نیک رہنما دریائے ہدایت کے جہاز کا ملاح ہے۔ اور اس کے فرمان پر عمل کرنا عین مقصود و فلاح ہے اس کی تردید خود وید مقدس سے سنانا بہتر معلوم ہوتا ہے تاکہ راستی کا عمدہ طور سے پرکاش ہو ٭

यद्येमां वाचंकल्याणीमावदानि जनेभ्यः। ब्रह्मराजन्याभ्यां शूद्राय चार्याय च स्वाय चारणाय। प्रियो देवानां दक्षिणायै दातुरिह भूयासमयं मे कामः समृध्यतामुप मादो नमतु।

यजु॰ अ॰ २६ मं॰ २॥

یجروید میں ایشور اگیا دیتے ہیں کہ جس طرح میں یہ وید کلیان کا سادھن بلا تعصب تم کو اپدیش کرتا ہوں ویسے ہی تم انسانوں کو اس کا اپدیش کرو جو نوع انسان کے یہ اقسام ہیں برہمن۔ کھشتری۔ ویش۔ شودر۔ سو سب وید کے ادھکاری ہیں۔ کوئی اندھکاری یعنے غیر مستحق نہیں ہے۔ وید کے اپدیش میں کسی قسم کی طرفداری نہیں چاہئے۔ جو سچے دل سے ویدکی اگیا کا پالن کرتا ہے وہ ہر طرح کے سکھوں سے مستفیض ہوتا ہے۔ یہ وید دیا ہمیشہ سب کے کلیان کا ہیتو ہے۔ اسپر عملدرآمد کریں ٭

سنسکرت زبان کو تمام منصف انگریز و مسلمان ام اللسنہ دنیا ٭ مدر آف لنگویج پکارتے ہیں۔ اور ہزاروں الفاظوں کو باہمی مقابلہ کر کے سنسکرت سے بتا رہے ہیں۔ چنانچہ آب حیات میں مولوی محمد حسین صاحب آزاد فرماتے ہیں کہ ایران نام بھی آریہ۔ ایرن سے بنا ہے یعنے آریوں کے متعلق اصل عبارت یہ ہے "جو اس قوم کا نام ایرن تھا۔ یہی لوگ ہیں جنہوں نے ہندوستان میں آ کر برہما ورت کا خطاب لیا۔ ایران میں تاجکیانی پر درفش

کرتے ہیں کہ وہ معلوم نہیں کہ وید کا دعوے کیا ہے ” جب انکو وید کا دعوے ہی معلوم نہیں تو پھر باوجود اس نادانی کے کیوں بیہودہ جہالت کی دھوم مچاتے اور ایک عالم میں اپنی نالایقی کی رسوائی کراتے ہیں + ع

سخن باید بدانش درج کردن،
چو زر سنجیدن انگہ خرج کردن

## اعتراض مصنف براہین احمدیہ از صفحہ ۱۰۴ جلد (۲)

**قولہ** عیسائیوں میں باستثنائے ان لوگوں کے جن کو تہذیب اور تحقیق سے کچھ غرض نہیں۔ اس وقت ہزارہا ایسے شریف النفس اور منصف مزاج پیدا ہوتے جاتے ہیں کہ جنہوں نے دلی انصاف سے عظمت شان اسلام کو قبول کرلیا ہے اور تثلیث کے مسئلہ کا غلط ہونا اور بہت سی بدعتوں کا عیسائی مذہب میں مخلوط ہوجانا اپنی تصنیفات میں بڑی شدومد سے بیان کیا ہے۔ مگر افسوس کہ یہ انصاف ہماری ہموطن آریہ قوم سے مٹا جاتا ہے۔ اس قوم کو تعصب نے اس قدر گھیرا ہے کہ انبیا کا ادب سے نام لینا بھی ایک پاپ سمجھتے ہیں۔ اور تمام انبیاء کی کسر شان کرکے اور سب کو مفتری اور جعلساز ٹھہرا کر یہ دعوے بلا دلیل پیش کرتے ہیں کہ ایک وید ہی خدا کا کلام ہے۔ جو ہمارے بزرگوں پر نازل ہوئے تھے۔ اور باقی سب الہامی کتابیں جن سے دنیا کو ہزارہا طور کا فایدہ توحید اور معرفت الہی کا پہنچا ہے وہ لوگوں نے آپ ہی بنالی ہیں +

**اقول** جو کچھ مرزا صاحب نے عیسائیوں کی بابت لکھا ہے۔ اس کا جواب کوئی پادری صاحب دینگے۔ ہمارا کام صرف انکے دعووں کی تکذیب کرنا ہے +

واللہ اعلم دنیا میں کیا طوفان آیا ہے کہ اپنی آنکھ کا شہتیر بعض متعصبین کو نہیں سوجھتا۔ مگر دوسروں کی آنکھ کا تنکا بھاری معلوم ہوتا ہے۔ اسلامی تعصب دنیا میں ضرب المثل ہے۔ اور اس سے ہر ایک دانا کی طبیعت منفعل ہے بیجا تعصب و ناواجب طرفداری سے انسان کو بچنا ضرور ہے۔ مگر حق کا اظہار اور صداقت کا طرفدار ہونا بھی ہر ایک صدق پسند کو منظور ہے۔ جب آریہ سماج کا اصول ہفتم ہے کہ ”سب سے پریتی پوربک دھرم انوسار یتھا یوگ برتنا چاہیئے“ پس اگر کوئی آریہ بالفرض محال خدانخواستہ بیجا طرفداری کرتا ہے تو یہ برخلاف دھرم کے اس کا ذاتی قصور ہے۔ مگر ہاں کسی برے کو نیک اور نیک کو بد کہنا۔ راستی سے دور ہے۔ جہاں تک مجھے معلوم ہے۔ ممبران آریہ سماج ہمیشہ اخلاق و محبت کے ساتھ غیر مذہب والوں سے گفتگو کرتے ہیں مگر بیجا خوشامد و جھوٹے لیت و لعل اور حق کو چھپانے سے البتہ ڈرتے ہیں۔ اور یہ بھی اپنا دھرم سمجھتے ہیں کہ کسی پر جھوٹھا الزام نہ لگاویں۔ اور جو بات کہیں کتب غیر مذہب سے بپایہ اثبات پہنچاویں۔ چنانچہ اس کی تصدیق کے واسطے ایک واقعی مثال عرض کرتا ہوں۔ مرزا صاحب خود ہی انصاف کو کام میں لاویں اور حق و باطل میں تمیز فرماویں +

ایک دن خاص قصبہ قادیان میں مرزا صاحب کے مکان پر بیٹھے ہوئے ایک سال بھر وہاں ٹھہرنے کی شرایط طے ہورہی تھیں۔ اثنا گفتگو میں لفظ خوارق عادات کی تشریح ہونے لگی۔ نامہ نگار کی طرف سے یہ دعوے تھا کہ خوارق عادات کہتے ہیں۔ عادت یا سبھاؤ کے توڑنے کو۔ جیا تو میں چاک کرنے کی عادت ہے۔ اور آگ میں جلانیکی۔ درخت میں غیر متحرک رہنے کی۔ اور انسان میں چلنے کی وغیرہ۔ آپ اگر ان عادتوں کو خدا کی برکت سے توڑ دیویں۔ تب مسلمان ہوجاونگا۔ ورنہ آپ آریہ ہوجاویں۔ اور غلط دعووں سے باز آویں۔ مرزا صاحب نے فرمایا کہ قرآنی اصطلاح میں اس لفظ کے یہ معنی نہیں ہیں۔ نامہ نگار نے کہا کہ یہ لفظ ہی قرآن میں نہیں ہے ورنہ بتلاؤ اگر کہیں ہے۔ مرزا صاحب نے اقرار کیا کہ قرآن میں ضرور ہے۔ نامہ نگار کے پاس قرآن تھا۔ اسی وقت پیش کیا کہ برائے خدا نکالئے اور الہام کی فال ڈالئے چند منٹ تک مرزا صاحب ورق گردانی کرتے رہے مگر بالکل وہ لفظ قران سے نہ نکالا اور طوعاً وکرہاً فرمایا کہ ”میں دعوے سے دست بردار ہوں۔ قران میں یہ لفظ نہیں ہے“ اس وقت حکیم کشن سنگھ صاحب و لالہ نہال چند صاحب و حکیم دیارام صاحب و پنڈت ججے کشن صاحب و لالہ لچھمی سہائی صاحب و مرزا کمال الدین صاحب و منشی مراد علی صاحب اور ایک بوڈھا مسافر بیٹھے ہوئے تھے۔ جن سے غالباً مرزا کو بھی انکار نہ ہوگا۔ دوسرا ثبوت سوال و جواب مباحثہ جالندھر ہے۔ جو مابین مولوی احمد حسن صاحب اور پرشرمان سوامی دیانند سرسوتی جی کے ہوا تھا۔ اس کے پڑھنے سے بھی صاف ظاہر ہے۔ کہ مباحثہ کے بعد مولوی صاحب کیطرف سے بدتہذیبی ہوئی نہ کہ آریوں کی طرف سے تعصب و ہٹ دھرمی مولوی صاحب کے عمل میں آئی نہ کہ سوامی جی سے چنانچہ وہ رسالہ بھی محمد مرزا موحد صاحب جالندھری کے قلم سے مرتب ہوا۔ اسکے صفحہ ۲۰ کی سطر ۵ سے ۱۲ تک عبارت ذیل موجود ہے

”بعد ختم گفتگو (مباحثہ) کے جو مولوی صاحب کی طرف سے خلاف عمل عالمانہ ایک فعل سرزد ہوا۔ بنظر انصاف اسکا بھی ظاہر کردینا مناسب ہے اور وہ یہ ہے کہ بعد تمام ہونے گفتگو کے مولوی صاحب خانقاہ امام ناصر الدین کے دروازہ پر گئے اور کچھ تحریر وعظ سنا کر مسلمانان حاضرین سے اپنے وجود بے وجود کی شہرت کے طلبگار ہوئے۔ اگرچہ اہل علم اور وضعدار مسلمان تو اس شہرت کی خواہش کو جاہلوں کا کھیل سمجھ کر کنارہ کش ہوگئے۔ مگر جہلا نے عوام جو مرغ اور بلال اور بٹیر اور راگن وغیرہ کی لڑائی کے عادی اور ہار جیت کی شہرت کے شائق ہیں انہوں نے مولوی صاحب کو بازی یافتہ قرار دیا اور گھوڑے پر چڑھا کر شہر کے گلی کوچوں میں خوب پھرایا۔ اور جیت ہار کا غل مچایا۔ مگر خاص وضعدار اور مہذب آدمیوں نے اسے ناپسند کیا“

حالانکہ یہ پہلے ہی طے ہوچکا تھا کہ ”جو اس گفتگو کے ختم ہونے پر ہار جیت تصور کریگا وہ متعصب اور جاہل متصور ہوگا“ ناظرین خود ہی اب نتیجہ نکال لیں +

## براہین الاحمدیہ از صفحہ ۱۰۵ تا ۱۰۶

سو اگرچہ یہ دعوے تو اس کتاب میں ایسا رد کیا گیا ہے کہ وید موجودہ کا قصہ ہی پاک ہوگیا۔ لیکن اس جگہ ہمکو یہ ظاہر کرنا منظور ہے کہ کس قدر ان لوگوں کے خیالات اصول حسن ظن اور تہذیب اور پاک دلی سے دور ہیں اور کیسے یہ لوگ تعصب قدیم کی شامت سے جو اُن کے رگ و ریشہ و تار پود میں اثر کر گیا ہے۔ اُن نیک ظنوں کی طاقتوں کو جو انسان کی شرافت اور نجابت اور سعادت کا معیار تھیں اور اس کی انسانیت کا زیب و زینت تھیں یکبارگی کھو بیٹھے ہیں +

## جواب باصواب

پڑھے نہ لکھے نام محمد فاضل۔ سنسکرت کی حرف شناسی سے جاہل محض۔ اور وید کے رد کا ٹھیکہ۔ آنکھیں چمگادڑ کی اور آفتاب سے جنگ وجدل

چہ خوش گفت ست سعدی در زلیخا ٭ الا یا ایہا الساقی ادر کاسا و ناولہا

جب یہ آیت زبان پر لائے — اک توقف کے ساتھ پیش کرے
دل میں تھا ان جو دیوسے وسواس — بولے از راہ سہو خیر الناس

افرایتم اللات والعزی ومناۃ الثالثۃ الاخری تلک الغرانیق العلی
وان شفاعتھن لترتجی

سنکے مشرک ہوئے نہایت شاد — سمجھے حضرت نے وہ صفت کی یاد
الغرض جب اخیر سورۃ پر — کرنے سجدہ لگے جو سے سرور
آئے سجدہ میں جملہ اہل الیقین — اور ساتھ ان کے مشرکان لعین
لیکن کیا عرض حال سر تا سر — جبرئیل امین نے آکر
سنکے حضرت ہوئے بہت محزول — تب تسلی کو پہنچی آیت یوں

ما ارسلنا من قبلک ...... الخ

اور نہ بھیجا تھا ہم نے مقبول — تیرے آنے سے پہلے کوئی رسول
اور نہ کوئی نبی کیا ارسال — پہ لگا جبکہ باندھنے وہ خیال
ڈالتے یک بیک لگا ابلیس — اس کے باندھی خیال میں تلبیس
پھر مٹا دیوے خالق اس شے کو — وہ جو شیطاں نے دل پہ ڈالی ہو
پھر کرے حکم استوار خدا — اپنی آیات اور نشانی کا
اور خداوند علم والا ہے — حکمت اس کی بیاں سے بالا ہے

منقول از تفسیر زادہ الآخرہ

اب اس مقابلہ سے حضرات انصاف پسند تعلیم حق و ثبوت توحید کا (جو بطور مشتے نمونہ از خروارے ضروری عرض کیا گیا ہے) اندازہ کر لیویں وید مقدس میں توحید وجود صانع عالم اس کثرت سے موجود ہے کہ جس کا عشر عشیر بھی اور کتابوں میں مفقود ہے۔ مہاتما دیدخواں سوامی گوتما چاریہ جی نے وید مقدس میں اثبات وجود صانع عالم اس عمدگی سے ظاہر کیا کہ جس کے پیرو و خوشہ چین حکما یونان و فارس و مصر و چین ہیں اپنے ابتدائی رسالوں میں وہ تمام اس مہاتما کی باریک بینی کے مداح ہیں۔ اسی مقاصد پر اس وحید العصر نے نیا درشن تصنیف فرمایا اور ایک عالم کو منطقی لاشی ان بنایا۔ وید کی توحید کے بارہ میں شہزادہ دارا شکوہ صاحب میر اکبر میں فرماتے ہیں۔ وھو ہذا۔

کہ اکثر کتب تصوف بنظر درآوردہ تشنگی طلب توحید کہ بحر لیست بے نہایت دمبدم زیادہ مے شد۔ و مسئلہ ہائے دقیق بخاطر مے رسید کہ حل آں جز کلام الٰہی امکان نداشت۔ و چوں قرآن مجید و فرقان کریم اکثرے برموز است و دانندگان آں کمیاب۔ خواست کہ جمیع کتب سماوی بنظر درآرد چنانچہ نظر بر توریت و انجیل و زبور و دیگر صحف انداخت۔ اما بیان توحید درآں ہم مجمل و مرموز بود در پے آں شد کہ از چہ جہت در ہندوستان وحدت عیان گفتگوے توحید بسیار است و علمائے ظاہری و باطنی طائفہ قدیم ہند ما بر وحدت انکارے و بر موحدان گفتارے نیست بلکہ پایہ اعتبار نیست برخلاف جہلائے ایں وقت کہ خود را علمائے قرار دادہ اند۔ و در پے قتل و آزار و تکفیر و انکار خداشناسان و موحدان افتادہ راہزن راہ خدا اند۔ چنانچہ بعد از تحقیق بسیار معلوم شد کہ درمیان قوم ہنود چار کتاب آسمانی کہ رگ بید و یجر بید و شام بید و اتھرب بید باشد۔ بر انبیائے آں وقت بہ جمیع احکام ظاہر شدہ و ایں معنی از ہمیں کتاب ہا ظاہر است۔ و خلاصہ جمیع اسرار سلوک و توحید دراں درج است آنرا اپنکھت مے نامند۔ چوں نظر بر اصل وحدت ذات بود خواست کہ ایں اپنکھت ہا را کہ گنج توحید بود بزبان فارسی درآوردہ و لفظ اپنکھت در سنسکرت بمعنے اسرار پوشیدنی است۔ لہٰذا ایں جماعہ اکثرا از اہل اسلام و کسان دیگر ادیان بلکہ از بعض اقوام ہنود پوشیدہ دارند۔ منتہائے مطلب جمیع اولیا نے الہدست در نسخہ ہذا بیعرضانہ ترجمہ نمودہ و در ہر مشکل و ہر معنے کہ میخواست مے یافت۔ ازیں کتاب قدیم کہ بے شک و شبہ اولین کتب سماوی و سرچشمہ تحقیق و بحر توحید است و مطابق قرآن مجید بلکہ تفسیر آنست

ٹ۔ اہل اسلام سے چھپانے کا یہ مطلب تھا کہ وہ تعصب و جہالت سے غیر مذاہب کی کتب کو جلا دیا کرتے تھے ایسا نہ ہو کہ ان سب دھرم کی کتابوں کو بھی جلا دیں ہنوز نہ و ید مقدس میں کوئی ایسی ہدایت درج نہیں ہے۔ بلکہ وید اقدس تمام دنیا کے واسطے ہیں نہ کہ کسی خاص ملک کے واسطے۔ اس کا ثبوت اسی کتاب میں علیحدہ مقاموں پر موجود ہے۔ اگر کوئی اسلامی انکار کرے کہ اہل اسلام علمی کتابوں کو نہیں جلاتے تھے تو ہم شہادت بتلاتے ہیں۔ اور وہ یہ ہے۔

## سکندریہ کے کتبخانہ کی تباہی

جب سکندریہ پر اہل اسلام کا تسلط ہو گیا اور عمر سپہ سالار اس جگہ کا ناظم ہوا تو اس نے فیلقوس اسکندریہ کے نامی حکیم اور فاضل اجل سے ملاقات کی۔ چونکہ عمرو علم دولت اور عالمانہ گفتگو کا از بس شائق تھا۔ اس حکیم کی صحبت اور فیض و قال سے ایسا محظوظ ہوا کہ دل سے اس کی عزت کرنے لگا ایک دن فیلقوس نے سپہ سالار کی خدمت میں عرض کی کہ آپ نے سکندریہ کے کل بیت المال ذخائر اور سرکاری گوداموں کا ملاحظہ فرما لیا ہے۔ اور ہر قسم کے اسباب پر مہر چھاپ لگا دی ہے۔ سو جو چیزیں آپ کے کار آمد ہیں میں اُن کی نسبت کچھ نہیں کہہ سکتا۔ لیکن جو آپکے کام کی نہیں۔ اور ان میں سے بعض شاید میرے فائدے کی ہیں۔ اگر میری درخواست بیجا نہ ہو تو مجھ کو عنایت کی جاویں۔ عمرو نے پوچھا کہ آپ کونسی چیزیں مانگتے ہیں۔ حکیم نے جواب دیا کہ زر نہیں جواہرات نہیں اور کوئی قیمتی اسباب نہیں صرف فلسفی کی کتابیں ہیں جو سرکاری کتب خانہ میں بیکار پڑی ہیں۔ عمرو نے جواب دیا کہ اس درخواست کی منظوری میرے اختیار سے باہر ہے۔ اور میں اس بارہ میں سوائے اجازت امیر المومنین حضرت عمر فاروق کے کوئی حکم نہیں دے سکتا۔ اس پر منظوری منگوانے کے واسطے ایک مراسلہ خلیفہ وقت کے حضور میں بھیجا گیا وہاں سے جواب آیا کہ اگر ان کتابوں کے مضامین قرآن کے مطابق ہیں تو گویا اُن کے مطالب قرآن میں آچکے اور وہ اب ردی ہیں۔ اور اگر ان میں کوئی بات مخالف قرآن ہے تو ہمکو ان کے وجود سے نفرت ہے۔ فی الفور جلا دی جاویں۔ عمر نے اس حکم کی تعمیل میں کل جلدیں سکندریہ کے حماموں میں بانٹ دیں اور حکم دیدیا کہ ان کو جلا کر حمام گرم کئے جاویں۔ کہتے ہیں کہ چھ مہینہ تک برابر حمام انہیں کتابوں کی آگ سے گرم ہوتے رہے یا ایھا الناظرین ذرا اس واقعہ کو پڑھو اور غور سے دیکھو کہ اس کے پڑھنے سے دلوں پر کیا اثر ہوتا ہے غرض دنیا کے اس مشہور کتب خانہ کا خاتمہ بھی یہ تھا۔ اور جہالت اور وحشت کے تشریف لانیکے زمانہ کا آغاز بھی وہی ہوا۔ بعض اقوام ہنود سے مراد بدھ و جین ہیں جو بیجا عیب جوئی اتانیت دھرم کی اپنا دھرم جانتے ہیں اور عموماً پرماتما کی ذات سے انکاری ہیں بلکہ اس جگہ بشور سے تمسخر کرتے ہیں اسواسطے ان لوگوں کو کتابیں نہیں دیجاتی تھیں۔ علاوہ بریں اُن کی بڑی بھاری عداوت بھی تھی کیونکہ سوامی شنکرا چاریہ نے اُن سے صدہا مباحثہ کر کے سخت زک دی تھی۔ جس کا مفصل حال شنکر دگ وجے میں موجود ہے۔ ورنہ کسی اور قوم کو روکا و نہیں ہے۔

تقسیم کے کسی سوال کی غلطی و صحت کی پڑتال اس سے نہایت عمدہ طور سے ہو سکتی ہے۔ حاصل کلام یہ کہ وہ حواس کثرت سے مبرا اور ستون یعنی نفی بھی نہیں وہ ایک ایشور ہے اگر کوئی معترض یہ عذر کرے کہ ۳ اور ۹ چونکہ طاق ہیں اس کے سوائے ۵ و ۷ جو طاق ہیں انکے گنوں منفی نہیں ہوتی۔ تو اس وسواس کا یہ جواب ہے۔ کہ اول تو خود اتریامی جگدیشور نے نفی والے ہندسوں کی گنتا ۹ مرتبہ کی ہے اسواسطے وہی سے کٹی ہونی چاہیئے۔ اور وہی قاعدہ معقول ہے دوسرا یہ کہ دوسرا اس ہیر کا یہ جواب ہے کہ شرتی میں تین تین ہندسوں کی گنتا کی ہے اسواسطے تین ہی پر تین کاٹ کرنا چاہیئے۔ اور یہی ٹھیک ہے۔ اور نہ کسی اور غلط قاعدہ کے طور یعنی ۵-۷ سے صحت حساب ہوتی ہے۔ پس یہی دو قاعدے پڑتال کے عمدہ ہیں اسی ترتیب کے قاعدہ سے اور بہت سے علم حساب کے قاعدے اور عقدے حل ہوتے ہیں مگر اختصار منظور ہے اس لئے زیادہ تشریح نہیں کیگئی۔ جنکی انکھیں صداقت کو دیکھ سکتی ہیں۔ یا جن کے دلوں میں انصاف کی قابلیت موجود ہے وہ بخوبی غور کریں کہ اس ویدک شرتی میں ہادی کامل نے کس زور و شور سے توحید کو علمی طور پر ظاہر فرمایا ہے اور کیا معقول قاعدہ سے شرک کی تردید کر کے ایکو برہم دتیونا استی جتلایا ہے ۔

**قرآن**

(۷) سورۂ نجم

افرئیتم اللات والعزی ومناۃ الثالثۃ الاخری تلک الغرانیق العلیٰ وان شفاعتھن لترتجیٰ۔ ترجمہ تم دیکھتے ہو لات اور عزیٰ اور منات بتوں کو یہ تینوں بت بڑے بزرگ ہیں اور ان کی شفاعت کی امید رکھنی چاہیئے وقت نزول سورہ نجم کے محمدؐ صاحب کعبہ میں (جن دنوں کعبہ میں بت تھے اور پرستش بھی ہوتی تھی) بیٹھکر سورہ نجم سنا رہے تھے ۔

اس وقت وہاں پر کافر اور مسلمان ملے ہوئے طواف کرتے تھے۔ جب تمام سورۃ پڑھ چکے تو مسلمانوں اور کافروں نے اٹھکا سجدہ کیا اور لوگ نہایت خوش ہوگئے کہ اب محمدؐ انصاف پر آگیا اور جس طرح ہم بتوں کو شفیع جانتے ہیں اسی طرح قرآن میں بھی یاد کیا۔ تفسیر معالم التنزیل میں ہے قال ابن عباس و محمد بن کعب القرظی و غیرھما من المفسرین لما رای رسول اللہ تولی قومہ عنہ وشق علیہ ما رای من مباعدتھم عما جاءھم بہ من اللہ تمنی فی نفسہ ان یاتیہ من اللہ ما یقارب بینہ و بین قومہ لحرصہ علی ایمانھم فکان یوماً فی مجلس لقریش فانزل اللہ

**وید**

स नो बन्धु र्जनिता स विधाता धामानि वेद भुवनानि विश्वा। यत्र देवा अमृतमानशानास्तृतीये धामन्नध्यैरयन्त। य० अ० ३२। मं० १०

پرماتما ہی ہمارا سہایک اور وہی پالن کرنے والا اور وہی تمام جگت کا دھارن کرنیوالا سب دھام اننک لوک لوکانتر کو رچ کے آنند سروگیتا سے تمہارا تھ جانتا ہے۔ اسی کے آشرے سے وکھو ربت موکش پدکو ہم پراپت ہوتے ہیں۔ کبھی اس کے سوا کوئی سہاتیا اور عبادت کے یوگ نہیں ہے۔

اس شرتی میں پاربرہم جگدیشور نے آگیا فرمائی ہے کہ تمام دھارمک لوگوں کو اس پر کامل نشچے اتمک ہونا چاہیئے۔ کہ ہمارا سہایک ہی ایک پرمیشور ہے۔ اس کے سوا کوئی سہاتیا دینے والا یا پالن کرنیوالا نہیں ہے تمام لوک لوکانتر (سورج پرتھوی چاند ستارہ سیارہ وغیرہ) یعنی جملہ سنسار کا رچنے والا اور حکم دھارن کرنے والا اور جاننے والا وہی سرب شکتی مان اور سروگیہ ایشور ہے اور کوئی جاندار یا غیر جاندار شفاعت یا عبادت یا سجدہ کے لائق نہیں ہے۔ کرم مایا سنا اور گیان کا مدعا اصلی اس کی پراپتی ہے اور وہی نیار کاری اپنے بھگتوں کو موکش کے

**قرآن**

نقل سورۃ والنجم فقرأ ھا رسول اللہ حتی بلغ قولہ افرائیتم اللات والعزی ومناۃ والثالثۃ الاخری القی الشیطان علی لسانہ بما کان یحدث بہ نفسہ و یتمناہ تلک الغرانیق العلی وان شفاعتھن لترتجی فلما سمعت قریش ذالک فرحوا بہ۔ ترجمہ ابن عباس و محمد بن کعب القرظی اور سوائے ان کے جماعہ مفسرین نے کہا ہے کہ جب محمدؐ صاحب نے دیکھا کہ ان کی قوم قرآن کو تسلیم نہیں کرتی تو انہوں نے اپنے دل میں تمنا کی کہ خدا کی طرف سے کوئی ایسی آیت قرآن میں نازل ہووے کہ جو بین ان کے اور قوم کے دوستی پیدا کرے پس ایسا ہی ہوا کہ ایکدن محمدؐ صاحب مجلس قریش میں حاضر تھے کہ خدا نے سورۃ والنجم نازل کی پس رسول اللہ نے اس کو پڑھا جبکہ محمدؐ صاحب اس سورۃ کے اس قول افرائیتم سے الاخریٰ تک پہنچے۔ شیطان نے ان کی زبان پر وہ بات ڈال دی جسکی وے تمنا کرتے تھے یعنی یہ فقرہ تلک الغرانیق العلیٰ وان شفاعتھن لترتجی یعنے بت بڑے بزرگ ہیں اور تحقیق ان سے شفاعت کی امید رکھنی چاہیئے۔ پس قریش یہ سنتے ہی خوش ہوئے تفسیر زاد الاخرۃ جو منظوم ہے اس میں اس طرح مرقوم ہے۔

اسکا منشاء کسی طرح آیا — اہل تحقیق نے یہ فرمایا
کہ لگے پڑھنے ایک روز رسول — سورہ نجم کو جو بعد نزول

**وید**

دینے والا ہے جو انسان بھی پریم بھگتی ویدک معقول طور پر اسکی شرناگت ہوتا ہے وہی سکھ کو پراپت ہوتا ہے

جو نہ دوڑے تیری راہ میں ٹوٹ جاوے پانو
سر وہ کٹ جائے نہ جو جھکے کبھی سوا تیرا

* یہ خبر چاروں طرف سے مشہور ہو گئی کہ اب بت پرستوں کے ساتھ محمدؐ صاحب نے صلح کر لی تھوڑے عرصہ کے بعد جب کسی سبب جو پیری مریدی کی تمنا سے مرلوب ہے پھر طبیعت آزردہ ہوئی تو جھٹ وہ آیت منسوخ کر دی کہ وہ خدا کا کلام نہیں ہے شیطان کا ہے شیطان نے میرے منہ میں ڈالدیا تھا اور ایک آیت یہی سورۃ حج کی اتارلی۔ کہ شیطان آگے بھی اور پیغمبروں کے ساتھ ایسا ہی کیا کرتا ہے۔ اس آیت کو منسوخ جانو بعض تفسیروں میں صاف ناسخ کر کے بھی لکھا ہے۔ مگر تفسیر حسینی والا اسکو ظاہر کرنا واجب نہیں جانتا۔ خبر مفصل حال اس کا معالم و جلالین و بیضاوی و معتمد فی المعتقدین ذکر ہے اسپر اعتراض یہ ہیں کہ اول تو بت پرستی اور بتوں کی تعریف خدا کی جانب سے قرآن میں موجود ہے جس سے یقین غالب ہے کہ قرآن حق کیطرف سے نہیں ہے۔ صرف محمدؐ صاحب کا ایجاد ہے۔ دوم جب لاحول پڑھنے سے بقول محمدیاں کے شیطان بھاگ جاتا ہے۔ تو کیا قرآن پڑھنے اور حج کرنے اور مکہ میں رہنے سے دور نہیں ہوتا۔ اور علاوہ براں کیا مکہ میں آسکتا ہے یا نہ۔ سوم معمولی عقل والا آدمی بھی قبول نہ کریگا کہ شیطان محمدؐ صاحب کی عبارت میں اپنی آیت ملاتے۔ اور وہ بالکل بیخبر رہیں چہارم وہ دعوے بھی باطل ہو گیا کہ فاتو بسورۃ یعنی بناؤ قرآن جیسی کوئی سورۃ پس خود ہی بقول محمدیاں کے شیطان نے رحمان جیسی آیت بنالی۔ اور اس کی فصاحت و بلاغت پر آج تک کسی نے اعتراض نہ کیا۔ اور نہ خود مدعی صاحب نے فصاحت شیطان کی غلطیاں نکالیں نجم کوئی معقول پسند مسلمان (جیسے سید احمد خان صاحب بہادر وغیرہ) کبھی نہیں مان سکتا کہ شیطان کوئی چیز ہے۔ پس یہ صرف الزام ہے اور سراسر اتہام۔ مگر یقین فائق اور امر محقق ہے کہ قرآن بت پرستی کی تعلیم ضرورت کے وقت ضرور دیتا ہے۔ سہ

گر ضرورت بود روا باشد — بے ضرورت چنیں خطا باشد

**قرآن**

وہ ہے جس نے پیدا کیا آسمان اور زمین کو چھ روز میں۔ اور بعد ازاں قرار پکڑا اوپر عرش کے +

یہہ بات بعینہ توریت کی منقول ہے قادر مطلق کا دنیا کو چھ روز میں بنانا۔ اور بعد تیار کرنے کے فراغت حاصل کر عرش پر چڑھ کر آرام کرنا کیا سرب شکتی مان کی تعلیم ہو سکتی ہے؟ حالانکہ خود قرآن ہی میں اسکے برعکس موجود ہے۔ دیکھو سورۂ انعام کی

**وید**

اے جیوو جو سرشٹی کے پورب یعنے پہلے سب سورج آدی تیج والے لوگوں کی اوتپتی کا استھان آدھار اور جو کچھ اوتپن ہے۔ ہوا تھا اور ہوگا۔ اس کا سوامی تھا اور ہے اور ہوگا۔ وہ پرتھوی سے سوریہ لوک پرینت سرشٹی کو بنا کر اپنی اننت شکتی سے دھارن کر رہا ہے اسی ایک پرمیشور کی بھگتی کرنی ضروری ہے اور کسی کی نہیں +

یہ آیت۔ وھو الذی خلق السموات والارض بالحق ویقول یقول کن فیکون۔ اور وہ ہے جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو ساتھ حق کے۔ اور جب کہتا ہے۔ کہ ہو پس ہو جاتا ہے

اب اے محمدی فاضلو۔ ہم کس بات کو سچ مانیں اور کس کو دروغ۔ خدا کی کلام اور اتنا اندھیر یہ ہمیشہ قاعدہ ہے کہ ہر ایک آدمی موافق اپنی طاقت کے کام کرتا ہے۔ خدا جو سب چیزوں کا مالک ہے۔ افسوس کہ اسکے بنانے میں اتنا حیران اور سرگردان ہووے۔ اور چھ دن رات میں ایک دم بھی نہ سووے۔ اور لگاتار کام کرتا ہے اور حدیث میں ذکر ہے کہ اس نے آدم کی مٹی کو بھی چالیس روز تک اپنے دونوں ہاتھوں سے خمیر کیا جس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ بڑا محنتی آدمی ہے۔ جس کے چالیس روز ایک آدم کے قالب بنانے میں خرچ ہوئے۔ بھلا اس کی صنعت کا کیا ٹھکانا۔ وہ حدیث یہ ہے خمرت طینۃ آدم بیدی اربعین صباحا۔ جس کا خدا دنیا کے بنانے میں اس قدر کمزور اور بیکس ہے۔ کیا ان کی کسی اور علمی معاملہ میں دسترس ہو سکتی ہے یہاں پر بہت سے سوال پیدا ہوتے ہیں۔ اول یہ کہ آدم کے قالب کیواسطے مٹی کہاں سے لی اور کیوں صرف کن فیکون کہنے سے قالب تیار نہ کر لیا اس فانی جسم کیواسطے تو چالیس روز دونوں ہاتھوں سے محنت کر کے تب کامیاب ہوا۔ اور اب اس باقی و جاودانی روح کیواسطے پیدائش کا ذکر نہ کیا کہ کن کن مصالحوں سے اسکو کتنے سالوں میں خمیر کیا۔ روح کی پیدائش بھی قرآن سے واضح نہیں ہوتی کہ کہاں سے آئی۔ اگر مادہ انادی نہیں مانتے ہیں۔ تو محمدی قرآن کو نہایت ضروری تھا کہ اسباب کو مشرح دلایل سے واضح کرتا مگر اسنے نہیں کیا۔ بلکہ وہ دنیا کے پیدا کرنے ہی لاچار ہے چہ جائکہ پیدائش کی گفتگو سے مطلع فرما دے۔ اور خدائی کا انتظام وہ سنبھال بھی نہیں سکتا۔ کیونکہ اس جیسے بہت سے رب النوع اسکے ساتھ ہیں۔ اب مقام غور ہے کہ نہ مادہ اور نہ روح کی پیدائش کی تشریح یا تفصیل ملتی ہے۔ بلکہ صرف مجملاً دنیا کی پیدائش کا حوالہ ہے۔ پس ضرور مٹی سے آدم کا جسم بنایا اور انادی مادہ سے زمین بنائی اور انادی روح کو اس میں پھونکا۔ ورنہ کسی طرح کا کامل جواب قرآن نہیں دیسکتا۔ اگر در خانہ کس ست ہمیں عبارت بس است

| قرآن | وید |
|---|---|
| (۶) سورہ کہف قرآن<br>قل انما انا بشر مثلکم یوحی الی انما الھکم اللہ واحد۔ ترجمہ میں بھی ایک تمہارے جیسا آدمی ہوں وحی کیا گیا سوائے اس کے کہ اللہ تمہارا | नद्वितीयो न तृती यश्च तुर्थो नाप्युच्यते. न पञ्चमो नषष्ठः सप्तमोना प्युच्य तेना ष्टमोन नवमो दशमो ना प्युच्यते त मिदं निगतं सहः स एष |

**قرآن**

اللہ ایک ہے۔

اب دیکھنا چاہیئے کہ اس میں کونسی عمدہ دلیل یا فلاسفی محمد صاحب نے ظاہر کی۔ جہاں تک تثلیث کو دیکھا گیا فلسفہ کا پتہ نہ ارد ہے

اور یہہ کہاں سے از کوزہ ہمہان تراود کہ در وست۔ عرب والے اللہ کو پہلے ہی مانتے تھے۔ اور صدق دل سے جانتے تھے کہ خدا ایک ہے چنانچہ محمد صاحب کے باپ کا نام عبد اللہ تھا اور حالانکہ وہ مکہ کے مندر کا پوجاری تھا پس اس میں سے کوئی نئی تعلیم ظاہر نہیں ہوتی سورہ فتح۔ ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم ترجمہ۔ جو لوگ ہاتھ ملاتے ہیں تجھ سے وہ ہاتھ ملاتے ہیں اللہ سے۔ اللہ کا ہاتھ ہے اوپر ان کے ہاتھ کے +

یہاں پر محمد صاحب کے ہاتھ کو قرآن خدا کا ہاتھ بتلاتا ہے اور اس سے ہاتھ ملانا خدا سے ہاتھ ملانا جتلاتا ہے۔ کیا یہی توحید کی تعلیم ہے اس اتوہم یعنے بمنزلہ کے ہاتھ بتلا کر صریح مشرکانہ تعلیم ہے۔ کہ محمد ہی کے ہاتھ خدا کے ہاتھ ہیں اور اس سے ہاتھ ملانا خدا سے ملانا ہے۔ تو ان کے دوسرے خدا ہونے میں کسے کلام ہے۔ جو صریحاً بت پرستی ہے۔ غالب یقین ہوتا ہے کہ خدا کی طرف جھکانے جھکاتے آخری وقت میں حضرت کو خدا بننے کا بھی خیال آگیا تھا۔ اور بہت شخصوں کو اپنی عبادت کی طرف بھی رجوع کرانے لگے تھے اسکی تصدیق اس خطبہ سے ہوتی ہے جو بوقت وفات انکے حضرت عمر نے پڑھا تھا۔ (دیکھو محمد صاحب کی زندگی کے حالات) بہر حال خدا کے ہاتھ ٹھہرانے اور پھر اپنے ہاتھوں کو خدا ہی کے ہاتھ قرار دینے میں یا تو ہمہ اوست کی تعلیم ہے یا خود پرستی و مشرکانہ ہدایت ہے جو صداقت و توحید الہی سے کوسوں دور ہے

**وید**

एक एक वृदेक एव सर्वे अस्मिन देवा एक वृतो भवन्ति ॥ अ॰ क॰ १३ अ॰ ४ मं॰ १४ १५।१६।२०।२१

ان منتروں سے بخوبی طور پر نتیجہ ہوتا ہے کہ پرمیشور ایک ہے۔ اس سے بھن نہ کوئی دوسرا نہ تیسرا اور نہ کوئی چوتھا ایشور ہے۔ نہ پانچواں نہ چھٹا۔ اور نہ کوئی ساتواں ایشور ہے نہ آٹھواں نہ نواں اور نہ کوئی دسواں ایشور ہے۔ بلکہ وہ ہمیشہ ایک اکیلا ہی ہے۔ اس سے بھن دوسرا ایشور کوئی کبھی نہیں۔ ساکشی پرماتما کے سامرتھ میں سب پرتھوی آدی لوک ٹھہر رہے ہیں۔ ان منتروں میں جو دو سے لیکر دس تک اور اس سے زیادہ ایشور ہونیکا نشیدھ کیا ہے۔ وہ اس مطلب سے ہے کہ تمام علم حساب کی بنیاد ان اعداد پر ہے۔ اور سب گنتیا کا مول ایک انک ہی ہے۔ اسی کو دو۔ تین چار۔ پانچ۔ چھ۔ سات۔ آٹھ۔ اور نو بار گننے سے ۲-۳-۴-۵-۶-۷-۸-۹۔ انک بنتے ہیں۔ اور ایک پر شون یعنے صفر دینے سے دس کا انک ہوتا ہے۔ ان سے ایک ایشور کا نتیجہ کر کے ویدوں میں دوسرے ایشور کے ہونے کا سرو تھا نشیدھ ہی لکھا ہے یعنے اس کے ایک ہونے میں کسی طرح کا بھید نہیں اور وہ شون یعنے صفر بھی نہیں۔ بلکہ جو سچدانند آدی لکھشن یکت اکرس پرماتما ہے وہی وید کت ریت سے جاننے یوگ ہے سب جگت میں پریپورن اور سب کرموں کو اپنے سامرتھ سے دھارن کر رہا ہے یعنے وہ سرب شکتی مان ہے۔ علاوہ بر آں عالم کل ہونے سے اس نے علم حساب کی بہت سی ضرورتوں کو اسمیں حل کر کے ایک نہایت معقول پڑتال کا قاعدہ بھی پرکاش فرمایا ہے اور وہ یہہ ہے کہ جب ہم ہندسوں میں لکھ کر جمع کرتے ہیں تو حاصل جمع.....

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۳ | ۴ |
| ۵ | ۶ | ۷ |
| ۸ | ۹ | ۱۰ |
| ۱۵ | ۱۸ | ۲۱ |

اب ۱۵ و ۱۸ و ۲۱ و ۲۴ و ۲۷ و ۱۸ و ۹ سے اگر ۹ کم کرتے ہیں یا ۳ کم کرتے جائیں۔ تو باقی مذارد ہوگا۔ اور یہہ صحت کی پڑتال کا قاعدہ نہایت معقول ہے۔ جمع۔ تفریق۔ ضرب

**قرآن**

ہے اگر خدا سے سیدھی راہ کے طلبگار ہو تو علم و عقل کو کیوں دخل نہیں دیتے اور معقولات کے پڑھنے سے کیوں گریز کرتے ہو۔ قرآن میں عقل سے سوچنا کفر ست جانو اور غلطی کو جہاں ہو صحیح مانو۔ کیا صرف مسلمانی کا ہی راستہ سیدھا ہے یا کوئی اور بھی۔ اگر کوئی اور بھی ہے تو مسلمان اسکے قبول کرنے سے کیوں جھگڑتے ہیں ایمان نہیں لاتے۔ بھائیو! مقابلہ کرکے دیکھو اور سچ یعنی صراط المستقیم کو گرہن یا اختیار کرو (صراط الذین انعمت علیہم) انکا راستہ جن پر تو نے نعمت کی (غیر المغضوب علیہم) سوائے اُنکے جو غصہ کیا گیا۔ اور پر اُنکے (ولا الضالین) اور نہ گمراہوں کی چونکہ مسلمان تناسخ کے قائل نہیں ہیں خدا کا کسی کو نعمت دینا اور کسی پر غضب کرنا اور کسی کو گمراہی میں ڈالنا جبکہ معقول اور اس سے نہ اُسکا انصاف قائم رہتا ہے نہ اُسکا رحم نہ اُسکا علم۔ انعمت علیہم مغضوب علیہم و ضال علیہم سب کی تمیز بیجا خدا کیطرف پھرتی ہیں پس اُن اعمال کا قائل خدا ہو یا نہ گروہ لوگ۔ اسواسطے یہ پراتھنا (دعا) بہت نقصان رساں ہے۔ اور خدا پر بہتان لگانیوالی ہے بیان ناز نگاں کی تائید تفسیر حسینی والا بھی کرتا ہے "نہ راہ آں کسانیکہ خشم گرفتہ بر ایشاں قبل ازو جود بمعرض غضب تو در آمدہ و حیران سبب بر کفر اقدام نمودہ" قبل از وجود جبکہ کسی سے کوئی عمل سرزد نہ ہوا بلا طور جرم کا مغضوب الیہ سمجھنا خدا کو ظالم اظلم و جاہل اجہل ٹھہرانا ہے۔

(نعوذ باللہ منہا)

**وید**

شکتی کا دھیان لاتے ہیں تو نہایت عمیق خیال سے اس تمام کا رجحان ایک خاص مرکز کیطرف معلوم ہوتا ہے۔ جو اس اپار سنسار کا دھارن کرنیوالا ہے۔ اور یہ عقدہ جبتک فضل الٰہی شامل حال نہو تب تک حل نہیں ہو سکتا اس لئے پرماتما نے مہان پالتا سے ارشاد فرمایا ہے کہ جسقدر جگت تم دیکھتے ہو یا وہ جو کہ تمہاری دور شٹی گوچر نہیں ہے یعنی لوک لوکانتر وغیرہ۔ ان سب کو سرب شکتی مان سرب آدھار۔ جگدیشور نے ہی دھارن کر رکھا ہے! اور وہ اپنے کام میں کسی سے سہائتا نہیں لیتا۔

فضیلت ہفتم۔ وہ سویتیں یعنے سب ایشور یہ کا داتا ہے۔ ہر ایک اس سے کرم و نسار پھل پاتا ہے۔ اُسے چھوڑ کسی اور سے مانگنا غلطی نادانی ہے۔ کیونکہ اس صفت سے موصوف ہونیکے لائق اور کوئی نہیں۔ تمام روحانی برکتوں کا افاضہ بھی مبارک اُپدیش سے جانتا ہے کیونکہ اعتبار غلطی لاتعلق ہونے کا اس میں ارشاد ہے وید مقدس ایک پرماتما کے سوا اسکے اور کسی کو ایشور یعنی نعمتوں کا داتا نہیں بتلاتے اور نہ قبروں شہیدوں اور فرشتوں کیطرف جھکاتے ہیں بلکہ تمام عالم کو اس سچے دیا وان کیطرف جھکاتے ہیں لہذا اسکے ماننے والے نہایت آزادانہ طور پر سنتا تے ہیں۔

فضیلت ہشتم۔ ہر ایک کو نیک بننے کی تمنا ہے۔ اور جاہل سے جاہل بھی اپنے آپ کو اچھا سمجھتا ہے۔ سچ کی تحقیقات بہت تھوڑے دلوں میں اثر پذیر ہونے کے سبب اپنے چمکتے جوہر دکھلانے ہونے بھی جہلا کی آنکھوں میں نہیں

دیکھو بھائی الہٰذا اسی سبب سے لوگ ست مارگ دست دھرم و ست گرنتھوں کے دیکھنے و مطالعہ میں لانے سے معذور رہتے ہیں۔ کسی محمدی کو اگر آپ ہزار دلیلیں کہ خود اسنے دنیا کے گمراہ کرنے کو شیطان مقرر نہیں کیا یہ تعلیم غلط ہے وہ قہر و جبر اور غضب و مکر سے پاک ہے (اسواسطے قہار و جبار بھی نہیں) اور نہ مکار ہے مگر وہ کسی طرح نہیں مان سکتے کیونکہ قرآن کی تعلیم دجس میں خدا کو بھاری ہونا) کُل کو ہر طرح تعلیم ہے۔ ویدک دھرم یا سچا دھرم دی یہ ہدایت نہیں دیتا بلکہ برخلاف اسکے وید مقدس سے نہایت عمدہ و غلطانہ طور سے کمال عمدگی سے بتلاتا

ہے کہ اگر نیک بننا چاہو۔ تو نیکی کا مخزن۔ سو بکار کرنے کے لائق جواتی سروشٹ ویدنیئم سرب اوتم ہے۔ دوسرا کوئی نہیں۔ اُسی کی اوپاسنا منشیہ جنم کے واسطے آنندہ دایک ہے۔

فضیلت نہم۔ یہ ارشاد وید مقدس کی ایک اعلےٰ فضیلت و پوتر اور پاکیزگی کا رہنما ہے۔ شدھتا یعنی برائیوں سے بچنا پوتر تا جیو کو اُس کے دھیان میں لگا کر یوگت یعنے اُپاسنا سے جوڑ کر پرار تھنا کرنا کہ اسے میرے سوامی آپ جلال والے ہیں۔ اتی سرب اتم یعنے مقدس جلال کا میری آتماؤں پر کاش کیجئے۔ آپ آنند کار ہے اچھا رت نہیں ہیں

پس مجھے بھی اگیان سے نکلنے کی سامرتھ دیجئے۔ عید کی بکری و بھیڑیں تیری خوراک نہیں اور نہ تو اس قدر بے رحم و ظالم ہے کہ تیرے پیٹ کے واسطے عاجز جانور ذبح کئے جائیں۔ اور تو نہ خونخوار ہے اور نہ قتل کا طلبگار۔ تو بھیڑیوں کی طرح خون نہیں پیتا اور نہ بھوکا ہوتا ہے۔ خون تیرے حضور نہیں پہنچتا۔ بلکہ تیرے سے دور ہٹاتا ہے۔ پاکیزگی و پوترتائی کی تکمیل صرف تجھ میں ہے نہ کہ کسی اور میں۔

فضیلت دہم۔ اس مقدس ارشاد سے کامل تشفیہ اور یقین ہوتا ہے کہ حقیقی دعا اور شانتی دینے والی اوپاسنا وہی ہے۔ جس کے کرنے سے اُپاسک کے دل میں کسی طرح کا شک نہ رہے۔ جو اس کے حصول کے وسائل ہیں۔ اول اُن کا گیان نہایت لازمی ہے۔ اور یہ بتلانا اُس مذہب کا ذمہ ہے۔ جو کاملیت کا دعویدار ہو۔ محمدی بیچارے کیا کریں۔ اور کہاں سے لاویں جبکہ قرآن میں شیر۔ شہد۔ شراب۔ پانی کی نہروں اور حور و غلمان کے انار پستانوں اور مہ رخساروں کے سوائے روحانی سرور کا نشان تک نہیں ہے اور صدہا مقام پر انہیں و عدہ و عید کا تملق و آتشی آمیز بیانوں سے بار بار اظہار کیا گیا ہے۔ جن سے کسی حق پسند کی تسلی ہونی دور از قیاس ہے۔ حقیقی نجات یا کامل شانتی دینے والی اوپاسنا کے نتیجہ پوچھنے والے کے واسطے اُن کے ہاں ذوالفقار کی دلیل ہے۔ اور برہان عقلی کے بدلے ان نہروں کے پیاسوں کی تسلی کو سراب کی سبیل ایک عمدہ تمثیل ہے۔ مگر اسے ناظرین جس طرح دریائے گنگ پر پہونچ کر پیاسی طبیعتیں سیراب ہوئی ہیں اُسی طرح اُس سب کے آتماؤں کے پرکاش کرنے والے پراپتی یوگیا گیان کے ساگر۔ پرماتما سے جو حقانیت۔ وحدانیت و معرفت و طریقت کی چار نہریں۔ رگ۔ یجر۔ سام۔ اتھرو وید پرکاشت ہیں اُنہیں برہم چرج سے پراپت ہو کر ہر قسم کی شانتی ہر طور کی تسلی اُن سے حاصل ہو سکتی ہے۔ اور اُن سے ثابت ہے کہ صاحب صفات کاملہ اور حساب برکات افضلہ و مبدا فیوض اعلےٰ و منبع سعادت عظمےٰ بیاپکی یوگ سب کا گیان داتا ایک پرماتما ہے دوسرا کوئی۔

فضیلت یازدہم سنسار میں جتنے مذاہب ہیں عقل کو صندوق

### قرآن

نے باستد مخالف قول وفعل راستان ہیں اور اس امر کی زیادہ تائید یہ ہے کہ تمام دنیا کے مسلمان جب کسی حیوان کو ذبح کرتے ہیں تو اُسوقت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہیں پڑھتے۔ بلکہ بسم اللہ۔ اللہ اکبر کہکر قتل کرتے ہیں۔ گویا اپنے خیال خام میں اُسوقت خدا سے محمدیاں کو رب العالمین اور رحمان اور رحیم نہیں مانتے۔ بلکہ صدق دل سے جانتے ہیں کہ وہ صفات اُس کے عارضی اور دکھلاوے کے ہیں اصل نام اُسکے جبار و قہار و جلاد و ستمگار و ذابح الحیوانات ہیں جو اس موقع کے سراسر سزاوار ہیں۔ اگر وہ رب العالمین ہوتا تو قتل الکافرین والمنافقین کیوں فرماتا۔ انہوں نے اُسکا (خدا کا) کیا بگاڑا تھا۔ جو خواہ مخواہ ایمان بالجبر نہ لانے کے جرم میں شہید کئے گئے۔ خدا کی ربوبیت کے بھی یہ بات بالکل برخلاف ہے۔ عالموں کا رب اور دین کو تلوار اور غضب سے پھیلاوے۔ کاشف القلوب ہو کر قتل کا حکم فرماوے۔ صریحاً واضح ہے کہ یہ حکم باہم نقیض ہیں۔ اور ایک غلط بات کو دوسری کی دلیل اثبات گردانا اُسکو جھوٹا ٹھہراتا ہے۔ پس اس تنازعہ باہمی سے ہمیں قرآن کی صداقت میں شک عظیم واقعہ ہو کر اُس کو درجہ صداقت الہام سے گرانا پڑا۔

(ملک یوم الدین) صاحب قیامت کے دن کا یہ فقرہ قرآن کا نہایت حیرت افزا ہے جس سے خدا کی ذات پر ایک دھوش (عیب) وارد ہوتا ہے۔ کیا پرمیشور ہر روز انصاف نہیں کرتا؟ کیا قوم کے وقت سے مرے ہوئے لوگ ابتک کشمکش میں ہیں؟ مگر نہیں معلوم کہ ضمانت پر ہیں یا حوالات میں۔ علاوہ بریں اسی قرآن کی سورۃ بقر میں خدا کا نام سریع الحساب رکھا گیا ہے اگر وہ جلد حساب کرنے والا ہے تو ملک یوم الدین نہیں۔ اور اگر ملک یوم الدین ہے تو سریع الحساب نہیں۔ خاصہ حاکم عادل کا یہی ہے کہ جسوقت مقدمہ کے وقوعہ

### وید

اور جمیع فیوض کا مبدا ہے۔ وہی جاننے کے لائق ہے۔

**فضیلت دوم**۔ گیان سے۔ سرب بیاپک انترجامی۔ یہ تینوں نام وکار سے پرکاش ہو کر اس فقرہ کی دوسری فضیلت کہلاتے ہیں تمام جگت کے ذرہ ذرہ کا جسے علم ہے کسی کا کوئی بھی گیان سے پوشیدہ نہیں۔ جو تمام جیووں کے اوپکار بمعہ اپنے گیان سے ویدوں کا ظہور فرماتا ہے۔ جو مجسم اور ایک دیشی یعنی عرش پر یا پانی پر بیٹھا ہوا نہیں ہے اور اسی سبب طول و عرض و عمق یعنی پرماتما سے باعث سرب بیاپک ہونیکے منترا ونزدہ جو جہل یعنی اودیا سے پاک اور غفلت و کمزوری و فریب سے شدہ ہے۔ بہانتک یوگی جن اور ودیا بھی مان بچار سکتے ہیں۔ اس سے بھی اُسکا گیان نہایت سوکشم۔ وہ سرب انترجامی ہے اُسکا انترجامی کوئی نہیں ہے اپنے احکام کا بدلنا گیان نہ ہونے سے اس پر الزام ہے۔ عرش۔ کرسی۔ یا مکان میں ہونا سرب بیاپک پر اتہام ہے۔ پرماتما سرب گیہ علیم کل ہے۔ تمام الزامات سے برکنار اور ہر قسم کی کمزوریوں سے بری ہے۔

**فضیلت سوم**۔ ہر تیز گریہ الیشر ابنا شی یہ نام تیسری فضیلت ہیں۔ تمام کرۂ سورج و چاند ستارہ و سیارہ وغیرہ جسکے انوار جلال سے منور ہیں۔ اور جس کے قبضہ قدرت میں رہ کر بالکل باہر نہیں ہو سکتے جو ہیبت کو ہمیشہ انصاف سے دیتا ہے۔ بیش بہا اور گیان کا دینے والا اور متغیر و متبدل کارخانہ دنیا کے برخلاف خود غیر متغیر ہے جو کسی طرح شار یرک اور کار مکسد یعنی میں نہیں آتا جو اپنے پیارے کا بھی پیارا ہو کر ایشر جو تا ہے کہ پیدا میں کبھی نہیں آتا۔ بلکہ تمام دنیا کے گریہ جسکے آسرے ہیں۔ جسکے حضور شفاعت و شفاعت و رشوت و ڈالی لیجانا جرائم کبیرہ ہیں جسکو جبرئیل و میکائیل وغیرہ کا دچی بیچولیے و بندق رسانی کا محتاج بنایا جانا شیطان کے وشیرہ سے ہے جو اپنا کام بھی نہیں کرتا۔ اور نہ کبھی چھپتا اور نہ گھٹتا ہے۔ سدا ایک رس

### قرآن

کی اطلاع ملے فوراً کارروائی شروع کرے اور مجرموں کو سزا دیوے۔ بقول محمدیاں کے اسوقت صفت عدل خدا کی معطل محض معلوم ہوتی ہے۔ اور دنیا کا انتظام و انصاف شاید کوئی ختم المرسلین کرتا ہوگا۔ اور شاید رب العالمین خواب استراحت میں ہوگا ورنہ ملک یوم الدین کے کیا معنے ہیں کیا وہ ازرو ستعال مالک یوم الحال مالک یوم الماضی و استقبال کا نہیں ہے وکیا لا تعطل من اللہ درست نہیں ہے؟ اگر کوئی حق پسند ذرہ غور سے خیال کرے تو اُس پر اس نقص کی اصلیت طشت از بام ہو جاویگی۔

(ایاك نعبد و ایاك نستعین) "تجھی کو عبادت کرتے ہیں اور تجھسے مدد چاہتے ہیں" یہ دو فقرے بظاہر تو اچھے ہیں۔ اور موافق ارشاد وید مقدس کے گرسماتا اور مدد چاہتے ہیں کچھ تشریح نہیں کی گئی کہ آیا کس قسم کی مدد چاہتے ہیں۔ برائیوں یا بھلائیوں میں جیسے کہ آجکل کے لاکھوں افغان وغیرہ مسلمان چوری۔ قتل۔ ڈکیتی میں ایاك نستعین کا وظیفہ کرتے ہیں۔ یا ہزاروں ملا لوگ قمار بازوں کو یہ کلام سکھلاتے ہیں کہ یہ پڑھ کر اگر قمار کھیلنے بیٹھیگا تو بہت جیتیگا جو کبھی اتفاقاً کچھ جیت لیا تو کلام کی برکت سے ملاجی کی ہانڈی گرم ہو گئی۔ ورنہ اس طرح ٹال دیا کہ بے طہارت پڑھا ہوگا یا پڑھا ہوگا۔ غرضیکہ ہزاروں بد معاش اس بھروسہ پر چوری وغیرہ کرکے کچھ حصہ خدا کے نام یا پیر صاحب کی نیاز کر دیتے ہیں۔ ہمارا مطلب یہ ہے کہ برائیوں کے واسطے خدا سے مدد مانگنی چاہیے۔

(اهدنا الصراط المستقیم) دکھا ہمکو راہ سیدھی" یہ فقرہ بھی اچھا ہے بشرطیکہ سیدھی راہ سے قتل و خونریزی سے پرہیز اور محبت و سلوک و اخلاق و خدمت و آسایش خلق اللہ (پروپکار) مراد ہو۔ ورنہ آجکل سیدھی راہ ایک ذبیحی مشہور

### وید

اناشی ہے۔

**فضیلت چہارم**۔ یہ عام قاعدہ ہے کہ جو جس کو پیار کرتا ہے۔ دوسرے کے دل میں اُسکی محبت اتنی ہی اثر کرتی ہے اور توجہ الفت بڑھتی جاتی ہے۔ انسان کو سب سے زیادہ پیارے پران ہیں جسکے آسرے جسم کے سارے تاب و تواں ہیں اسلئے ہر کو پرانوں سے پیارا جانتا گویا جسم و جان کا اُس پر قربان کر ڈالنا ہے۔ اور حصول قرب کا یہی پہلا درجہ ہے۔ جو پرماتما کے پوتر بھونام سے پرکاشت ہوتا ہے۔ یہی محبت اسی سے مراد ہے۔ اور اصلی بھگتی کی یہی بنیاد ہے۔ جو اس رموز معرفت سے ذرہ بھی آشنا ہیں اُنکے واسطے حقیقی سرور سے فیضیاب ہونا آسان امر ہے۔

**فضیلت پنجم**۔ سنسار میں تمام آدمی نہ ست کے حصول کا دم بھرتے ہیں مگر اُسکے وسائل جداگانہ استعمال کرتے ہیں گویا اُس ایک راحت اور آنند کو لوگ حسب مرضی چاہتے ہیں اور یہی سبب ہے کہ محروم رہ جاتے ہیں۔

ساقی بہمہ باب ربطے دارد
مطرب بچنگ دوف ضبطے دارد
فہمید نہ کسے رموز اصلی
ہر کس بخیال خویش خبطے دارد

ویدک اصطلاح میں تمام دکھوں سے چھوٹنے کا نام مکتی ہے۔ جسکا دوسرا نام راحت کامل ہے۔ فانی یا شہوی سکھ کا (جو عارضی و چند روزہ ہیں) دہاں پرگذر نہیں ہے۔ کیونکہ یہ سبھی ماسوا اللہ ہیں اور حقیقی آنند سے ہٹانیوالے ہیں ست گیان سے پراپت ہونے والا ایشور کا یتھارتھ آنند ہی وہ سکھ ہے جسکا اس مقدس بھونام سے تعلق ہے یہ بھی پریم کا بڑھانیوالا اور حقیقی جوگ کے کرانیوالا یہی ارشاد ہے۔ جس سے بڑھکر طالب حق کے لئے اور کوئی مراد نہیں۔

**فضیلت ششم**۔ جب ہم نظام عالم پہ نگاہ دوڑاتے ہیں۔ اور اس سرب کے

کے یوں کرنے پر تم مجبور ہے۔ مثل مشہور ہے کہ ملاں کی دوڑ مسجد تک۔ مگر ہاں آپ بھی تو چشم بددور بمدا حافظ مجبور نے علم غیب پایا۔ خیال ہوگا کہ "اگر یہ بینند ہنر تمام کنند" اگر تم کو روح کا غیر فانی اور غیر حادث ہونا حرص قیاس نہیں آیا۔ تو سوائے اس ایک آیت و بھی روایت کے اپنے سارے قرآن شریف سے کوئی اور آیت تو بتا دیجئے اور قرآن کی اس کمزوری کو دور فرمائیے۔ اگر نہیں ہے تو مبارک ہو مرگ تو یا استاد۔ اس دس ہزار انعام میں سے چند سو روپیہ نکلوائیے۔ صادق مفصل کو ہوا لگوائیے۔ یا ویدک شاستر منگوائیے اور خاطر حزیں کی تسکین فرمائیے۔ اور اگر خود لیاقت نہیں ہے۔ "تو نہ ہو بیٹھے سے بینا چشم سوزن"

اب چارہ دشوار ہے اور بوڑھے طوطے کا پڑھنا غیر قابل اعتبار ہے۔ مگر آپ کوشش کو ہاتھ سے نہ دیجئے۔ اور پیر شوبیا سوز پر عمل کیجئے۔ افسوس کہ آپ موقعہ پر غافل رہے۔ تساہل کو کام فرمایا۔ چھ سات میل (درمیان گورداسپور و قادیان) کے صعوبات سفر گوارا کیا ہوتا۔ سراسر محمود و مسعود سراپا آنند مقبول بارگاہ خداوند سری سوامی دیانند جی کی خدمت میں حاضر ہو کر دل تعصب منزل کی تسلی کرتے۔ تو سر گردانی نہ اٹھانی پڑتی۔ اور بعد انکی وفات کے تمنّا ہی کرنے کا موقعہ نہ ملتا۔ کسی دانا نے کیا سچ کہا ہے۔

نور گیتی فروز چشمہ ہور — خوش نباشد بچشم موشک کور
شور بختاں بآرزو خواہند — مقبلاں را زوال نعمت و جاہ
راست خواہی ہزار چشم چناں — کور بہتر کہ آفتاب سیاہ

اگرچہ وہ مہاراج رحلت گرائے عالم جاودانی ہو گئے۔ مگر انکے لگائے ہوئے مبارک پودے اب گلشن شاداب کا حکم رکھتے ہیں۔ اور بفضل جگدیشور روز افزوں ترقی کر رہے ہیں اب کسی طرح انہیں باد مخالف سے صدمہ پہنچنے کا اندیشہ نہیں۔ ہدایات وید مقدس اس گلستاں کی خیابانی ہے اور بفضل برکت آدی حقیقی یہ انکی عمر جاودانی۔ بڑے بڑے فاضل و فلاسفر اس میں بہ احسان ہیں اور دل و جان سے ست دھرم وید پر قربان ہیں۔

(۱) عالیجناب پنڈت شام جی کرشن ورما دیوان ریاست تلام (حال سکرٹری کونسل راج اودے پور)
۲۔ عالیجناب پنڈت گوپال راؤ ہری دیش مکھ پردھان آریہ سماج بمبئی۔
۳۔ عالیجناب رائے مولراج صاحب بہادر ایم۔اے سب جج وایپ پردھان پرلوپکارنی سبھا اجمیر (حال جج عدالت خفیفہ امرتسر)
۴۔ عالیجناب پنڈت دوارکا داس صاحب ورما ایم۔اے پرنسپل مہندر کالج پٹیالہ (حال وکیل چیف کورٹ مقیم انبالہ)
۵۔ عالیجناب پنڈت گورودت صاحب ورما ایم۔اے۔ اسسٹنٹ پروفیسر گورنمنٹ کالج لاہور۔
۶۔ عالیجناب پنڈت امراؤ سنگھ صاحب شرما ماسٹر کالج رڑکی و سکرٹری آریہ سماج رڑکی
۷۔ عالیجناب لالہ سائیں داس صاحب ورما پردھان آریہ سماج لاہور
۸۔ عالیجناب پنڈت نرائن کول صاحب شرما جج عدالت صدر جموں۔
۹۔ عالیجناب رائے نرائن داس صاحب ورما ایم۔اے۔ رئیس راولپنڈی۔
۱۰۔ عالیجناب پنڈت بھیم سین صاحب شرما مقیمی پریاگ راج۔
۱۱۔ عالیجناب پنڈت رگھوناتھ جی شرما اپدیشک آریہ سماج کلکتہ۔
۱۲۔ عالیجناب پنڈت گنگا دین صاحب رئیس بہادر۔
۱۳۔ عالیجناب منشی جوتش سروپ صاحب ورما سکرٹری آریہ سماج میرٹھ۔
۱۴۔ عالیجناب منشی چھمن سروپ صاحب ورما پردھان آریہ سماج میرٹھ۔
۱۵۔ عالیجناب منشی امیند لال صاحب ورما اپدیشک آریہ سماج میرٹھ وغیرہ وغیرہ۔

مگر انکی طرف عدم توجہ کا تو اعلیٰ سبب یہی ہے۔ کہ ہمیں پہلے اپنی قوم کی **اصلاح** کرنی منظور ہے اور اول خویش بعدہٗ درویش کی مثل مشہور ہے۔ ورنہ میدان مباحثہ کی ہر ایک آریہ سماج میں آزادی ہے۔ اور ہر ایک شہر میں ست دھرم کی منادی۔ نہ تو یہ وہ وقت ہے کہ جو بولا سو مارا گیا۔ قتل الکافرین کہہ کر سر اسکا گنبد تن سے اتارا گیا۔ بلکہ مرزا صاحب **گورنمنٹ برطانیہ** کی طرف سے ہر ایک اپنی منادی مذہبی کے واسطے آزاد ہے عقلا اب تحقیق پر مستعد جہلا کے دل میں وہی بنیاد جہاد و فساد ہے۔ سری سوامی **دیانند** جی نے اول خود وید مقدس کا درس حاصل کیا۔ بعد ازاں جب دیکھا کہ ہند میں جہالت اور تاریکی روز افزوں۔ محمدی اور عیسائی آریہ نسل کا خون کر رہے ہیں راستی عدم۔ ہمدردی کے سبب شرمسار ہے۔ اور ناراستی متعصب دلوں کی بدولت برسر بازار۔ لوگ ویدوں کو چھوڑ کر گوناگون بناوٹی قصہ جات کو ایمان جا رہے ہیں۔ اور رنگارنگ فرضی پیر پرستیوں کو زندگی کا معراج مان رہے ہیں۔ شکم پوری سے مطلب اور دھوکہ دینے سے غرض ہے۔ ورنہ کوئی نہیں سوچتا کہ دھرم کس بلا کی مرض ہے تب انہوں نے سوامی برجانند جی سرسوتی اپنے گرو کی آگیا انوسار جگت کے سدھار پر کمر ہمت باندھی۔ اور وید مقدس کی تلقین و تدریس کا دفتر کھولا۔

گوش اہل بہار تو خوش صدائے راستی داد — تو ید وید چوں آں رہنمائے راستی داد
کشادہ ایزدی دار الشفائے وید عالم — بدرد جملہ کج فہماں دوائے راستی داد
زدود از دیں و دنیا زنگ کذب و مذہبا — چو آں روشنگر صادق جلائے راستی داد
ہمہ اعلام کاذب سرنگوں گشتند در عالم — نشاں خورشید ساں چوں زلوائے راستی داد
عبادت بابتان کردن مرد از مرد گاجستن — بدفع ایں ضلالت نیک رائے راستی داد
متبرک ماسوا اللہ و ذکر دہ طاعتش کردن — ز دیر و کعبہ برگشتن ندائے راستی داد
بدل مقبول ارباب علوم و حق پسنداں شد — چو داد علم و دانش در ادائے راستی داد
زہے آں کاشف اسرار علم پاک ربانی
پئے بہبود عالم خوش عطائے راستی داد

صد شکر آں ہر تیں تسلیم آریہ ورت — کز وید باز بخشید تفہیم آریہ ورت
زاں گنج علم و دولت با غافلاں خبر داد — شد باز فخر عالم اقلیم آریہ ورت
سر مست خواب غفلت خفتہ چو بخت خود بود — بیدار کرد و بخشید تعظیم آریہ ورت
ہجدہ پران و سمرت بر عکس وید یکسر — تکذیب آں نمودہ تعمیم آریہ ورت
از وید جملہ پستک کردیم وید ہستند — فرمود آں محقق تعلیم آریہ ورت
نام مبارک او نازم کہ شد **دیانند**
کردہ زیاد آنند تقسیم آریہ ورت

سوامی جیو خود آریہ تھے اور انکے گرو بھی آریہ۔ بیشک بانی مبانی آریہ سماجوں کے وہی ہیں۔ مگر بذریعہ ہدایات وید مقدس کے۔ جیسا کہ سناتن سے آریہ مہاتما کرتے چلے آئے ہیں۔ سوامی جیو نے ہم کو ایک گنجینہ لازوالی کا دفینہ بتلایا۔ اور تصدیق زبانی کے واسطے برہان قاطع کا جادو بھی دکھایا۔ جتنے کہ قرآنی۔ کرانی۔ پورانی۔ اور جینی سب کے دانت کھٹے کر دیئے۔ نتیجہ جس کا یہ ہوا کہ وہ پردہ بے تمیزی جو کچھ مدت سے لوگوں کے دلوں اور عقلوں پر پڑا ہوا تھا دور ہونے لگا۔ یعنی صدہا مسلمان اور عیسائی اور جینی ست دھرم وید مقدس پر ایمان لائے اور بطلان سے رستگار ہو گئے اور ہو رہے ہیں۔ چنانچہ مرزا صاحب کے ضلع گورداسپور میں بھی دیانند جی کے فضل سے تین چار مثالیں اظہر من الشمس موجود ہیں۔ خدا سب کو ہدایت دلوے۔

**قولہ** پیشوا انکے نزدیک ایک ایسا شخص ہے جو اپنی بہادری سے اتفاق سے

خانگی واقعات کے جمع کر دیا اور کچھ مطابق محاورہ عرب کے قافیہ ملا کر اپنے سفری خیالات کو بھی ساتھ ملا دیا۔ گویا اسی طرح کہیں کی اینٹ کہیں کا روڑا۔ بھان متی نے کنبہ جوڑا۔ ذرا غور سے کچھ تو انصاف سے بیان کرو کہ اعتراض کس پر عائد حال ہے۔ کس کا قالب کارسازیوں سے تیار کیا گیا۔ اور کون کتاب الہام ذوالجلال ہے کون مذہب ذخیرہ متفرق خیالات کا ہے۔ اور کون پرماتما کی عنایات بیحسابات۔

اب ہر ایک دانا و انصاف پسند جان سکتا ہے کہ ان قصہ جات کے مجتمع کرنے کیواسطے کون شے الہام کی درکار ہے۔ اور کس نئی بات کا ان کتابوں سے بڑھکر قرآن میں اظہار ہے۔ اگر کوئی بات ایسی ہے جو ان کتابوں میں بے نشان ہے۔ اور قرآن اس بارہ میں فصیح البیان بلکہ رطب اللسان ہے تو جس طرح ہو سکے ضرور دکھلا دیں۔ اور اپنے قرآن کی شان کو بٹہ نہ لگا دیں ورنہ قرار یکجی طور پر بھی قرآن قابل اعتبار نہیں چہ جائیکہ الہامی قرار دیا جاوے۔

**قولہ** اور ایسا ہی اصول اس فرقہ کا یہی ہے۔ جو پرمیشور روحوں اور اجسام کا خالق نہیں بلکہ یہ سب چیزیں پرمیشور کیطرح قدیم اور انادی اور اپنے وجود کے آپ ہی پرمیشور ہیں۔"

**اقول**۔ آریہ سماج کا پہلا اصول یہ نہیں ہے۔ بلکہ کوئی شخص جو آریہ سماج سے ذرہ بھی واقفیت رکھتا ہے۔ آپکی ضرور تکذیب کریگا۔ اور آریہ سماج کے اصول دیکھنے سے آپکو خود ہی شرمندہ ہونا پڑیگا کہ آپکے اعتراضوں کی خدا کے فضل سے بسم اللہ ہی غلط ہوئی سچ ہے دعویٰ کر دینا اسی کا نام ہے۔ اور فریب بازی آپ پر اختتام ہے۔ آریہ سماج کا اصول نمبر ۱ ہے "سب ست ودیا اور جو پدارتھ ودیا سے جانے جاتے ہیں۔ ان سب کا آدی مول پرمیشور ہے" اگر سہ

کفر است در طریقت ما کینہ داشتن ۔ آئین ماست سینہ چو آئینہ داشتن

آریہ سماج کا ویدوکت ریت سے یہ نشچا ہے۔ کہ ایشر سدا سے سرشٹی رچتا پالن کرتا اور پرلے کرتا ہے۔ اور اسی طرح کرتا رہیگا۔ کیونکہ اسکے گن۔ کرم۔ سبھاو انادی ہیں۔

رگوید میں حکم ہے

सूर्याचन्द्रमसौ धाता यथापूर्वमकल्पयत्
दिवञ्च पृथिवीञ्चान्तरिक्षमथो स्वः ॥

"پرمیشور جیسے پورو کلپ میں سوریہ۔ چندر۔ دیوت۔ پرتھوی۔ انترکش آدی کو بناتا ہوا ویسے ہی اب بنائے ہیں۔ اور آگے بھی ویسے ہی بناویگا۔ پرمیشور کے انادی ہونے سے انادی کال تمام حکمت کو بنانا بھی ضروری ہے۔ گن۔ کرم۔ سبھاو کے انادی ہونے سے یہ [illegible] مقدس کا حکم ہے کہ پرماتما انادی زمانہ سے خلقت کا کرتا ہے۔ اور بعد ہا منتر ویدوں میں سرشٹی کی پیدائش کے بارے میں ہیں۔ کہ پرمیشور ہمیشہ سے اسے پیدا کرتا۔ قائم کرتا اور ناش یعنی پرلے کرتا چلا آیا ہے اور اسی طرح کرتا رہیگا۔ کیونکہ وہ ہمیشہ سے موصوف بصفات مذکور ہے اور اسی کو آریہ لوگ مانتے ہیں۔ مگر محمدی لوگوں کی طرح کہ وہ ۶ ہزار سال سے خالق۔ رازق۔ ومالک۔ رحیم وعادل وغیرہ مطلق نہیں مانتے۔ اور نہ ان سالوں سے پہلے اسکو معزول وبیکار جانتے ہیں۔ کیونکہ یہ عقیدہ سراسر نکوہیدہ ہے اور اسکا ماننے والا سید جائز گمراہی ہوتا ہے

اس جگہ ضروری معلوم ہوا کہ بطرح فائدہ بسلسلہ یہ چند دلائل اتمام کی [illegible]

۱۔ جو چیز جہاں ہوتی ہے۔ وہی وہاں سے برآمد ہوتی ہے۔

علوم متعارفہ

۲۔ جو چیز جہاں نہیں ہوتی۔ وہ وہاں سے برآمد بھی نہیں ہوتی۔
۳۔ جو کل میں ہوتا ہے وہی اس کی جزو میں بھی ہوتا ہے۔
۴۔ جو کل میں نہیں ہوتا ہے وہ جزو میں بھی ناممکن ہے۔
۵۔ اگر کسی مقدار معین کے برابر حصے کئے جاویں تو وہ سب آپس میں برابر ہونگے۔
۶۔ اگر کسی وزن یا پیمانہ مقررہ سے کئی چیزیں یکساں تولی جاویں تو وہ سب وزن میں برابر ہونگی۔
۷۔ اجتماع ضدین باطل ہے۔
۸۔ قدیم چیز کی سب ذاتی صفات قدیم ہوتی ہیں۔
۹۔ صفت موصوف سے جدا نہیں ہو سکتی۔
۱۰۔ علم معلومات کے بغیر نہیں ہو سکتا۔
۱۱۔ جو پیدا نہیں ہوا ہے وہ نہیں مریگا۔ اور جو پیدا ہوا ہے وہی مریگا۔

۱۔ **دعویٰ**۔ پرمیشر قدیم ہے اور اس کی سب صفات اور علم اور ارادہ قدیم ہیں۔ اسواسطے اگر روحیں انادی نہ مانی جاویں۔ تو خدا کی صفات زائل ہوتی ہیں۔

اس پر **دلیل** یہ ہے۔ چونکہ یہ امر مسلم فریقین ہے کہ پرمیشور اور اسکی سب صفات اور علم اور ارادہ قدیم ہیں۔ اسواسطے اس پر بحث کی ضرورت نہیں۔ اور اگر قدیم نہ مانا جاوے تو حادث ماننا پڑیگا پرمیشور جو مالکیت۔ رازقیت۔ خالقیت۔ رحمانیت ورحم وکرم وغیرہ صفات سے موصوف ہے۔ کیا یہ سب صفات اسکی جدید وحادث ہیں؟ کیونکہ اگر روحیں قدیم نہیں تو سب صفات خدا تعالیٰ کے بھی قدیم نہ رہینگی جو بموجب (۸ و ۹ و علوم متعارفہ) کے ناممکن ہے اسی واسطے **روحیں** قدیم اور انادی ہیں۔ اور انادی پرماتما کی انادی قدرت و قبضہ میں موجود ہیں۔ حادث نہیں [illegible]

۲۔ **دعویٰ**۔ روحیں مجرد اور غیر مرکب چیزیں ہیں۔ اسواسطے انکی پیدائش نہیں ہو سکتی۔

**دلیل**۔ پیدائش دو طرح ہوتی ہے۔ ایک اپنے آپ سے۔ دوسری کسی غیر سے۔ اپنے آپ سے پیدائش بھی دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک یقینی دوسری نہ یقینی جیسے کوئی اپنا جسم کا ٹکڑا یا جدا کرکے بنائی جاوے۔ دوسری جیسے اندھیری رات میں بھوت پریت یا چڑیلوں کے غلط خیال ہوتے ہیں۔ اگر بالفرض یہ مانا جاوے کہ خدا نے روح کو پیدا کیا تو ایک سوال ہوتا ہے کیوں؟ اور کس چیز سے؟ اور کب؟ اگر یہ جواب دیا جاوے کہ اپنی قدرت کے اظہار کرنے کے واسطے اپنے جسم سے کوئی ٹکڑا کاٹ کر جب چاہا بنا لیا یا جب سے خدا ہے تب سے بنایا۔ تو یہ اعتراض آتا ہے۔ کہ کیا خدا پر اس سے پہلے اسکی قدرت پوشیدہ تھی یا ظاہر۔ صورت اول غلط۔ صورت ثانی فعل عبث ہے۔ اپنے جسم کا ٹکڑا کاٹ کر روحیں بنانا ماننے ورنہ برآمد کا احتمال ہو جاتا ہے اور بموجب (علوم متعارفہ ۳) کے ہر ایک روح خدا ٹھہرتی ہے۔ جو خلاف عقل مقر الیقین ہونے سے باطل ہے علاوہ ازیں اس طرف کمی آجاتی ہے۔ اور آمد نہ ہونے سے خدا منقسم ہو جاتا ہے۔ اور یہ کہ جب چاہا بنا لیا یا جب سے خدا ہے تب سے بنایا۔ دونوں شق باطل ہیں کیونکہ چاہنا بغیر خواہش کے نہیں ہوتا۔ اور خواہش ایراث (غیر میسر) کی ہوتی ہے جس سے خدا محتاج ومکرور ثابت ہوتا ہے جو بموجب مذہب فریقین کے باطل ہے۔ جب سے خدا ہے تب سے بنایا۔ یہ اناویت کو ثابت کرتا ہے مگر بنانے کی تردید۔ کیونکہ تقدم وتاخر صانع ومصنوع میں ضروری ہے۔ اسواسطے بنانا ثابت نہیں ہوتا بموجب (علوم متعارفہ ۱۰) کے کیونکہ علم ومعلوم وعالم لازم ملزوم ہیں۔ اور بموجب (علوم متعارفہ ۹) کے صفت موصوف سے جدا نہیں ہو سکتی اور نہ بموجب (علوم متعارفہ ۱۰) کے معلومات کے بغیر علم ہو سکتا ہے۔ اسواسطے ثابت ہوا کہ روحیں **انادی** ہیں اور انکی پیدائش نہیں ہو سکتی ہے۔ اور یہی مطلوب تھا۔

۳۔ **دعویٰ**۔ نیستی سے ہستی نہیں ہو سکتی۔ اور نہ ہستی سے نیستی ہو سکتی ہے۔ اسواسطے روحیں انادی ہیں

**دلیل**۔ نیستی کے معنی یہ ہیں کہ "جو کچھ نہیں" اور ہستی کے معنے یہ ہیں۔ کہ جو کچھ ہے اگر ارواح نہیں تھے تو وہ ضرور کہیں بھی نہ ہونگے۔ اور بموجب (علوم متعارفہ ۲) کے وہ اس عدم خانہ سے برآمد بھی نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ بموجب حکم (علوم متعارفہ ۱) کے جو چیز جہاں ہوتی ہے وہی وہاں سے برآمد ہوتی ہے۔ چونکہ روحیں اب موجود ہیں اسلئے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ وہ پہلے بھی کہیں تھیں۔ اور وہ کبھی نہ ہوتیں۔ اور عدم ان

پر کسی طرح جائز نہیں۔

لہذا ثابت ہوا کہ روحیں اَنادی ہیں۔ نیستی سے ہستی میں نہیں آئیں۔ اور یہی ثابت کرنا ہمارا مطلب تھا۔

۴۔ دعویٰ۔ روحیں ابدی ہیں اس واسطے ازلی یا انادی بھی ہیں۔

دلیل یہ ہے۔ ابدی ہونا مسلم فریقین ہے اسواسطے اسکی تشریح کی ضرورت نہیں۔ ابدی کے معنے وہ زمانہ جسکی انتہا نہ ہو۔ اب مقام غور ہے۔ کہ ابدی روحیں کیوں ابدی ہیں۔ جو ظاہر ہیں کہ (۱) وہ مرکب نہیں تاکہ ترکیب پذیر ہوویں۔ (۲) وہ چیتن اور لطیف جوہر ہیں اسیواسطے وہ فرو نہیں ہوسکتے۔ علی ہذا۔ اب نہیں وجوہات کو اگر منقلب کریں تو ظاہر ہوتا ہے کہ ابتدا یا انتہا صرف پیدائش کی غرض سے ہے ورنہ جسکی پیدائش نہیں اسکی ابتدا نہیں۔ تو روحیں ترکیب پذیر اور نہ منقسم ہونیوالی چیز ہیں۔ پھر انکی پیدائش کسطرح ہوئی کیونکہ ہر چیز ترکیب پذیر کا انحلال لازمی۔ اور جو چیز بعد العدم کا نام حادث ہے۔ مگر جبکہ روحوں پر عدم نہیں حدوث بھی لازم نہیں ہوا کیونکہ بحکم علوم متعارفہ (۱) ایسے ناممکن ہے۔ جیسا کہ ایک کنارہ کا دریا ناممکن ہے۔ اور جسطرح آفتاب ناممکن میں اندھیرا ناممکن ہے ویسے ہی ابدی کا حادث ہونا ناممکن ہے۔ کیونکہ بحکم عدم متداخل یہ اجتماع ضدین باطل ہے۔ لہذا ثابت ہوا کہ روحیں انادی ہیں اور یہی مطلوب تھا۔

۵۔ دعویٰ۔ روحوں میں فنا یا موت نہیں اس واسطے روحیں خدا کے قبضہ قدرت میں ہمیشہ سے ہیں اور ہمیشہ رہینگی۔

دلیل یہ ہے۔ کہ موت نام روح اور جسم کی جدائی کا ہے۔ وہ نہ موت اور کوئی چیز نہیں اور روحوں کے واسطے بالذات موت نہیں کیونکہ وہ باقی ہیں اور نہ روحوں میں کوئی ایسا مادہ ہے جو کبھی شامل ہوا ہو یا کبھی ان سے اخراج پذیر ہوا اسواسطے کہ وہ جاندار نہیں۔ پس بحکم (۲) علوم متعارفہ ہے کہ اُس سے روحانیت برآمد بھی نہیں ہوسکتی۔ علاوہ براں جڑھ و چیتن کی اکتا لیغنے وحدت الوجودی ناممکن ہے اور بموجب حکم ۲ علوم متعارفہ باطل ہے۔ لہذا روح کے بالذات چیتن اور مرکب سے مبرا ہونے اور فنا کے آزاد ہونیکے سبب سے اُسکی ابتدا نہیں۔ اسی واسطے ہر دو ثابت ہے کہ روح انادی ہے اور یہی ثابت کرنا ہمارا فرض تھا۔

اب مادہ یعنے ہیولیٰ کے انادی ہونے پر چند دلائل بھی ارقام کرتا ہوں۔ گو ازیں پیشتر اصاحب انکو بھی غور سے مطالعہ میں لاویں اور حق و باطل میں تمیز فرماویں۔

(۱) چونکہ خدا غیر مادی ہے اسواسطے مادی دنیا کا اُس سے نکلنا نہیں ہوسکتا۔ کیونکہ کسی چیز سے وہی چیز نکلتی ہے جو پہلے اُسکے اندر موجود ہو۔ اور جو موجود نہ ہو وہ کسی طرح نہیں نکل سکتی (بحکم علوم متعارفہ ۱) اسواسطے مادہ انادی ہے۔

(۲) دنیا صرف قدرت سے نہ بن سکتی ہے۔ ورنہ حکم سے کیونکہ قدرت قادر کی ایک صفت ہے اور کوئی صفت اپنے موصوف سے علیحدہ نہیں ہوسکتی۔ (بحکم ۵ علوم متعارفہ) حکم بغیر محکوم عمل پذیر ہونا دھوکہ بازی ہے۔ اور حکم صرف شبد ہے۔ بات کا جسم بنانا ناممکن ہے۔ پس مادہ انادی ہے۔

(۳) پدارتھ ودیا یعنے علم سائنس کا پہلا اصول ہے کہ کوئی چیز نیستی سے ہستی میں نہیں آتی گو نیستی سے یعنے

नासतो विद्यते भावो नाभावो विद्यते सतः

جو نیستی ہے اس کا کسی طرح بھاو یعنی ہونا ثابت نہیں ہوتا۔ اور جو ہے اُسی کا بھاو ہوا کرتا ہے ہستی سے ہستی ہوتی ہے۔ اسکے برخلاف ہستی سے نیستی یا نیستی سے ہستی کبھی نہیں ہو سکتی اسواسطے مادہ انادی ہے۔

(۴) جو قسمیں بیان کیا جاتا ہے کہ دنیا کے پیدا کرنیوالا خدا ہے۔ تو فی الفور سوال ہوتا ہے کہ کہاں سے اور کس چیز سے۔ محمدی لوگ اس کا جواب دیتے ہیں۔ کہ عدم محض سے بذریعہ قدرت خود کے بنایا۔ اس پر جب یہ سوال ہے کہ عدم محض سے عدم محض کے سوا اور کچھ نہیں نکلتا۔ اور عدم پر جو قدرت ہے۔ وہ خود عدم محض کا حکم رکھتی ہے۔ تو جواب یہ ملتا ہے کہ اپنے سے بنایا۔ اس پر یہ سوال ہوتا ہے۔ کہ پیشتر سے بغیر اپنے کوئی چیز نہیں نکلتی۔ پس جو اُنے میں سے ہو وہ اپنا حصہ ہے جس سے دنیا خدا کا ٹکڑا یا کوئی ٹکڑا معلوم ہوتی ہے۔ اور بطور مشتے نمونہ از خروارے جب یہ دنیا خدا کا ٹکڑا ہے اور بیجان ہے۔ پس جو چیز جز میں ہے وہی کل میں ہوگی۔ (بحکم ۴ علوم متعارفہ) چونکہ یہ مادی اور بیجان ثابت ہے تو بناء براں خدا بھی جڑھ تسلیم ہونا ہے نہ کہ روحانی۔ جلالی اور زندہ اور عالم کل۔ مگر یہ مسلم ہے کہ خدا زندہ اور جلال والا اور عالم کل ہے۔ پس دنیا اُس سے نہیں نکلی اور نہ اُسکا ٹکڑا ہے۔ بلکہ مادہ سے بنی ہے۔ اور مادہ خدا کے قبضہ قدرت میں انادی زمانہ سے موجود ہے۔ قدرت اور علم اور ارادہ قدیم سے بموجب قاعدہ قدیم کے خدا اُسکا بنانیوالا ہے۔ کیونکہ کوئی جڑھ (چیز) خود بخود نہ بن سکتی ہے اور نہ بنا سکتی ہے۔ روح چیتن اور زندہ اور غیر مرکب ہے۔

नैनं छिंदंति शस्त्राणि नैनं दहति पावकः न चैनं क्लेदयंत्यापो न शोषयति मारुतः ॥

ترجمہ۔ شستر یعنے اسلحہ اُسکو کاٹ نہیں سکتے۔ آگ اُسکو جلا نہیں سکتی۔ پانی اُسکو بھگو نہیں سکتا اور ہوا اُسکو خشک نہیں کر سکتی۔ کیونکہ وہ مفرد لطیف اور زندہ ہے جسے باصطلاح حکما بسیط کہتے ہیں وہی انادی روحیں انادی زمانہ سے پرماتما کی مالکیت اور قبضہ قدرت اور محکومیت اور عبودیت میں موجود ہیں۔ اُنکے کرموں کے انوسار پرماتما جسے انت شکتی مان اور نیاۓ کاری ہونے سے مختلف اجسام کو مادہ سے خلقت کر کے جزا و سزا دیتا ہے۔ ہاں روحیں اور مادہ سے سب چیزوں کے بنانے کا علم اُس سروگیہ کل کے گیان میں قدیم اور انادی زمانہ سے موجود ہے اور ایشور کے قبضہ و قدرت و محکومیت و عبودیت میں انادی زمانہ سے یہ روحیں اور مادہ ہے۔ کوئی وقت ایسا نہیں تھا اور نہ ہے اور نہ ہوگا۔ جو یہ اُسکے قبضہ اور قدرت اور عبودیت اور ملکیت سے باہر ہوں یا نہ ہوں۔ پس عدم سے وجود میں لانا ۵

نحو غلط املا غلط انشا غلط — ... این مضمون ز سر تا پا غلط

اب ناظرین پر یہ ظاہر کیا کرتا ہوں کہ قرآن نے روح کی بابت کونسی نئی تعلیم فرمائی ہے سورۃ بنی اسرائیل یسئلونک عن الروح قل الروح من امر ربی یعنی اے محمد اگر تجھ سے روح کی بابت سوال کریں کہہ مجمل جواب کہ خدا کا حکم یا حکمت "اس سے بھی ثابت ہے کہ روح انادی ہے مگر سمجھنا آسان نہیں تھا۔ اسواسطے فلاسفی کو حیرانی میں ڈالا۔ صرف یہ ثابت ہے کہ جب سے حاکم ہے تب سے حکم ہے۔ کیونکہ خدائے قدیم کا حکم و علم و ارادہ قدیم ہے اور جب سے حکیم ہے تب سے حکمت ہے بلکہ باہم لازم و ملزوم ہیں۔ مگر اے مرزا صاحب آپ اس معاملے میں کیوں جرات کرتے ہیں۔ اور کس طرح سمجھ سکتے ہیں۔ جبکہ خود قرآن ہی اس معاملہ میں کرتا ہے سورۃ بنی اسرائیل وما اوتیتم من العلم الا قلیلا یعنے نہیں علم دیا گیا تمکو مگر تھوڑا زیادہ اعتراض مت کرو اور بہت پوچھو۔ یہاں مثال سے ایک نہیں اور سو سکتے یعنی ایک نفی جو انکار اور صد ہا الزام۔ مفسر تفسیر حسینی کہتا ہے کہ "علم روح مخصوص است بخدا تعالے او غیر حق سبحانہ تعالے۔ کسے معلوم نیست" در حقیقت یہ وہی امر ہے جیسا سوال اہل کرنے یہود کے سکھلانے سے حضرت محمد سے پوچھا تھا واسطے آنکے آزمانے کے اور حضرت نے وعدہ کیا کہ کل بتاؤنگا۔ بعد اسکے اٹھارہ دن تک گوش برآواز رہے اور سوچتے رہے۔ مگر کوئی جواب نہ بن سکا۔ آخر الامر لاچار ہو کر یہ فقرہ بنالیا کہ تمکو نہیں دیا گیا زیادہ اعتراض مت کرو۔ اور بہت مت پوچھو۔ دیکھو حاشیہ قرآن صفحہ ۴۹۳ ترجمہ عبد القادر صاحب دہلوی مولفہ ۱۲۰۵ ہجری۔

اے ناظرین کیا یہی جواب ہے کیا اسی واسطے خدا کی طرف سے یہ کتاب ہے۔ مرزا صاحب جب قرآن قاصر البیان ہے تو براہین احمدیہ کی کونسی حقیقت و شان ہے۔ جو

برخلاف وید مقدس کے کرتے ہیں۔ میرے خیال میں تو ایسا کوئی امر نہیں ہے کہ جسکی ہدایت وید نہ بتلاتے ہوں۔ مگر آریہ لوگ مذہبی طور پر اُسے بجا لاتے ہوں۔ آپ معترض ہیں تو کوئی بات نہیں بتلائی جسکا جواب دینا ہمارے ذمہ ہوتا۔ اسواسطے دلیل نہ دلیل خود مدعی کی تذلیل ہے۔ جسے کسی طرح سے حاجت تفصیل نہیں۔

رگ وید۔ یجروید۔ سام وید۔ اتھروید میں ہر ایک امور روحانی و جسمانی کی اس قدر ہدایت ہے۔ جو کسی طرح محتاج کمزوری و شکایت نہیں۔ ہاں انکی ایک ایک شرتی حق پسند طبیعتوں و صداقت کے طالبوں کو رہنمائے سعادت ہے۔ انہیں دو تو امور کا پورا الہام الہام کا دارومدار ہے۔ اور ادھورا اور نا کامل نہ چھوڑنا اسکی کاملیت کا اظہار بلکہ افتخار ہے۔ شتپتھ ایتریہ۔ سام و دھان اور گوپتھ ان چار برہمنوں میں دھرم وید تفسیریں ہیں ابھی مفصل تشریح و توضیح آریہ دھرم کی موجود ہے۔ کہٹ درشنوں (یعنی چھ شاستروں) اور دس اُپنشدوں میں بھی انہیں اصول پر حکما آریہ ورت کے دریا کھیان مذکور ہیں جن سے ست دھرم کی صداقتوں کے ظہور ہیں۔

**قولہ**۔ وہ بحیثیت مجموعی کسی قدیم ہندو مذہب میں نہیں پائے جاتے

**اقول**۔ ہندو مذہب کی قدامت کی نسبت سوائے اس کے میں کیا کہوں

بکے بر سر شاخ و بن میبرید ... خداوند بستان نگہ کرد و دید

بگفتا کہ این شخص بد میکند ... نہ با من کہ با نفس خود میکند

حضرت آپکا سوال سراپا غلط بلکہ وہم و خیال ہے۔ **قولہ** اور نہ کسی وید بھاشی اور نہ کسی شاستر میں یکجائی طور پر اُن کا پتہ ملتا ہے۔ **اقول** معلوم نہیں کہ کس کو پتہ نہیں ملتا۔ کیا مرزا غلام احمد صاحب الہامی کو یا سنسکرت کے فاضل پنڈتوں کو۔ اگر شق اول ہے۔ تو بالکل تسلیم کے قابل ہے اور اسکا علاج لیاقت کا محتاج ہے۔ مرزا صاحب سنسکرت سے محض لاعلم اور ناآشنا ہیں۔ پس انکو وید بھاشی اور شاستروں سے پتہ ملنا سراسر محال و خطا ہے۔ اور اس حالت میں انکا معترض ہونا جس قدر کیوں اُسی قدر نارواہے۔ اگر شق ثانی ہے تو محض نادانی ہے یکجائی طور پر اگر پتہ نہ ملتا۔ تو لاکھوں علماء و فضلا کیوں ایک غریب و فقیر سنیاسی کے پیرو ہوتے۔ اور مولوی محمد قاسم ابوالمنصور جیسے کیوں پشیمانی میں سر دھنتے اور روتے۔ جس شخص نے صدق دل و نگاہ غور سے ستیارتھ پرکاش و میلہ چاند پور۔ اور ستیارتھ بھومیکا۔ مباحثہ بریلی۔ اور سوال و جواب مباحثہ جالندھر و شاستر ارتھ کاشی وغیرہ مباحثات سوامی جی مہاراج کے دیکھے ہوں۔ وہ سوامی جی کی حق بیانی اور ہدایت فشانی کا قائل و مقر ہو سکتا ہے۔ ہم اس مقام پر ناظرین حق لینے کے واسطے چند سطریں مضامین پیش کرکے انکے مطالعہ کی انصافانہ طور سے سفارش کرتے ہیں۔

واضح ہو کہ میلہ صرف دو روز رہا۔ قبل شروع ہونے میلہ کے بعض مولوی صاحبان نے سوامی دیانند سرسوتی جی کے ڈیرہ پر تشریف لیجا کر فرمایا۔ کہ بہتر ہوا گر اہل ہنود اور اہل اسلام ملکر یا دونوں کے مذہب کی تردید کریں۔ سوامی جی نے فرمایا کہ اس میلہ میں یہ بات معلوم ہوتا ہے کہ کوئی کسی کی طرفداری نہ کرے۔ بلکہ میری سمجھ میں تو یہ اچھی بات ہے کہ ہم اور مولوی صاحبان اور پادری صاحبان تینوں محبت سے ملکر ست کی تحقیقات کریں کسی سے برخلافی کرنی واجب نہیں۔ دانائوں نے سچ کہا ہے۔

بنائے کار بنہ در ثبات و تمکین باش ... کہ ہر بنا کہ نہ اصل ست پائدار بود

درین رہ سخات مدان ... خفلت سراز ثبات مدان

میل و اری اگر برفتیب و رحات ... در معانی تشانت رز ثبات

ناظرین! کیا ایسے موقعہ پر سوامی جی کا راستی اور ست دھرم کی طرف رغبت کرنا اور بیجا بحث میں شامل نہ ہونا۔ اس بات کو ثابت نہیں کرتا کہ جوہر صداقت کی پوری جاشنی انہیں حاصل

ہو چکی تھی۔ اور غیر حق سے انکی طبیعت قطعی بیزار تھی۔

مرزا نے جس قدر تعصبات کا طوفان اٹھایا۔ اُسکو طوفان نوح سے بھی بڑھا دیا۔ اور آخر سچ پر ہمیشہ تو راستی کا خون بہایا۔

**قولہ**۔ بلکہ ملحمان وغیرہ متفرق خیالات کے کچھ تو پنڈت دیانند صاحب کے اپنے دل کے بخارات ہیں۔ اور کچھ ایسے بیجا تصرفات ہیں کہ کسی جگہ سے سراسر کسی جگہ سے لی گئی ہے۔ غرض اس قسم کی کارسازیوں سے اس فرقہ کا قالب تیار کیا گیا ہے۔

**اقول**۔ مرزا صاحب اسلامی تعصب کے بخارات نکالنے سے اب نہیں ہٹتے اور اسکی جو شان میں جو منہ آتا ہے کہتے ہیں۔ حضرت گھرائیے نہیں۔ یہ پنڈت جی کے دل کے بخارات نہیں ہیں بلکہ مہرا انت کے احکامات اور وید مقدس کی ہدایات ہیں۔ ست شاستروں کے فرمان ہیں اور علمی دقائق کے بیان۔ بے جا ہے ہمیں کلی نفرت اور تعصبات سے قطعی پرہیز۔ بیجا تعصب کا الزام لگانا اور کارسازیوں کا اتہام ٹھانا آفتاب کو دامن سے چھپانا اور دریا کو کوزہ میں بند کرنا ہے۔ مگر درحقیقت آپکا وہ مقصود نہیں صرف مذہبی تعصب کا نتیجہ۔ اسلام کا الہامی نور ہے جو کہ حق کی آفتاب سے روکتا ہے اور راستی کے گرداب میں پھینکتا ہے۔ پس واجب معلوم ہوا کہ آپکو اسکا جواب باصواب گوشگزار کروں۔ اور تمام دفتر منقولات کو آپکے روبرو پیش کروں۔ مضامین چرانا اور مرغی کا سر اور ٹانگ آڑانا کسی اور کا شیوہ ہے۔ نہ کہ سوامی جی کا۔ غور سے مطالعہ فرمایئے۔

موسے داسمعیل و اسحاق و ابراہیم و لوط و یوسف و یعقوب وغیرہ کے قصہ جات کو توریت موسوی سے اُڑایا۔ داؤد سلیمان۔ ایوب وغیرہ کے واقعات کو سموئیل اور سلاطین کی کتابوں سے حفظ فرمایا۔ آدم و حوا۔ اور شیطان کے ورغلانے کی حکایات کو ملک الموت اور اسکی پیدائش کی کتاب سے چرایا۔ ابراہیم کا بتوں کو توڑنا اور جنات کے قصے فرشتوں کا سوال و جواب قبر اور جہنم کا سات حصوں پر تقسیم فرمانا۔ قیامت کے روز عمر و یاجوج ماجوج وغیرہ المعاؤں کا عمل میں آنا اور شہادت دلوانا غسل اور طہارت و تیمم اور روزہ کھولنے کا بیان۔ بسبب یہودیوں کی مدرشوں اور توراتوں سے نکلوایا۔ چنانچہ ملک الموت و میزان اور مضامین مذکور ہیں۔ جو اس ظلمت کے دور کرنے کے واسطے بمنزلہ نور ہیں۔ عیسیٰ کا پنگوڑے میں باتیں کرنا اور لڑکپن کے معجزے جو آل عمران اور مریم اور تحریم کی سورتوں میں ترقیم ہیں۔ اور اسی طرح اصحاب کہف اور قصہ رقیم جنکا سورہ کہف میں بیان ہے وہ عیسائیوں کی احادیث سے لیکر قرآن میں لکھوایا۔ چنانچہ افرائیم نامی کتاب اور انجیل طفولیت میں مفصل درج ہیں۔ میزان اور پل صراط کی باتیں قدیم آتش پرستوں کی حکایتوں سے اخذ کی گئی ہیں۔ اور تید نامی کتاب سے چھانا گیا ہے۔ کعبہ اور اداب حج قدیم قریشی اور بت پرستان عرب سے اور بیت المقدس کی تعظیم کا عیسائیوں اور یہودیوں سے رواج پایا۔ خضر کا قصہ جو کہف میں ہے وہ بھی یہودیوں کی حدیثوں کا جوڑ توڑ ہے۔ لقمان اور سکندر کے قصص نے (دور از قیاس) یونانیوں کی تواریخوں سے جلوہ دکھایا۔ اور کچھ تسی سانی باتوں پر عمل فرمایا اور باقی امورات خانگی و جنگ و جدال روزمرہ کو بھی عروس خیال سے درست کرکے بامحاورہ بنایا۔ غرضیکہ مختلف قصہ جات و فسانہ جات و حکایات کو جمع اپنے تو ایک فلاسفر جانتا ہے۔ ہم کو یقین ہے کہ سوائے عیسائی و یہودی مذہب کی بنیاد آتش پرستوں کے مذہب سے ناآشنا نہیں ہے۔ کیونکہ شیطان و جبرائیل کا وجود پارسیوں سے ہوا۔ اہرمن و (شیطان و جبرائیل) انکی کتابوں میں موجود ہیں۔ تصدیق اسکی کتاب سفر نگ و پاسترسے نوٹی ہو سکتی ہے۔ پہلے ہم کو خیال تھا کہ یہ مذہب بنیاد کو موسیٰ نے قائم کیا۔ مگر اب ان کتابوں سے صاف ظاہر ہے۔ کہ اس کی تو وہ طوفان کے برپا کرنے والے آتش پرست ہیں یا کوئی ان (آتش پرستوں) سے بھی پہلے ہوگا جس کی نقل انہوں نے کی!!

# حصہ سوم

## تکذیب براہین احمدیہ جلد اول

विश्वानिदेव सवितर्दुरितानि परासुव ॥ यद्भद्रं तन्न आसुव ॥१॥ यजुर्वेद । अध्याये ३० मंत्र ३॥

"ہے ست وگیان مے روپے سدآنند سروپ۔ اننت سامرتھ کت اننت ہونے والے وگیان ودیا یکت۔ پرمیشور۔ آپ تمام جگت اور سب ودیاؤں کے پرکاش کرنے والے ہو اور ست آنند کے داتا سرب شکت ادتیا یک ہو۔ ہمیں برے کاموں۔ بُری خواہشوں سے دور کرکے سب سکھوں یکت بھدر۔ کلیان کو پراپت کیجئے۔ آپکی کرپا ہی سے سب دکھوں کا ناش ہوتا ہے۔ ایسی سہائتا دیجئے۔ کہ ہم کامل اُدیوگ سے ست کے پرکاش میں مستعد ہوں"

پرماتما نے انسان کو اس سنسار ناپائدار میں فعل مختار بناکر آزادی کا جوہر بخشا۔ مگر ساتھ ہی عقل دوربین بھی عطا کی۔ کہ آزادگی تمہارے احاطۂ بندگی میں محدود ہے۔ یعنی بندگی وعبادت تمہاری کلید در مقصود ہے۔ انسانیت سے باہر آزادی مبداء فساد ہے۔ اور اصل میں وہ آزادی نہیں۔ بلکہ آواگون کی بنیاد ہے۔

پرم دیالتا اور مہان کرپالتا سے ہدایت عام اور شانتی تمام کیواسطے اپنے گیان ہدایت نشان کو بذریعہ الہام شری اگنی۔ شری وایو۔ شری آدت۔ شری انگرہ جی مہاتماؤں کے سرشٹی کی آدمیں پرکاشت کیا۔ وہی گیان موسوم بہ چار وید آجتک رہنمائے عالم ہے علیم کل کی طرف سے یہ نہایت ضروری تھا کہ انسانی حوائج کیواسطے کامل گیان ہادی عرفان کا نمایاں فرماتا۔ پس اُس سرب انتریامی نے اپنی لامحدود دیا کے کوشش سے ہمیں متفیض بنایا۔ **وید مقدس** کا جلوہ دکھایا۔

جان لے حق کی اگر پہچان ہے ۔۔۔ وید ہر اک درد کا درمان ہے
وید اقدس رازدان غیب ہے ۔۔۔ بے نشاں کا محرم لاریب ہے
راستی جز وید کے ناپید ہے ۔۔۔ وید کیا ہے روح کا پس وید ہے
جو شقی محروم ہووے وید سے ۔۔۔ دور ہے وہ دولت جاوید سے

اندنوں جبکہ آفتاب وید مقدس کا ہماری غفلت کے ابر میں آگیا تھا۔ اور جہاز ہندساحل مراد سے دور ہو چلا تھا۔ ایک اوراد بھکر پرم دیالتا کا اظہار فرمایا یعنی **شری سوامی دیانند سرسوتی** جیو کو مستعد بنایا جنکے جگت پرتتار تھو کی بدولت ہمیں خورشید وید کی شعاعوں سے نورانی ملی۔ اور تھوڑے ہی دنوں میں جہاز گم گشتہ کو ساحل مراد دکھائی دیا اور اہل جہاز کو اپنے گئے دن پھر آنے کی امید ہوئی۔

باعث اس تمام انقلاب کا خلاصتاً یہی ہے۔ کہ عرصہ سے آریہ ورت روپی جہاز کے کپتان عیش وعشرت میں پڑکر خدمت مفوضہ کو بھول گئے تھے۔ اور وہ تمام ہدائتیں اور آرڈر جو بادشاہ حقیقی سے انکو ملے تھے۔ خود غرضی اور لاپرواہی سے انہوں نے طمع کے رومالوں میں باندھ کر چھپا رکھا تھا جوں ہی سوامی جیو نے صداقت کا جھنڈا اٹھایا۔ اور وید مقدس کا ودیا گیان سنایا۔ جہالت کا پھر برا تھرتھرایا۔ گرداب نادانی کو چکر آیا۔ ؎

چو حقیقش براہ دنیا فتاد ۔۔۔ تزلزل دراقوام جہلا فتاد
گمراہی گمراہی۔ لوسانی تمام ۔۔۔ فتادند یکسر ز بنیاد خام
بیا در دیکھاں انداں صدق ما ۔۔۔ بلے سایہ بگریزد از آفتاب
بسا پنڈت ومولوی پادری ۔۔۔ بناحق شماتت شدہ مفتری

ولیکن بمہر ہر کہ تف افگنند ۔۔۔ ہمانا ہمان تف بروئش فتند
نہ تغیر صداقت ز افسوں گری ۔۔۔ چو پاک ست حق راد پائے کافری
کسانیکہ خود تیرہ طینت اند ۔۔۔ ز خورشید محروم در ظلمت اند
بیا اے طلبگار صدق وصفا ۔۔۔ خدارا بگلز ار معنی درآ
بچشم خرد وید مقدس ببین ۔۔۔ کنوز شوانہ نور دنیا و دین

سبب تالیف کتاب

چونکہ آجکل ہمارا ہنگامۂ مباحثہ گرم ہے۔ اور برخلاف زمانہ جہالت کے ابھی میں واقفیت رزم وآرزم ہے۔ اسواسطے اکثر کتب غیر مذاہب مطالعہ میں آتی رہتی ہیں اندنوں ایک کتاب **براہین الاحمدیہ** (جسکے مصنف مرزا غلام احمد صاحب ساکن قادیاں ضلع گورداسپور ہیں) مطالعہ سے گذری۔ علاوہ دیگر شیخی کے اس کا مُصنف دس ہزار روپیہ انعام بھی مجیب کے حق میں دینے کا اقراری ہے۔ اور باوجود ناداری کے دل ودماغ میں دعوے دہواُے (چیف آف قادیاں یعنی) رئیسی وسرداری ہے۔ ناظرین سچ ہے دور کے ڈھول سہاونے ہوتے ہیں۔ اور تمام ستھرے شاہ جی کہلاتے ہیں۔ وہی حال ہمارے رئیس اعظم صاحب کا ہے۔ تمام جائداد صرف خیالی پلاؤ اور تمام ملکیت نیٹ من کا لاڈو ہے۔ جب اسقدر جائداد منقولہ اور غیر منقولہ بھی موجود نہیں ہے۔ تو واللہ اعلم خیر الماکرین۔ اس اشتہار سے حضرت کا کیا مقصود ہے۔ سچ ہے۔ **ان کید قادیان عظیم**۔

براہین الاحمدیہ کے مصنف نے روپیہ کمانیکا ایک نرالا ڈھنگ نکالا ہے۔ اور عرصہ آٹھ سال کو کئی طرح کے مکروفریب اور حیلہ حوالہ میں ٹالا ہے۔ کتاب میں کہیں رعبو دھرم والوں سے گالی گلوچ ہو رہی ہے۔ کسی جگہ عیسائیوں کو کوس رہے ہیں کسی جگہ مسیح کو ناخلف ابن اللہ بنا رہے ہیں۔ اور کسی جگہ آریوں کو برا بھلا بتا رہے ہیں۔ مجھے اس جگہ کسی اور سے سروکار نہیں۔ اور نہ میں کسی غیر کا مختار۔ ہاں آریہ دھرم کا پیرو کار ہوں۔ اور وید ودکت صداقت کا بندۂ جان نثار۔ پس اپنا فرض سمجھتا ہوں۔ کہ براہین احمدیہ کو میزان انصاف میں تولوں اور اُن کا امتحان کروں۔ ؎

خوش بود گر محک تجربہ آید بمیاں ۔۔۔ تا سیہ روئی شود ہر کہ در وغش باشد

اشتہار کی حقیقت کا اظہار

جلد اول میں مرزا صاحب نے ظاہری نمود نے بود بلکہ روپیہ کمانے کے سودا پر بڑے حروفوں میں ایک اشتہار کامل ۲۸ صفحہ پر لکھا ہے۔ جس سے سوائے ظاہری شیخی کے کوئی کسی طرح کا نتیجہ نہیں نکل سکتا۔ اشتہار کا ایسا بلند نکور تصدیق کرتا ہے کہ طبل تہی راآواز بانگ دور۔ اہل انصاف جانتے ہیں کہ ظاہری نمودوں پر مرنا صداقت کا خون کرنا ہے۔ ایک دانا کا قول ہے مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید۔ مطلب انکا اس تمام لاف وگزاف سے صرف یہی ہے کہ کسی طرح روپیہ ہاتھ آئے اور دنیا بخیر ہو جائے۔ مگر مرزا صاحب کو یہ خیال نہیں ہے۔ ؎

کلید در دوزخ است آں نماز ۔۔۔ کہ بر روئے عالم گذاری دراز

ان چال بازیوں پر خواہ کوئی جاہل مائل ہو جائے۔ اور حق سے ہاتھ اٹھائے مگر عقلا ان ہتھکنڈوں سے سراسر بیزار ہیں۔ اور دانا ان دھوکوں سے آگاہ و واقف کار جہالت کا دور دورہ اب نہیں رہا۔ علم نے آنکھیں کھولدیں۔ محمدی اور عیسوی معجزات قدر کے لائق نہیں رہے شعبدہ بازی ہوتی ہے۔ کیونکہ اسکے شائق نہیں رہے ہیں۔ ؎

زمانہ بساط نو آئیں نہاد ۔۔۔ شد آں مرغ کو خایۂ زریں نہاد

اس طرح کی حیلہ بازیوں سے تو می رایت بیکار ہے۔ اور بیجا بحر طویل سے قرآنی صداقت دشوار ہے کیونکہ خود حدیث بتا دی ہے۔ ستفترق امتی علی ثلث وسبعین فرقۃ کلہم فی النار الا واحدۃ یعنی جسقدر فرقے مومنوں کے ہیں سب دوزخ کی آگ میں جلینگے اور وہ سب ناسعادتمند نامراد کہلینگے۔ لیکن ایک بہشتی کہلائیگا۔ اور نجات پائیگا۔ اس اعتراض

وہ اسی زمانہ کے ہیں جب سب دھرم لوپ ہو چکا تھا۔ اندھکار پھیل گیا تھا۔ پس ایسے حوالے کبھی دانا آدمی کیلئے سند پذیر نہیں ہو سکتے

باقی چرک اور سشسرت کے حوالے ڈاکٹر متر صاحب انڈو آرین جلد اول صفحہ ۴۰۳ میں دیتے ہیں۔ ان کے شلوکوں کی ہم نے پڑتال کی۔ معلوم پڑتا ہے کہ انہوں نے غلطی سے ان کتابوں کا نام لکھ دیا۔ کیونکہ وہ ہر دو شلوک دونوں گرنتھوں کے ان ادھیاؤں میں نہیں (دیکھو چرک و سشسرت مطبوعہ کلکتہ سنہ سمتی بنیرالہ جو پنڈت جیوانند نے طبع کرائے ہیں) مہابھارتھ اور راماین کی بابت متر صاحب لکھتے ہیں۔ کہ ان میں اشارہ تو ہے لیکن مفصل ذکر یا واضح بیان اس بات کا نہیں۔ کہ گائے کا گوشت بطور خوراک استعمال ہوتا تھا۔ (صفحہ ۳۵۹ جلد اول انڈو آرین)

اب ہم مناسب سمجھتے ہیں کہ حق و باطل کی تمیز کے واسطے کچھ تھوڑا سا اور عرض کریں +

سوال ہوتا ہے کہ اگر درحقیقت یہہ قربانیاں نہیں ہوتی تھیں تو ساین۔ مہیدھر متر وغیرہ لوگوں کو یہہ باتیں کہاں سے سوجھیں۔ اور کیوں انہوں نے ہندو ہو کر اپنے مذہب کے برخلاف بات تجویز کی +

اس کا جواب صاف اور واضح یہہ ہے۔ کہ ہندو مذہب کی اندرونی حالت ناگفتہ بہ ہے۔ وہ کونسی خرابی ہے جو اس مذہب میں نہیں۔ بام مارگ اس میں موجود ہے۔ شیو جی اور جلہری کی پوجا اس میں موجود ہے۔ خود خدا بنے ہوئے ہزاروں ویدانتی اس میں موجود ہیں۔ اگھوری لوگ اس میں موجود ہیں۔ رادھا سوامی اس میں موجود ہیں۔ چولی مارگ اس میں موجود ہیں۔ مسلمانوں کی قبروں شہیدوں حتٰی کہ مہتروں کے آگے سیتلا کے واسطے گدھا یہہ پوجتے ہیں سیتلا کی یہہ مہاراج تعریف کیا کرتے ہیں کہ گدھے پر سوار۔ برہنہ بدن۔ ہاتھ میں جھاڑو۔ سر پر چھاج۔ ایسی سیتلا کو ہندوں کا نمسکار پہنچے۔ پس ایسے مذہب والوں سے راستی کی امید موہوم ہے۔ جھوٹھی تاویلیں کرتے ہیں یہ لوگ لاثانی ہیں۔ اور علاوہ بریں خود غرضی میں اپریل فول کو مات کر دیا کرتے ہیں۔ انہیں ہندو پنڈتوں میں سے ایک نامی گرامی برہمن رام کشن کے اوتاروں پر شردھا کرنے والا مشن میں ملازم ہو کر ہندو مذہب کی تردید اور عیسائی مذہب کی تائید کے کہیں بنایا کرتا تھا جس کا حال پنجاب کے اکثر پڑھے لکھے آدمی جانتے ہیں۔ اسی کے بھائی سینکڑوں اور موجود ہیں۔ اور خصوصاً نامی گرامی پنڈتوں نے تو وید کو اپنی بدچلنی کے واسطے آڑ بنا رکھا ہے۔ تاکہ لوگ یہ بہانہ و بنک ان پر معترض نہ ہوں۔ انہیں دنوں میں مورتی پوجا کا سلسلہ دیا ہے حالانکہ اس کا ویدوں میں سراغ تک نہیں۔ بلکہ صریح اور واضح طور پر تردید موجود ہے۔ لیکن ابھی تک اور شاید چند سال آیندہ تک خود غرض لوگ یہی کہتے رہینگے۔ کہ ہم وید کے رو سے مورتی پوجا کرتے ہیں۔ اور یہی ان کی اور پوجاؤں کا حال ہے۔ ہم پہلے ہی ایک کتاب میں ثابت کر چکے ہیں کہ ساینا چاریہ اور مہیدھر وغیرہ لوگوں نے خود بام مارگ میں گمراہ ہو عالم کے گمراہ کرنے میں ذرہ کسر نہیں رکھی۔ اور جہاں تک بن سکا۔ تاویلات لایعنی کرکے اور قصہ جات بے معنے بھر کے بام مارگ دنیا میں چلا دیا۔ اور سنسکرت میں ہونے کے سبب (کے عام پنڈت تو اعتراض کرنے سے رہے۔ جہلا ان کے پیچھے لگ پڑے۔ اور بڑے پنڈت باستثنائے چند فضلا کی زبانی لذتوں اور جسمانی عیاشیوں کے پنجہ میں پھنس گئے۔ جہاں وید میں گو لفظ دیکھا گو تھبا کے

لئے لئے۔ جہاں اشو لفظ دیکھا گھوڑے کی قربانی مراد لیلی۔ جہاں پرش شبد یا انسانی قربانی کے واسطے اگھوری لوگوں کی عزت رکھ لی۔ جہاں شنو لفظ دیکھا سینچر کی پوجا سورج لفظ سے آفتاب پرستی۔ چندر لفظ سے مہتاب پرستی۔ شیو لفظ سے شیو جی کی پوجا وشنو لفظ سے کہہ سمندر کے رہنے والے کی پوجا۔ غرضیکہ کسی لفظ کے آنے سے بمنشا خود پوجا لگا لگی لیتی لفظ سے گنیش بسرہا دیو کا سر کاٹ کر اور ہاتھی کا لگا کر ایک دانت توڑ کر موس پر سوار کرا کر مندر کے دروازہ پر آبیٹھایا اور تھوڑا سا سندور لیکر اس کی پیشانی کو سرخ بھی کر دیا جیسے نور علےٰ نور ہو گیا۔ بس ایسے شخصوں کے قول قدر کے لائق نہیں۔ سوائے قدیم رشی کرت آرش گرنتھوں اور وید مقدس کے کوئی گرنتھ راستی کے مملو نہیں۔ بلکہ جھوٹھ اور فریب سے جعلسازی کرکے ست گرنتھوں مثلاً منو بھارت میں بھی کہیں کہیں اسّت ملا دیا جس کے سبب سے طالبان حق کو قدرے تکلیف دامنگیر ہوتی ہے۔ مگر منو جی نے اس حق و باطل کی تمیز و تحقیق کا اچھا طریقہ لکھا ہے۔ یعنی جو بیتک وید کے خلاف ہو خواہ کوئی ہو وہ دھرم پستک ماننے کے یوگیہ نہیں۔ دلیل۔ ترک اعتراض۔ معقولیت سے ہر ایک بات کو سوچ بچار کر کے قبول کرو۔ اندھا دھند پیروی کرنے سے سوائے نقصان ایمان اور کسی بہبودی کا گمان نہیں +

ہمیں ساینکی یا مہیدھر۔ یا متر سے کوئی غرض نہیں اور نہ ولسن سے کوئی خاص مطلب ہے۔ پرمیشور نے ہمیں آنکھیں دی ہیں۔ اور سنسکرت ودیا جاننے والے لینک موجود ہیں۔ ہم اندھا دھند کسی کی پیروی کیوں کریں۔ جس طرح مورتی پوجا یا بام مارگ یا دیوکریتی کے بارے میں ہم بہتوں مرتبہ دیکھ چکے ہیں کہ ان تینوں صاحبوں کی رائے غلط ہے۔ اور صرف غلط ہی نہیں۔ بلکہ باطل ہے۔ وہ وید کو اپنے پیچھے چلایا چاہتے ہیں۔ اور اپنا طبعزاد مطلب ان مقدس کتابوں سے جن میں ان نے بتیا دکھا دیتوں۔ باورچیالوں کا ایک لفظ تک نہیں شاید منا چاہتے ہیں۔ مگر رشی کرت گرنتھوں سے انہیں کوئی غرض نہیں۔ اور نہ ان میں کبھی بھولے بھٹکے نگاہ ڈالتے ہیں۔ نہ وہ ویدوں سے اپنی غرض نفسانی پوری کرنی چاہتے ہیں۔ وہ ویدوں سے صحیح تحقیق نہیں کرتے۔ بلکہ دریافت کرتے ہیں کہ مسیح سے کتنے برس وید پہلے آدم حوا یا نوح کے طوفان سے کتنے برس پیچھے ہوئے انہیں برج بابل کی لاگت کا تو اسٹیمیٹ بنانیکا خیال ہے۔ مگر ست بندر آنند کی طرف جیا لوجی کی تحقیقات کرنا ناگوار گزرتا ہے +

وہ نوح کی کشتی کا طول و عرض بسر و چشم قبول کرتے ہیں مگر قدیم فاضل آریوں کا علوم یورپ سے ماہر ہونا۔ رنج وہ معلوم ہوتا ہے۔ وہ ان فاضل لوگوں کی قدر نہیں کرتے۔ اور نہ عمدہ نصیحتوں سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔ بلکہ تلاش کرتے ہیں کہ ان میں گوشت یا اشومیدہ کہاں ہے۔ تاکہ نوٹ لکھنے میں کام آوے۔ یوگ کا ایک فقرہ نہیں جانتے ہیں۔ اور نہ سمادھی کے کسی آسن سے انس ہے۔ بلکہ ساری عمر میں کبھی سندھیا یا پرانایام بھی نہیں کیا۔ اس ناواقفی میں بڑے زور و شور سے یوگ کا تماشا دیکھ رہے ہیں۔ مگر پرماتما کا ہزار ہزار دھنیاد ہے۔ کہ اب وہ زمانہ نہیں رہا۔ اب لوگ صرف سنتے ہی نہیں بلکہ پڑھتے اور دیکھتے بھی ہیں۔ تو پھر کس طرح غلطی سے کسی کی نامعقول اور راستی اور دھرم کے برخلاف رائے مان سکتے ہیں متر صاحب نے اپنی کتاب کے صفحہ ۳۸۴ پر شرتی سمرتی والے شلوک کا ارتھ بالکل غلط کیا۔ وہ شروت کا ارتھ سوتر کرتے ہیں۔ حالانکہ شرتی سے مراد ہے۔ کیونکہ اس شلوک میں یہہ بتلایا گیا ہے۔ کہ سمرتی۔ شرتی۔ اور ریورالوں میں جہاں دیر وہ سمرتی پوران

گرہن کرتے ہیں تمام منتر میں کوئی بھی ایسا فقرہ جس کا گائے یا اس کا گوشت ترجمہ ہوسکے نہیں کسی دانا نے سچ کہا ہے سہ

دیکھیہ عقد ثریا ملے انگوری سجھی  اندھے کو اندھیرے میں بہت دور کی سوجھی

**پادری ۱۶** یجروید ادھیائے ۲۴ منتر ۷۔ ۲گائیں برہسپتی کے لئے قربان کی جائیں +

آریہ۔ جس منتر میں برہسپتی لفظ ہے وہ ۷ نہیں بلکہ ۲۸ ہے۔ اور اصل اُس منتر کا وہ فقرہ جس پر آپ کو وہم ہوا ہے یہ ہے

बृहस्पतये गावयास्त्वष्ट्र दान्

اس کا ترجمہ صرف یہ ہے کہ مہاتما وُں کی رکھشا کے لئے گایوں کو پراپت ہو۔

اصل میں اس منتر میں جانوروں کے سبھاؤں کا ورنن ہے۔ اور اس سارے ادھیائے میں یہی مضمون یعنے جانوروں کے سبھاؤں کا اپر غور کرنے کی بابت ارشاد ہے۔ مارنیکا کہیں نام و نشان نہیں پس دعوٰے باطل ہے۔

**پادری ۱۹** تیتریہ برہمن ۳۔ صفحہ ۶۵۸ کیھیا اسیں داولی قربانیاں کے عنوان میں ہمکو قربانی کی یہ ہدایت ہوئی ہے۔

آریہ۔ صفحہ ۶۵۸ پر تو ایک لفظ بھی نہیں اور تیتری برہمن کے مول میں کچھ ذکر ہے مول میں صرف یہی لکھا ہے۔

आग्निष्ठेऽस्यान पशूनुपारोति अ०१ वा २॥

البتہ مسٹر سائین اپنی ٹیکا میں صرف صفحہ ۶۵۵ و ۶۵۶ پر ایسا ذکر کرتا ہے۔ مگر معلوم نہیں کہ وہ کسکا ارتھ کرتا ہے۔ پس ہمیں اس سے کوئی غرض نہیں۔

**پادری ۲۰**۔ اسی براہمنا میں ایک اور رسم کا ذکر ہے جس میں ایک بڑی تعداد گائیوں اور دوسرے مویشیوں کی قربانیاں ہوتی تھیں۔ یعنی سترہ پانچ سالے کوہان کو بونے سانڈ۔ اتنی ہی بونی بچھیاں کم از سہ سالہ انتخاب کی جاتی تھیں۔

آریہ۔ تیتری برہمن میں صرف یہہ عبارت ہے ॥ सप्तदशा प्रजापते

جس کا ارتھ یہ ہے کہ پرجاپتی کا ہی نام سپت دش ہے۔ کیونکہ وید میں اس کے ۱۷ استوم ہیں۔ زیادہ کوئی ذکر نہیں۔ آپ اس سے خواہ مویشی نکالیں یا انسان آپکا اختیار ہے

**پادری ۲۰**۔ اس گھوڑے کے ساتھ جو اشومیدھ میں قربان ہوتا تھا ایکسو اسّی یا اتنو حیوان ذبح ہوتے تھے جنمیں گھوڑے۔ سانڈ۔ گائے۔ بکری وغیرہ ہوتے تھے۔ (تیتریہ برہمن صفحہ ۶۵۱)

آریہ۔ اپنے نمبر غلط لکھا۔ تیتری برہمن ۳۔ الوواک ایر پاٹھک ۹ صفحہ ۶۵۱ ہے۔ اصل عبارت وہاں کی یہ ہے۔

प्रजापतिरश्वमेधमसृजत। सोऽस्मात्सृष्टो अपाक्रामत। तम्। तमष्टादशिभिरनु प्रायुङ्क्त। तमाप्नोत्। तमाप्त्वाष्टादशिभिरवरुन्ध। यदष्टादशिन आलभ्यन्ते यमेव तेनाप्त्वावरुन्धे। संवत्सरस्य वा एषा प्रतिमा। यदष्टादशिनः। द्वादश मासाः पञ्चर्तवः। ते। ब्रा० ३ अ० ९ प्र० ९॥ पुरुषो वाव संवत्सरः मेधस्य ०५ वा० ३ ॥

ترجمہ۔ پرجاپتی نے اشومیدھ کو اتپن کیا۔ وہ اس سے اتپن ہوا ہوا بھٹ گیا اس کو اشٹا دشیوں سے پھر لوٹایا۔ ان کو پراپت ہوا۔ ان کو پراپت ہوکر اشٹا دشیوں کے ہی دوارا روکا۔ جو یہ اشٹا دشیاں ملتے ہیں۔ ان کے دوارا یگیہ پراپت ہوکر محفوظ اور روندہ ہوتا ہے۔ یہی سموتسر کے پرماتما ہے۔ جو یہ اشٹا دشیاں ہیں ۱۲ مہینہ اور ۵ رتو۔ ایشور نے پرجا پالن کا یگیہ بنایا ہے۔ وہ یگیہ ایشور سے رچت ہوکر جگت میں پرورش ہورہا ہے اس لئے اُس یگیہ کو کرنا ۱۸ جزو والے سال یعنے ۱۲ ماہ اور ۶ رتو) میں منشیہ کا دھرم ہے کہ پریوگ کرے جو ایسا کرتا ہے۔ وہ اس یگیہ کو پراپت ہوتا اور سال بھر میں رکھشا کرتا ہے جو یہہ وقت گزر رہا ہے۔ اسی وقت کے ذریعہ یگیہ کو پراپت ہوکر جہان یگیہ کی رکھشا کرتا ہے جو یہہ اٹھارہ ہیں۔ وہی سال کا حساب یعنے بارہ مہینے اور ۶ رتو ہے" چونکہ اس تیسرے کانڈ کے ۹ پرپاٹھک کے ۱۰۔ انوواک اسی وشیہ پر ہیں۔ بنا براں مسٹر سائن نے اپنے من گھڑت خیال سے فی انوواک ۱۸ املا کے ۱۸ x ۱۰ = ۱۸۰ کی تعداد پوری کرکے بخیال خود ۱۸۰ حیوان اپنے راجا کے قصاب خانہ کے واسطے مقرر کر لئے۔ مگر دیکھئے مول تیتری برہمن وغیرہ میں حالانکہ غیر مستند ہی ہے۔ ۱۸۰ کا نام و نشان نہیں

**پادری ۲۵**۔ حیوان قربانی بطور خوراک مستعمل ہوتے تھے۔ گو تیتریہ برہمن سے اس بارہ میں کچھ معلوم نہیں ہوتا۔ کہ انہیں (یعنی بکروں کو) کیا کیا جاتا تھا۔ لیکن اتر وید کے گوپتھ برہمن میں ہر ایک مفصل بیان ہے +

آریہ۔ گو آپ نے کوئی حوالہ نہیں دیا۔ مگر ہم نے تلاش کر کے ایسے ناداقفوں کو شک ڈالنے والے الفاظ صفحہ ۵۵ پر دیکھے۔ بنا براں ہم گوپتھ برہمن کا ارتھ پرکاش کرتے ہیں +

از صفحہ ۵۵۔ اب ہم بتلائیں گے۔ کہ جیسے پشو کے جس سے کہ دودھ سینچا جاتا ہے ۳۶ انگ ہوتے ہیں۔ ویسے ہی جس یگیہ سے سورگ روپ آنند کا سینچن کرتا ہے۔ اسکے کو نسے ۳۶ انگ ہیں۔ یہاں پر بمقابلہ گائے کے زبان وغیرہ تمام اعضاؤں کی پرستوتا۔ پرتیہرتا۔ ادگاتا وغیرہ یگ کرنا لوگ اس سورگی یگیہ کے انگ قرار دیئے گئے ہیں۔ اور دلیل یہ ہے۔ کہ جیسے گائے کی زبان بولنے کے کام آتی ہے۔ ویسے ہی اس سورگی یگیہ میں پرستوتا زبان کا کام کرتا یا قایم مقام ہے جسکا حرف ہم ہی نہیں بلکہ خود فاضل رشی کے صفحہ ۵۶ پر صاف ذکر کیا ہے۔ کہ جیسے ۳۶ انگوں کی گئو ہوتی ہے ویسے ہی ۳۶ انگ یگیہ کے یہہ ہیں۔ اور ۳۶ ہی اکشروں کا برہتی چھند ہے جس میں اکثر وید کے منتر آتے ہیں جن مقدس منتروں پر عمل کرنے سے ودوان لوگ سورگ کا یگیہ سدھ کرتے ہیں +

یہاں تک تو ہم پادری صاحب کے لکچر نمبر ۲ کے حوالوں کی تردید کر چکے ہیں۔ اب ہم مسٹر مترکی اصل کتاب کیطرف متوجہ ہوتے ہیں۔ وہ اپنی کتاب کا یہہ باب ولسن صاحب کے ترجمہ سے شروع کرتے ہیں۔ وہ اپنی کتاب میں ان گرنتھوں کا حوالہ دیتے ہیں۔ میگھ دوت۔ اوتر رام چرتر۔ مہابیر چرتر۔ چرک سنگھتا۔ سشرت۔ باقی وہ حوالے جنکی ہم تردید کر چکے ہیں۔ کیونکہ وہ پادری صاحب نے اپنی طرف سے پیش کئے تھے۔

نمبر اسے ۳ تک تو آرش گرنتھ نہیں ہیں۔ اور نہ مستند ہیں۔ بلکہ وہ ہیں جو بام مارگی راجاؤں کے خوش کرنے کے واسطے بطور ناٹک تصنیف ہوئے ہیں۔ اور

श० कां० ११ प्र० २ अ० ८ ब्रा० १ कं० ५ ॥

ترجمہ داس آٹھوں برہمن کے شروع میں देवा ब वा अ स रा स्व یعنے دیوتا اور بدچلن یا وِدوان اور جہلا یا شریر لوگوں کی اپاسنا اور یگ کے قاعدے تبلائے ہیں اور وِدوانوں کا ذکر کرتے ہیں، کہ مختلف دیوتا لوگ ہوں یگیہ کرتے ہوئے پرمیشور کے دھیان میں روحوں کو مگن کرتے ہیں۔ مگر اس حالت میں بھی یگیہ کو نہیں چھوڑتے کیونکہ یگیہ سے ہی علما کی زندگی ہے۔

प्रोपु कारस्य संतो विभुत य

پروپکار سے زیادہ اور کوئی چیز نہیں ہی حق پسندوں کی آرایش ہے۔ دیکھئے آپنے کتنا بگاڑ کر لکھا ہے۔

نمبر ۱۔ یہ ٹکڑا अवश्न पुरुष पशुं یجروید کے ادھیا ۱۳ کا منترہ ۴۷ ہے
نمبر ۲۔ اور یہ ٹکڑا पुरुषं जातम ग्रतः اسی ادھیا کا منتر ۹ سے ہے۔
نمبر (۱) کا ارتھ یہ ہے۔ دیوا یعنی ودوان مہاتما لوگ اسی سرب بیاپک سرب دِشٹا پرمیشور پرم پرش کو دھیان کرتے ہیں۔ اسکا نروکت یہ ہے۔

पशुः पश्यते । नि० ३ — १ — १६ ॥

نمبر (۲) کا ارتھ یہ ہے پرش یعنی سرب بیاپک پرمیشور سب خلقت سے پہلے تھا دوسرے کا ترجمہ یہ ہے۔ ان کے لئے پرمیشور نے ان رشیوں کو الہام گیان دیا یہی یگیہ تھا۔ (منو سمرتی دیکھو منتر ادھیا ۔ ۲۳)
آپنے حکمت عملی کر کے ہمیں پھسلانا چاہا مگر سراپا محال ہے۔

## پادری ۵۲

آتمدا۔ اپنے آپکا دینے والا۔ بلدا۔ طاقت دینے والا۔
جسکی چھایا جسکی مرتیو امرتا حیات ابدی ہے۔
آریہ۔ ہم اس کا مفصل ارتھ صداقت رگوید میں کو اب عبداللہ آتھم صاحب دیکھ چکے ہیں۔ مگر خیر یہاں خاطر جناب یہاں دوبارہ سارا منتر اور ترجمہ لکھتے ہیں

य आत्मदा बलदा यस्य विश्व उपासते प्रशिषं यस्य देवाः यस्य छाया मृतं यस्य मृत्युः कस्मै देवाय हविषा विधेम। ऋ० मं० १० सू० १२१

ترجمہ۔ جو جگدیشور۔ اپنی کرپا سے ہی اپنے آتما کا گیان دینے والا ہے جو بل بدھی اور پراکرم کا داتا ہے۔ جس وشو دیوتی سب وِدوان اپاسنا کرتے ہیں۔ جس کی آگیا پالن سے مکتی اور جس کی آگیا نہ ماننے سے موت ملتی ہے۔ اسکی پراپتی کے لئے ہم لوگ نت بھجن کریں +

آپ نے صفحہ ۹۳ پر تانڈیتا مہا برہمن کا حوالہ دیا ہے۔ مگر وہ ہمیں کسی طرح منظور نہیں۔ کیونکہ غیر مستند ہے۔ اور شت پتھ برہمن کی بابت آپ خود تحریر فرماتے ہیں۔ ”ورشناپیتا برہمن میں بھی ایک جگہ پرش میدا کا اشارہ ہے۔ اور ۲ ادھیا ۱ اول میں اس قربانی کی ریتی کا مشرح بیان ہے۔ یہہ قربانی کو تمثیلی یا نقلی بتایا ہے“ اور لکھا ہے ”اور انسان ذبح نہیں ہوتا تھا۔ بلکہ یہہ ہوتا تھا کہ وہ ایک جنگل میں گوشہ گزین ہو کر اپنی بقیہ عمر ہی نوع انسان سے الگ بسر کرے“ (صفحہ ۲۴ سطر ۱۶) پھر آپ صفحہ ۲۴ کی سطر ۱۸ میں فرماتے ہیں ”یہہ ایک بڑی عجیب اور قابل غور بات ہے کہ وید کی تمام عبارت میں قربانی کے لئے یہہ لفظ یگیہ آیا ہے نہ کہ بلی“
جب یہہ حال ہے تو صاف واضح ہے۔ کہ ویدوں میں کہیں بھی قربانی کا نام و

نشان نہیں۔ مستند کتبوں کے جتنے حوالے آپنے انسانی قربانی کے ثبوت میں دیئے گئے تھے ہمنے سلسلہ وار سب کی تردید کر کے اصلیت بیان کر دی +

(اب ہم یہہ بتلاتے ہیں کہ حیوانی قربانی بھی ویدوں میں نہیں ہے

پادری ۱۱۔ فی الحقیقت قربانی کے وقت حیوان ذبح کئے جاتے تھے۔ جیمنی جی جو یگیہ کے بارے میں سب سے بھاری سند مانے جاتے ہیں۔ میمانسا درشن صفحہ ۳۷۳

آریہ۔ ایسا ہرگز نہیں۔ آپکے کمال غلطی کی ادہی سبب ہے کہ سوتر یا ادھیا یا پاد کا کوئی حوالہ نہیں دیا۔ شاید آپ کو شوبام مارگی کی جیمنی کتاب میسر ہوا ہو جو اصول میمانسا کے سراپا برخلاف ہے۔ کیونکہ وہاں اس کا ذرا بھی نشان نہیں۔ میمانسا میں بھی قربانی کی نشانی نہیں +

پادری ۱۱۔ منو جی ادھیا ۵ شلوک ۲۳ میں فرماتے ہیں۔ قربانیوں میں حیوان ضرور ذبح ہونے چاہئے +

آریہ۔ وہ اصل شلوک یہ ہے۔

बभूवुर्हि पुरोडाशा भक्ष्याणां मृगपक्षिणाम्।
पुराणेष्वपि यज्ञेषु ब्रह्मक्षत्रसवेषु च ॥
म० अ० ५ श्लो० २३ ॥

ترجمہ ”پہلے رشیوں نے گوشہ گزینی کے سبب بنوں میں رہنے کی حالت میں بھی (روغن زرد) وغیرہ نہ ملنے کے کارن مرگ پنکھیوں کے کھانے یوگ پھل پھول کو ہوشیہ بنیے ہون کی سامگری بنا کر ہون کیا ہے۔

پادری ۲۷۔ منو ایک جگہ ایک برہمچاری کو جسے گرو واپس آنے پر گائے کے گوشت کے استعمال کی صاف صاف اجازت دیتے ہیں (منو ادھیا ۳ شلوک ۳)

آریہ۔ یہ آپکی غلطی ہے۔ وہ شلوک یہ ہے۔

तं प्रतीतं स्वधर्मेण ब्रह्मदायहरं पितुः।
स्रग्विणं तल्प आसीनमर्हयेत्प्रथमं गवा॥
म० अ० ३ श्लो० ३ ॥

ترجمہ۔ جو سودھرم سے یکت۔ پتا سے ودیا کا گرہن کرنے والا۔ مالا پہنے ہوئے اور پلنگ پر بیٹھا ہوا۔ ودیارتھی ہے۔ اسکا گودان سے پوجا یعنی ستکار کرے

پادری ۱۲۔ رگوید کے اس سوکت سے جو ماہ سم اشو موشیم ہے۔ چند منتر ہدیہ ناظرین کرتے ہیں۔ (اشٹک ۲۔ ادھیا ۳ شلوک ۱۴۲ ارچا پنچہ ۱۵ منتروں کا ارتھ کیا ہے۔)

آریہ۔ ہم مناسب سمجھتے ہیں۔ کہ ان ہی ۱۵ منتروں کا صحیح ترجمہ ہدیہ ناظرین کریں تاکہ حق و باطل میں تمیز ہو جائے +

نمبر (۱) رتو رتو (موسم موسم) میں یگیہ کرنے ہارے۔ سنگرام میں جس یگیہ دان وِدوان یا دیو گنوں سے پرگٹ ہوئے گھوڑے وال کے پراکرم کو کہیں گے اس ہمارے پراکرم کو متر۔ سرشٹ۔ نیا ادھیش۔ گیانا۔ اشو ربج دان۔ بدھی مان۔ اور رتوح لوگ چھوڑ کر مت کہیں اور اسکے انوکول اسکی پرشنسا کریں ؛

نمبر (۲) جو تیاگے سے سنچت کئے ہوئے دھن سے نکھ دھرم سمبندھی کام کرتے ہیں۔ وہ سے پراوپکاری ہوتے ہیں۔ اور سکھ کو پراپت ہوتے ہیں +

نمبر (۳) جس پرپت نے ویگ دان گھوڑے کے ساتھ ہیہ اتم نشٹی کا بھاگ جاگ

# لکچر نمبر ۶ کا جواب

ہمارے مہربان دوست پادری صاحب کا یہ چھٹا لکچر یگ کے بیان میں ہے جسے وہ قربانی سے تعبیر کر کے مسیح کے کفارہ کے نشان دیتے ہیں۔ لفظ قربانی سے ہی انکے لکچر کی ابتدا ہے اور اسی پر طول طویل تاویلات کے بعد انتہا۔ جیسا کہ ہمارا شروع سے طریقہ رہا۔ وہی اس وقت بھی برتنا پڑا۔ (یعنی تمام کتب محولہ پادری صاحب آنکھوں کے سامنے رکھ کر جواب تحریر کرنا۔)

اس لکچر میں انھوں نے اپنی تحریر کو موثر بنانے کے لئے ایک معزز ہندو کو بھی شریک کیا یعنے ست کچھ۔ اسکی کتاب سے سہارا لیا۔ بنا برآں اس کے جواب میں ہمیں دو صاحبوں سے مقابلہ ہے۔ اور مقابلہ بھی کیا۔ بلکہ ہنسا اور اہنسا کا مجادلہ۔ یا حق و باطل کا موازنہ

اگر ہمارا اعتقاد خدانخواستہ جھوٹھ۔ باطل ہوا۔ تو ہمیں اسکے چھوڑنے میں ذرا بھی انکار نہیں کیونکہ ہمارے مقدس اصول بطلان کے ماننے کے لئے ہمیں مجبور یا ملول نہیں کرتے بلکہ کھلا کھلا اختیار دیتے ہیں۔ لیکن ڈر ہے تو اس بات کا کہ ہمارا دوسرا فریق راستی کی تحقیق میں ہمارا کس طرح رفیق ہوگا۔ بہر حال اس قول پر۔

निन्दन्तु नीतिनिपुणा यदि वा ॥ स्तुवन्तु लक्ष्मीः समाविशतु गच्छतु वा यथेष्टम् अद्यैव वा मरणमस्तु युगान्तरे वा न्याय्यात्पथः प्रविचलन्ति पदं न धीराः ॥ भ० श०

ترجمہ " دنیا دی لوگ نندا کریں یا استتی روپیہ ملے یا سب نشٹ ہو جائے۔ فی الفور مرنا ہو یا ایک طول طویل زندگانی حاصل ہو۔ باوجود اس کے بھی بدھی مان دھرماتما لوگ صداقت اور راستی کو جو عین عدالت ہے ذرا بھی تیاگن نہیں کرتے" عمل کر کے بمصداق اس کے۔ ؎ دشمن اگر قوی ست نگہبان قوی تر است + راستی کے پر کاش پر کمر باندھتے ہیں۔ ؎

دشمن چہ کند چو مہرباں باشد دوست

اس بات کے ماننے سے کسی آریہ پرش کو کبھی انکار نہیں بلکہ ہمیشہ اقرار ہے۔ اور تمام زندگی کے سنسکاروں کا اسی پر دار و مدار۔ ہر ایک آدمی جسے کچھ بھی تجربہ ہے وہ جانتا ہے کہ یگ دنیا پر نہایت ضروری چیز ہے۔ یگیہ سے ہی ودوان سکھ کو پراپت ہوتے ہیں یگیہ سے ہی دشٹ گنوں سے دوری ملتی ہے۔ یگیہ سے ہی دشمن دوست بن جاتے ہیں تمام سنسارک سکھ یگیہ میں شامل ہیں اس واسطے آریہ ودوان یگیہ کو افضل چیز جانتے ہیں۔ اور اسے ایشور آگیا پالن کرنے سے دنیا کی بہبودی مانتے ہیں +

پادری ۵ - موجودہ ہندو مذہب بدھ مذہب کیطرح - اور نہ سب اسکی تاثیر کے بخلاف سناتن دھرم بالکل یگیہ کی تردید کرتا ہے۔ یہ حالت دیکھ کر ہمیں بہت افسوس آتا ہے +

آریہ - یہ بیان آپ کا بالکل غلط ہے۔ ہندو مذہب یگیہ کی تردید نہیں کرتا۔ بلکہ سر دبھا تائید کرتا ہے۔ ہاں اگر یگیہ سے آپکی مراد قربانی ہے تو یہی غلط ہے۔ کیونکہ ہندو مذہب بطور اپنی اور سنت کی ہدایتوں کے قربانی کو جایز بتاتا ہے۔ دیکھو کلکتہ میں کالی کا مندر اور بیکانیر۔ میں جوالاجی کا مندر۔ اور اسی طرح نیپال میں جہاں بکریاں بھینسے مندروں پر ذبح کئے جاتے ہیں۔ جہاں لوگ بقول خود ثواب پاتے ہیں۔ ۔ لودر کنار ابھی چند ماہ کی بات ہے۔ کہ ہمارے ایک آریہ بھائی کو ضلع کوئٹہ میں چند فقیر بھیڑ کی منت قربانی کے واسطے لیگئے۔ ذبح کرنے جاتے تھے کہ الطورا مداد غیبی چند سوار سرکاری پہنچ گئے اور لڑکے کو اٹھالائے فقیر بھاگ گئے (دیکھو آریہ گزٹ جلد ۳ نمبر)

پادری - ۵ - اور زیادہ تر افسوس کی بات یہ ہے۔ کہ آریہ سماج جسکی بنیاد آجکل صرف اس غرض پر مبنی ہوئی ہے کہ وہ مذہب وید کے اصلی عقیدے اور طریق کو بحال کرے۔ وید کے اس بڑے مسئلے کی تردید کرتی ہے +

آریہ - آپنے صرف یہی ایک بات دیکھی۔ آریہ سماج تو صدہا باتوں کی جنکے جہلا لوگ قایل ہیں، تردید کرتی ہے۔ اور ہر ایک ان میں سے بخیال آپکے ایسی ہی مضبوط ہیں جنکو تمام ہندو لوگ بصدق دل باطن میں ملتے ہیں۔ کہ وہ ویدک ہدایتیں ہیں۔ مثلاً گتر و گھٹال۔ بت پرستی ہے جسے صرف آریہ ورت ہی نہیں بلکہ تمام دنیا کے لوگ مانتے ہیں۔ آریہ سماج کہتی ہے۔ کہ یہ بالکل وید کے خلاف ہے۔ اسی طرح تیرتھ یا دریا یا نیا ر پرستی یا مردہ پرستی۔ دیوی دیوتا پرستی۔ برہما۔ بشن مہیش پرستی اوتار پرستی۔ جن بھوت پرستی۔ آفتاب و مہتاب پرستی۔ پیپل شجر پرستی۔ آتش و آب پرستی۔ غرضیکہ ۳۳ کروڑ دیوتا پرستی کو آریہ سماج نے ملیا میٹ کر دیا۔ آریہ فاضل پوری پرچارک سوامی جی مہاراج نے ہندو پنڈتوں کو بنارس۔ بمبئی۔ ہگلی۔ امرتسر۔ میرٹھ۔ اجمیر۔ فرخ آباد۔ ہردوار۔ وغیرہ مشہور مقامات میں ایسی شکست فاش دی کہ شکست کھاتے ہی صدہا پنڈتوں یا ان کے شاگردوں نے مورتی پوجا سے بصدق دل توبہ کی بعضوں نے پرائیچت کئے۔ کہ ایشور کی مہاں کرپا سے بکم اس بری۔ اودیا روپی بلا سے رستگاری ہوئی۔ صدہا لوگوں نے ٹھاکروں کی پرنیگ۔ جمن و گنگ کے ارپن کی +

مگر پوپ کو اور خود غرض حجمان کش پروہتوں کو ابھی تک افسوس ہی رہا ہم کو بھی افسوس بلکہ ہزار افسوس ہے۔ کہ دھنتر وید کی موجودگی میں آپ لوگوں کو شفا نہ ملی +

پادری ۷ - ڈاکٹر متر صاحب کا قول ہے۔ کہ جب برہمنوں کا بدھ مت والوں سے معاملہ آن پڑا۔ تو انہوں نے بھی آہستہ اور بے معلوم جیو رکھشا کو اختیار کر لیا

آریہ - یہ صرف ان کا قول ہے۔ مگر آپ جانتے ہیں کہ دھرم کا معاملہ محول نہیں۔ ہم ہر ایک کا قول جو دھرم شاستر کے برعدہ ہو ماننے سے انکاری ہیں۔ وید ہمیں اجازت دیتے ہیں کہ ہر ایک قول کو سنیں۔ مگر ماننے کے واسطے ہمیں ایشور نے صرف ایک روح اور ایک ہی زبان دی ہے۔ ہم ہر ایک بات کو بموجب ہدایت یجر وید ادھیائے ۴۰ منتر ۳ کے قبول نہیں کرسکتے۔ کیونکہ ہمیں صرف معقول ماننے کی آگیا ہے۔ فضول کی نہیں۔ ہم دیکھتے ہیں۔ کہ بدھ مذہب سے ہزاروں برس پہلے کی کتابوں میں جیو رکھشا کی ہدایت ہے۔ اور صرف ہدایت ہی نہیں بلکہ باعث سعادت۔ پھر ہم کس طرح ایک فضول قول کو قبول کرسکتے ہیں +

پادری ۱۰ - اس میں کچھ شک و شبہ نہیں ہوسکتا۔ کہ جیسا کہ آگے منکشف ہوجائیگا کہ پرش میدھ قربانی انسانی بھی قدیم آریہ میں جایز و رواج تھا۔

آریہ - حضرت ایسا ہرگز نہیں۔ اور نہ ممکن ہے۔ کیونکہ قدیم آریہ مہذب علم دوست اور رحمدل تھے۔ وہ اکہتے تھے " کبھی انسانی قربانی آریہ دھرم نے نہیں مانی اور نہ وید نے جایز گردانی ہے +

پادری ۱۲ - کچھ شک نہیں کہ قدیم آریہ میں قربانی انسان بھی مروج تھی اور اس کا رواج ویدوں کے قانون کے مطابق تھا۔ یجر وید میں انسان کی قربانی

کرماباکو آریہ لوگ مانتے ہیں۔ حالانکہ یہہ بدھ مذہب کی تعلیم ہے۔ پھر لکھتے ہیں کہ ہمارے آریہ دوست ہمکو بتلائیں کہ مقدس ویدوں میں مایا کے مسئلہ کی تعلیم کہاں ملتی ہے ✦

آریہ۔ یہہ آپکا سراپا ناراست بیان اور فضول بہتان ہے۔ کوئی ممبر آریہ سماج مایا کو نہیں مانتا اور نہ ہی مقدس وید مایا کو مانتے ہیں۔ اور نہ سوامی جی نے اسکا کہیں اشارہ کیا ہے۔ آپنے عبث اتنا وقت ضایع کیا ✦

**پادری۔ ۳۳۔ آریہ مت خدا کی نہایت ہی تحقیر کرتا ہے۔ آریہ خدا کی بے حرمتی** کرتے ہیں۔ اور ان کے بموجب روئے زمین کا تمام میلا بھی وہی ہے۔

آریہ۔ یہہ بیان آپکا آریہ دھرم سے کسی طرح مطابق نہیں۔ ہم مادہ دنیا کو قدیم مانتے ہیں۔ اور اسکو ہمیشہ انادی زمانہ سے جگت کے پیدا کرنیکا مصالحہ پرمیشور کے قبضۂ قدرت میں جانتے ہیں۔ پس ہم یا کوئی اور آریہ بھی ایسا کبھی نہیں مانتا کہ خدا خود ہی ہر ایک چیز بنگیا اور دنیا کا میلہ بھی وہی ہے۔ ہم لعنت بھیجتے ہیں ایسے عقیدے پر اور ناستک سمجھتے ہیں ایسے لوگوں کو۔ ہم روحوں کو خدا نہیں مانتے ہیں۔ اور خدا کا حصہ۔ اور نہ اسی طرح پرمانوؤں کو۔ بلکہ تینوں کو جدا جدا انادی زمانہ سے مانتے ہیں۔ پرمانو جڑھ ہیں۔ مگر خدا جڑھ نہیں۔ روح الپگیہ اور دکھ سکھ کے بندھن میں ہیں۔ مگر خدا ایسا نہیں۔ وہ سروگیہ اور سچدانند ہے۔ مگر آپکی بائیبل ایسا ہی مانتی ہے ✦

نمبر ۱ "سب چیزیں اس سے (خدا سے) موجود ہوئیں۔ اور کوئی چیز موجود نہ تھی جو بغیر اس کے ہوئی۔ زندگی اس میں تھی وہ زندگی انسان کا نور تھی" یوحنا انجیل باب ۱۔ آیت ۳ و ۴

نمبر ۲۔ خداوند کی کلام سے آسمان بنے۔ اور ان کے سارے لشکر اس کے منہ کے دم سے اس نے کہا اور وہ ہوگیا۔ اس نے فرمایا اور وہ برپا ہوا" زبور ۳۳۔ آیت ۶ و ۹ ✦

نمبر ۳۔ اس نے حکم دیا اور وے موجود ہوگئے۔ اسنے انکو ابدی پایداری بخشی" زبور ۱۴۸۔ آیت ۵"

نمبر ۴ "ایمان ہی کے سبب سے ہم جان گئے کہ عالم خدا کی کلام سے بن گئے ایسا کہ یہ چیزیں جو دیکھنے میں آئیں ان چیزوں سے نہیں بنیں جو دیکھی جاتیں" عبرانیوں کا خط باب ۱۱۔ آیت ۳۔

اس کے ساتھ ہی یوحنا کی انجیل کے پہلے باب کی پہلی آیت بھی زیر نظر رکھنی چاہیئے کہ "ابتدا میں کلام تھا۔ کلام خدا کے ساتھ تھا۔ اور کلام خدا تھا"

اب ہم وہی الفاظ جو آپنے صفحہ ۳۳ کی سطر ۱۴ سے ۱۹ تک ہماری نسبت غلطی سے تحریر کئے ہیں (بائیبل) کی نظر ادیا آپکے ارپن کرتے ہیں۔ یعنے ایسے جھوٹھے اور بے حرمت کرنیوالے مسئلوں کے معتقد سچی راستی سے صد ہا کوس دور بھٹکتے پھرتے ہیں۔ وہ بخبر اپنے دل اور ضمیر کے گنہگار ہیں۔ ریفارمر اور دہرم ذکا نادی ہو تو کیا ابھی انہیں علم اخلاق اور مذہب کے اصولوں کی الف بے سیکھنی ہے۔ وہ غیر فانی (اپناشی) پرماتما کے جلال کو جھوٹ سے بدل ڈالتے ہیں۔ اس لیئے کہ وہ اسکی ذات پاک میں تمام گناہ نیکی بدکاریاں۔ دھبے دیا آلودہ ہے) مخلوط کرتے ہیں۔ اسے ابد بے حرمت کرتے ہیں" اور ہمارے عقیدہ کی نسبت پادری صاحب نے صفحہ ۴۴ کی سطر ۱۳ میں فرمایا ہے۔ کہ ان کے عقیدہ پر ہمارا اعتراض نہیں۔ اور جہاں تک خیال کیا جاتا ہے۔ ہمارا ان کے ساتھ اتفاق ہے"

لیکن جو ہمارا عقیدہ ہے۔ وہ ہم عرض کر چکے اور پادری صاحب تسلیم کر چکے اب ہم بتلاتے ہیں کہ بائیبل خدا کی بے حرمتی کرتی ہے ✦

نمبر ۱۔ بائیبل کا خدا جلانیوالا ہے (دیکھو پہلی سموائیل باب ۱۵۔ آیت ۲ و ۳۔ اور باب ۶ آیت ۱۹۔ استثنا باب ۴۔ آیت ۲۴ یوشع باب ۱۰۔ آیت ۱۱۔ گنتی باب ۲۵۔ آیت ۴ دوسری سموائیل باب ۲۴۔ آیت ۱۔

نمبر ۲۔ بائیبل کا خدا بے علم ہے (پیدایش باب ۲۲۔ آیت ۱۔ ایوب کی کتاب باب ۲ آیت ۳۔ اور پیدایش باب ۳۔ آیت ۹ سے ۱۱ تک۔ پیدایش باب ۹۔ آیت ۳۔ پیدایش باب ۱۱۔ آیت ۶ و ۷)

نمبر ۳۔ بائیبل کا خدا عادل نہیں (پیدایش باب ۹۔ آیت ۲۵۔ خروج باب ۲۰ آیت ۵ رومیوں کا خط باب ۹۔ آیت ۱۱ سے ۱۳۔ متی باب ۱۳ آیت ۱۲۔ استثنا ۱۴/۲۱ سموائیل ۲ باب ۲۴/۱۴)

نمبر ۴۔ بائیبل کا خدا محدود۔ اور الپگیہ ہے۔ (پیدایش باب ۱۱۔ آیت ۵۔ اور پیدایش باب ۱۸۔ آیت ۲۰ سے ۲۳ تک۔ خروج باب ۳۲۔ آیت ۲۰ سے ۲۳ تک۔ اور پیدایش باب ۳۔ آیت ۸) ✦

نمبر ۵۔ بائیبل کا خدا بدمعاشی سکھلاتا ہے۔ (یرمیاہ باب ۱۸۔ آیت ۱۱ یسعیاہ۔ باب ۴۵ آیت ۷۔ حزقی ایل باب ۲۰۔ آیت ۲۵۔ پیدایش باب ۱۹۔ آیت ۳۰ سے ۳۸ تک)

نمبر ۶۔ بائیبل کا خدا جھوٹھ بولتا اور جھوٹھ بلواتا ہے (یرمیاہ باب ۴۔ آیت ۱۰۔ قاضیوں کی کتاب باب ۹۔ آیت ۲۳۔ حزقی ایل کی کتاب ۱۴۔ آیت ۹۔)

نمبر ۷۔ بائیبل کا خدا شرارت کا بانی ہے (پہلی سموائیل باب ۱۸۔ آیت ۱۰ خروج باب ۷۔ آیت ۱۴۔ اور خروج باب ۱۰۔ آیت ۱۔

نمبر ۸۔ بائیبل کا خدا اپنے فعلوں سے پچھتاتا ہے (پیدایش باب ۶۔ آیت ۶ و ۷۔ پیدایش ۸۔ آیت ۲۱ و ۲۲)

اب ہم یہاں پر انجیل کے الہام کا ایک اعلےٰ نمونہ عرض کرتے ہیں۔ ناظرین غور سے پڑھیں

"**لیکن اگر کوئی سمجھے۔ کہ میں اپنی کنیا سے ناشائستہ کام کرتا ہوں جو وہ سیانی ہوئی اور ایسا ہونا اوشیہ ہے۔ تو جو وہ چاہتا ہے سو کرے اسے پاپ نہیں ہے**"

(۱ قرنتیوں باب ۷۔ آیت ۳۶ انجیل ناگری مطبوعہ الہ آباد ۱۸۸۶ء صفحہ ۵) اور اس کا نتیجہ اور عملدرآمد دیکھو حضرت لوط پیغمبر کا قصہ توریت پیدایش ۱۹۔ آیت ۳۰ سے ۳۸ تک) ✦

جب بائیبل خدا کو اس قدر الزام لگاتی ہے۔ اور انسان کے دلمیں اسکی بیقدری کرکے بدنام کراتی ہے۔ انسان کی شرارت کو بڑھاتی اور بدکاری اور بدمعاشی میں دلیر بناتی ہے۔ وہ ایک سچا مذہب پیشتر ہے شاکتین کے نتیجہ میں پھنساتی ہے۔ اسواسطے وہ کسی طرح خدا کا کلام نہیں ہو سکتی۔ اور نہ ہدایت کی کتاب کہلا سکتی ہے۔ مگر وید اس کے برخلاف پرماتما کی ذات کو جملہ عیوب سے پاک (شدھ) اور پاپ اور اگیان سے رہت سربشکتی مان سرب آدھار نیاکاری بتلاتے اور معقولیت سے سمجھاتے ہیں۔ ویدونکی تعلیم عقل کو بڑھانیوالی۔ روحانی شانتی کی لذت چکھانیوالی۔ توحید کی صداقت اور تثلیث کی بطالت کو ذہن نشین کرنیوالی ہے۔ سابق وید ہی ایشور کا گیان ہے۔ وید ہی صداقت کی کان ہے۔ ہر ایک انسان کہ جسے راستی کی تلاش اور روح کی شانتی منظور ہو۔ اس چشمہ فیض اور گلزار قدرت سے سیراب اور معطر ہونے کے واسطے توجہ مبذول فرماوے ✦

اے پرماتما ہماری گذارش ہے کہ وحشی بھائیونکے دلمیں جاگزین کر اور انہیں اپنے کلام کا گیان دے [illegible] رہنموں کرتا کہ وہ مسیح داس۔ عیسیٰ بخش۔ عیسیٰ جی [illegible] حقیقی تسلی [illegible] سے سندت [illegible] ہندستان [illegible]

ودیوان پرسدھ ہیں (مفصل دیکھو ویدبھاشیہ بھوم کا صفحہ ۲۰۵) تیسرے منتر میں بھی سؤرگ یاترا - آدیتا وغیرہ شبد موجود ہیں - دسویں منتر میں بھی ذکر ہے - کہ ہے اگنی آپ اس جیو کو سؤرگ لوک میں سینکڑوں سوکھشم شکتیوں سے رشمی والی بجلی دوارا لیجاؤ - جہاں مُکت جیو آنند بھوگتے ہیں - ۱۱ ودیم رشی اور آجکل کے اعلےٰ فلاسفر سورج کی کرنوں دوارا جیو کی گتی مانتے ہیں (ہیرسٹ جنم کے رشتے ڈمی آف ڈرڈلہ سطالکوں)

منتر نمبر ۲ کا ترجمہ - گھی ورہون کی سامگری کے ساتھ مرتک شریر کو جلادو - اس میں مانس کھانے یا جیو کو مارنے کا ہرگز ذکر نہیں -

منتر نمبر ۴۲ کا ترجمہ - جو گھی - چاول - مردہ شریر کا مانس تجھ میں ڈالتا ہوں - وے سب پرشست ان ادہو یا اور جل کے جھرنے والے ہوں -

چونکہ یہ ساری کنڈ کا مرتک سنسکار کے بارے میں ہے - اس واسطے اس سے مانس بھکشن سِدھ کرنا بڑی بھاری بھول ہے - یہہ تو ایسی ہی بات ہے جیسے کہ بھوکھے سے کسی نے پوچھا کہ چاند اور سورج کیا ہیں - جواب دیا کہ دو روٹیاں ایسے ہی جہاں لفظ مانس دیکھا نہ مضمون سے مطلب اور نہ منشا سے غرض گوشت خوری کا خیال آگیا -

صفحہ - ۳۶۰

एतद्वा उ स्वादीयो मद्धिगवं क्षीरं वा मांसं वा तदेव नाश्नीयात। अथर्व कां० ९ व० ६ के उका ३ मं० ३९॥

(مشکل الفاظ کے معنے) (سوادیہ) لذید - سوا دلذت کو کہتے ہیں - (ادھی گوم) ادِھی کے معنے اوپر کے ہیں (دیکھو ویدانگ پرکاش ادیہ آرتھہ صفحہ ۳) مثلاً ادہی راج یا راجاؤں کے اوپر وغیرہ - گوم بنا ہے گو+اج پرتیہ سے گو کے معنے وشٹا یا گوبر کرنے کے ہیں - (دیکھو دہاتو پاٹھہ صفحہ ۴۸ سطر ۱۸) (کھیشر) دودھ - مانس کے معنے گوشت (نہ اشنی یات) نہیں کھانا چاہیئے - اشِ دھاتو کھانے کے ارتھہ میں ہے جیسے پھل اشی سبھا ودیان پراش سنسکار وغیرہ (لفظی ترجمہ) وہ دودھ جس بش گوبر یا موت اوپر سے ملگیا ہو - وہ اگر لذیذ بھی ہو - اور مانس اُن کو کبھی نہیں کھانا چاہیئے - بعضے ویدک محاورہ سے ناواقف یا کسی کے بہکائے ہوئے اعتراض کرتے ہیں - کہ اس منتر میں اتتھی پوردم یعنے اتتھی سے پہلے محذوف ہے کیونکہ یہہ الفاظ اوپر کے منتر میں آتے ہیں - مگر یہ اعتراض کئی وجوہ سے باطل ہے

**وجہ اول** - وید اشٹا دھیائی کے سوتر نہیں ہیں - کہ وہ خود اپنا ارتھ نہیں دے سکتے جب تک کہ پہلے سوتروں کے الفاظ نہ جوڑ دیئے جاویں اور نہ وید کے کسی منتر میں محذوف الفاظ ہیں

**وجہ دوم** وید میں انو ورتی آنیکا سلسلہ نہیں ہے - کیونکہ ان میں خبر و مبتدا موجود رہتے ہیں

**وجہ سوم** - اس کنڈ کا ہر ایک منتر بذات خود مکمل در مبتدا اور خبر اُس میں موجود ہے -

**وجہ چہارم** - وید میں پرسپر وِرودھ نہیں ہے - حالانکہ اس سے پرسپر وِرودھ آتا ہے (دیکھو رگوید منڈل اسکت ۱۶۲ منتر ۱۲ کا سوامی جی کا بھاشیہ) ✢

اب ہم بتلاتے ہیں کہ اس کنڈ کا میں کیسا اُتم ریت سے اُپدیش کا سلسلہ ہے - اس کنڈ کا میں ۳۱ سے ۳۹ تک ۹ منتر ہیں - ۳۱ سے ۳۶ تک کے منتروں کے ارتھوں کا خلاصہ یہ ہے کہ اتتھی یعنے مہمان سے پیشتر بھوجن نہیں کھانا چاہیئے - ۳۷ میں مہمان کے صفات بتلائے ہیں - کہ وہ شرو تری وید کے جاننے والا ہونا چاہیئے - منتر ۳۱ سے ۳۶ تک لفظ پوروی اتتھی آتا ہے - اور ان سب میں موجود ہے - وید کے پڑھنے والے جانتے ہیں - کہ وید منتروں میں جب اخیر میں دوسرے منتروں میں ٹکڑے آنے لگتے ہیں تو ایک صفر لگا کے اس منتر کو لکھ دیتے ہیں - پہلا منتر پورا لکھتے ہیں - اور جب مضمون ختم ہوتا ہے - تو آخری منتر بھی پورا لکھتے ہیں - وہی بات یہاں پر موجود ہے - ناظرین اتھروید نکالکر ملاحظہ فرمالیں - منتر ۳۷ میں اتتھی کی تعریف ہے - وہاں وہ لفظ نہیں - اور ۳۸ میں یجمان کے لئے اُتساہ بڑھانے والی آگیا ہے - اور ۳۹ میں دونوں کے لئے ہدایت ہے - اس لئے اس میں نہ اتتھی کا لفظ ہے - اور نہ یجمان کا - اور کوئی وقت کی قید ہے - اس واسطے یہ سادہارن اور مدامی ہدایت ہے - جو اصحاب اس ۳۹ منتر کا اور طرح ارتھ کریں - وہ اپنا ثبوت پیش کریں - یا کسی پُرانے رشی کا پرمان دیں - جس سے ہم فوراً سمجھ لیں - کہ یہاں اُنکے من ملنے الفاظ محذوف ہیں -

منتر (۴)

सयस्य वं विद्वान मांस मुपसिच्योपहारति। यावद्वादशाहेने ष्टा सुसमृ द्धेनावरुन्धे तावदेवे नावरुन्धे॥ अथर्व कां० ९ व० ६ कं डका ४ मं० ४३

صفحہ ۳۰۶

ترجمہ - وہ وِدوان جو اور کسی عمدہ چیز کو دھو کر بھوجن دیتا ہے - دوادش آہتی یگیہ سے جتنا پھل ہوتا ہے - اُتنا اُس کو پھل ہوتا ہے - جو ایسا کرتا ہے - واضح ہو کہ اس سے اوپر تین منتر اور ہیں - ایک میں گھی یا مکھن دینے کا ذکر ہے اور دوسرے میں دودھ دینے کا ذکر ہے - اور تیسرے میں شہد دینے کا - اور پانچویں میں پانی دینے کا ارشاد ہے - بعد ازاں یہہ ورگ سماپت ہوگیا - بے ترتیبی ویدک مضامین میں نہیں ہے - بنا بر آن بوجوہات ذیل ثابت ہے کہ یہاں عموماً مانس لفظ کے معنے کسی مرغوب الطبع چیز کے ہیں - نہ کہ مانس یعنے گوشت کے -

**وجہ اول** - نروکت میں جو ویدوں کا نہایت مستند کوش ہے - مانس شبد کے یہ معنے لکھے ہیں -

मांसं माननं वा मानसं वा — मनोऽस्मिन्त्सीदतीति वा॥ निरुक्त पू० ष० अ० ४ पा० १२० ख०

ترجمہ - مانس (مان) دہاتو سے بنتا ہے - اُس کا ارتھ مان ہے یا من کی سمبندھی یا جس میں من لگتا ہے - یہہ سب معنے مانس شبد کے ہوتے ہیں -

**وجہ دوم** - اس ورگ میں گھی - دودھ - شہد - پانی سب بہنے والی چیزیں ہیں - بنا بران یہہ بھی کوئی مرغوب چیز ہے - یعنے بہنے والی شریر کا مردار ٹکڑہ نہیں -

**وجہ سوم** - اس میں پکانے - کاٹنے - یا خون سے جُدا کرنے کا ذکر نہیں - بنا بر آن یہ گوشت نہیں کوئی اور چیز ہے -

**وجہ چہارم** - اس میں یہ نہیں بتلایا کہ کس جانور کا گوشت - اگر یہہ گوشت ہوتا تو ضرور آپ آپکا مطلب سِدھ تھا - مگر وہ تو بالکل نہیں - آپ نہیں سِدھ کر سکتے ہیں - کہ گئے کا مانس آدمی کا مانس - یا اُلّو کا مانس - صرف مجمل لفظ کے وہی یوگک معنے ہیں جو نروکت کار یاسک مُنی نے کئے ہیں - نہ کہ کچھ اور حالانکہ اس کے اوپر پہلے ورگ میں ہی لکھا ہے کہ مانس ہرگز نہ کھاوے -

**وجہ پنجم** - یہہ کوئی چیز دھو کر یا صاف کرکے رونے کی ہے - نہ کہ پکانے کے لائق چیز یا ایسی گھنونی چیز جیسے کہ گوشت - مطلب اس کنڈ کا کا یہ ہے - کہ گھی - دودھ - شہد - اور دیگر کوئی عمدہ چیز جیسے عرق - سوم شربت - انبہ رس - جو حاضر الوقت ہوں دیویں - بعد ازاں پانی دیوے - پس کسی طرح اس ورگ میں مانس کھانے کا ذکر نہیں -

ناظرین کو یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ سارے پانچوں منتر اگر سادھارن اتتھی یا مہمان کی بابت ہیں - تب تو ہم نے بتلادیا - کہ نروکت کے مطابق وہاں مانس شبد کے معنے کسی مرغوب الطبع اشیا کے ہیں - اور اگر ہون کا وشے ہے - جیسا کہ کئی وِدوان پنڈتوں کا خیال ہے - تو مانس لفظ کے معنے جٹا ماسی یعنی بال چھڑ کے ہیں - جو ہون کی سامگری میں سے ایک چیز ہے - (دیکھو رچرڈسن صاحب کی سنسکرت و انگلش ڈکشنری) اور ایسا ہی شبد ستوم نہاندہی میں بھی لکھا ہے - (دیکھو ویشم) اس کے سوا ہون میں مانس نہ پڑنے پر ایک

(۱۲) یجروید ادھیائے ۱۳ منتر ۴۹ کا بھاوارتھ - منشوں کو اُچت ہے - کہ ایک کُھر والے گھوڑے آدی پشوؤں اور اوپکارک بن کے پشوؤں کو کبھی نہ ماریں - جن کے مارنے سے جگت کی ہانی اور نہ مارنے سے سب کا اوپکار ہوتا ہے - اُن کا سدیو پالن پوشن کریں اور جو ہانی کارک پشو ہوں اُن کو ماریں -

(۱۳) یجروید ادھیائے ۱۳ منتر ۴۷ کا بھاوارتھ - کوئی بھی منش سب کے اوپکار کرنے ہارے پشوؤں کو کبھی نہ ماریں - کنتو ان کی اچھے پرکار رکھشا کر - اور ان سے اوپکار لیکر سب منشوں کو آنند دیویں - جن جنگلی پشوؤں سے گاؤں کے پشو کھیتی اور منشوں کی ہانی ہو - اُن کو راج پُرش ماریں اور بندھن کریں -

(۱۴) ایسا ہی اتھروید کانڈ ۵ ورگ ۲۱ منتر ۲ - اور کانڈ ۲ ورگ ۳۵ منتر ۵ و کانڈ ۱۲ ورگ ۴ منتر ۱۵ میں صاف طور پر طاؤس - بکرا - کونج - بھیڑ - گھوڑے - گائے - بکری وغیرہ بے آزار جانوروں کے مارنے کی سخت ممانعت کی گئی ہے - اور کانڈ ۳ ورگ ۳۰ منتر ۷ و ۸ اور کانڈ ۵ ورگ ۲۹ منتر ۱۰ و ۱۲ میں مانس کھانے والوں کو راکھشس - پشاچ - پاتہ دہاتو یعنے دُشٹ بیان کیا گیا ہے -

اسی طرح کنادمنی ویشیشک شاستر میں لکھتے ہیں -

तद् दुष्टभोजने न विद्यते ॥ वै० अ० ६ अ० १ सू० ६

ترجمہ - وہ آتمک گیان دُشٹ بھوجن میں نہیں ہے -

दुष्टं हिंसायाम । वै० अ० ६ अ० १ सू० ७

ترجمہ - دُشٹ بھوجن وہ ہے جس میں ہنسا ہو -

तस्य समभिव्याहारतो दोषः । वै० अ० ६ अ० १ सू० ८

ترجمہ کیونکہ اُس کے کھانے اور کھانے والے کے سنگ سے دوش لگتا ہے -

तद् दुष्टे न विद्यते ॥ वै० अ० ६ अ० १ सू० ९

ترجمہ - لیکن ہنسا سے رہت بھوجن میں وہ دوش نہیں ہے -

पुनर्विशिष्टे प्रवृत्तिः वै० अ० ६ अ० १ सू० १०

ترجمہ - اور ہنسا رہت بھوجن سے ہی عمدہ کاموں میں پرورتی ہوتی ہے -
اس کے بھاشیہ میں گوتم مہامنی جی نے لکھا ہے - صفحہ ۳۵ -

तत्र सामान्यानि धर्मेशब्दो अहिंसा भूतहितत्वं सत्यवचनमस्तेयं ॥

اسی کے مطابق منو بھی لکھتا ہے - اہنسا - ست - استیئے - شوچ - اندری نگرہ - یہ ساداہارن دھرم چاروں ورنوں کے واسطے ہے -

مہامنی پتنجلی جی کی رائے - از یوگ شاستر -

अहिंसा सत्यास्तेय ब्रह्मचर्यापरिग्रहा यमाः यो० पा० २ सू० ३०

ترجمہ - اہنسا - ست - استیئے - برہمچریہ - اپری گرہ - یہ پانچ یم ہیں -

तत्राहिंसा सर्वथा सर्वदा सर्वभूतानामनभिद्रोहः उत्तरे च यमनियमास्तन्मूलास्तत्सिद्धिपरतया तत्प्रतिपादनाय प्रतिपाद्यन्ते० ।

اس پر ویاس جی نے تفسیر کی ہے - سب پرکار سے سب کال سے سرب پرانیوں سے ویردروہ تیاگ کو اہنسا کہتے ہیں - یہ اہنسا ستیہ آدی باقی یم کا مول ہے - اس کے سدھ ہونے سے وے سب سدھ ہوتے ہیں اور وے سبھی اسی کو سدھی کرنیکے لئے اپدیش کئے گئے ہیں -
اس ویاس بھاشیہ کے اوپر بھوج دیو راج رشی اپنی برتی میں کہتے ہیں -

तत्र प्राणवियोग प्रयोजनव्यापारो हि साच सर्वा

वध हेतुस्तदभावो ऽहिंसा०

ترجمہ - کسی پرانی کے پران کا بیوگ کرنا - اس کا نام ہنسا ہے - وہ سب انرتھوں کا کارن ہے - اُس کے نہ کرنے کو اہنسا کہتے ہیں - ہنسا سب پرکار تیاگنے یوگیہ ہے - سادھن پراپت کرنے میں پہلا سادھن یم ہے - اور یم میں پہلا اُپدیش اہنسا ہے - (دیکھئے اس سے صاف طور پر ظاہر ہے - کہ گوشت خوری ایشور پراپتی کی جڑھ کاٹتی ہے) +

जातिदेशकालसमयानवच्छिन्नाः सार्वभौमा महाव्रतम् यो० पा० २ स० ३१

ترجمہ - جاتی - دیش - کال - اور سمیہ کے لحاظ سے ہنسا چار پرکار کی ہوتی ہے - پس سب جیتوں کو سب دیشوں میں ہر وقت اور ہر حالت میں اہنسا دھرم کو پالن کرنا چاہئے -

वितर्का हिंसादयः कृतकारितानुमोदिता लोभक्रोधमोहपूर्वका मृदुमध्याधिमात्रा दुःखाज्ञानानन्तफला इति प्रतिपक्षभावनम् ॥ योग अ० २ सू० ३४

ترجمہ - مانس کھانے کے لئے ہنسا کرنا کرانا وا انومتی دینا ہوتا ہے - لوبھ - موہ آدی کروہ ہے سے ہنسا کے بہت بھید ہیں - وے سب ہی دُکھ اگیان آدی اننت پاپ کے - ایشور کی بیوستھا سے دینے والے ہیں - یعنی ان سب پرکار کی ہنسا ان کے کرنے سے کرنے والے کو اننت دُکھ اور اگیان روپی پھل پراپت ہوتے ہیں -

अहिंसाप्रतिष्ठायां तत्सन्निधौ वैरत्यागः यो० पा० २ सू० ३५

ترجمہ - جب اہنسا (کسی پرانی کو کسی پرکار کا دُکھ نہ دینا) یہہ دھرم نشچے ہوجاتا ہے تب اُس پُرش کے من سے ویربھاؤ چھوٹ جاتا ہے -

## مخالفوں کے پیش کردہ منتروں کا ترجمہ جن سے وہ بخیال خود مانس بھکشن سدھ کرنا چاہتے ہیں

अपूपवान्मांसवांश्चरुरेह सीदतु । लोककृतः पथिकृतो यजामहे ये देवानां हुतभागा इह स्थ ॥ अथर्व कां० १८ वर्ग ४ मं० २० صفحہ ۳۴۸

यं ते मन्थं यमोदनं यन्मांसं निपृणामि ते । ते ते सन्तु स्वधावन्तो मधुमन्तो घृतश्चुतः ॥
अथर्व कां० १८ वर्ग ४ मं० ४२

منتر ۲۰ کے مشکل شبدوں کے ارتھ (اپوپ وان) تل آدی (مانس) مردار شریر (دیکھو نادی کوش پاد ۳ سوتر ۹۷) (چرو) ہون کی سامگری (سیدوتو) یہہ بنا ہے شدو دہاتو سے جس کے معنے نشٹ کرنے کے ہیں - (دیکھو دہاتو پاٹھ صفحہ ۱۷ سطر ۲۴) یہ دونوں منتر ۲۰ و ۴۲ - ایک ہی کنڈکا کے اور یہہ تمام سولھویں سنسکار یعنے مرتک شریر کے جلانے کی بابت ہیں - اس کنڈکا میں ۸۹ منتر ہیں -

ہم ناظرین کو اس تمام کنڈکا کے دیکھنے کی سفارش کرتے ہیں - اور چند منتروں کے ٹکڑے اپنے ارتھ کی تائید میں پیش کرتے ہیں - اس ورگ کا پہلا منتر جیو کی طرف مخاطب ہوکر پڑھا جاتا ہے - جس جیو نے شریر چھوڑ دیا ہے - جس کے معنے یہ ہیں کہ پرمیشور جگت سرشٹی کے پیدا کرنے والے بھنڈار میں پیدا کر پتروں کے مارگ سے - دوسرے منتر میں دیویان اور پتر ورگ لوک لفظ موجود ہیں - جس کا ارتھ یہ ہے - کہ تو اُن دو راستوں کا جن سے بھجن کرنے والے شورگ لوک کو جاتے ہیں - دو مارگ یعنے پتری یان اور

ہو سکتی۔ مرتوگیان کا ناش او ویڈکو رنہایت نرک کی پراپتی و برگتیہ کال تک ہوتی ہے،،
سمت ۱۹۳۲ مطابق ۱۸۷۵ء میں سوامی جی نے آریہ ادیش رتن مالا تصنیف کی اور بمقام ممبئی
طبع کروائی۔ اُس کے نمبر ۱۴ میں لکھا ہے۔ (آریہ) جو سریشٹ سوبھاؤ۔ دھرماتما۔
پروپکاری۔ ست وادی اگن یکت اور آریہ ورت دیش میں سب دن سے رہتا ہو وہ آریہ ہے
نمبر ۵۔ پروپکاری کی تشریح کی ہے۔ اپنی سامرتھ سے دوسرے پرانیوں کے
سکھی ہونے کے لئے جو تن من دھن سے برتین کرتا ہے۔ وہ پروپکار کہلاتا ہے +
نمبر ۴۲۔ دسیو۔ اناریہ جو اناری آریوں کے سوبھاؤ اور نواس سے پرتھک ڈاکو
چور۔ ہنسک کر جو دُشٹ منش ہیں۔ وہ دسیو کہاتے ہیں +
پھر سوامی جی نے لاہور میں جو ۱۸۷۷ء میں لیکچر دیئے ہیں۔ اُن میں سے ایک ویاکھیان
میں فرمایا۔ کہ میں جو ایسا مضبوط اور ہرشٹ پُشٹ ہوں۔ مانس کھانے اور مار ڈالنے سے
نہیں ہوا۔ بلکہ ان آدھک کے کھانے اور برہمچریہ سے،، اور بھی کئی دفعہ اُنہوں نے
مانس کا کھنڈن کیا +
پھر سوامی جی نے گوکرونا ندھی سمت ۱۹۲۷ مطابق ۱۸۸۰ء میں تصنیف کی اور یہی گرنتھ
اُن کی زندگی میں دوبارہ ۲۰ اپریل ۱۸۸۳ء مطابق بیساکھ سمت ۱۹۴۰ کو شایع ہوا اُس
کے صفحہ ۶ سے ۱۴ تک ہر طرح کے مانس و شراب کا کھنڈن کیا ہے۔ اور بڑے پُرزور
دلائل سے۔ پھر سوامی جی نے بہادر پستکل سمت ۱۹۳۹ مطابق ۱۴ ستمبر ۱۸۸۲ء کے ستیارتھ
پرکاش سماپت کیا۔ اُس میں بمقامات ذیل مانس کا کھنڈن لکھا ہے۔
صفحہ ۴ ۔ پر لکھے ہیں ''کیونکہ جیسے پشو بلوان ہو کر نربلوں کو دُکھ دیتے اور مار بھی
ڈالتے ہیں جب منش شریر پا کے ویسا ہی کرم کرتے ہیں تو وے منش سوبھاؤ یکت
نہیں کنتو پشووت ہیں۔ اور جو بلوان ہو کر نربلوں کی رکشا کرتا ہے وہی منش کہاتا ہے
اور جو سوارتھ وش ہو کر پرائی ہانی کیا کرتا رہتا ہے۔ وہ جانو پشوؤں کا بھی بڑا بھائی ہے''
(ستیارتھ پرکاش کا دیباچہ) +
صفحہ ۱۷ پر لکھا ہے کہ ماتا اور دایا کو اُچت ہے کہ گربھادھان کے پہلے دیا
اور بعد مادک دربیہ۔ مدھ۔ دُرگندھ۔ روکھے۔ بُدھی ناشک پدارتھوں کو چھوڑ کر جو
شانت آروگیہ۔ بل۔ بُدھی۔ پراکرم۔ اور سوشیلتا سے سبھیتا کو پراپت کریں و یسے
گھرت (روغن) دوگدھ (دودھ) مشٹ (شیرینی) ان پان آدی سریشٹ پدارتھوں کا
سیون کریں کہ جس سے رج بیرج سب دوشوں سے رہت ہو کر اتی اُتم گن یکت ہو'' (سمولاس ۲)
صفحہ ۳۵ ''جس پرکار آروگیہ۔ ودیا اور بل پراپت ہو۔ اُسی پرکار بھوجن چھادن اور
بیوہار کریں کراویں۔ ارتھات جتنی کھُشدا ہو اُس سے کچھ نیون بھوجن کریں۔
مدھ۔ مانس آدی کے سیون سے الگ رہیں'' (سمولاس ۱) +
صفحہ ۵۰ و ۵۱ ۔ برہمچاری اور برہمچارنی کا ذکر کرتے ہوئے خاص طور پر مدھ
مانس سے پرانیوں کی ہنسا۔ جوا۔ جھوٹ۔ ترشنا وغیرہ کی ممانعت کی ہے (سمولاس ۲) +
صفحہ ۴۱۰ و ۴۱۴ تک راج دھرم کا ذکر کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ''ایسے ادھین وسنوں
میں سے سب سے بڑے یہ ہیں۔ نشہ بازی۔ جوا بازی۔ زناکاری۔ شکار کھیلنا۔ یہ سارے
کے سارے ایک دوسرے سے بڑھ کر رہے ہیں۔ دُشٹ عادتوں میں پھنس جانے سے مر جانا اچھا
ہے۔ الختصر (سمولاس ۶) +
صفحہ ۴۹۲ ۔ جو لوگ مانس بھکشن اور مدھ پان کرتے ہیں۔ اُن کے شریر اور ویریہ آدی
دھاتو بھی دُرگندھ آدی سے دوشت ہو جاتے ہیں۔ اس لئے اُن کے سنگ کرنے سے آریوں
کو بھی یہ کو بھنشٹ ہو جانا ہے۔ یہ تو ٹھیک ہے،، (سمولاس ۱۰) +
صفحہ ۲۵۹ ۔ اتما دستیا ہے کہ مدہ مانس کا گرہن کدا پی بھول کر بھی نہ کرے (سمولاس ۱)

صفحہ ۲۶۶ ۔ ہاں مسلمان۔ عیسائی آدی۔ مدھ مانس آہاریوں کے ہاتھ کے کھانے
میں آریوں کو بھی مانس آدی کھانا پینا اپرادھ پیچھے لگ پڑتا ہے۔ پرنتو آپس میں آریوں کا
ایک بھوجن ہونے میں کوئی بھی دوش نہیں دیکھتا۔،، (سمولاس ۱۰) +
صفحہ ۲۶۷ ۔ اور مدھ مانس اہاری ملیچھ کہ جن کا شریر مدھ مانس کے پرمانوں ہی
سے پورت ہے۔ اِن کے ہاتھ کا نہ کھاویں۔،، (سمولاس ۱۰) +
صفحہ ۲۶۸ ۔ گائے۔ بکری۔ ہاتھی۔ گھوڑے۔ اونٹ۔ بھیڑ۔ گدھے وغیرہ سے بھی
بڑے اُپکار ہوتے ہیں۔ اِن پشوؤں کے مارنے والوں کو سب منشیوں کی ہتیا کرنے
والے جانئے گا۔،، (سمولاس ۱۰) +
پرشن ۔ جو سبھی اہنسک ہو جائیں تو بیاگھر آدی پشو اتنے بڑھ جائیں کہ سب گائے
آدی پشوؤں کو مار کر کھا جائیں۔ تمہارا پرشارتھ ہی ویرتھ ہو جائے +
اُتر ۔ یہ راج پُرشوں کا کام ہے۔ کہ ہانی کارک پشو و منش ہوں اُن کو ڈنڈ دیویں
اور پران سے بھی دیوکت کر دیویں +
پرشن ۔ پھر کیا اُن مانس پھینک دیں۔
اُتر ۔ چاہے پھینک دیں۔ چاہے کتے آدی مانس آہاریوں کو کھلا دیں۔ وا جلا دیں یا
کوئی مانس اہاری کھاوے تو بھی سنسار کی کچھ ہانی نہیں ہوتی۔ کنتو اُس منش کا سوبھاؤ
مانس اہاری ہو کر ہنسک ہو سکتا ہے۔ جتنا ہنسا اور چوری وشواس گھات چھل کپٹ
آدی سے پدارتھوں کو پراپت ہو کر بھوگ کرنا ہے۔ وہ ابھکشی اور اہنسا دھرم آدی
کرموں سے پراپت ہو کر بھوجن آدی کرنا بھکش ہے۔ جن پدارتھوں سے سوا ستھ
روگ ناشک۔ بُدھی بل۔ پراکرم۔ ورِدھی۔ اور آیو بردھی ہو جائے۔ اُن تنڈل آدی
گندم۔ پھل۔ مول۔ کند۔ دودھ گھی۔ میٹھا۔ آدی پدارتھوں کا سیون یتھا یوگیہ
پاک میل کرکے یتھوچت سمے پر متاہار بھوجن کرنا سب بھکش کہاتا ہے جتنے پدارتھ
اپنی پرکرتی سے وِرُدھ وکار کرنے والے ہیں۔ اُن اُن کا سروتھا تیاگ کرے۔ اور
جو جو جس کے لئے وہت ہے۔ اُن اُن پدارتھوں کا گرہن کرنا یہ بھی بھکش ہے،،
(سمولاس ۱۰)
صفحہ ۲۷۶ ۔ جیسے کہ مدھ سیون۔ بال اوستھا میں وواہ اور سوییچھا چار آدی دوش
بڑھ جاتے ہیں۔،، (سمولاس ۱۱) +
صفحہ ۲۸۲ ۔ پشچات جب وشیاسکت ہوئے تو مانس مدھ کا سیون گپت گپت کرنے
لگے (سمولاس ۱۱) ۲۸۶ و ۲۸۷ ۔ ارتھات یگیہ میں مانس کھانے میں دوش نہیں
ایسے پامرین کی باتیں وام مارگیوں نے پھیلائی ہیں۔ مانس بھکشن کرنے۔ مدھ پینے
پرستری گمن کرنے آدی میں دوش نہیں۔ یہ کہنا چھوکرا پن ہے۔ کیونکہ بنا پرانیوں کے
پیڑا دیئے مانس پراپت نہیں ہو سکتا۔ اور بنا اپرادھ کے پیڑا دینا دھرم کا کام
نہیں۔،، (سمولاس ۱۱)
۲۹۹ ''پشو مار کر ہوم کرنا وید آدی ست شاستروں میں کہیں نہیں لکھا،، (سمولاس ۱۲)
۲۹۹ اور جو مانس کھانا ہے۔ یہ بھی انہیں وام مارگی ٹیکاکاروں کی لیلا ہے اس لئے اُن کو
راکھشس کہنا اُچت ہے۔ پرنتو ویدوں میں کہیں مانس کا کھانا نہیں لکھا۔

+ راکھشس شبد سنسکرت ہے۔ ویدک میں اس ارتھ یہ ہیں۔
[illegible] नुवध्वं [illegible] म [illegible] हरणा [illegible]
यत्नमे स्वपना यासा वहु समी ध्यंम रा जस विद्वा त ॥
ترجمہ ۔ [illegible] سے یہ سب ہٹ کرنیوالا۔ غصہ سے مارنیوالا۔ کھشور خوراک میں تیزی رکھنے والا مانس کو
بہت چاہنے والا۔ سونے کے واسطے بہت تیز کرنیوالا اور بہت اپرشا کرنیوالے کو راکھشس کہتے ہیں +

ان جیشکا اُن لبل کہیا دیا دھاں ستہ بھائی — کیے کیبر سُنو بھائی سادھو آگ وہاں گھرلائی
جیو بدھ دھرم کر تھا بیوا دھرم کہاں کہو بھائی — آپس کو منی ور کر تھا بیوا کو کہت قصائی
کبیرا تیری جھونپڑی گل کٹین کے پاس — کرن گے سو بھرن گے تو کیوں بھیوا اداس

انہیں ایام میں بااس سے کچھ پہلے ایک سادھو ہو گئے۔ اُنہوں نے بھی کئی عمدہ بانوں کا پرچار کیا جن کا نام داود تھا۔ اُن قول ہے۔ ؎

پاہن پرمیشور کیا کرلئے آتما گھات — ست کہوں سنتے نہیں سچ پرانی دوزخ جات

اس سے کچھ پہلے ایک مہاتما جاسیہ جی دہلی کے گرد نواح میں ہوئے ہیں۔ اُنہوں نے علمائے اسلام سے مباحثہ کرکے بہت کچھ انہیں قائل معقول کیا۔ اور صدہا آدمیوں کو دین اسلام سے نفرت دلا کر ویدک دھرم کا پیرو بنایا۔ اور ایسا ہی اپدیش چیتن نے کیا۔ لیکن بام مارگی دُنیا سے بالکل گم نہ ہوتے۔ وہ بدستور پوشیدہ پوشیدہ اپنا کام جتنا ہو سکا کرتے رہے اور بدکاری میں قدم دھرتے رہے۔

مسلمانی جور و ستم کے زمانہ میں ایک اور مہاتما اودھو جی ہو گئے ہیں۔ اُنہوں نے بھی ہزارہا آدمیوں کو بُت پرستی اور گوشت خوری اور جیو ہنسا کی ایجاتے ہٹا کر ایشور کی بھگتی کا اُپدیش دیا۔ مگر دین اسلام کا کھنڈن بھی ساتھ ہی کرتے تھے۔ بنا بر آں متعصب بادشاہ کے حکم سے قتل کرائے گئے۔ بابر کے عہد میں بابا نانک جی نے بھی جہاں تک ہمیں علم ہے۔ گوشت خوری کی تردید کی۔ اور گوشت خوروں کو اس کے ترک کرنے کا اُپدیش دیا چنانچہ ہے۔ ؎

جیتک مچھلی سراپاں جو جو پرانی کھائے — دھرم نیم جتنے کئے سبھی رساتل جائے
جتنے رت لگے کپڑے جامہ ہوئے پلیت — جے رت کھادے مانسا تن نرمل کہاں چیت
اسنگھ مڑکہ اندھ گھور سنکھ چور حرامخور — اسنکھ امر کو جائیں جور
اسنکھ گل دو ہتیا کمائیں — اسنکھ پاپی پاپ کر جائیں
اسنکھ ملیچھ مل بچھ کھائیں — خوب کھانا کھچڑی جائیں امرت جن

ہیارو تی کارنے گلا کٹا دے کون

مانس کھانڑے کرے نواج — چھری وگائیں تن گل تاگ
تن گھر برہمن پورے ناد — اُنان ہی آوے آدھے سواد
کوڑی راس کوڑا ہو پار — کوڑ بولیں کریں آدھار
شرم دھرم کا ڈیرا دور — نانک کوڑ رہیا بھرپور
متھے ٹیکا تیڑ دھوتی لگائی — ہتھ چھری جگت قصائی

عرصہ ۵۰۰ برس کا ہوا کہ ساٹین آچاریہ اور اُس کے قریب زمانہ میں ہی بیدھر ہوئے یہ دونوں بام مارگی تھے۔ اُنہوں نے راجاؤں کو بس میں کرکے دیدوں کے ذریعہ سے بام مارگ کے پرچار پر مضبوط کمر باندھی۔ اور انہیں ایام میں ایک گوسائیں شادر ہوئے۔ اُنہوں نے بھی بام مارگی ہونے کے کارن مانس شراب کا خوب پرچار کیا۔ اوّل نے رگوید پر بھاشیہ بنایا۔ اور دوسرے نے یجروید اور تیسرے نے میانسا پر۔ ہم زیادہ طول دینا نہیں چاہتے۔ کہ اُن کی کتابوں سے اصل عبارت نقل کریں کتابوں کے نام سے ہی آپ سمجھ جاوینگے۔ شری بیدھر نے منتر مہودہی بنایا۔ اور مسٹر شادر نے شاردا تنتر۔ بس آپ جان سکتے ہیں۔ کہ اُنہوں نے ان بھاشوں میں سنا تن دھرم کا کس قدر ستیاناش کرنے کی کوشش کی بہت کچھ بام مارگ کا چرچا ان کے بھاشوں میں بھی ہوا۔ اور لوگ ست دھرم سے گمراہ ہوتے اور یہ طوفان بدتمیزی روز بروز بڑھتا گیا۔ انہیں بھاشوں کی برکت ہے کہ پنڈت جگن ناتھ شاستری جیسے پنڈتوں کے بچاؤ و فن میں خوطہ کھا کر مسلمان ہو گئے۔

**مانس کی بابت شری سوامی دیانند جی مہاراج کا اُپدیش** عنقریب تھا کہ صدہا پنڈت لاندہب ناستک۔ محمدی یا عیسائی ہو جاتے۔ اور ویدک دھرم کو لوگ نفرت کی نگاہ سے دیکھ کر کنارہ پکڑتے۔ کہ یک لخت ایک مہاپُرش نے اس سنسار میں بتاریخ مبارک سمت ۱۸۸۱ بکرمی گجرات میں جنم لیا۔ اور پورن جوان ہو کر ست شاستروں کے پٹھن پاٹھن اور ویدوں کے ابھیاس سے نتیجہ کر لیا۔ کہ اس وقت کی تمام حالت بالکل ویدوں کے خلاف ہے۔ چنانچہ کاشی وغیرہ میں صدہا پنڈتوں کے ساتھ شاستر ارتھ کرکے سب پول کھول دیئے بقول شخصے ؎

کیا کاشی آدی میں شاستر ارتھ بھاری — ہوئے شانت سب اپدیش کرم جاری
دیا اور آنند ہے مول جن کی — گھو دھرم جگیا سوا بیاد تن کی

کرتے ہوئے شروع ۱۸۷۵ء میں بمقام بمبئی سب سے اوّل آریہ سماج قائم کیا۔ اور کئی دیاکھیان مانس اور شراب وغیرہ کے کھنڈن پر دیئے۔ اور اسی طرح مورتی پوجا وغیرہ وید ورودھ وشیوں پر۔ بعد ازاں جولائی ۱۸۷۵ء میں بمقام پونا دیاکھیان دیئے۔ جو اُسی وقت بزبان مرہٹی طبع ہو گئے۔

۰ ۔ جولائی ۱۸۷۵ء ”اہنسا پرمودھرمہ دھرتی کھما اتیادی۔ دیرم اور ادھرم انیک ہیں پرنتو اُن میں شیشٹ ریتی سے یہ دھرم اور یہ ادھرم ہے اُس کو ہم پہلے کہتے ہیں اوّل اہنسا کا لکش

अहिंसासत्यास्तेय ब्रह्मचर्यापरिग्रहा यमाः

دیکھو یوگ شاستر پاد ۲ سوتر ۳۰ ؎

اہنسا اس کا ارتھ عام طور پر تو یہ ہے کہ پشوؤں کو نہ مارنا۔ مگر ویاس جی نے اس کا خاص ارتھ اس سے بڑھ کر کیا ہے۔

सर्वथा सर्वदा सर्वभूतानाम नभिद्रोहः अहिंसाइत्या

یعنے سب طرح اور ہمیشہ سب پرانیوں سے درودھ یا ویر کا تیاگ اس کا نام اہنسا ہے (صفحہ ۱) پھر ایک دریاکھیان ۲۰ جولائی ۱۸۷۵ء کو سنسکار پر دیا۔ اُس میں یگیہ کی تشریح کرتے ہوئے فرمایا ہے ”یگیہ میں مانس نویر پنڈتوں کی بناوٹ ہے۔ ہوم دیوتاؤں کا ہو اور مانس پشوؤں کا ڈالا جاوے۔ یہ بیوستھا پرمیشور کی ہو۔ ہمیں اعتبار نہیں۔ کیونکہ پرمیشور کی بیوستھا میں ایسا انیائے نہیں ہو سکتا۔ تو ہم نے پشوؤں کے نہ مارنے کی بابت کہا۔ لیکن کیا کسی ہوم میں پشو مارے بھی جاتے ہیں۔ اس شنکا کا اُتر دیتے ہیں۔ ہوم دو پرکار کا ہے۔ ایک راج دھرم سمبندھی۔ دوسرا سادھارن۔ اب تک تو ہم نے سادھارن ہوم کا ذکر کیا۔ اور باقی رہا راج دھرم سمبندھی ہوم اُس کی بیوستھا ساری کی ساری جدا ہے اُس میں پشوؤں کے مارنے کی کیا عزت ہے۔ اُس میں منش بھی مارے جاتے ہیں یعنے یُدھ سمبندھی ہزاروں منشوں کے پران لینے راج دھرم میں درست ہیں۔ جو جنگلی جانور دُشٹ کھیتوں کو خراب کرتے ہیں۔ اُن کا مارنا ٹھیک ہے۔ اور جنگلی شیر وغیرہ کا بھی مارنا صحیح۔ مگر ہوم سمبندھی مانس اہار یعنے گوشت خوری جو کہتے ہیں وہ بالکل بوگ ہے کسی پران دھاری کو تکلیف دینا کیسے ہو سکتا ہے۔ کسی جیو کے پران لینے سے دھرم الشور کا نہیں ہو سکتا“ (صفحہ ۹) ؎

سوامی جی نے جو اُپدیش بمبئی میں بسال ۱۸۷۵ء دیئے۔ اور جن اصول پر بمبئی آریہ سماج قائم ہوا اُنہی کے مطابق لیلا دھر ہری داس نے ایک کتاب ستیہ استہ وچار ۱۸۷۵ء میں طبع کرائی۔ اُس کے صفحہ ۲۸ سے ۴۳ تک مانس و شراب وغیرہ کا کھنڈن موجود ہے۔ پھر سوامی جی نے بھادوں سمت ۱۹۳۳ مطابق ستمبر ۱۸۷۶ء میں بھومکا تصنیف کرنا آرنبھ کیا۔ اُس کے صفحہ ۱۷ و ۲۱۷ پر لکھا ہے ”سب بھوتوں سے ہمیشہ اور ہر طرح دیر ترک کرنا اہنسا ہے۔ جو اُپاسک کے واسطے ضروری ہے۔ المختصر“ پھر صفحہ ۲۷۶ سے ۲۷۸ تک مانس و شراب وغیرہ کا کھنڈن کرتے ہوئے لکھتے ہیں ”اتیادی انیک ارتھ کھا تنتر گرنتھوں میں لکھی ہیں۔ وہ سب وید آدی شاستر تیجتی پرمانوں سے ورودھ ہونے کے کارن شریشٹ پُرشوں سے گرہن کرنے یوگ نہیں۔ کیونکہ وہ آدی سیون سے مکتی کبھی نہیں

نائیسرک کول ستعمل کتساں - ذاکربا - اسماعیلی وغیرہ سب ہی دام مارگ کی شاخیں ہیں - اب تک بھی جو ہندو لوگ دیوی اور بھیرد کو نہیں مانتے اور ویشنو کہلاتے ہیں وہ مانس و شراب کے استعمال کو سخت گناہ سمجھتے ہیں - منتروں اور جنتروں کے لکھنے کے واسطے بھی خون کی سیاہی اور ہڈی کے قلم اور چمڑے کے کاغذ سے کام لیا گیا پوتر گئو اور شدہ ہون کنڈ مانس مدرا سے اپوتر کئے گئے - اور نئے نئے ایک اکشر اور دو اکشری منتر بنا کر گومیدھ اور اشومیدھ اور اجامیدھ ہیدھ کئے گئے - اور جاہلوں اور معترضوں کو تسلی دی گئی کہ ہم جانوروں کو پھر منتروں سے زندہ کر لیا کرتے ہیں مہابھارت کے زمانہ سے لیکر بودھ کے زمانہ تک یہ طوفان بےتمیزی ہر کا مدیراں مزید کرد کبھی کبھی آہستہ اور کبھی کبھی خوب زور سے جاری رہا - ویدوان مہاتما برہمن کبھی مختلف اوقات میں ساتھ کے ساتھ مخالفت کرتے رہے اور ان مذموم رسوم کے مٹانے میں ہمہ تن کوشاں رہے مگر یہ تھا راجہ تھا بر جا قطعی اس خرابی کی جڑ نہ کاٹ سکے سب سے پہلے اس کا کھنڈن مہاراج کرشن و ویاس شری دید یاس جی نے کیا - چنانچہ وہ فرماتے ہیں -

सुरा मत्स्याः पशोर्मांसं द्विजातीनां बलिस्तथा ।
धूर्तैः प्रवर्तितं ह्येतन्नैतद्वेदेषु कथ्यते ॥
म० शा० अ० २६४ श्लो० ६

ترجمہ - شراب - مچھلی - اور دیگر پشوؤں کا مانس اور انسانوں کی بلی دھورت لوگوں نے چلائی ہے - وید میں ہرگز اس کی اجازت نہیں ہے -

بیاس کے فرزند ارجمند شکھدیو منی جی فرماتے ہیں -

यूपं कृत्वा पशून् हत्वा कृत्वा रुधिरकर्दमम् ।
यद्येवं गम्यते स्वर्गे नरके केन गम्यते ॥ १ ॥

ترجمہ - لکڑی سے باندھ اور پشوؤں کو مار کر زمین کو خون آلودہ کرنا اگر اس طرح انسان سورگ میں جاتا ہے - تو بتلائیے نرک میں کس طرح جاویگا -

सत्यं यूपं तपो ह्यग्निः प्राणाः समिधो मम ।
अहिंसा परमो धर्म एष धर्मः सनातनः ॥ २ ॥

ترجمہ - ست برت ہمارا یوپ ہے - تپ ہماری اگنی ہے اور پران اپان ہماری سمدھا ہے کیونکہ اہنسا پرم دھرم ہے اور یہی سناتن سے مانا گیا ہے -

प्राणा यथात्मनोऽभीष्टा भूतानामपि ते तथा ।
आत्मौपम्येन भूतानां दयां कुर्वन्ति पण्डिताः ॥ ३ ॥

ترجمہ - پران جیسے انسان کو پیارے ہیں - ایسی طرح اور جیوؤں کو بھی ہیں - اس طرح سے اپنی طرح ودوان لوگ سب پر دیا کرتے ہیں -

اسی طرح اور کئی مہاتما میدھا دی بودھاین وغیرہ ست دھرم کا اپدیش اور ان دمدور دوھ باتوں کا کھنڈن کرتے رہے مگر دشت پر بھاؤ بڑھ رہا تھا - اور یہاں تک بڑھ چکا تھا - کہ استریوں کو پشوؤں کے سنگ صحبت کرائے جانے کی بھی نوبت آگئی تھی - اور صرف آریہ ورت میں ہی نہیں بلکہ سب ملکوں میں یہ خرابی پھیل چکی تھی - مثنوی رومی میں روم دیش کی ایک کہانی درج ہے - اسماعیلی فرقہ جہاں موجود ہے اس کا یہ عام دستور ہے - ملک اٹلی میں بھی ایسے ہی کام ہوتے تھے - ساشچیوٹ روم لیتے بدکار مستورات کے مکان جن کے سب نمونے شہر نیپلز کے عجائب خانہ میں موجود ہیں - یہ کارروائی سب شہر پومپائی میں ہوتی تھی - جو ۱۸۹۶ء میں آتش فشاں پہاڑ کے لاوہ کے سبب تباہ ہوگیا - (مفصل دیکھو آریہ سماچار میرٹھ ماہ پھاگن ۱۹۴۶ بکرمی) نظامی نے سکندر نامہ میں بھی لکھا ہے ؎

نہ من با دشمن کتاں دور داد ٭ تبیرا بیغ مزا دور بر فور داد

غرضیکہ جب یہ بام مارگ نہایت زور پکڑ گیا - اور اس نے نہایت درجہ تک خرابی کی - تو آج سے ۲۵۰۰ برس پہلے کپل وستو میں بودھ نے پیدا ہوکر اور ان اُلٹے دام مارگ سے تنگ آ کر نیا دھرم کا پرچار شروع کیا - بودھ مت کی بنائے گرنتھوں میں دیدوں پر بہت سے بیجا الزام لگائے ہیں اور بڑے زبردست اعتراض کئے ہیں - مگر حقیقت میں کوئی اعتراض صحیح نہیں کیونکہ جو اعتراض ہیں وہ وام مارگ مذہب پر ہیں - اور انہیں کی بیان کردہ کلنکت باتوں پر ہیں کیونکہ وید مقدس پر - وام مارگ سے تنگ پودھ وغیرہ مت متانتروں نے جو جو اعتراض وید پر کئے ہیں وہ سارے کے سارے تردود ہیں ٭

خیر کچھ ہی ہو - بودھ نے دام مارگ یا بقول خود ویدک مت والوں پر اعتراض کئے اور اس خوبی سے کئے کہ لوگوں نے ناستک بننا سویکار کیا - مگر گوشت خور ویدک پنڈتوں سے متنفر ہوئے اور ویدوں کو بھی انہوں نے خیرباد کیا - کیونکہ اگر وید پر اور سائن کے ارتھ صحیح ہیں - دا بسے دھرم کے ماننے سے ناستک ہونا ہزار درجہ بہتر ہے؟ اور اگر دام مارگ صحیح ہے - جیسا کہ ہمارا مہندؤں کا اعتقاد ہے - تو لامذہب ہونا اس سے عمدہ ہے - بودھ کی تعلیم سے اگرچہ لوگ ایشور اور وید سے شردھا رہت ہوگئے - الا اس ویدک دھرم یعنی بام مارگ کی نندا ہونے لگی لیکن صحیح بات یہ ہے کہ عملی طور پر ایک بات (ایشور کی ہستی کے انکار) کے سوا اور تمام تردید میں بر عملدرآمد ہونے لگا یعنی پشوؤں کو مار کر یگیہ کرنا بند ہوگیا - اور بلی دشو اور گومیدھ ہر روز دیا گیا - اندھے - لولے لنگڑے - عاجز محتاج آدمی اور جانوروں کے واسطے شفا خانے اور غریب خانے تیار ہوگئے - یتیم خانے جاری کئے گئے - (دیکھو ستیارتھ پرکاش) تناسخ اور شبھ کرموں پر زندگی کا مدار رکھا گیا - اگرچہ بودھ خود اتنا کامیاب نہ ہوا - مگر اس کے بعض اصول بالکل ویدک تھے جس طرح آجکل بعضے آدمی پرانوں یا بیدھر کے ترجمے پڑھکر عیسائی ہو جاتے ہیں - بعینہ یہی حال بودھ کا تھا - نہ اس کا قصور اور نہ ویدوں کا - بلکہ سارا کا سارا قصور بام مارگیوں کا تھا - جنہوں نے بودھ کے آتما کو مجبور کیا - کہ وہ اس دھرم کو ترک کرے ٭

اس بودھ کے ناستک مت کی تردید کرنے والے سب سے پہلے بھٹ پاد کمارل آچاریہ ہوئے ان کی بابت ذکر ہے - کہ وہ جس وقت وید شاستر کو پڑھ چکے - تو ایک دن ایک مکان کے نیچے سے گذر رہے تھے - محل کے اوپر ایک راجکماری دھرم کی بری حالت کو سوچ سوچکر یہ آدھا شلوک پڑھ رہی تھی -

किं करोमि क्व गच्छामि को वेदानुद्धरिष्यति ।

کہ میں کیا کروں اور کہاں جاؤں - اس اندھ کار بودھ مت کے زمانے میں کون ویدک دھرم کی حفاظت کریگا - تب اس کے جواب میں کمار آچاریہ بولے -

मा विभेषि वरारोहे भट्टाचार्योऽस्ति भूतले ॥

کہ اے پیاری مت سوچ کر بھٹ آچاریہ پرتھوی پر موجود ہے - اس کے بعد یہ عام پرسیدھ ہے - کہ انہوں نے بودھ مت کا کھنڈن شروع کیا - مگر ساتھ ہی بام مارگ کا بھی - ان کے بنائے گرنتھوں میں بھی مانس شراب کا برابر کھنڈن موجود ہے - ان کے بعد ۱۳ سو برس کا عرصہ ہوا - کہ شنکر آچاریہ ہوئے - انہوں نے بھی مانس شراب کے پرچارک متوں کا اسی طرح کھنڈن کیا جس طرح کہ بودھ اور جینیوں کا اور ابھی تک ان کے مت ایوتانی مانس اور شراب کو برا جانتے ہیں - سوائے چند بام مارگی گوسائیوں کے - بعد ازاں سنہ ۱۱۵۰ء میں رامانج ہوئے - انہوں نے تو کھلم کھلا برخلاف بام مارگی اور مانس آہاریوں کے وشنو مت کا پرچار کیا - ان کی زندگی کا سار تمام تر رامچندر جی کی زندگی تھی اور ان کا نتیجہ تھا کہ وہ ہرگز مانس آہاری نہیں تھے - انہیں کے مت میں سنہ ۱۴۸۸ء میں کبیر ہوئے - اس نے بھی دین اسلام ترک کرکے ویشنو مت سویکار کیا - اور گوشت خوری وغیرہ کے مسائل کی تردید شروع کی - کبیر جی کا قول ہے ؎

تردید یہ بھائی صاحب! سوامی جی کا بھی یہی مطلب ہے مگر ذرا آپکی سمجھ کا پھیر ہے انہوں نے تفصیل زیادہ کی ہے یعنی جو برہم چریہ آدی تپ بہت ہے اور دان لیتا ہے اور جوان بڑھا ہے اور وان لیتا ہے اور جو صرف دان پر ہی اتبت لگا رہتا ہے کچھ پرم دھرم نہیں کر سکتا یہ تینوں گن والے تھوڑے یا ایک سب ہی دکھ ساگر میں ڈوب جینگے۔ اسی کیا تھ سوامی جی کی رائے کی تشٹی کرنیوالے سوسمرتی کے شلوک ذیل ملاحظہ فرمائیں۔ ۲/۴ و ۱/۴ یس یہ اعتراض سراپا اندرونی مخالفت کا باعث و تحقیق حق سے کوسوں دور ہے اعتراض صفحہ ۴۸۵ (سوامی جی کی انوکھی تحقیقات) کہ انہوں نے ویدوں کا پرکاش اگنی آدی چار رشیوں کے آتماؤں میں لکھا ہے اور برخلاف تمام رشیوں کے برہما پر نہیں لکھا۔ تردید۔ برہما کو وید کے الہام ہونیکا ذکر کسی معتبر گرنتھ میں نہیں ہے۔ بلکہ یہ پورانوں کی جھوٹھی تقلید ہے۔ ہم اگر پورانوں اور اُس کی اس روایت کو صحیح مانیں تو عوض برہما پر وید کے الہام ہونیکے خود برہما کی زندگی پر ایک بڑا بھاری کلنک کا ٹیکا لگتا ہے۔ برہما اور اُسکے چار منہ کی کہانی دیکھو بھاگوت شیو پوران۔ دیوی بھاگوت۔ اور منو شلوک ۲۳-) اور اُنکی پوجا کا منسوخ ہونا نہایت ہی عبرتناک ہے پس نہ تو ایسے عجیب الخلقت کوئی برہما ہوئے۔ اور نہ اُنکا کسی ست شاستروں میں ذکر ہے۔ وید دوارا پرکاش کے مصنف یا کوئی اور اگر برہما کی کہانی کو ذرا آنکھیں کھولکر مطالعہ فرمالیتے۔ تو ہرگز ایسے کامی پرش اور اُسکی رسالت اور اُسکی پیدائش پر یقین نہ کرتے۔ مگر وہ غریب کیا کریں۔ ع۔ ہنر بچشم عداوت بزرگ ترعیب است۔ اب ہم تبلاتے ہیں۔ کہ گوپتھ براہمن اور شتپتھ براہمن اور منوسمرتی وغیرہ سناتن رشیوں کے گرنتھوں میں اگنی۔ وایو۔ آدت۔ انگرہ۔ ابتدائی مہرشیوں کے آتماؤں میں ویدوں کے پرکاش کا ذکر ہے (مفصل دیکھو وید بھاش اندو سنسکرت مسمعہ پنڈت دیوودت جی شاستری) برہما جی پر ویدوں کا ظہور تو مورتی کے عقیدے کی طرح وید مقدس اور ست شاستروں کے خلاف ہے ہم رسالہ الہام وید میں اس پر مفصل بحث کرینگے۔ اعتراض صفحہ ۴۸۶۔ ستیارتھ پرکاش صفحہ ۷۰ میں برہمن آدی کے پورانوکت اُتپتی پیدائش پر سوامی جی نے جو اعتراض کیا ہے۔ اُس پر تمسخرانہ گفتگو کی ہے تردید۔ ہمارے کایستھ مہربان کو اپنے نام کی طرح شیو شکتی کی شکل کے سوائے اور کوئی اعتراض کرنا آتا ہی نہیں۔ اچھا اُن کی مرضی مگر ہم اس موقعہ پھر اُن سے پرارتھنا کرتے ہیں کہ وہ ستیارتھ پرکاش کی اس تحریر کو پھر مطالعہ فرماویں۔ اور بیہودہ طور پر ست پرشوں کے منہ نہ آویں۔ کار پاکاں را قیاس از خود مگیر+ گرچہ ماند در نوشتن شیر و شیر+ تو بصورت رفتہ ور مانندہ+ وید اقدس آنہ مطلق خواندہ۔ سوامی جی نے اول تو وید مقدس کے اُس منتر کا ترجمہ براہمن تفسیروں کے انوکول کیا۔ پھر فرماتے ہیں جیسا کہ تمسبا انگوں سے مکھ سریشٹ ہے ویسے ہی پورن ودیا اور اُتم گن کرم سبھاؤ سے یکت ہونے سے منش جاتی میں اُتم برہمن کہلاتا ہے۔ جب پرمیشور کے نرنکار ہونے سے مکھ آدی انگ ہی نہیں ہیں تو مکھ سے اُتپن ہونا اسنبھو ہے جیسا کہ بندھیا ستری کے پتر کا وواہ ہونا اتنا لکھکر اب پورانوکت ہٹھی لوگوں پر اعتراض کرتے ہیں کہ جو مکھ آدی انگوں سے برہمن آدی اُتپن ہونے تو اپادان کارن کے سدرش برہمن آدی کی آکرتی اوشیہ ہوتی جیسا کہ مکھ کا آکار گول تال ہے۔ ویسے ہی اُن کے شریر کا بھی گول مال مکھ آکرتی کے سمان ہونا چاہیئے۔ کھشتریوں کے شریر بھجا کے سدرش۔ ویشوں کے اُرو کے تل۔ شودروں کے شریر پگ کے سمان اکار والے ہونے چاہیئے (کیونکہ اُن کی اُتپتی مختلف اُپادان کارنوں سے ہے) مگر ایسا نہیں ہوتا۔ اور اگر کوئی تم سے پرشن کریگا۔ کہ جو جو مکھ آدی سے اُتپن ہوئے تھے۔ اُنکی برہمن آدی سنگیا ہو۔ پرنتو تمہاری نہیں جیسے کہ سب لوگ گربھ آشے سے اُتپن ہوتے ہیں۔ ویسے ہی تم بھی ہوتے ہو۔ تم مکھ آدی سے اُتپن نہ ہوکر

برہمن وغیرہ بنگما کا ابھمان کرتے ہوا سکے تمام اکمنا از بعد دیر تھ یعنی اپ یلمن ہوا اور جو جھے ارتھ کیا ہے سو سچا ہی ہے یعنی وہ افسوس کرتے ہیں اُن لوگوں پر جنہوں نے تعصب میں آ کر برہما جی کے مکھ کو کلنک لگایا یعنی اُنکے مکھ کو بحیواں بنایا۔ اور اسی طرح اُنکے ساتھ شریر کو۔ اور پھر اُس سے ودینت حمل تبلایا۔ پورانوں کے حسب حال کسی استاد نے فرمایا ہے ع تن شد و جملہ داغ داغ پنبہ کجا کجا نہی۔ نتیجہ۔ ارباب دانش و بینش سے مخفی نہ ہوگا۔ سوامی دیانند کے ظہور میں اپنے بیشتر ہند و قوم کی حالت کیسی ردی اور ابتری ہو رہی تھی۔ دین کا ٹھکانا نہ مذہب کا پتا۔ در بدر خاک بسر مارے پھرتے تھے۔ برہمن جنکا دھرم وید و شاستر کا پڑھنا تھا وہ خود اسکے کہ لوگوں کا سُدھار کرتے خود جینی اور بام مارگی بلکہ بیچ مارگی ہو کر سیاہی کا ٹیکا لگا چکے تھے۔ کھشتری کچھ راستہ پیدا ہی نہ تھا اور کچھ رنڈی بازی کے شراب نوشی وغیرہ خرابیوں میں مبتلا ہو کر تباہی کی حالت میں ہو گئی تھی اور مذہب کی طرف سے سوئے لگانے کے اور ستیدا دیکھیا پایا اور دھو نکل چلی یا دیکھو اور تیھوں سے مرادیں مانگنے کے یا کثرت ازدواج وغیرہ بالکل ہی تباہی دیش سے ہیلی ہوتی اور رودلی کی چھوت چھات دھرم کا نام تک نہ جانتے تھے ہمارے معزز دوست منشی اندرمن صاحب نے کچھ فارسی عربی کی تعلیم پاکر اپنے دھرم کی حفاظت پر کمر باندھی مگر سنسکرت کی ناواقفی کے سبب وکسی مرحلہ پر چلنے کیواسطے کامیاب ہو سکے! اور ودیسی کے پرائشچت کیواسطے اُنکے پاس سکوت کے سوا اور کیا جواب تھا۔ خود دیش ہونیکے کارن اور برادری کی زنجیر میں جکڑے ہونیکے سبب باوجود دل سے ماننے کے کبھی ایک قدم نہ باہر دھر سکے ریفارمیشن کا مقابلہ تو امر دیگر ہے اسی طرح برہم سماج کا ابھار اور اُنکی ناکامیابی دنیا سے کچھ مخفی نہیں بنا براں یہ سماج ایک قومی و مذہبی ریفارمر کے منتظر چہ ذیل اصلاحوں کیواسطے ضرورت تھی۔ روز بروز ہندوؤنکا عیسائی اور مسلمان ہو کر مذہب ہونا۔ ویدک دھرم سے ہٹکر مختلف دیوتا پرستی۔ باہم دھرم کرم کی مخالفت ایک دوسرے کے ہاتھ کے کھانے پینے کو ہی دھرم جاننا۔ ویدانت کا طوفان نیے تیزی اور قوم کا دھرم کرم سے بیپرواہ ہو جانا سنسکرت ودیا سے لاپرواہ ہو جانا۔ بام مارگ اور چولی مارگ وغیرہ سے جو بیرحمی اور بداخلاقی آگئی تھی اُسکا دور کرنا۔ اسی طرح کے اور بھی کئی اُمورات تھے جنکو واسطے ایک ریفارمر کے آنے اور ریفارمیشن فرمانیکی اشد ضرورت لگ رہی تھی۔ جسکے پورا کرنیکے واسطے سوامی دیانند جی کا ظہور ہوا۔ اور یہ بھی ایک خاص قاعدہ ہے جسکے مطابق مخالفت بھی گھر سے ہی شروع ہوئی زیادہ مخالف اپنی قوم ہی ہوئی۔ اس نامراد قوم کی اصلاح کا جس نے بیڑا اُٹھایا اُسی سے اس نے مخالفت کی! اور اُسے دشمن سمجھا۔ پتھر اور اینٹیں ماریں۔ بلکہ سنگسار کیا۔ زہر کا پیالا پلایا اور بدنام کیا۔ ملزم بنایا۔ اے گری ہوئی حالت میں غافل اور لاپرواہ ہندو قوم نہایت دھرم سے پتت اور گمراہ نام نہاد آریہ قوم ۔ تمہیں کو جگانا تھا سنکٹ سہا+ تمہیں کو اٹھانا کمال سدھارا۔ ہوا و شنو بھی تھا قربان تمہارا+ دیانند نے تم پہ سرد سوارا تمہاری مگر قوم حالت وہی ہے+ ہوئی صبح پر خواب غفلت وہی ہے+ پیارے رشی پتر و آریہ بند ہوؤ۔ اب اس عدل و انصاف کے زمانہ میں اور خصوصاً ایسی مادر مہربان کے راج میں جسکی سلطنت میں آفتاب بھی غروب نہیں ہوتا۔ بلکہ ہمیشہ روشنی بخشتا ہے آپ کا سوتے رہنا اور اُسکے سایۂ عاطفت آرام پاکر بھی ست ویدک دھرم کیطرف متوجہ نہ ہونا کتنی بدبختی کی علامت ہے اگر اس وقت بھی آپنے کروٹ نہ لی اور ویدک وہونی سنکر بھی آپکے کان نہ کھلے۔ اور بدستور بت پرستی بلکہ بام مارگ کی گھنونی تعلیم کی خونریزی سے سیاہ دل اور شراب کے نشہ سے چور اور مخمور رہے تو نہایت ہی کٹھن ہے

تمہیں اپنی مشکل کو آساں کروگے ‏ ‏ تمہیں اپنی منزل کا ساماں کروگے
تمہیں درد کا اپنے درماں کروگے ‏ ‏ کروگے تمہیں کچھ اگر ہاں کروگے
چھپا دست ہمت میں دست قضا ہے ‏ ‏ مثل ہے کہ ہمت کا حامی خدا ہے

سماپت

تبت خورد آجاتا ہے یا نہیں۔ اور یہ بھی دیکھو کہ تبت کلاں کا بھی بہت سا حصہ اُس میں مل گیا ہے۔ اگر انگریزی اٹلس موجود نہ ہو۔ تو اردو دیکھئے۔ جو سنہ ۱۸۹۰ء میں منشی گلاب سنگھ کے پریس میں طبع ہوا ہے۔ اگر یہ سچ ہے۔ کہ ان دوندیوں کے درمیان تبت خورد اور کچھ حصہ تبت کلاں آجاتا ہے۔ تو ہرگز سوامی جی کی بات میں خلاف نہیں ہے۔ ایسا ہی ہے۔ اور بالضرور ہے۔ اور یہی غیر ملک کے محققین کی بھی رائے ہے بے شک سوامی جی انہیں رشیوں کی اولاد سے تھے۔ جو آدی سرشٹی میں تر شبشٹھ یعنی تبت میں (جس کا نام دو سر سورگ یعنی سکھ بھومی بھی ہے) پیدا ہوئے۔ اور انہیں بزرگوں کی طرف منوجی نے ادھیا ۲ شلوک ۲۰ میں اشارہ کیا ہے۔ اور مہابھاشیہ وغیرہ کے رو سے اُس کا نام کوروکھشیتر بھی ہے۔ اور اُس کا پتہ بتلایا ہے۔ उत्तर करना یعنی کوروکھشیتر اوتر میں ہے۔ اگر ہم سوامی جی کی تحقیقات کو صحیح مانیں۔ اور بام مارگی پنڈتوں کے قول پر اعتبار کریں۔ تو یہ کوروکھشیتر نام کوروپانڈو کی لڑائی کے بعد پڑا۔ اور منوسمرتی اُس سے بعد تصنیف ہوئی۔ حالانکہ یہ بالکل غلط ہے۔ کیونکہ اس جنگ سے صدہا برس پہلے کے گرنتھوں میں کورو وغیرہ نام موجود ہیں۔ پس سوامی جی کا ارشاد بالکل صحیح ہے کیونکہ اُس کے خلاف ماننے سے تمام ست گرنتھوں سے انکار کرنا پڑتا ہے ✣

اعتراض (۵)۔ سوامی جی نے کہیں لکھا ہے۔ کہ برہم پد کو پراپت ہو کر میہ آنند میں رہتے ہیں۔ اور پھر کئی جگہ مکتی سے لوٹ آنا بھی لکھا ہے ✣

جواب۔ یہ اعتراض کئی وجوہ سے باطل ہے۔ وجہ اول یہ کہ لفظوں کی پھیر پھار کے سوا علمی زندگی میں اس کا کوئی ثبوت نہیں۔ بلکہ تمام تر ثبوت اس کے خلاف ہیں۔ کرشن مہاراج جو یوگیشر اور منیشر مسلم فریقین ہیں۔ وہ خود گیتا میں فرماتے ہیں ✣

बहूनि मे व्यतीतानि जन्मानि तव चार्जुन

یعنی اے ارجن میرے اور تیرے بہت سے جنم ہو چکے ہیں ✣

شنکر آچارج بقول آپ صاحبوں کے شیو سروپ وہ بھی مکت سے واپس آکر بشیہ شریر دھاری ہوئے ✣

جے بجے بیکنٹھ سے یعنی موکھش پدوی سے خارج کئے گئے۔ اور وہی آدن کنس وغیرہ ہوتے رہے ✣

برہما بیاس جی کا اوتار ہوئے۔ اور اسی طرح دتاتریہ۔ رامچندر بقول تلسی داس یا پرانوں کے ساکشات وشنو سروپ۔ مگر منش جنم میں ضرور آئے۔ سیتا۔ ہنومان لچھمن وغیرہ سب کا یہی حال ہے۔ انسانی روحیں تو درکنار۔ خود خدا کو بھی پورانک لوگوں نے بیکنٹھ میں آرام سے نہ بیٹھنے دیا۔ سور۔ مچھ۔ کچھ۔ شیر۔ گھوڑا۔ کتا۔ عورت وغیرہ کے قالبوں میں آنا تسلیم کیا۔ اور نویں ویدانت نے تو دنیا کو ماننے کا گویا ٹھیکہ ہی لے لیا۔ یہ جتنی جونیں ہیں۔ یا جتنے جیو ہیں۔ سب ہی خدا ہیں۔ صرف اودیا کے کارن یا مایا کے موہ میں برہم بھول کر جیو کہلاتا ہے ذرا بقول شنکر آچاریہ۔ نہ مے دھارتم۔ دھیان۔ نہ دبہے ام تدریکو دشٹا شواکیولوہم ✣

بھائی شبونراین جی آپ غور سے خیال فرماویں۔ مکتی سے لوٹ آنے کا عقیدہ نیا نہیں ہے۔ تمام مہاتماؤں نے کارک کوٹی یعنی مکتی یافتہ جیوؤں کے آنے جانے کی اجازت بتلائی ہے۔ وجہ دوم جس کی آد ہے اُس کا انت بھی ہے۔ ایک طرف جیسا نجات کا آغاز ہے۔ تو کوئی وجہ نہیں ہے کہ اُس کا انجام نہ ہو۔ وجہ سوم۔ مکتی کرموں کا پھل ہے اور کرم محدود ہیں۔ پس ضروری ہے۔ کہ مکتی محدود ہو۔ وجہ چہارم۔ کوئی وید منتر مکتی کے غیر محدود ہونے پر نہیں ہے۔ البتہ ایسے منتر ضرور ہیں۔ کہ جن سے پایا جاتا ہے کہ مکتی محدود ہے اور پرانت کال کے بعد واپس آنا پڑتا ہے ✣

چونکہ وہ اتنا بڑا زمانہ ہے کہ انسانی علم حساب درحقیقت اُس کا حساب نہیں کر سکتا۔ اُس واسطے مہاتماؤں نے بعض مقام پر اُس کی تشریح میں ہمیشہ کا لفظ استعمال کر دیا ہے مگر مطلب سب جگہ اور ہمیشہ اُسی پرانت کال سے ہے ہم نے رسالہ نجات میں اور بھی توضیح کیساتھ لکھدیا ہے ✣

پس آپ کا یہ فرمانا۔ کہ جالندھر میں ایک مولوی سے مباحثہ کرنے پر سوامی جی نے معقول جواب نہ پا کر دائمی مکتی سے انکار کر دیا۔ بالکل باطل ہے۔ کیونکہ نہ تو یہاں تناسخ اور کرامات کے سوا کسی اور مسئلہ پر گفتگو ہوئی۔ اور نہ ایسا معاملہ پیش آیا۔ یہاں کا سارا مباحثہ غیر مذہب والوں کی طرف سے مطبوعہ موجود ہے اُس میں ہرگز اِس کا ذکر نہیں۔ پس بھائی صاحب مناسب ہے۔ کہ اول اعتراض دل میں تولو۔ پھر منہ سے بولو۔ ؎

نگفتہ ندارد کسے با تو کار ولیکن چو گفتی دلیلش بیار

> سوامی جی نے شاستر کے بھیدوں کے اُلٹے ارتھ کئے۔ صفحہ ۴۱ سے ۵۴ تک۔

اعتراض (۱) ستیارتھ پرکاش صفحہ ۸۹ پر گیتا کے شلوک ۲/۳۳ کا یہ ارتھ کیا ہے۔ کہ جو بھاگنے سے یا دشمن کو دھوکھہ دینے سے جیت ہوتی ہو۔ تو ایسا ہی کرنا چاہئے۔ مگر بظاہر گیتا کے اِس شلوک کا اُلٹا یہ مطلب ہے کہ دشمن کے سامنے سے بھاگنا چھتریوں کا دھرم نہیں ہے ✣

آریہ۔ بھائی صاحب دھوکھہ نہ دیجئے۔ سوامی جی نے جس خوبی سے اِس کا ترجمہ کیا ہے۔ وہ جنگی اصول کے بالکل خلاف نہیں۔ بلکہ عین مطابق ہے وہ لکھتے ہیں دو سینکڑوں سہنسروں سے بھی یدھ کرتے میں اکیلے کو بھی نہ ہوتا۔ سدا نبھوی ارتھات ونیتا رہنا درڑھ رہنا۔ دھیریا دان ہونا۔ یعنی مستقل مزاج۔ راجا اور پرجا سمبندھی بیوہار اور ست شاستروں میں اتی چتر ہونا۔ یدھ میں بھی درڑ نشنک رہ کے اُس سے کبھی نہ ہٹنا نہ بھاگنا۔ ارتھات اِس پرکار سے لڑنا۔ کہ جس سے نشچت وجے (فتحیابی) ہووے۔ آپ بچے جو بھاگنے سے واشتروں کو دھوکھا دینے سے جیت ہوتی ہو۔ ایسا ہی کرنا۔ درن شیلتا رکھنا۔ یکشپات رہت ہو کر سب کے ساتھ یتھا یوگیہ ورتنا وچار کے دینا۔ پرتگیا پوری کرنا۔ اُس کو کبھی بھنگ نہ ہونے دینا۔ یہ گیارہ کھشتری ورن کے کرم اور گن ہیں ✣

یہ بھاگنا جو سوامی جی نے لکھا ہے۔ وہ بزدلی کا بھاگنا نہیں ہے۔ بلکہ ایک ملٹری ٹرمز ہے۔ یعنی جنگی اصطلاح اور دنیا کی تمام فتحیابیوں کو کسی نہ کسی موقعہ پر اِس پر عملدرآمد کرنا پڑا۔ بوناپارٹ اور سکندر کی لائف پڑھو۔ اور روزنامچہ تیمور کا مطالعہ کرو۔ اور سوامی جی اِسے مفصل نہ لکھتے۔ تو بھی کرشنچند جی کی لائف پر کون پڑتال لگا سکتا ہے۔ کال یمن سے بھاگے۔ اور دوبارہ متھرا سے بھاگ کر دوارکا میں جا بسے خود شیو جی کرشن جی کے مقابلہ میں بھاگ گئے اسی واسطے کرشن جی کا نام رن چھوڑ مشہور ہے۔ پس یہ اعتراض آپ کا اگر ہے تو کرشن جی پر ہے۔ نہ کہ سوامی جی پر۔ مگر یہ اعتراض نہیں۔ بلکہ علم جنگ کا ایک داؤ ہے۔ یا دشمن کی ضرب کا اغماض ✣

اعتراض (۲) منوسمرتی ادھیا ۱۰/۹۵ کا ترجمہ غلط ہے ✣

اعتراض (۸) - ستیارتھ پرکاش $\frac{۳۴۸}{۳۴۳}$ میں سدھانت شرومنی کا جو حوالہ دیا ہے۔ مجال ہے کسی اور کو اس کا پتہ لگ جاوے ✤

اُتر - یہ مضمون سورج گرہن اور چندر گرہن کے متعلق ہے۔ سوامی جی نے بتلایا ہے۔ کہ اس پرکار یعنی جب سوریہ اور بھومی کے مدھ میں چندرماں آتا ہے تب سوریہ گرہن اور جب سوریہ گرہن اور چندر کے بیچ میں بھومی آتی ہے۔ تب چندر گرہن ہوتا ہے۔ اور نوین پوران والوں کے راہو کیت کی کہانی کا کھنڈن کیا ہے۔ بس جو کچھ سوامی جی نے لکھا ہے۔ ویسا ہی سوریہ سدھانت شرومنی میں ہے۔ اور جو شلوک ۵ سوامی جی نے لکھا ہے۔ وہ گرہ لاگھوکا ہے۔ دیکھو ادھیائے ۴ شلوک ۴ مگر اُس نے بھی اُنہیں کے حوالہ سے لکھا ہے ✤

اعتراض (۹) - ستیارتھ پرکاش $\frac{۱۹۷}{۱۹۶}$ میں سنشیپ شاریرک اور شاریرک بھاشیہ کا پرمان دیا ہے۔ یہ بھی کہیں نہیں ملتا ✤

اُتر - یہ سوامی جی نے پرمان نہیں دیا۔ نوین ویدانتیوں نے دیا ہے۔ اور شاریرک بھاشیہ میں یہ کارکا بھی ہے۔ اس سے بھی تو کوئی بدھی مان انکار نہیں کر سکتا۔ اور ویدانتیوں کی تو یہ مشہور ڈھال ہے۔ خود ہم سے مباحثہ میں کئی مرتبہ انہوں نے یہ شلوک پیش کئے۔ آپ جان بوجھ کر مغالطہ نہ دیں ✤

اعتراض (۱۰ و ۱۱) - $\frac{۱۸۷}{۱۸۶}$ و $\frac{۵۸۷}{}$ مضمون کے حوالہ اُپ نشد و جنیوں پر ہے۔ یہ دونوں حوالہ اگرچہ کسی گرنتھ کے نہ بھی ہوں۔ تو بھی نہایت عمدہ ہیں ایک تو لوگ سمادھی اور پرمانند کی بابت اور دوسرا مت کی فضیلت پر ہے۔ چونکہ سوامی جی نے انہیں اُپ نشدوں کے حوالہ سے لکھا ہے۔ مگر نام نہیں دیا۔ اور ہمیں ابھی تک ملا بھی نہیں۔ غالباً اِن دس اُپ نشدوں میں نہیں ہے۔ تو کیا حرج ہم آریہ سماج کے اصول نمبر ۴ کے مطابق انہیں قبول کرتے ہیں۔ اور یجروید اگنی برت پتی پرم جرچکشانے کے مطابق ہم ان کو صحیح سمجھتے ہیں۔ آپ بتلائیے۔ اِن میں غلطی کونسی ہے تاکہ ہم اُسے سویکار کریں۔ یا ان میں کونسی بات وید کے خلاف ہے۔ جس پر آپ نے اعتراض کیا ہے۔ کسی نے سچ کہا ہے۔ سوارتھی دوشوں کو نہ دیکھے ✤

اب ان اعتراضوں کا جواب عرض کرتے ہیں۔ جو آپ نے اس خیال سے کئے ہیں تاکہ لوگوں کو سوامی جی سے متنفر کریں یعنی یہ کہ سوامی جی نے شرتی اور سمرتی میں اصلاح کی ہے؟ حالانکہ یہ بالکل غلط ہے (صفحہ ۲۲ سے ۴۱ تک۔

اعتراض (۱) - دوسرے اور تیسرے چھاپہ کے ستیارتھ پرکاش کے ۸۹ صفحہ میں شرتی پرمان میں वच्च کی جگہ وشوم महा न त و वच्च اور دھاتم کے بجائے (धुरा राग) بنایا ہے۔ اور ایسا ہی منوسمرتی $\frac{۲}{۱۰۳}$ میں شوودرت کی جگہ سادھو بھی بنا دیا ہے ✤

اُتر - یہ شویتاشتر اُپ نشد کا واک ہے۔ وید منتر نہیں۔ اور یہ اس کا پاٹ بھید ہے نہ کہ سوامی جی کی اصلاح۔ آپ مختلف گرنتھ قلمی و مطبوعہ مطالعہ فرمائیے۔ آپ کا شک رفع ہو جائے گا۔ یہ اعتراض سراپا صداقت سے دور ہے ✤

اعتراض (۲) اسی طرح منوسمرتی کے ادھیائے ۶ کے ۱۷ ویں سلوک چہارم حصہ صفحہ ۱۱۰ پر بالکل بدل دیا ہے اور منڈک اُپ نشد کی شرتی صفحہ ۱۵۶ پر صحیح لکھی ہے اور ۲۴۰ پر بدل دی۔ دیکھو ستیارتھ پرکاش بار سوم ✤

تردید - یہ آپ کی غلطی ہے۔ اُس پستک کا غلط نامہ دیکھئے۔ مطبوعہ بار دوم پستک کے اخیر میں آپ نے ہی کئی دفعہ آپ نے دھوکھا دینا چاہا۔ یا دھوکھا کھایا۔ اور صفحہ ۱۱۰ بھی غلط لکھا ہے۔ اصل میں صفحہ ۱۲۵ ہے۔ اِن دونوں کیواسطے بار سوم میں غلط نامہ موجود ہے۔ ذرا آنکھیں کھولکر مطالعہ فرمائیے۔ اور سانچ کو آنچ نہیں۔

اول کے صفحہ ۵۹ پر بھی ایسا ہی لکھا ہے۔ بس آپ کا یہ اعتراض سراسر بے بنیاد ہے ✤

اعتراض (۳) - ستیارتھ پرکاش مطبوعہ بار دوم کے صفحہ ۴۳ پر لکھا ہے۔ جو کلین شبھ لکشن یکت شودر ہووے۔ تو اُن کو منتر سنگھتا چھوڑ کر سب شاستر پڑھا دے۔ اور صفحہ ۷۴ پر اُس کے برخلاف وید کے انوسار سب کو وید کا ادھکار لکھا ہے۔ شاید اس واسطے کہ اُن کے مذہب میں شودروں کی کثرت ہے ✤

اُتر - یہاں بھی آپکی سمجھ کی غلطی ہے وہ سوامی جی کی رائے نہیں۔ بلکہ شُشرت کے مصنف نے اپنی عبارت میں لوگوں کی رائے لکھی ہے۔ کہ ایسا بھی مت انیک آچاریوں کا ہے۔ اور جو سوامی جی نے صفحہ ۷۴ پر وید منتر لکھا ہے وہ تو خود ہی صدہا رشیوں سے بڑھکر ارشاد ہے۔ اور ایسا ہی ہزاروں رشیوں کا مت ہے۔ کہ سب کو وید پڑھانا چاہئے۔ اور ہزاروں رشی۔ بالمیک۔ وششٹ۔ گوتم بیاس۔ وشوامتر آدک شودر کل میں اُتپن ہو کر برہمن ہو گئے ✤

آریہ سماج میں شودروں کی کثرت نہیں ہے۔ بلکہ برہمن اور کھتری اور ویشیوں کی کثرت ہے۔ مگر ہم جب ورن بیوستھا کرم سے مانتے ہیں۔ تو ہم اس کو اگر ایسا ہو بھی تو بھی اعتراض کے قابل نہیں سمجھتے۔ مگر شودروں کی کثرت۔ بام مارگ۔ بیراگیوں۔ کبیر پنتھیوں۔ دادو پنتھیوں۔ رام سنہیوں۔ چکرانکروں۔ اور نرملوں اور اداسیوں میں ہے۔ اور ایک سوال ہمارا آپ پر بھی ہے۔ کہ دھرم سبھا والے کایستھوں کو کس ورن میں شامل کرتے ہیں۔ ذرا بیوستھا لیکر بتلائیے۔ کیونکہ ان میں سے ہزاروں مانس شراب کے عادی اور صدہا ایسے ہیں جنہوں نے مسلمانی رنڈیاں گھر میں ڈالی ہوئی ہیں؟ ✤

اعتراض (۴) - آریودیش رتن مالا کے گیارہویں صفحہ پر آریہ کی تشریح کی ہے کہ جو آریہ ورت میں سب دن سے رہنے والے ہیں۔ پھر ستیارتھ پرکاش نمبر ۳۴ صفحہ پر لکھا ہے۔ کہ منشوں کی آدی سرشٹی تبت میں ہوئی۔ پھر آریہ لوگ آریہ ورت کی بھومی کو اُتم جان یہاں آکر آباد ہو گئے ✤

تردید - آپ کی ساری تحقیقات نامکمل۔ غلط اور دھوکا دینے والی ہے۔ اصل بات یہ ہے۔ کہ سوامی جی نے اس بارہ میں جو کچھ لکھا ہے وہ سب ست شاستروں کے مطابق ہے۔ جسے سوامی جی نے آریوں کی آدی کی اُتپتی استھان مانا ہے۔ وہ ہمالہ کے شمالی حصہ میں ہے۔ اور وہ پورانے یعنی منو کے زمانہ میں جس کا نام ٹُنڈوبہ منو تھا۔ آریہ ورت کے ساتھ شامل تھا۔ چنانچہ بھوگول استھانک میں بھی لکھا ہے دوسرا۔ (حدود اربعہ) اِس دیش کی جدا جدا قسمہ میں جدا جدا طرح پر رہی کبھی لوگوں نے برہما۔ سیام۔ ملاکا۔ اور کوچین کو بھی اس میں گنا اور کبھی کابل قندھار اور تبت کو اس میں ملایا" (صفحہ ۲۰ سنہ ۱۸۷۶ء) ✤

امریکہ کے مشہور ڈاکٹر جیکسن ڈیوس صاحب نے بھی ایسا ہی لکھا ہے کہ آدی سرشٹی آدمیوں کی تبت یعنی ہمالہ کے شمالی دامن میں ہوئی۔ (دیکھو ان کی کتاب ہارمونیہ جلد ۵)

اور یہ منو کے بھی مطابق ہے۔ دیکھو منو ادھیائے ۲ شلوک ۱۷۔ جس کا خلاصہ مطلب یہ ہے۔ کہ برہم ورت یعنی سرسوتی ندی سے لیکر دشدوتی یعنی تبت کی طرف والی سندھو تک جو ملک ہے۔ وہ برہم آورت کہاتا ہے اب خیال کریں کہ وہ ملک کونسا ہے۔ آپ انگریزی جانتے ہیں۔ اٹلس کھولکر آنکھوں کے سامنے رکھو۔ اور دیکھو کہ برہم ورت اور سندھو کے درمیان میں تبت

کردیا۔ جواب نرکت دولاکھ کے قریب اِس سبھا کے پاس موجود ہے۔ اور جن لوگوں نے چندہ دیا تھا۔ اُن سب کو واپس بھی دیدیا۔ اور جنہوں نے نہیں لینا چاہا اُن کی مرضی وہ دھرم ارتھ رہا۔ بتلایئے اُس میں کونسا لالچ اور مطلب سوامی جی کا تھا۔ بس یہہ تمام اعتراض وزبان اور حیلہ بازی آپکی عقلمندی سے بسا بعید ہے +

اعتراض (۵)۔ ستیارتھ پرکاش صفحہ ۳۳۴ میں لکھا ہے۔ کہ اکر ورجی کنس کے بھیجنے سے وایو کے بیگ کے سمان دوڑنے والے گھوڑوں کے رتھ پر بیٹھ کر سورج اُودے سے چلے۔ اور چار میل گوکل میں سورج است سمے پہنچے۔ پوپ لوگ کہتے ہیں۔ کہ بھاگوت میں ایسا کہیں نہیں لکھا۔ اِس سے ثابت ہے۔ کہ ان کی بھاگوتیں نامکمل ہیں +

جواب۔ بھاگوت میں یہ لکھا ہے۔ جو انکار کرتا ہے۔ خواہ پوپ ہوں۔ یا آپ وہ سچا آدمی نہیں ہے۔ مفصل دیکھو بھاگوت سکند ۱۰۔ ادہیائے ۳۸ شلوک ۴۲ سے ادہیائے ۳۹ شلوک ۸ تک۔ پورب اردہ۔ مطبوعہ بمبئی۔ اتنے لفظ وہاں موجود ہیں +

نمبر۱۔ ادرتھ ہتوار تھم آستھاشے ربیٹو۔ نند گوکلم۔ یعنی صبح اُٹھکر رتھ پر سوار ہوکر گوکل کی طرف جاتا بھیا +

نمبر۲۔ رتھیں وایو ویگین۔ کیسے رتھ پر جو باد رفتار تھا +

نمبر۳۔ سوریہ ارتھ گرم۔ جب پہنچا تو سورج است ہو گیا تھا +

آپ جونکہ سنسکرت نہیں جانتے۔ بنا بران ہم آپ کو اردو بھاگوت سے ہی بتلاتے ہیں +

سحر گاہ کاروان اختر و ماہ ۔ ہوا لیکر رواں جب خیل و خرگاہ

ہوا بیدار مرد پاک اکرور ۔ حضور کنس آیا شاد و مسرور

ہوا رخصت چڑھا رتھ پر شتابی ۔ چلا شاداں براہ کامیابی

غرض اِس وہاں میں اکرور تنہا ۔ بوقت شام برندابن میں پہونچا

از بھاگوت منظوم جگناتھ خوشتر ادہیائے سی و نہم صفحہ ۵۳۔ نولکشور ۱۸۶۷ء +

اور اِس کے ساتھ دیکھو بھاشا کی بڑی بھاگوت مطبوعہ نولکشور۔ وہاں اور بھی مفصل ہے۔ پس سوامی جی کا اعتراض بالکل صحیح ہے۔ اور جب تک بھاگوت دنیا میں موجود ہے۔ بھاگوت ماننے والوں کا اِس اعتراض سے چھٹکارا نہیں۔ اور ایسے ایسے گپیات ہونے کے سبب وہ بیاس جی کی بنائی ہوئی نہیں۔ بلکہ لوپ دیو بام ارگی کی ہے جس نے ملغوبہ بودہ بنایا +

اعتراض (۶)۔ سوامی جی نے بحوالہ بھاگوت پہلاد کی کتھا میں لکھا ہے۔ کہ لوہے کے تپے ہوئے کھمبہ پر چیونٹیاں چلتی ہوئی نظر آئیں۔ تب پہلاد کی ہمت بندہی۔ اور کسی کے پاس شاید ہی ایسی بھاگوت ملے جس میں یہ کتھا نکلے +

جواب۔ سوامی جی نے نہ تو وہاں بھاگوت کا نام لکھا ہے۔ اور نہ اُس کا کوئی حوالہ دیا ہے۔ صرف پہلاد کی کہانی جن جن کتابوں میں۔ اور نرسنگھ اوتار کی۔ اِن کتابوں پر اُنہوں نے اعتراض کیا ہے۔ اور جہاں تک ہم نے غور کیا۔ یہ اعتراض سوامی جی کا جو ستیارتھ پرکاش کے صفحہ ۳۳۵ پر ہے۔ نہایت ہی معقول ہے مگر ہاں یہ چیونٹیوں کی کہانی بھی اُسی قسم سے سنجیدہ رکھتی ہے۔ کوئی راس لیلا دیکھنے والا آدمی جس نے کبھی نرسنگ اوتار کی لیلا دیکھی ہے۔ اِس سے انکار نہیں کرسکتا۔ بھاگوت کے ٹیکاکار منسور کرشن بھگت شری دھر نے بھی اِس کا اقبال کیا ہے۔ بھاگوت کے ترجمہ فارسی میں فیضی نے اور اُس کے خلاصہ میں سلطان علیشیر نے لکھا ہے "پہر کشیپ خشمگین شدہ شمشیر برکشید ودرمیان ستون زد و پارہ گرد بید خورد۔ مورچہ سیاہ آمد کنان ازمیان ستون بر آمد" دیکھو بھاگوت فارسی صفحہ ۱۰ مطبوعہ ۱۸۸۶ء +

اس مقام پر ہم مناسب سمجھتے ہیں۔ کہ پورانوں کے متعلق تمام حوالہ جات کا ایک ہی دفعہ فیصلہ کرلیں +

صفحہ ۳۳۶ نمبر۱۔ دیکھئے۔ گیانم پرم گوہیم مے یدوگیان سمنویتا۔ بھاگوت میں سکند ۲۔ ادہیائے ۹۔ شلوک ۳۰ +

صفحہ ۳۳۶ نمبر۲۔ بھوان کلپ وکلپے شو نہ وموہتی کرہ چت۔ بھاگوت سکند ۲ ادہیائے ۹۔ شلوک ۳۶ +

صفحہ ۳۳۷ نمبر۳۔ جے وجے کا قصہ۔ بھاگوت سنسکرت ۱۔ سکند ۳۔ ادہیائے ۱۵۔ شلوک ۳۲ سے ۱۰۳ تک۔ اور اردو بھاگوت گنپت رائے کرت صفحہ ۶۶ مطبوعہ آفتاب پنجاب ۱۸۷۶ء +

صفحہ ۳۳۹ نمبر۴۔ پوتنا کا شریر چھ کوس لمبا چوڑا۔ دیکھو بھاگوت ۱۔ سکند ۱۰ ادہیائے ۶۔ شلوک ۱۰ و ۱۴۔ اور اُسکے ٹیکا سنسکرت مطبوعہ بمبئی +

اعتراض (۷)۔ سوامی جی نے ستیارتھ پرکاش $\frac{۲۸۶}{۲۹۰}$ میں لکھا ہے۔ کہ دو جینی اوپر سے کنتھی ماتر دید مت اور بھنبر سے کٹے جین ارتھات کپٹ منی تھے شنکراچارج اُن پر اتی پرسن تھے۔ اُن دونوں نے اوسر پاکر شنکراچارج کو ایسی بکہ یکت دستو کھلائی۔ کہ اُن کی چھدا مند ہو گئی۔ پشچات شریر میں پھوڑے پھنسی ہو کر چھ مہینے کے اندر شریر چھوٹ گیا +

اگر سوامی جی نے جو کچھ لکھا ہے۔ وہ بالکل ست اور سراپا واقعات کے مطابق ہے۔ اور ایسا ہی شنکر وگ وجے میں لکھا ہے۔ اُن کی تیس سالہ یا بتیس سالہ عمر۔ خود اس بات کی شاہد ہے۔ کہ اُن کی موت غیر معمولی ہوئی۔ اور جتنے رشی اس چھوٹی سی عمر میں مرے ہیں۔ اُن کی موت ایسے ہی بواعث سے ہوئی۔ (دیکھو لایف مسیح) +

اب ہم آپ کو بتلاتے ہیں۔ کہ شنکر وگ وجے میں لکھا ہے۔ ابھی نوگیت نامی ایک منتر شاستری نے جہل سے مغیران ہو کر شنکراچارج کے مارنے کیواسطے ایک ابھی چار کرم کیا۔ جس سے اُن کو بھگندر روگ ہو گیا۔ اس سے وہ کئی مدت تک سخت بیمار رہے۔ آخر اُنہوں نے بہت دُکھی ہو کر مہادیو کی پرارتھنا کی اور مہادیو نے اشنی کمار دیدار توں حکیم کو بھیجا۔ جنہوں نے آنکر اُسے راضی کیا۔ اور پھر وہ شیو لوگ کو گئیوں پر بیٹھ کر چلے گئے۔ المختصر دیکھو مادہو شنکر وگ وجے سرگ ۱۶ شلوک ۱ سے لیکر اخیر تک۔ یہ گرنتھ بمبئی میں طبع ہوا ہے۔ اور اس پر گجراتی ٹیکا بھی ہے۔ اور اُسی کا ترجمہ ہندی بھاشہ کی نظم میں ہو کر مطبع نولکشور لکھنؤ میں بھی طبع ہوا ہے۔ سمت ۱۹۳۵ میں اُس کے صفحہ ۳۰۳ سے ۳۱۶ تک یہی حال مفصل لکھا ہے۔ اس بیان سے ظاہر ہے۔ کہ مہادیو کی پرارتھنا اور اشنی کمار کا آنا تو سنارے جہالی پلاؤ۔ تعریفی الفاظ ہیں۔ اور گنیوں پر بیٹھ کر شیولوک جانا بھی علیٰ ہذا القیاس مگر ابھی نوگیت وغیرہ کے ابھی چار کرم۔ یعنی کسی چیز میں زہریلی چیز یا دوائی ملا کر ایک اوشد ہی کے کھلا دینے سے وہ تقریباً چھ ماہ بیمار رہکر فوت ہو گئے یا بموجب محاورہ پورانوں کے شیو لوک کو گئے۔ یہی مطلب سوامی جی کا اُس تحریر سے ہے +

یجروید جو وایو رشی پر الہام ہوا اُس کے ۱۹۷۵ منتر ہیں۔
سام وید جو آدیتہ رشی پر الہام ہوا اس کے ۱۰۶۴ منتر ہیں۔
اتھروید جو انگرہ رشی پر الہام ہوا اس کے ۵۸۴۷ منتر ہیں۔
میزان کل ۱۹۴۰۴

وید صرف منتر سنگتا کا نام ہے اور کسی گرنتھ کا نام نہیں۔ سنسکرت میں وید کے مترادف یہ الفاظ ہیں۔ شرتی۔ منتر۔ ایشوری گیان۔ چھند۔ رچا۔ نگم۔ یجو۔ سام۔ اتھرو۔ برہم۔ آگم۔ آمنائے۔ ترئے وِدیا۔ شاستر +

ویدوں کو شروع دنیا سے آریہ لوگ کنٹھستھ یعنی حفظ یاد رکھتے رہے اور ایسے حافظان وید کو سنسکرت میں شروتری۔ وید پاٹھی کہتے ہیں۔ ہر زمانہ میں ایسے لوگ لاکھوں ہوتے ہیں اور ہوتے رہینگے۔ اسی لحاظ سے وید ہر قسم کے تغیر و تبدل و تحریف سے محفوظ ہیں۔ بگیہ آدک کرموں میں ایسے لوگوں کی بڑی عزت و توقیر ہوتی ہے اور اُنکی آجیوکا کے واسطے سناتن سے دکشنا کا مبارک قاعدہ جاری ہے۔ سولہ سنسکار جو ہر ایک آریہ دوج کو خصوصاً اور بعضے شودر تک کو بھی عموماً کرنے پڑتے ہیں اُن میں ایسے پودوان حافظان وید کی نہایت ضرورت ہوتی ہے۔ گربھادان سے مرتک تک یہ سولہ سنسکار ودھی تام مشہور پستک میں مندرج ہیں جس پر ودوان لوگ خصوصاً عمل درآمد کرتے ہیں +

## آریہ ورت میں لکھنا کب چلا

یہ ایک علمی اور تاریخی سوال ہے اور جہاں تک ہمیں معلوم ہوا اس سوال کے کرنیوالے پروفیسر میکس مولر صاحب ہیں وہ ایشیاٹک ایسر چیز میں فرماتے ہیں "ویدک زمانہ میں کوئی لکھنا نہیں جانتا تھا۔ بلکہ پانی کے زمانہ میں بھی لوگ اس ودیا سے محروم تھے" انھوں نے اس زمانہ یعنی ویدک سمے کو چار حصوں پر تقسیم کیا ہے +

(اوّل) ویدوں کی رچاؤں کے رچنے کا زمانہ یعنی چھند ویگ۔
(دوم) رچاؤں کے یا کیک منتر سوروپ میں ظاہر ہونے کا زمانہ یعنی منتر یگ۔
(سوم) برہمنوں کا یعنی وید کی ٹیکا روپ برہمن گرنتھ رچنے کا زمانہ یعنی براہمن یگ۔
(چہارم) کاتیاین وغیرہ رشیوں کے سوتر رچنے کا زمانہ یعنی سوتر یگ۔ پھر وہ فرماتے ہیں کہ عبرانی بائیبل کی تصنیف کے وقت یہودیوں میں لکھنے کا علم رائج تھا"

اب ہم دیکھنا چاہتے ہیں کہ پروفیسر صاحب موصوف کا فرمانا کہاں تک صحیح ہے اور انکی تحقیقات کہاں تک حق پر ہے۔

واضح ہو کہ پانی کا زمانہ مسیح سے ۵۰۰ سال پہلے پروفیسر صاحب مانتے ہیں مگر ایسا نہیں ہے بلکہ اس سے بہت پہلے ہے کیونکہ پانی نے اشٹادھیائی بنائی جس پر پتنجلی نے مہابھاشیہ تصنیف کیا اور راسی مہاتما نے یوگ شاستر بنایا جس پر ویاس جی نے یوگ بھاشیہ لکھا۔ پس پانی ضرور ویاس سے بہت پہلے ہوئے۔

ہم نے صحیح اور مفصل تحقیقات سے تاریخ دنیا جلد اول اور رسالہ اصول و تعلیم آریہ سماج نمبر ۱ میں اس کو ثابت کر دیا ہے۔ کہ پانی اور پتنجلی ویاس جی سے بہت پہلے ہوئے اور ویاس جی یدھشٹر کے ہمعصر تھے۔ جنھوں نے ویدانت شاستر اور بھارت بنایا۔ جس کو آجتک ۵۰۰۰ سال ہوتے ہیں۔ ویاس جی کے وقت لکھنے کے طریقے سے لوگ واقف تھے۔ اسکا عام رواج تھا۔ پاٹھ شالائیں جاری تھیں شاہی درباروں میں عرائض اور احکام لکھے جاتے تھے۔ بادشاہوں کے نام باہمی تعلقات قایم رکھنے اور محبت بڑھانیکے واسطے خطوط و مراسلات کا رواج تھا۔ کتبے وغیرہ کھدوائے جاتے تھے۔ جب ان

سب باتوں کے ثبوت ملتے ہیں تو کون کہہ سکتا ہے کہ لکھت و دیا یا لکھنا لوگ نہیں جانتے تھے۔ مہابھارت کے شروع میں ہی لکھا ہے۔ کہ جب ویاس جی بھارت تصنیف کرنے لگے تو انہوں نے ایک خوشخط اور صحیح جلد لکھنے والے کی تلاش کی۔ چنانچہ گنیش نامی ایک برہمن ملا۔ جو اس صفت سے موصوف تھا۔ ویاس جی شلوک فرماتے جاتے تھے اور وہ لکھتا جاتا تھا۔ چنانچہ وہ اصل شلوک یہ ہیں۔

काव्यस्यलेखनार्थाय गणेशः स्मर्य्यतां मुने ।
एवमाभाष्य तं ब्रह्मा जगाम स्वं निवेशनम् ॥ ७४ ॥
ततः स स्मार हेरम्बं व्यासः सत्यवतीसुतः ।
स्मृतमात्रो गणेशानो भक्तचिन्तितपूरकः ॥ ७५ ॥
तत्राजगाम विघ्नेशो वेदव्यासो यतः स्थितः ।
पूजितश्चोपविष्टश्च व्यासेनोक्तस्तदानघ ॥ ७६ ॥
लेखको भारतस्यास्य भव त्वं गणनायक ।
मयैव प्रोच्यमानस्य मनसा कल्पितस्य च ॥ ७७ ॥
श्रुत्वैतत्प्राह विघ्नेशो यदि मे लेखनी क्षणम् ।
लिखतो नावतिष्ठेत तदा स्यां लेखको ह्यहम् ॥ ७८ ॥
व्यासोऽप्युवाच तं देवमबुद्ध्वा मा लिख क्वचित् ।
ओमित्युक्त्वा गणेशोऽपि बभूव किल लेखकः ॥
७९ ॥ ग्रन्थग्रन्थिं तदा चक्रे मुनिर्गूढं कुतूहलात् । यस्मि
न् प्रतिज्ञया प्राह मुनिर्द्वैपायनस्त्विदम् ॥
८ ॥ आदिपर्व अध्याय १ ॥

اس کے سوا بھارت میں اور بھی صدہا مقام پر لکھ دھاتو کا پریوگ ہوتا ہے۔ پس صاف ثابت ہے کہ ویاس جی کے وقت لوگ لکھنا جانتے تھے اور اسکا عام پرچار تھا کاتیاین مہاتما کے سمے میں بھی لکھنے کا رواج تھا چنانچہ وہ فرماتے ہیں +

यत्रपवत्वम पत्रो लेखकः सहसाक्षिभिः

ترجمہ جہاں لکھنے والا معہ گواہوں کے مر گیا ہو۔

پانی جی مہاراج اپنے دھاتو پاٹھ میں صاف طور پر فرماتے ہیں۔

लिख अक्षरविन्यासे ॥ लिप उपदेहे ॥
कृते ग्रन्थे ॥ अष्टाध्याई अ० ४ पाद ३ सू० २१६

اسی طرح ادھیاء ۳ پاد ۲ سوتر ۵۰ میں یونانیوں کے اکشروں اور لکھنے کا بیان کیا ہے لیکن میکس مولر صاحب کو جب ۳۔ ادھیاء ۳ پاد ۲ سوتر ۱۱ کے رو سے صاف نتیجہ ہو گیا کہ پانی کے زمانہ میں لکھنے کا علم ثابت ہوتا ہے تو کیسی کمزور دلیل دیتے ہیں کہ یہ سوتر ہی پانی کا نہیں ہے مگر اُن کو یہ معلوم نہیں کہ اس سے انکار کرنا گویا پانی اور پتنجلی کے وجود سے انکار کرنا ہے وجہ یہ کہ پتنجلی مہاراج نے اپنے بھاشیہ میں اس سوتر پر وارتک اور بھاشیہ لکھا ہے۔ پھر سلسلہ تواتر میں جتنے آج تک ویاکرن سمبدھی لکھنے والے ہوئے ہیں سب نے یہ سوتر تسلیم کیا ہے۔ اس کے نہ ہونے سے اس کا آگے کا سمبندھ ہی ٹوٹ جاتا ہے اور جب سوا میکس میولر صاحب کے اور سب کا اتفاق ہے تو ہم ان کی رائے کی کوئی وقعت نہیں مان سکتے اور پھر پتنجلی کے مقابلہ میں؟

پانی ویاکرن میں ایک اور بھی سوتر ہے

आसन्नकर्षस हित

جس کا ارتھ یہ ہے کہ جتنے پرکار ورنوں یعنی اکشروں کی سمیپتا یعنی نزدیکی یا ملاپ

لوٹ - یہ چھندوں کی گنتی ابھی غور طلب ہے - تاریخ دنیا نمبر ۳ میں ہم اس کی بابت کافی ثبوت عرض کرینگے +

# یجروید

| ادھیا | منتر | ادھیاء | منتر | ادھیاء | منتر | ادھیاء | منتر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۳۱ | ۱۱ | ۸۳ | ۲۱ | ۶۱ | ۳۱ | ۲۲ |
| ۲ | ۳۴ | ۱۲ | ۱۱۷ | ۲۲ | ۳۴ | ۳۲ | ۱۱ |
| ۳ | ۶۳ | ۱۳ | ۵۸ | ۲۳ | ۶۵ | ۳۳ | ۹۷ |
| ۴ | ۳۷ | ۱۴ | ۳۱ | ۲۴ | ۴۰ | ۳۴ | ۵۸ |
| ۵ | ۴۳ | ۱۵ | ۶۵ | ۲۵ | ۴۷ | ۳۵ | ۲۲ |
| ۶ | ۳۷ | ۱۶ | ۶۶ | ۲۶ | ۲۶ | ۳۶ | ۲۴ |
| ۷ | ۴۸ | ۱۷ | ۹۹ | ۲۷ | ۴۵ | ۳۷ | ۲۱ |
| ۸ | ۶۳ | ۱۸ | ۷۷ | ۲۸ | ۴۶ | ۳۸ | ۲۸ |
| ۹ | ۴۰ | ۱۹ | ۹۵ | ۲۹ | ۶۰ | ۳۹ | ۱۳ |
| ۱۰ | ۳۴ | ۲۰ | ۹۰ | ۳۰ | ۲۲ | ۴۰ | ۱۷ |
| میزان | ۴۳۰ | میزان | ۷۸۱ | میزان | ۴۴۶ | میزان | ۳۱۸ |

یجروید میں کل ادھیاء چالیس - کانڈ ۱۴ - منتر ۱۹۷۵ جن میں ۹۰۵۲۵ شبد ۳۰۱۲ گونگ ہیں -

मन्मूलोयजुराखावेदविट पीजी यात्समाथान्दिनि: शाखा पत्र युगेदकाराड१४ सहिता पत्राप्ति स संहीता। यत्राभ्रा अ४०ल ताविभान्ति शरशैला ङ्केन्दु १९७५
ऋवग्दलैपञ्चा द्वीषुनभो ङ्कवर्णामध्युपैरवा ऽन्यकंगुङ्गुभ्रिते:१२३०॥

# سام وید

## پورب آردہ

| ادھیا | سام | منتر | ادھیا | سام | منتر |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۲ | ۱۱۴ | ۵ | ۱۱ | ۱۱۹ |
| ۲ | ۱۲ | ۱۱۸ | ۶ | ۵ | ۵۵ |
| ۳ | ۱۲ | ۱۱۹ | میزانکل ۶ | ۶۴ | ۶۴۰ |
| ۴ | ۱۲ | ۱۱۵ | | | |

# سام وید

## اُترارده

| ادھیاء | سام | منتر | ادھیا | سام | منتر |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱ | ۱۰ | میزان ۲۳ | ۲۳ | ۴۲۴ |
| ۲۲ | ۲۲ | ۴۱۴ | | | |

میزان کل ۲۹ - ادھیاء ۸۷ - سام - منتر ۱۰۶۴

पूर्वोत्तरौविभजन्तेऽखिलसामभागौसामानियत्र न गनाग८७मितानि सन्ति। अध्यायकाववकरा२९ अनुतागायकास्तेगायन्तिवेदरस यङ्क१०६४मिता अमनत्रान॥

ترجمہ - سام وید کے پورب آردہ اور اُترآردہ کر کے اول دو بھاگ ہیں جن میں ۸۷ سام ہیں اور جس میں ۲۹ - ادھیاء ہیں اور منتر ۱۰۶۴ ہیں -

# اتھروید کے منتروں کی فہرست

| نمبر کانڈ | پرپاٹھک | انوواک | ورگ | منتر |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۶ | ۳۵ | ۱۵۳ |
| ۲ | ۲ | ۶ | ۳۶ | ۲۰۷ |
| ۳ | ۲ | ۶ | ۳۱ | ۲۳۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ | ۴۰ | ۳۲۲ |
| ۵ | ۳ | ۶ | ۳۱ | ۳۷۶ |
| ۶ | ۳ | ۱۳ | ۱۳۲ | ۴۵۴ |
| ۷ | ۲ | ۱۰ | ۱۱۸ | ۲۸۶ |
| ۸ | ۲ | ۵ | ۱۰ | ۲۵۹ |
| ۹ | ۲ | ۵ | ۱۰ | ۳۰۲ |
| ۱۰ | ۲ | ۵ | ۱۰ | ۳۵۰ |
| ۱۱ | ۲ | ۵ | ۱۰ | ۳۱۳ |
| ۱۲ | ۲ | ۵ | ۵ | ۳۰۴ |
| ۱۳ | ۱ | ۴ | ۴ | ۱۸۸ |
| ۱۴ | ۱ | ۲ | ۲ | ۱۳۹ |
| ۱۵ | ۱ | ۲ | ۱۸ | ۱۴۱ |
| ۱۶ | ۱ | ۲ | ۹ | ۹۳ |
| ۱۷ | ۱ | ۱ | ۱۰ | ۳۰ |
| ۱۸ | ۲ | ۴ | ۴ | ۲۸۳ |
| ۱۹ | ۰ | ۷ | ۷۲ | ۴۵۶ |
| ۲۰ | ۰ | ۹ | ۱۴۳ | ۹۶۰ |
| میزانکل ۲۰ | ۳۴ | ۱۱۱ | ۷۳۱ | ۵۸۴۷ |

अथनख२०मितकाण्डेराजतेदर्वेसंदयुगगुणा४३ विततः प्रपाठकश्चानुवाकाः॥ अर्वनिविधुधरणायो१११भूगुणगास्त७३१वर्गानगयुगवसवाणा५८४७स्तत्र मन्त्रानमज्जते॥

ترجمہ اتھروید کے سبھا کے بیس کانڈ یعنی ستون چونتیس پرپاٹھک یعنی فاضل ہیں - ایک سو گیارہ انوواک یعنی دھارنا والے سات سو اکتیس ورگ یعنی حصوں میں ۵۸۴۷ منتروں کا بھجن کرتے ہیں -

# کل چاروید وں کے منتروں کا مجموعہ

رگوید - جو اگنی رشی پر الہام ہوا - اُس کے ۱۰۵۱۸ منتر ہیں -

بکرماجیت کی تاریخ کی بابت مشہور عام روایت یہ ہے کہ بکرماجیت اور اُس کے نورتن جن میں سے کالیداس مصنف شکنتلا نہایت مشہور ہوا ہے۔ سنہ عیسوی سے پہلے اول صدی میں ہوئے ہیں اور اُس سمت کا پہلا سال جولیئس قیصر کے ملک برطانیہ پر حملہ آور ہونے سے قریباً مطابقت رکھتا ہے۔

کچھ سال گذرے کہ یورپ کے مشرقی زباندانوں کی ایک جماعت نے عام روایت کو علیحدہ رکھ کر عقلی نتائج اور گمان کے ذریعہ سے اس بات کو ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ بکرماجیت درحقیقت چھٹی صدی بعد میں ہوا ہے اور اس نتیجے پر پہنچنے کی دلیل جو دی گئی ہے وہ کبھی زیادہ یقین دلانے والی نہیں ہوئی اور اس خوفناک اصول پر مبنی ہے کہ کسی کتاب کی تاریخ اُس کے مضامین سے کہ آیا اُس میں نئے یا پرانے خیالات درج ہیں معلوم ہو سکتی ہے۔ کہ

پروفیسر میکس مولر نے اُپنشدوں کی تاریخ لکھنے کے وقت ظاہر کیا تھا۔ کہ یہ ایک بڑا خوفناک اصول ہے۔ اُس نے لکھا ہے کہ جب تک ہم کو پہلی اور آخری جلد کی بابت کچھ زیادہ معلوم نہ ہو ہم نہیں کہہ سکتے کہ اُن کے مصنف یا مولفوں کے کیا خیالات تھے۔ ناممکنات کے لئے کوشش کرنا ایک دلیری کا کام تو ہے۔ لیکن یہ فاضلوں کا کام نہیں ہے۔

وہ دلیل جو کہ بکرم کے مسیح سے ۶۰۰ برس بعد ہونے کی بابت دی گئی ہے۔ یہ ہے کہ چونکہ کالیداس بکرماجیت کا ہمعصر تھا۔ اور اس کی طرز تحریر ایک بناوٹی ہے اس لئے کچھ حال کی ہے اور سنہ عیسوی کی ساتویں صدی چنداں پرانی نہیں اس لئے کالیداس اور معہ اُس کے بکرماجیت قریباً ساتویں صدی میں ہوئے ہیں۔

اس دلیل کی غلطی ظاہر کرنے کی زیادہ ضرورت نہیں ہے کیونکہ وہ گمان جس پر کہ مبنی ہے اب اُٹھتا جاتا ہے اور فضلا کی یہ رائے ہوتی جاتی ہے۔ جیسا کہ پہلے ڈاکٹر بوہلر اور ڈاکٹر پیٹرسن نے ظاہر کی تھی کہ ہندوستان کی عام روایت بکرماجیت کی سمت کی نسبت قریباً صحیح ہے

دوم یہ رائے ظاہر کی گئی ہے اور پروفیسر ویبر صاحب نے تائید کی ہے کہ سمت کے سال کا ٹھیک وہی حال ہے جو جولئس اور گریگری جنتری کے حساب کا۔ بکرماجیت کا اُس کے سمت کے پہلے سال میں ہونا ایسا ہی غلط ہے جیسا کہ جولئس قیصر اور پوپ گریگری کا اُس کے جنتری کے پہلے سال میں ہونا۔

لیکن یہ رائے درست نہیں ہے۔ کیونکہ سمت کے سال کی حالت جولئس اور گریگری کی جنتری کی حالت سے بالکل مختلف ہے کیونکہ گریگری کا سنہ یا بکرماجیت کی جنتری کی حالت سے بالکل مختلف ہے کیونکہ گریگری کا سنہ یا بکرماجیت کی جنتری کوئی نہیں کہتا۔ اس لئے یہ مقابلہ شروع سے ہی غلط ہے پس تمام دلیل جو اس پر مبنی ہے ضروری غلط ہے۔

پروفیسر ویبر نے ظاہر کیا ہے کہ ہم کو معلوم نہیں ہے کہ سمت کے سال کے شروع ہونے کا کیا باعث ہے۔ اور اُس کی غرض ہندوستان کی روایتوں کو غیر معتبر ٹھیرانا ہے۔ لیکن ٹھیک وہی حال سنہ عیسوی کا ہے۔ کیونکہ پادریوں نے عیسےٰ کی پیدائش سنہ عیسوی سے چار برس پہلے قرار دی ہے۔ لیکن اس بنا پر کوئی یہ نہیں کہتا کہ جولیس قیصر اگسٹس یا ستارلیس کا ہمعصر تھا اور بکرماجیت کا عیسےٰ سے پہلے اول صدی سے اٹھا کر چھٹی صدی میں تلانا ٹھیک ویسا ہی ہے۔

## اب ہم اصل مضمون پنڈت جوالا سہائے جی کا جو انہوں نے لنڈن کی کانگرس میں ارسال کیا تھا درج کرتے ہیں

سمت گذشتہ چند سالوں میں مشرقی عالموں نے بکرماجیت اعظم بادشاہ ذکر جس کی دلبسی شاعروں نے تعظیم کو مدود ہے کی وجہ سے زرتی ہماری تعریف کی ہے اور جسکا دربار مشہور نورتنوں سے سجا رہتا تھا۔ کی سمت کی بابت بہت کچھ تحریر کیا ہے۔ بعضے کہتے ہیں کہ اس نے مسیح سے ۵۷ برس پیشتر رواج کیا۔ دوسرے اس کو داشتہ پہلے یہ دعوےٰ کیے جاتے ہیں۔ کہ کالیداس کے نظم کی تحریر کا زمانہ۔ چھٹی صدی مسیح ہے (جو کہ سنسکرت زبان کے دوبارہ سرسبز ہونے کا زمانہ ہے) پہلے کا ہرگز نہیں ہو سکتا۔

ان لوگوں کے قاعدہ کے بموجب بکرماجیت نے کہ جس کے زیر سایہ کالیداس اور شکنتلا جیسے شاعر تھے چھٹی صدی عیسوی میں عروج پایا۔ اس رائے کے قائم کرنیوالی پارٹی کے سردار ڈاکٹر فرگسن ہیں اُن کا دعوےٰ ہے کہ بکرماجیت کا سمت ۵۴۴ء سے شروع ہوا۔ حالانکہ وہ اہل ہنود کے جوتش کے بموجب سنہ مسیح سے ۵۷ برس پیشتر ہوا۔

پروفیسر میکس مولر پہلی رائے کی تائید کرتا ہوا یوں رقمطراز ہے کہ اگر ایک پتھر یا سکہ بھی ہمیں ایسا دستیاب ہو جاوے کہ جس پر ۳۰۰ء میں بکرماجیت کا سمت درج ہو تو یہ سب قیافہ رد ہو جائیگا

ڈاکٹر ویبر۔ ہوفٹزمن کی رائے سے جو مندرجہ ذیل ہے متفق ہے "بکرماجیت کے عروج کو اسکی سمت کے پہلے سال سے منسوب کرنے میں ہم اس قدر غلطی کے مرتکب ہونگے جس قدر کہ پوپ گریگری تیرھویں کو گریگورین سمت یا جنتری کے پہلے سال سے یا جولیس سیزر کو جولین سنہ کے پہلے سال سے جو کہ اس کے نام سے مشہور ہے۔ یعنے مسیح سے ۴۶ برس پیشتر منسوب کرتے ہیں

پروفیسر پیٹرسن کا قول ہے کہ یہ رائے اب قائم نہیں رہ سکتی ہے اور ایک پرچہ میں جو اس نے رائل ایشیاٹک سوسائٹی بمبئی میں پڑھا تھا کہ جس قسم کی نظم کالیداس کی کتابوں میں پائی جاتی ہے۔ سنہ عیسوی کی پہلی صدی میں بھی پرانا ہنر سمجھا جاتا تھا۔ نظم کا رواج کم سے کم کنشک کے زمانہ میں اشوگھوش نامی برہمن نے بدھ مذہب اختیار کر کے بدھ کی زندگی لکھی۔ ضرور جاری تھا۔ پروفیسر پیٹرسن پنگلی سبب کے سبب شاعر بھی تھے۔ اور اسی واسطے اس کا خیال ہے کہ ان کہاوتوں کو جو یہ ظاہر کرتی ہیں کہ بکرماجیت اور اس کا دربار مسیح سے ۵۷ برس پیشتر تھا اور اس وقت مشہور شاعر بھی تھے بے اعتباری کی نظر سے دیکھنا بالکل نامناسب ہے

ڈاکٹر بوہلر اس نتیجہ پر پہنچا ہے کہ سمت ۵۴۴ء رائج تھا اور ڈاکٹر کیل ہارن بھی اس سے متفق ہے۔ مجھ کو بھی ان آخری تین مورخوں کی رائے سے اتفاق کرنے میں ذرا بھی اعتراض نہیں اور مندرجہ ذیل چند نوٹ اس رائے کو اور زیادہ مضبوط کرنے کے لئے لکھتا ہوں

جیوترودابھرن کی ایک مشہور روایت ہے کالیداس بکرماجیت کے دربار کا ایک مشہور شاعر پایا جاتا ہے اس کی نظم اور ڈراما سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ سنسکرت زبان کے ہر ایک علم سے بخوبی واقف تھا۔ اس کی تصنیفات میں ویدک توحید۔ ہندو فلاسفی۔ پورانک کہانیاں۔ علم ستاروں کا اس قدر ذکر ہے کہ اس کا شروت بڑھ علم قیند میں لکھنا اور علم جوتش پر جیوترودابھرن کا لکھنا کچھ بھی تعجب انگیز نہیں ہے۔ چنانچہ وہ خود لکھتا ہے۔

शंकवादिपंडितवराः कवयस्त्वनेके। ज्योतिर्विदासभावनाश्च वराहपूर्वाः॥ श्रीविक्रमस्य बुधः संसदि प्राज्ञवुद्धौ तैरप्यहं नयोसखा किल कालिदासः॥

مندرجہ بالا شلوکوں میں سے آخری شلوک سے بخوبی ظاہر ہے کہ کل یُگ کے ۳۰۶۸ برس میں یہ کتاب لکھی گئی۔ کل یُگ کی سمت کی رو سے اب ۴۹۹۳ برس ہیں۔ اس حساب سے کتاب کو لکھے ہوئے ۱۹۲۵ برس گذر گئے۔ علم جوتش کے متعلق بہت سی تصنیفات سے ظاہر ہوتا ہے کہ بکرماجیت کل یُگ کی سمت ۳۰۴۴ میں تخت پر بیٹھا۔ اور کالیداس کے جیوترودابھرن شاستر بنانے سے ۲۴ برس پہلے راج شروع کیا۔

متذکرہ بالا واقعات سے علم حساب کے رو سے بخوبی ثابت ہوتا ہے کہ بکرماجیت کا سمت اُس کے تخت نشین ہونے سے شروع ہوتا ہے۔

مارلقہ قائم ہوا جس کو سمت کہتے ہیں اور سنہ عیسوی سے ستاون سال قبل شروع ہوتا ہے۔ (صفحہ ۱۲۴) اب ہم اپنی تازہ تحقیقات بھی ہدیہ ناظرین کرتے ہیں۔ یہ کہنا سراپا باطل ہے کہ بکرماجیت کا سمت چالیس پانچ سو برس مقررہ تاریخ سے بعد جاری ہوا۔

ثبوت اول۔ کالیداس مشہور جوتشی اپنے گرنتھ جیوترو دیا بھرن میں لکھتا ہے۔ ادھیاء ۲۲ شلوک ۲۱ مطبوعہ بنارس۔

वर्षेसिन्धु रदर्शनाम्बरगुणै यति कलौ संमिते। मासे माधव संज्ञिते च विहितो ग्रन्थक्रियोपक्रमः ॥

یعنی کلی یگ کی سمت ۳۰۶۸ میں بعہد راجہ بکرماجیت میں نے یہ گرنتھ تصنیف کیا اور اسی کتاب کے دیگر مقام سے ظاہر ہے کہ اس وقت بکرم کا سمت ۲۴ تھا اور ۱۹۹۵ سے ۹۸۰ منفی کرنے پر ۱۹۲۷ رہ جاتے ہیں اور آج تک اتنے سال اس کی تصنیف کو ہوتے ہیں۔

پنڈت ماہر اتہاس وجیپتی نے بھی لکھا ہے کہ کل یگ سمت ۳۰۴۴ میں بکرم کا سمت شروع ہوا اور اس کتاب کی تصنیف کو آج تک ۱۹۲۷ سال ہوتے ہیں۔

ثبوت دوم۔ متصل جوناگڑھ ملک کاٹھیاوار میں ایک پرانے تالاب کی کھدائی میں ایک کتبہ ملا ہے جس کو راجہ رودر دامنے سودرشن نام تالاب کی تقریب پر لگایا تھا اس کتبہ میں سمت ۷۲ بکرمی کھدا ہوا ہے یہ کتبہ جھاونی راجکوٹ کے میوزیم (عجائب گھر) میں موجود ہے)

ثبوت سوم۔ اسی بکرم نے روم کے قدیم بادشاہ اغوسطس کو ایک دوستانہ مراسلہ لکھا تھا۔ بدیں مضمون کہ "اگرچہ میں چھ سو صوبوں کا شہنشاہ ہوں پر یہ تمنا ہے۔ کہ آپ سے ملاقات حاصل کروں۔ آپ کوئی جگہ مقرر کیجئے۔ تو میں ملاقات سے مستفیض ہوں اور جو کام جس میں میری بھی مفید ہو ارشاد فرماویں۔ تاکہ بجا لاؤں۔ لفافہ پر اپنا نام پوروش شہنشاہ ہندوستان لکھا ہوا ہے۔"

دی اینول مورخ لکھتا ہے کہ یہ چٹھی یونانی حروف میں لکھی ہوئی تھی ان کو اُس دستی نے اس چٹھی کو اپنی آنکھ سے دیکھا ہے۔ اس میں مہاراجہ موصوف کے تخت گاہ کا نام اوزین لکھا ہوا ہے جو اجین کا معرب ہے اور بالتحریر بکرم کے ماتحت ۶ سو راجے تھے اور لفظ پوروش اُس کی قوم پوار یا پرمار یا پورا یا پوراش کا یونانی بنایا ہوا ہے اور سال کی مطابقت بھی ہے کیونکہ اغوسطس ۲۷ سنہ ق م میں حکمران تھا (از سیر المتقدمین و جیل جواب تاریخی صفحہ ۹۳)

اور ایسا ہی کالیداس کے جیوترو دیا بھرن میں لکھا ہے (دیکھو ادھیاء ۲۲ شلوک ۱۸)

यो रूम देशाधिपतिं शकेश्वरं जित्वा गृहीत्वोज्जयिनीं समानयत्। सर्वप्रजामंगलसौख्यसंपद्भूव स वत्र च वेदकर्म ॥

یعنی جو روم دیش کے شکوں کے راجہ کو جیت کر شہر اجین پوری کا مالک تھا سب پرجا کو منگل اور سکھ اور خوشحالی تھی۔ اور سب جگہ ویدک کرم ہوتا تھا۔ اور بکرم آدیتہ کا دوسرا نام شکاری بھی مشہور ہے۔ یعنی شکوں کا دشمن

ثبوت چہارم۔ ایک اور پتھر گوندا نام گاؤں متصل کھمبالیا راج جام نگر ملک کاٹھیاوار سے نکلا ہے۔ جس کو راجہ رودر سنگھ نے ایک تالاب کے بنانے کی تقریب پر لگایا تھا۔ اُس میں سمت ۱۲۷ بکرمی کھدا ہوا ہے

ثبوت پنجم۔ اسی طرح ایک اور پتھر جس رن گاؤں علاقہ راجکوٹ میں سے نکلا ہے جو کاٹھیاوار کا تو ہے سوہاں سے دو کوس دور ایک دھیا ہے اس پر ایک بڑی شلا پڑی ہے جو ایک تالاب یا چاہ کی تقریب پر کھدائی گئی تھی۔ اُس میں لکھا ہے کہ بعہد راجہ رودر سین سمت ۱۲۷ بکرم میں کھدوایا تھا۔

ثبوت ششم۔ خاص دوار کا میں لائبریری کے پاس ایک پتھر کی شلا ہے جس پر سمت ۲۲۲ بکرمی اور نام راجہ رودر سین کا کندہ ہے۔ یہ بھی کسی ایسی ہی تقریب پر کھدائی گئی ہے۔

ثبوت ہفتم۔ راجہ بکرم سے ۱۳۵ برس بعد شالباہن ہوا جس نے اپنا سکہ چلایا۔

ثبوت ہشتم۔ موضع باکوڑی ریاست جام نگر کے پاس سے ایک اور پتھر کی شلا کھدی ہوئی نکلی ہے۔ جس پر سمت ۲۱۱ بکرمی کندہ ہے۔ یہ کتبہ بھی کسی دھرم ارتھ کام کے واسطے طیار کیا گیا تھا۔ یہ تمام کتبے۔ اور ان کے اصلی پتھر معہ راجکوٹ چھاونی ملک کاٹھیاوار گجرات کی سرکاری لائبریری ہال موجود ہیں۔ جس کا جی چاہے تحقیقات کرلے۔

ثبوت نہم۔ ایک اور کتبہ جسے سر ولیم جونس اپنے ورکس جلد ۲ مطبوعہ لندن ۱۸۰۷ء صفحہ ۲۵۰ میں نقل کرتے ہیں۔ اور جو دہلی کی لاٹھ پر لکھا ہوا موجود ہے۔ اسے ہم یہاں بعینہٖ نقل کرتے ہیں۔

आविंध्यादहिमाद्रि र्विरचित विजय स्तीर्थयात्राप्रसंगात्। उद्ग्रीवेषु प्रहर्ता नृपतिषु विनमत्कंधरेषु प्रसन्नः। आर्यावर्तं यथार्थं पुनरपि कृतवान् म्लेच्छविच्छेदनाभिः। देवः शाकंभरीन्द्रो जगति विजयते वीसलः क्षोणिपालः॥

آ وِندھیاد ہِماد्रि ... (متن جیسا کہ چھپا ہے):

आविंध्यादहिमाद्रि र्विर्विन विजय स्ता याँवत्तं
यथार्थं पुनरपि कृसवा हृतिं सं प्रति वाहमान
तिलकः शाकं स्म स्वामिकरदं व्यधा यिहिमवद्धि
श्यासंवत श्री विक्रमादित्या २२ वैशाख सुदि त्र-
मायाम हामे त्रीराज पुत्र श्री सलक ।

یہ بیساکھ شدی سمت ۱۲۲۰ بکرمی کا ہے۔ محقق کہتے ہیں کہ یہ کتبہ راجہ وسنتال دیو لڈ راجہ اجمیر شاہ کمبری کے راجہ کا ہے جو ساکھ شکل پکش تیتھی کو لکھا گیا۔

ترجمہ۔ وندھیا اور ہمادری تک وہ مشہور ہی ہیں کم نہیں تھا۔ آریہ ورت کو پھر ویسا ہی اس نے بنایا۔ جیسا کہ اُس کے نام سے ظاہر ہوتا ہے اور اس کے مرنے کے بعد بھی دہاں ملک شاہ کمبری کا راجہ ہے ہم سے ہماوت اور بندھیا کا علاقہ باجگذار بنایا گیا ہے۔ اور شری وکرم آدتیہ سمت میں ویساکھ کی شکل پکش میں مہامنتری راج پتر شری سلک

ثبوت دہم۔ شاہجہان پور سے ۱۵ میل پر قصبہ پاتس کھیڑا میں ایک کسان کو اُس کے کھیت میں ایک تانبے کی تختی ملی ہے۔ جس پر سنسکرت حروف میں ایک مہر لگی ہوئی ہے۔ جو مہاراجہ ہرشو دکھن (جس کی راجدھانی تھانیسر تھی) کی عطا کردہ ہے جس نے سمت ۶۶۱ بکرمی سے ۷۰۴ بکرمی تک راج کیا۔ اس تختی پر سند عطائے جاگیر رام نگر جو قریب آنولہ علاقہ روہیلکھنڈ میں واقع ہے بنام دو عالم برہمنوں کے اپنے مرنے سے دو سو برس پہلے یعنی سمت ۶۹۵ بکرمی میں لکھی ہوئی ہے

پنڈت جوالا سہائے صاحب ایم۔ اے لنلدھیانہ علاقہ پنجاب سے جو مضمون ۱۸۹۱ء کے نویں کانگرس میں بمقام لندن ارسال کیا تھا۔ بعنوان سمت۔ اُس میں بھی انہوں نے اس کو نہایت عمدگی سے پایہ ثبوت تک پہنچایا ہے۔ اور مخالفوں کے دعاوی کی بڑی عمدگی سے تردید کی ہے۔ بنابرآں ہم وہ مضمون بجنسہٖ ترجمہ کرتے ہیں

اول کانگرس مذکور کے سیکرٹری اُس مضمون پر اپنی طرف سے ایک ریمارک دیتے ہیں۔ "دو کاغذ جو مشرقی زباندانوں کی قوموں کی نویں کانگرس میں جو بمقام لندن ۱۸۹۱ء میں ہوئی پڑھے گئے

(۱) اصل سمت مرتبہ پنڈت جوالا سہائے ساکن لدھیانہ۔ (۲) بھارت ناٹک شاستر یعنی انڈین ڈرامٹکس مصنفہ پنڈت ایچ ایچ دہیرو ساکن بڑودہ۔

یہ دونو کاغذ جو ہندوستان کے مشہور فاضلوں کی قلم سے نکلے ہیں۔ ہندوستان کے تاریخی معاملات کے بارہ میں ایک اور زمانہ سلاتے ہیں۔ اے بروفیسر دہنی کے کلام کا تازہ ثبوت دیتے ہیں۔ کہ جو تاریخیں ہندوستان کی علمی تاریخ کی نسبت لوریب کے فضلا کے گمان کے مطابق قائم کی گئی ہیں سو دوبارہ غور کرنے کے قابل ہیں۔

تاریخ دنیا

زمانہ سے بہت پہلے ہوئے بتلاتے ہیں +

درجہ چہارم - پارسیوں کی مذہبی کتاب میں سکندر یونانی کے حالات میں (جو ان کا پیغمبر گذرا ہے) لکھا ہے کہ جب وہ ہندوستان میں آیا تو اُس وقت شنکر آچاریہ نامی ایک سادھو آریہ منت اُپدیش کو یہاں اپنی مذہبی وعظ میں سرگرم تھا اور سکندر کا زمانہ بعد ش ہند اظہر من الشمس ہے

درجہ پنجم - اُس صورت میں دو شنکر آچاریوں کے درمیان دینی مباحثہ ہوا۔ جس کی اثناء میں دوارکا کے مندر سے ایک تانبے کا پتر پیش کیا گیا۔ جس کی تاریخ سمت ۲۶۶۳ کلی یگی تھی۔ یعنی پتر مسیح سے ۴۴۴ برس پہلے تحریر ہوا۔ جس کا زمانہ سکندر کے یورش ہند کے زمانہ سے کچھ پیشتر ہوتا ہے (امریکن مشن کی نور افشاں اخبار صفحہ ۲ کالم ۴ مورخہ ۹ مئی ۱۸۸۴ء)

۱۸۹۴ + ۴۴۴ = ۲۳۳۷ سال - ۴۹۹۴ - ۲۶۶۳ = ۲۳۳۱

وجہ ششم - شنکر آچاریہ کے زمانہ کو ان کے ایک ست گرو رشید نے اس طرح پر شلوکوں میں لکھا ہے

ऋषि वी रा स्तु था भू मि र्न स्यां द्यौ वा म मे लानात् ।
एक त्वे नल भे द्क स्ता म्रा द्य स्त दि व त्सरः ॥ १ ॥
वि श्व जि न्नृ पि ता य स्य वि र या त श्च वि दं वरे ।
त स्य भा र्यो वि का दे वी शं क रे लो क शं क रः ॥ २ ॥
म स्र वा स वै लो क स्य ता र णा य ज ग द्गु रुः ॥

ترجمہ ۲۱۵۷ سمت یودھشٹری میں وشو جی پتا اور اسکا دیوی ماتا کے گھر دنیا کے کلیان دینے والے شنکر سوامی پیدا ہوئے جو کہ بعد از اں جگت گورو کہلائے +

چونکہ اس وقت یودھشٹری سمت ۴۳۳۱ ہے اس سے ۲۱۵۷ منفی کرنے سے ۲۱۷۴ باقی رہتے ہیں پس شنکر آچاریہ سمت ۱۵ میں پیدا ہوئے اور ۳۲ برس زندہ رہکر سمت ۴۹ میں فوت ہوئے اسی کے مطابق زمانہ حال کے مشہور محقق سوامی دیانند جی سرسوتی فرماتے ہیں "بائیس برس ہوئے کہ ایک شنکر آچاریہ دراوڑ دیش اُتپن برہمن برہمچریہ سے ویاکرن آدی سب شاستروں کو پڑھ کر سوچنے لگے (ستیارتھ پرکاش صفحہ ۲۸۸)

پھر دوسری جگہ فرماتے ہیں۔ "شنکر آچاریہ کے تین سو برس کے پشچات اُجین نگری میں وکرم آدیتیہ راجا کچھ پرتاپی ہوا جس نے سب راجاؤں کے درمیان پرقدہ ہوئی - اُدائی کو ستا کر شانتی ستھاپن کی - - مہاراجہ وکرم آدتیہ سے لیکر شیوؤں کا بل بڑھتا آیا

لوگوں نے شنکر آچاریہ کو شیو کا اوتار ٹھیرا لیا (ستیارتھ پرکاش صفحہ ۲۹۸)

یاد رکھنے کے لایق نکتہ۔ شنکر آچاریہ کے چار مٹھ قایم کرنے کے بعد جو ان گدیوں پر بیٹھا وہ بھی شنکر آچاریہ کہلایا۔ اور یہی سبب ہے کہ اُسی سلسلہ سے اب بھی شنکر آچاریہ موجود ہیں۔ جس طرح بابا نانک کے گدی نشین آخیر تک اپنے بھجنوں میں نانک جی کا نام ڈالتے رہے اپنا نہیں۔ مگر محقق مراح جانتے ہیں کہ کون سا بابا نانک جی کا ہے اور کون بعد جانشینوں کا۔ اسی طرح آدی شنکر آچاریہ کے بعد جو گدی نشین ہوا وہ شنکر آچاریہ کہلایا۔ اُن سجادہ نشینوں میں سے مختلف زمانہ میں مختلف شنکر آچاریہ بودھ مذہب کے خلاف کام کرتے رہے۔ اور آخری وہ ہوا جس نے مسلمانوں کے آنے سے ایک سو برس پہلے بدھ مذہب والوں کو بالکل ہندوستان سے خارج کر دیا۔ ہم ناظرین کے یاد رکھنے کے واسطے عرض کرتے ہیں کہ پہلا شنکر آچاریہ مسیح سے تقریباً تین سو برس پہلے ہوا۔ یعنے بکرم سے ۲۴۳ برس پہلے۔

دوسرا شنکر آچاریہ مسیح سے ۷۵ سال پہلے ہوا۔ جس کا چیلا بھرتری ہری تھا یعنی برادر بکرم آدیتیہ مصنف تین شتک (ویراگ۔ شنگار۔ اور نیتی) اور یہ بکرم آدیتیہ کے سمت ۲۲ تک زندہ رہا۔

تیسرا شنکر آچاریہ سمت ۴۵۶ بکرم میں ہوا یعنی ۴۰۰ عیسوی میں

چوتھا شنکر آچاریہ سمت ۸۲۵ بکرم میں ہوا۔ مطابق سمت ۷۶۹ء کے جو ۸۸۰ بکرمی مطابق ۸۲۳ء میں فوت ہوا۔

غلطی کی اصلاح۔ تاریخ دنیا حصہ اول میں یودھشٹری سموت کی تحقیقات کے متعلق ہم سے ایک غلطی ہوئی۔ یعنی ہم نے کلی یگ کے سموت کو ہی یودھشٹر کا زمانہ تسلیم کر لیا مگر ایسا نہیں ہے۔ پنڈت کلہن مصنف راج ترنگنی وغیرہ سنسکرت کے لایق مورخوں نے لکھا ہے۔ کہ کلی یگ ۶۵۳ برس گذر چکے تھے۔ تب یودھشٹر جی گدی نشین ہوئے اور اس وقت سپت رشی مگھا نکھشتر میں تھے پس ۴۹۹۴ - ۶۶۳ = ۴۳۳۱ اس وقت یودھشٹری سمت ہے۔ اور یودھشٹر کے ۲۱۵۷ - اور کلی یگ کے ۲۸۲۰ میں شنکر آچاریہ ہوئے -

وجہ ہفتم - مشہور فاضل سمتھ صاحب اپنی کامل تحقیقات کے بموجب فرماتے ہیں حضرت شنکر آچاریہ سوامی - گوتم بدھ کی موت کے ساٹھ برس بعد انڈیا (آریہ ورت) میں پیدا ہوئے (اے - بی - سی - نت صاحب کی ایسو مٹر کساتھ بکرم صفحہ ۱۴۹)

بدھ مذہب مسیح سے ۵۰۰ سال پہلے ۷۸ = ۴۸۰ = ۴۰ = ۴۲۰ + ۱۹۹۵ = ۲۲۱۵

# مہاراجہ وکرم آدیتہ کے سموت کی تحقیقات

مہاراجہ بکرم یا وکرم یا وکرم آدیتہ یا بکرماجیت ایک مشہور و معروف شہنشاہ آریہ ورت میں ہوا جس کی دار السلطنت اُجین نگری اور بیسیوں چھوٹے راجہ اور رئیس جس کے ماتحت تھے وہ درحقیقت سارے ہندوستان کا مہاراجہ اور اعلیٰ درجہ کا کریم النفس اور عادل تھا اور اسی واسطے پرستار تھی مشہور تھا۔ اُس نے ایک وقت سب قرضداروں کے قرض ادا کرکے سموت جاری کیا۔ جو اس وقت ۱۹۵۲ ہے - وہ باوجود داتا بڑا شہنشاہ ہونے کے چٹائی پر سوتا اور ندی سے اپنے واسطے خود جل بھرتا تھا۔ شاہی خزانے سے اپنے عیش و عشرت کے لئے ایک کوڑی بھی نہ لیتا اور شب و روز رعایا پروری اور مظلوموں کی دادرسی میں مصروف رہتا تھا +

آج کل کے بعض مؤرخ اپنی انوکھی تحقیقات سے اس کی ہستی اور سموت دونوں سے انکاری ہیں - اور کہتے ہیں کہ چھ سو برس گذرنے کے بعد کسی نے یونہی یہ سموت جاری کر دیا۔ اور ایک کی بجائے ۶۰۰ لکھنا شروع کر دیا -

بعض کہتے ہیں کہ بھوج ہی راجہ بکرم تھا جو سمت ۱۰۴۱ میں ہوا۔ اور اس کا جھوٹے موٹے سمت کو ۱۰۴۱ سال پہلے لکھنا آرمبھ کر دیا -

بعض کہتے ہیں کہ کالیداس کی نظم کی طرز تحریر کا زمانہ تھا سنہ ۸۰۰ء سے پہلے کا نہیں ہے۔ ان لوگوں کے قیافہ کے بموجب بکرماجیت نے جس کے زیر سایہ کالیداس اور ترشنکر جیسے علامہ لوگ موجود تھے چھٹی صدی عیسوی میں عروج پایا۔ مسٹر رمیش چندر دت بھی ان لوگوں کے پیرو ہیں - کیونکہ وہ بھی کہتے ہیں کہ بکرماجیت کا سمت ۵۴۵ میں رائج ہوا

مگر شری دیوکرت وکرم چرت میں لکھا ہے - کہ وکرم آدتیہ تیر تھنکر وردھمان کے مرنے سے ۴۷۰ برس بعد اُجین میں راج کرتے تھے - اور انہوں نے ہی سموت ستھاپن کیا -

پروفیسر گریفتھ صاحب کہتے ہیں "مسیح سے ستاون سال پیشتر بکرم کے سمت کا آغاز ہوا" (دیکھو دیباچہ رامائن)

مورخ لتھبریج صاحب فرماتے ہیں۔ بکرماجیت کا سمت جس کا آغاز سنہ عیسوی کے ستاون سال پیشتر سے ہے ہندوستان میں اب تک بھی بہت دور دور تک مروج ہے - (تاریخ ہند صفحہ ۱۸) مورخ مارش مین لکھتے ہیں کہ راجہ بکرم والی اُجین کا سمت سنہ مسیح سے ۵۷ سال پہلے آغاز ہوا (مارشمین ہسٹری صفحہ ۲۰)

آنریبل ڈبلیو ڈبلیو ہنٹر صاحب لکھتے ہیں - "بکرماجیت اُجین کا راجہ جو ملک مالوہ میں واقع ہے - بہت مشہور و معروف ہے - اور اُس کی فتوحات کی یادگار میں ہندی تاریخ شمار کرنے کا

کے بعد سلیوکس بادشاہ ہوا۔ اس واسطے ہر طرح سے ثابت ہے کہ چندر گپت کی تخت نشینی ۳۲۴ یا ۳۲۲ برس قبل مسیح کے ہوئی۔ پس یہ گرنتھ (۳۲۸ + ۱۸۹۰ = ۲۲۱۵) سال ہوئے کہ تصنیف ہوا۔

نالورپ کے عیسائی اور پادری موّرخوں کی تو یہ عادت ہے کہ جو کسی چیز کے وقت مقرر کرنے میں غلطی کرتے ہیں۔ ایک فاضل نے کیا ہی اچھا لکھا ہے "ہندوستان اہل یورپ کا عام دستور ہے کہ بوجہ اس خیال کے کہ ان کے خیال میں خلقت انسان بعد طوفان جس کو ۴ ہزار برس قرار دیتے ہیں فقط کا لحاظ ہو رہی ہے پھر اسکے نسبت نامونکے تحریر کرتے وقت ایک اوسط ۲۵ – ۳۰ برس کا لگا کر ایک ایسی فرضی مدت قائم کر لیتے ہیں سو جو مدت مقررہ طوفان نوح سے تجاوز نہ کرنے پاوے (دیکھو صفحہ ۹ تاریخ بدیع ہندوستان صفحہ ۱۸۴۳ء)

# تاریخ دنیا

## جلد دوم

### سوامی شنکر آچاریہ

ان کا زمانہ بھی کسی مورخ کے نزدیک جھگڑے سے خالی نہیں۔ نہ انگریزی تاریخ دان آپس میں اتفاق کرتے ہیں اور نہ ہی سنسکرت کے پنڈت۔ ہم حیران ہیں کہ ایک ایسے مشہور انقلاب کرنے والے ورخ کی نسبت اتنا مغالطہ کیوں ہے۔ سال ۱۸۶۱ء کے تھیوسافسٹ میں لکھا ہے نہایت افسوس کا مقام ہے کہ ہم کو ان مہاتما شنکر آچاریہ کی ٹھیک تاریخ نہیں ملتی کہ کس زمانہ میں گذرے۔ بعض تو ان کو دو سو برس قبل مسیح ہوا بتلاتے ہیں اور بعض ۱۸۸۵ء میں۔ اور اکثر حال کے علماء ان کو مسیح کے بعد آٹھویں صدی یعنی ۷۸۸ء میں مانتے ہیں اس بارہ میں ولسن۔ کولبروک۔ رام موہن رائے۔ راج نیشر شاستری اور پروفیسر جے نرائن ترک پنچانن سب کی یہی رائے ہے کہ شنکر آچاریہ جی اسی آٹھویں صدی میں ہوئے ہیں۔ بعض ان سے بھی بڑھ کر ۹۰۰ء یا کر ۱۰۰۰ء سے آگے نہیں بڑھتے۔ مسٹر آرسی دت نے بھی عموماً انہیں کی تقلید پر ۸۰۰ء قائم کیا ہے۔

آنریبل ڈاکٹر ہنٹر صاحب لکھتے ہیں "اس زمانہ میں جو ہادی پیدا ہوئے ان میں اول کمارل نام ایک برہمن تھا۔ سب کا زیادہ مشہور چیلا[1] شنکر آچاریہ تھا جس کے زمانہ سے بیشتر تاریخ شروع ہوتی ہے۔ شنکر مالابار میں پیدا ہوا۔ اور کل ہند میں وعظ کرتا پھرا۔ کشمیر تک گیا اور کوہ ہمالیہ پر ایک مقام کیدارناتھ میں بتیس سال کی عمر میں وفات پائی۔

ویدانتیوں کے فلسفہ کو عوام کی سمجھ و دستیں لانا اور قومی مذہب میں داخل کرنا اسی کا کام تھا اور یہ کہنا مبالغہ سے بعید نہ ہوگا کہ اس کے زمانہ کے بعد جو آٹھ یا نو صدیاں گذری ہیں ان میں جو دینی فرقہ جو ہندوؤں میں پیدا ہوا اس کی بنا و ایک شخصی خدا کے عقیدہ پر پڑی ہے۔ شنکر عموماً سب کو تعلیم دیتا تھا خواہ وہ بڑی ذات کے ہوں یا ذلیل عوام الناس سے ہوں۔ پس ایک قومی دین اور یہی فرقہ اسکی عمر کی محنت کا نتیجہ ہے (مختصر تاریخ ہند صفحہ ۱۵۳)

اصل حال یہ ہے کہ سوامی شنکر آچاریہ مدراس یعنی ملیبار میں پیدا ہو کر گوبند گوڑ آچارج کے شیش (شاگرد) ہوئے۔ ان کا مباحثہ بیشتر بدھ مذہب والوں سے ہوا۔ اور تمام عمر اس مت کے کھنڈن میں مصروف رہے۔ ان کے اپدیش سے شیومت کا آغاز ہوا۔ اور بدھ مذہب کا زوال۔ تمام ہندوستان میں وہ اپنے مت کا اپدیش کرتے رہے جنوبی ہند کے علاوہ ملیبار سے کشمیر و نیپال تک دھرم اپدیش کے واسطے دورہ کیا۔ بودھوں کے ہاں ان کے پرچار سے کھر مچ گیا اور جوق در جوق لوگ ان کے مت میں آنے شروع ہو گئے۔ بالآخر بہت سے راجاؤں کو ویدک مت کا حامی بنا کر آریہ ورت کے ہر چہار گوشہ میں چار مٹھ قائم کئے۔ شمال میں جوشی مٹھ۔ جنوب میں شرنگیری مٹھ۔ مشرق میں گوبردھن مٹھ۔ مغرب میں شاردا مٹھ اور آخری عمر کے بتیس سال کی اوستھا میں بمقام کداناتھ (دو بودھوں نے جن کے نام ابھی نوگپت اور راجہ نولیش تھے (جو اسی غرض سے کچھ مدت پہلے مرید ہو گئے تھے) کسی قسم کا زہر دیدیا جس سے ان کی بھوک بند ہو گئی اور چھ ماہ بیمار رہ کر وہاں اس قالب عنصری کا تیاگ کر دیا جس طرح یہ کہ سکندر۔ نپولین۔ اپالونیس اور عیسیٰ کے مورخوں نے ان کو خدا قرار دیا ہے۔ ان کی جائے پیدائش کی بابت بھی کچھ تنازعہ ہے۔

آنند گری جیدا بہر پور اور مادھوا جی کہتے ہیں اور سچدانند شاستری جی کاشی بتلاتے ہیں اور بعض لوگ ساکن رام صلع کیرال ظاہر کرتے ہیں مگر اصل وہی ہے جو مادھو جی لکھتے ہیں۔ کہ شنکر آچاریہ کیرلے کے باشندے تھے۔ کیونکہ باقی محقق بالکل نہیں ہیں۔ صرف فرضی خیال دوڑانے ہیں۔ اب ہم مندرجہ ذیل وجوہات پر شنکر سوامی کے زمانہ کی بابت تحقیقات کر کے ایک تاریخی مدت قائم کرتے ہیں۔

وجہ اول۔ بدھ مذہب مسیح سے ۵۵۰ سال پہلے شروع ہوا اور مسیح سے ۲۴۵ سال پہلے موریا خاندان کے زوال کے ساتھ اس کا زوال ہونے لگا جیسا کہ لتھبرج صاحب فرماتے ہیں "یہ بدھ مذہب ہند میں یوں تو بارھویں صدی تک یعنی تیرہ سو برس سے زیادہ رہا لیکن حقیقت یہ ہے کہ مسیح سے دو سو برس پیشتر اس میں زوال شروع ہو گیا اور موریا خاندان پر زوال آتے ہی سارے ہند کے اندر برہمنوں کے مذہب میں دوبارہ جان پڑنے لگی۔ قنوج کے بڑے مشہور شہر نے تو برہمنوں کی عقیدت سے قدم باہر دھرا ہی نہ تھا مگر اب اور دیار و امصار بھی ایک ایک کر کے اپنے پہلے دھرم کی طرف جس کی شکل اب کسی قدر بدل گئی تھی۔ پھر رجوع کرنے لگے (مختصر تاریخ ہند صفحہ ۷۴)

پس یہی یا اس کے قریب شنکر آچاریہ جی کا زمانہ ہے کیونکہ سارے ہند میں یہ بات زبان زد خلائق ہے کہ بودھوں کے مذہب کو زوال پہنچانے والے سب سے پہلے شنکر سوامی ہوئے ہیں۔

وجہ دوم۔ سوامی شنکر آچاریہ کی مصنفہ تین پستکوں (دس اپنشد۔ ویاس سوتر۔ شاریرک بھاشیہ اور گیتا بھاشیہ) میں مسلمانوں اور ان کے مت کا نام و نشان تک درج نہیں ہے۔ حالانکہ سمبت ۷۸۲ مطابق سن ۷۲۵ بکرمی اور سن ۹۳ ہجری سے ہی مسلمانوں کے حملے ہندوستان پر ہونے لگ گئے تھے اور سندھ و ملتان کا تختہ تہ و بالا ہو رہا تھا۔ پس کوئی شک نہیں کہ شنکر آچاریہ مسلمانوں کے حملے سے بہت پہلے گذرے ہیں۔ یہ کہنا کیونکہ ان کے حملوں میں سراپا ممکن تھا کہ کوئی شخص بذریعہ مراتنی آزادی سے ویدک دھرم کا پرچار کرے۔

وجہ سوم۔ آٹھویں یا نویں گیارھویں بارھویں صدیوں میں مندرجہ ذیل تاریخی اشخاص گذرے ہیں۔ محمود غزنوی۔ ابو ریحان۔ بھاسکر آچاریہ۔ آنند پال۔ راجہ ہرش۔ سائن۔ پرتھی راج کوی چند بردائی۔ جے دیو۔ پوپ دیو۔ رامانج۔ تیمور۔ کلہن پنڈت وغیرہ مگر ان میں سے کسی نے شنکر سوامی کو اپنا ہم عہد نہیں لکھا۔ اور نہ ہی خود شنکر سوامی نے ان میں سے کسی کو بھی اپنا معاصر تسلیم کیا ہے۔ پس وہ ان صدیوں میں ہرگز نہیں ہوئے۔ بلکہ ان سے بہت پہلے ہوئے ہیں۔ کیونکہ ان میں سے تمام ہندو مورخ ان کو مہنت مت تسلیم کیا اور اپنے

[1] ڈاکٹر صاحب کا یہ خیال صحیح نہیں ہے۔ کہ شنکر آچاریہ کمارل کا چیلا تھا۔ ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ شنکر آچاریہ گوبند گوڑپاد آچاریہ کا چیلا تھا۔ جیسا کہ وہ خود اپنے بھاشیہ کی سماپتی پر کہتے ہیں۔ کہ بھگوت گوبند گوڑپاد آچارج کی قدم بوسی کرنے والا شنکر آچارج۔ اور یہ علاوہ بریں کمارل جی مہاراج کا اعتقاد بھی شنکر کے مخالف تھا۔ لیکن گوبند گوڑ کا بالکل ان کے مطابق تھا جیسا کہ ان کی شاگردی ہونا کا رہا آپ شاہد ہے

فیداانتی نے بالمیک جی کے نام سے بنادی۔ زاغوں اور ہنسہ کا بیاہ کراس کا گ بھسنڈ کو پیدا کر کروڑوں برسوں تک اُس کے زندہ رکھنے کی گپ ہانک دی ایسی ہی ایک اور گپ ہے کہ مہادیو نے ڈمرو بجایا اور ساری اشٹادھیائی بنگی یا نیتر نے کہا لیا اور تیتر سے براہمن ہوگیا +

راجہ صاحب! ایسی فضول کہانیوں سے رشیوں یا منیوں کے گرنتھوں کا کیا تعلق ہے اور کیا ایسی کہانیاں تاریخی واقعات کی منزلت رکھ سکتی ہیں؟ ہرگز نہیں۔

پس ہم آپ کو بتلاتے ہیں کہ پتنجلی جی کے یوگ کا بھاشیہ سری ویاس جی نے لکھا ہے جس سے ثابت ہے کہ پتنجلی جی ویاس جی سے پہلے ہوئے اور ویاس جی کی بابت ہم اسی کتاب میں علیحدہ بتلا دینگے۔ کہ وہ راجہ یدھشٹر جی کے وقت میں ہوئے جس کو آجتک ۴۹۹۰ سال ہوئے بنابر آں پتنجلی ویاس جی سے پہلے ہوئے اور ان کا زمانہ پانچ ہزار سال سے پہلے کا ہے۔ اور جب پتنجلی ہی پانچ ہزار سال سے پہلے کے ہیں تو پانینی ان سے پہلے کے ہیں۔ اسی واسطے وہ کسی طرح بھی اڑھائی ہزار برس سے ادھر کے نہیں بلکہ پانچ ہزار برس ادھر ہیں +

**مہابھارت**۔ گورنر الفنسٹن صاحب مورخ فرماتے ہیں کہ مہابھارت کے تصنیف ہونے کا زمانہ غالباً چودھویں صدی قبل مسیح کے ہے + (تاریخ ہندوستان صفحہ ۳۹۱ سنہ ۱۸۶۶ء)

پھر لکھتے ہیں "مہابھارت کے تصنیف ہونے کے زمانہ پر بحث ہو چکی ہے۔ غالباً چودھویں صدی قبل مسیح میں وہ تصنیف ہوئی" (تاریخ ہندوستان سنہ ۱۸۶۶ء چوتھا حصہ باب پہلا صفحہ ۳۹۱)

ڈاکٹر ہنٹر صاحب فرماتے ہیں۔ "ویاس جنہوں نے مہابھارت ۲۴ ہزار شلوکوں میں ختم کیا تھا مسیح سے بارہ سو برس پہلے ہوئے ہیں + (مختصر تاریخ ہند حصہ اول صفحہ ۹۰ سنہ ۱۸۸۴ء الہ آباد +

**جواب** بیشک یہ تو ٹھیک ہے کہ بھارت کے ۲۴ ہزار شلوک ہیں مگر یہ ٹھیک نہیں کہ وہ چودھویں صدی قبل مسیح میں تصنیف ہوئی۔ بلکہ کتیسویں صدی قبل مسیح میں تصنیف ہوئی درحقیقت ۲۴ ہزار شلوک ہی ہیں مگر اب موجودہ بھارت میں ایک لاکھ شلوک سے زیادہ ہوگئے چنانچہ بھارت مطبوعہ کلکتہ سنہ ۱۸۳۴ء شاکا شالاہن میں یہ شلوک ہے۔

(دیکھو مہابھارت پرب اول۔ ادھیاء اول شلوک ۱۰۱)

चतुर्विंशति साहस्रीं चक्रे भारतसंहिताम् ।
उपाख्यानैर्विना तावद्भारतं प्रोच्यते बुधैः ॥

یعنی ۲۴ ہزار شلوک بھارت کے مجموعہ میں بغیر کسی اور تشریح یا تفسیر کے اور یہی بھارت ہے ایک اور جگہ اسی ادھیاء میں ویاس کی زبانی لکھا ہے

अष्टौ श्लोकसहस्राणि अष्टौ श्लोकशतानि च ।
अहं वेद्मि शुको वेत्ति संजयो वेत्ति वा न वा ॥

(دیکھو پرب اول ادھیاء اول شلوک ۸۱)

یعنی آٹھ ہزار شلوک اور آٹھ سو شلوک میں جانتا ہوں سکھدیو جانتا ہے معلوم نہیں کہ سنجے جانتا ہے یا نہیں"۔ ایک اور لائق مورخ بہت تحقیقات کے بعد لکھتے ہیں "مہابھارت کے ایک لاکھ شعروں میں سے صرف ۲۴ ہزار شلوک اصل مصنف کے ہیں"۔

(اورنٹیل میگزین جلد ۳ صفحہ ۱۳۳)

مورخ الفنسٹن صاحب نے ایک جگہ اور بھی لکھا ہے کہ ضرور ۲۴ ہزار شلوک اصل مصنف کے ہیں (تاریخ ہندوستان صفحہ ۲۹۲ سنہ ۱۸۶۶ء)

اصل میں اس کا نام مہابھارت نہیں ہے بلکہ بھارت ہے یعنے بھرت کا وستار ہو جس میں وہ بھارت ہے تاریخ فرشتہ والے نے بھی ایسا ہی لکھا ہے "دریں کتاب احوال اولاد عالی نژاد راجہ بھرت است کتاب را بنام او کردہ" صفحہ ۹ مقالہ اول

یعنی سنسکرت کے لائق فاضل پنڈتوں کی یہ رائے ہے کہ ویاس جی نے صرف ۲۴۰۰۰ شلوک اور اُس کے شاگردوں نے ۷۶۰۰۰ شلوک یکت کل ۱۰۰۰۰۰ +

شلوک یکت بھارت بنایا تھا وکرماجیت کے زمانہ میں ۲۰۰۰۰ مہاراجہ بھوج کے زمانہ میں ۳۰۰۰۰ تھے۔ اور اب ایک لاکھ ۲۴ ہزار کے لگ بھگ ہیں پس موجودہ بھارت میں کم ایک لاکھ شلوک ضرور بڑھائے گئے ہیں +

**چھ درشن یعنی فلاسفہ** سنسکرت میں آریہ رشیوں کی تصنیف سے چھ فلاسفی کی شاستر ہیں۔ اول سانکھ شاستر مصنفہ کپل رشی۔ دوم ویشیشک مصنفہ کناد رشی۔ سوم نیاء مصنفہ گوتم رشی۔ چہارم یوگ مصنفہ پتنجلی رشی۔ پنجم میمانسا مصنفہ جیمنی رشی۔ ششم ویدانت مصنفہ ویاس رشی

مورخ لیتھبرج صاحب فرماتے ہیں "آریہ لوگ قدیم سے فلاسفی کے شوقین رہے۔ فلسفہ ہندسہ اور طبیعات کے استاد اول یہی ہیں۔ چھ مختلف وقتوں میں چھ فلاسفی ان کے تصنیف ہوئی ہیں"۔ (تواریخ ہند انگریزی مطبوعہ سنہ ۱۸۸۰ء لاہور)

ان چھ درشنوں پر جو کہ مختلف وقتوں میں مختلف رشیوں نے تصنیف کئے ہیں۔ چھ بھاشیہ ہیں۔ اول سانکھیہ پر بھاگوری منی کرت بھاشیہ۔ دوم ویشیشک پر گوتم منی کرت بھاشیہ سوم۔ نیاء پر واتسیاین رشی کرت بھاشیہ۔ چہارم یوگ پر ویاس منی کرت بھاشیہ۔ پنجم میمانسا پر ویاس کرت بھاشیہ۔ یا بودھاین کرت بھاشیہ۔ ششم ویدانت پر واتساین کرت بھاشیہ یا بودھاین کرت بھاشیہ۔

جیمنی اور ویاس۔ بودھاین اور واتسایَن کا زمانہ ایک ہی ہے۔

سب سے پہلا شاستر سانکھ ہے اور سب سے آخری ویدانت۔ کپل اور کناد کا زمانہ ابھی ہم تحقیقی طور پر نہیں بتلا سکتے۔ مگر گوتم رشی کا زمانہ صاف ظاہر ہے۔ کیونکہ گوتم جی کا بیٹا۔ سَتانند مہاراجہ جنک کا وزیر تھا۔ اور گوتم اور رامچندر جی کا سمباد بھی ہوا تھا۔ یعنی رامچندر کا زمانہ اور گوتم کا زمانہ یا گوتم اور وسیشٹھ کا زمانہ ایک ہے۔ باقی ہم پھر کسی وقت مفصل لکھینگے۔

**چانک بلیغ** چندر گپت راجہ نے جن کی کوشش بلیغ سے سریر سلطنت حاصل کیا وہ چانک جی مہاراج تھے۔ اور یہ تو صاف ظاہر ہے کہ وہ راجہ سکندر کا ہمعصر تھا۔

چنانچہ سر جونس لکھتے ہیں کہ یونانی مورخوں نے لکھا ہے کہ

سندراکوٹس نے سلیوکس کے ساتھ عہد نامہ کیا"۔ (کتاب تحقیقات حالات ایشیاء جلد ۲ دیباچہ صفحہ ۲۷) الفورڈ صاحب کی رائے کے بموجب وہ ۳۰۰ برس اور پروفیسر ولسن صاحب کی رائے کے بموجب ۳۱۵ قبل مسیح کے ہوا۔ اور آقا۔ لنکا کے نقشوں سے اچھی طرح سے ظاہر ہو گیا کہ بموجب نقشہ اول کرنیل فورڈ صاحب کے جو رسالہ آقا میں شامل ہے۔ چندر گپت کی سلطنت کا زمانہ تین سو بانوے اور تین سو چھتر برس قبل مسیح کے اندر معلوم ہوتا ہے +

(دیکھو پرنسیپ صاحب کے مفید نقشوں کا صفحہ ۲۴۲)

اور بموجب دوسرے نقشے کے جو ٹرنور صاحب کے ترجمہ مہا ونسو میں داخل ہے ۳۸۰ و ۳۴۷ سال قبل مسیح کے بیچ میں ثابت ہوتا ہے + (دیکھو صفحہ ۴۷)

اور یونانیوں کے بیان سے اُس کا زمانہ سلیوکس کی تخت نشینی کے وقت سے جو ۳۱۲ برس قبل کے ہوئے اُس کی وفات تک جو ۲۸۰ برس قبل مسیح میں ہوئے۔ ثابت ہوتا ہے (دیکھو کلنٹن صاحب کی کتاب)۔

ان تمام شہادتوں پر غور کرنے سے صاف ظاہر ہے کہ سلیوکس سکندر کی فوج کا سردار تھا۔ سلیوکس اور چندر گپت ہمعصر بلکہ رشتہ دار تھے کیونکہ سلیوکس نے اپنی بیٹی مہاراجہ چندر گپت کو بیاہ دی تھی۔ اور سکندر ۳۲۷ سال قبل مسیح میں ہند پر حملہ آور ہوا۔ اُس کے مرنے

| | |
|---|---|
| ترتیا یگ پورا گذرا | ۱۲۹۶۰۰۰ |
| دواپر یگ پورا گذرا | ۸۶۴۰۰۰ |
| کل یگ کے اس وقت تک گذرے | ۴۹۹۰ |
| میزان کل سالوں کی جو سوریہ سدھانت کے ہوئے | ۲۱۶۴۹۹۰ |

ویدانت شاستر۔ ہم ثابت کر چکے ہیں کہ دیاس جی کو ہوئے ۴۹۹۰ سال گذرتے ہیں کیونکہ وہ کلی یگ کے آد میں موجود تھے اور انہوں نے یہ گرنتھ بنایا۔ پس اس کو بنے بھی آج تک ۴۹۹۰ سال ہوتے ہیں۔ اس سے کم کسی حالت میں نہیں۔ ویاس جی نے اس کے علاوہ جیمنی منی کرت میمانسا پر دیاکھیا بنائی۔ پتنجلی منی کرت یوگ سوتر بھاشیہ بنایا۔ اور مہابھارت گرنتھ بنایا +

**اشٹادھیائی** لکھا ہے کہ ۲۰۰ برس قبل عیسےٰ کے زبان سنسکرت کی اور مہابھاشیہ قواعد پانینی برہمن نے بنائے جو اب تک رائج ہیں بیشتر عام لوگ پراکرت یعنی بھاشا بولتے تھے۔ مگر برہمن (وودان) ہمیشہ سنسکرت بولتے اور لکھتے تھے (صفحہ ۸ مفتاح التواریخ ہنٹر)

سنسکرت زبان کی نسبت سر ولیم جونس صاحب بہادر لکھتے ہیں کہ سنسکرت زبان یونانی زبان سے زیادہ کامل اور رومی سے زیادہ فصیح اور دونوں سے زیادہ فصیح اور بلیغ ہے (کتاب تحقیقات حالات ایشیا جلد ۱ صفحہ ۴۲۲)

اور آنریبل الفنسٹن صاحب بہادر سابق گورنر بمبئی فرماتے ہیں " اس زبان کی صرف نحو ایسی کامل ہو گئی ہے کہ انسان کی کلام کے اصول تمام دنیا میں اگر قایم بھی ہوئے ہیں۔ تو ان سے زیادہ نہیں ہوئے " (تاریخ ہندوستان پانچواں باب صفحہ ۷۷ اسطر ۱۳)

اب ہم اس کے متعلق جو مخالفوں کے اعتراض ہیں وہ لکھ کر ان پر غور کرتے ہیں +

راجہ شیو پرساد جی۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ تاریخ اپنی میں لکھتے ہیں۔ " کاتیاین کی پتنجلی نے ٹیکا لکھی اور پتنجلی کی ویاس نے۔ اب ہیم چندر اپنے کوش میں لکھتا ہے کہ کاتیاین کا نام ورروچی ہے اور کشمیر کا سوم دیو بھٹ اپنے کتھا سرت ساگر میں لکھتا ہے۔ کہ کاتیاین ورروچی کوشامبی میں پیدا ہوا +

پانینی سے اس نے ویاکرن میں شاستر ارتھ کیا اور راجہ نند کا منتری ہوا مدارا رکھش وغیرہ بہت سے گرنتھوں سے ثابت ہے کہ نند کے بعد ہی چندرگپت راج سنگھاسن پر بیٹھا۔ اور چندرگپت کا زمانہ ظاہر ہے اب کہو کہ ہم پانینی کا زمانہ اڑھائی ہزار برس سے ادھر نہیں یا لاکھوں برس سے ادھر۔ پتنجلی چندرگپت کے پیچھے ہوا۔ اس میں کسی طرح کا سندیہ نہیں۔ کیونکہ اس نے اپنے مہابھاشیہ میں سبھا راجہ منش پوروا اس سوتر پر چندرگپت سبھا ایسا اداہرن دیا ہے (دیکھو اتہاس تمرناشک حصہ سوم صفحہ ۸۳)

تردید۔ واضح ہو کہ سب سے پہلے ہمیں یہ دیکھنا ضروری ہے کہ آیا مہابھاشیہ میں یہ اداہرن ہے یا نہیں۔ ہم نے اس کے واسطے بہت سی تلاش کی اور اکثر مستند کاپیوں کو دیکھا جہاں تک ہماری تحقیقات سے ظاہر ہوا وہ یہی ہے کہ اداہرن مہابھاشیہ میں نہیں اور ہم صرف اپنی تحقیقات پر ہی خاتمہ نہیں کرتے بلکہ دکھن کالج کے پرنسپل مسٹر کیل ہارن صاحب نے جو کامل تحقیقات کے بعد مہابھاشیہ چھپوایا ہے وہ بھی لکھتے ہیں کہ صحیح نسخوں میں چندرگپت سبھا یہ پاٹھ نہیں ہے۔ چنانچہ وہاں کی اصل عبارت یہ ہے دیکھو مہابھاشیہ ویاکرن پہلے ادھیاء پہلے پاد کے ۶۸ سوتر کے ضمن میں پتنجلی جی مہاراج فرماتے ہیں

सभाराज्ञा मनुष्य पूर्वा। जिन्पर्यायवचनस्यैव राजा। द्यर्थम् ॥ ७ जिज्ञिदेशः कर्तव्यः ततोवक्तव्यं पर्याय वचनस्यैव ग्रहणंभवति प्रयोजनम् ॥

राजावयवेन ॥ इन सभम् ॥ ईश्वर सभम् ॥ तस्यैव नभवति ॥ राज सभा तद्विशेषणानाञ्च नभव ति पुष्यमित्र सभम् ॥

ترجمہ۔ جب سبھا لفظ کا منش اور راجہ پد کو چھوڑ کر اور کے ساتھ سماس ہو تو ایسی صورت ہوگی جیسے इन सभम (داتا ہم) اور ईश्वर सभम (ایشور سبھم) لیکن راجہ کے ساتھ سمبندھ ہو جیسے یہ صورت نہیں ہوگی مثلاً راج سبھا اور جو لفظ ان کی صفت واقع ہوتے ہیں وہاں بھی سبھا کو سبھم نہیں ہوتا مثلاً पुष्यमित्र सभा (پشپ متر سبھا)

(دیکھو مہابھاشیہ مطبوعہ سنہ ۱۸۸۳ء بمبئی صفحہ ۷۷ اسطر ۱۰)

اب بتلائیے کہ چندرگپت سبھا کہاں لکھا ہے اور فرمائیے کہ اس جیسی سبھا بنانے کا کہاں حکم ہے اس موقع پر ہم ایسے غلط اعتراضوں کی وجہ بھی بتاتے ہیں۔ دیکھو اسی مہابھاشیہ کے چھپوانے والے مسٹر کیل ہارن صاحب پرنسپل اورنٹیل کالج دکھن فرماتے ہیں کہ " بعض کتب میں چندرگپت سبھا یہ پاٹھ بھی ہے۔ لیکن اس ٹیکا میں مہابھاشیہ کا مول چھٹے ادھیاء کی آدھی تک ہے اس ٹیکا کے دو بھاگ ہیں پہلا تقریباً ۱۲۰ برس کا پرانا ہے اور دوسرا ۸۰ برس یا ۹۰ برس تک کا ہوگا۔ پہلا بھاگ ۲ ورق سے ۱۲۰ ورق کا ہے اور مول پہلی جلد کے اپادئے کے ۱۳ سے لیکر ۱۹۶ صفحہ تک کا ہے دوسرا ۱۲۱ سے لیکر ۲۹۴ ورق تک کا اور مول پہلی جلد کا ۱۹۶ صفحہ سطر ۲۰ تک کا۔ یہ ٹیکا سارے کا سارا ہی بڑی بے پروائی سے لکھا ہوا ہے۔ اور چھوٹے چھوٹے ٹکڑے اکثر اس میں حذف ہو جاتے ہیں۔ دوسرے حصہ میں صفحات ذیل خالی ہیں ۲۲۶۔ الف ۱۸ سے لیکر ۲۲۱۔ الف تک ایڈیشن۔ پہلا صفحہ ۲۴۶۔ ۱ سے لیکر ۲۴۶ سطر ۲۶ تک ۲۴۶ الف ۲۴ سے لیکر ۲۴۷۔ الف تک ایڈیشن۔ دوسرا صفحہ ۲۱-۱۲ سے لیکر صفحہ ۱۸-۱۰ تک علیٰ ہذا القیاس میں یقین کرتا ہوں کہ یہ دونو کاپیاں کسی اور کاپی سے نقل کی گئی ہیں اور وہ اصل کاپی پوری محفوظ حالت میں ہے جبکہ کاپی بمبئی کی نقل ہوئی تھی بہت کچھ خراب اور معیوب ہو گئی۔ یہ کشمیر کی کاپی ہے۔ اس کاپی کے بعض اوقات صفحوں کے صفحے چھوڑ دیئے ہیں۔ دل میں یاد رکھ کر کہ کاپی کے اکثر غلط ہے۔ پاٹھ کا اختلاف یا بالکل نہ ہونا کئی حالتوں میں حادثاً سمجھا جا سکتا ہے اور ہماری خواہش ہے کہ انڈیا میں کوئی اور اصل زیادہ مستند مل سکے "

(دیکھو دیباچہ صفحہ ۹ سے ۱۱ تک)

پھر وہی صاحب فرماتے ہیں کہ " میں اپنی کتاب کے ۷۷ صفحہ کی ۱۰ سطر میں صرف پشپ متر سبھا کو چھاپتا ہوں۔ اور چندرگپت سبھا کو جو پشپ متر سبھا کے بعد دو کاپیوں میں درج ہے نہیں چھاپتا میری دلیل محض پشپ متر سبھا کے چھاپنے کی یہ ہے کہ اصلی معتبر کاپیاں جی۔ ڈی اور اے میں جن کا پاٹھ اور سب کاپیوں پر افضل ہے صرف یہی لفظ ہے " (دیکھو دوسری جلد کے دیباچہ کا صفحہ ۸ صفحہ ۸ سے آگے)

پس یہ تو بالکل باطل ہو گیا۔ کہ پتنجلی جی چندرگپت کے بعد ہوئے یا مہابھاشیہ میں ان کا نام ہے۔ باقی جو آپ نے پر ان دیئے ہیں وہ کتھا سرت ساگر اور مدرا راکھش کی ہیں۔ جن میں سے کوئی بھی مستند نہیں ہے۔ جیسا کہ الف لیلہ وفسانہ عجائب اور الہ دین اور عجیب وغریب چراغ۔ یا امیر حمزہ کی داستان ہیں ان کتابوں کا تاریخ یا مذاہب یا صحیح واقعات سے کیا تعلق ہے کیونکہ یہ سب فضول قصوں کی کتابیں ہیں اور بہت ہی جدید۔ یہ تو قصوں کی ہی کتابیں ہیں۔ لیکن ان کے علاوہ بعض مذہبی کتابیں بھی تاریخی واقعات کو غلط بتلاتی ہیں۔ جیسے یوگ وسشٹ جیسی کتابیں

پروفیسر والس صاحب فرماتے ہیں کہ "سوریہ سدھانت کے لکھے جانے کے ایک مدت پہلے سے علم ہندسہ سے لوگ ماہر ہونگے۔ اس میں دیتروں کی مقدار معلوم کرنے کا ایسا عمدہ قاعدہ موجود ہے۔ جس کا استعمال پہلے پہل برگز صاحب نے سترھویں صدی میں کیا" (دیکھو برٹش انڈیا جلد ۳ ۴۰۲)

"محیط اور قطر کی مناسبت کا بیان بھی سوریہ سدھانت میں ہے (دیکھو تحقیقات حالات ایشیا جلد ۲ صفحہ ۲۵۹)

اب ہم یہ بتلاتے ہیں کہ آریوں کے علم ہیئت وغیرہ کی بابت خصوصاً یورپ والوں کی کیا رائے ہے)

**پادری بنٹلی صاحب** بھی جو آریوں کے دعوے کے بالکل برخلاف اپنی اخیری چھاپی ہوئی کتاب میں لکھتا ہے "آریوں نے جو طریق الشمس کو ۲۷ منازل قمر (نچھتر) میں تقسیم کیا ہے جس سے وہ اس زمانہ میں بہت بڑے عالم علم کے معلوم ہوتے ہیں وہ تقسیم مسیح سے ۱۴۴۲ سال پہلے ہوئی تھی" (تاریخ ہندوستان صفحہ ۲۴۰ سنہ ۱۸۶۶ء و تحقیقات ایشیا جلد ۴ صفحہ ۱۵۲)

**کالبنی ۔ بیلی** پلیفیر صاحبان کا قول ہے کہ آریوں کی کتابوں میں ایسی تحقیقیں جو حضرت عیسیٰ سے تین ہزار برس پہلے ہوئی تھیں۔ اب بھی موجود ہیں اور ان سے بہت بڑی ترقی جو اُس زمانہ سے پہلے ہو چکی تھی ثابت ہوتی ہے" (تاریخ ہندوستان باب پہلا حصّہ تیسرا صفحہ ۲۳۹)

اور اس سے ایک بہت عمدہ دلیل اس بات کی نکالی گئی ہے۔ کہ زمانہ قدیم میں ہی نہایت عمدہ عمدہ تحقیقات ہو چکی ہونگی (تاریخ ہندوستان صفحہ ۲۴۴)

تمام ہیئت دان آریوں کی تحقیقوں کے نہایت قدیم ہونے کو تسلیم کرتے ہیں اور اس بات میں کچھ حجت نہیں معلوم ہوتی ہے۔ کہ انہوں نے جو ٹھیک اور صحیح حرکت وسطی سوریہ اور چاند کی قرار دی ہے۔ وہ اُن کو قدیم زمانہ کی تحقیقوں کے ساتھ ان تحقیقوں کا مقابلہ کرنے سے ہوئی ہوگی۔ جو اس زمانہ کے لوگوں نے کی ہے" (دیکھو پونڈ صاحب کی لاپلیس والی کتاب انتظام دنیا)

" اور جس قاعدہ پر پتر ابنا ہے (جس کا ذکر وید میں موجود ہے) اسکے لکھے جانے کا زمانہ حضرت مسیح سے چودہ سو برس پہلے قرار دیا گیا ہے" (دیکھو تحقیقات حالات ایشیا صفحہ ۴۸۹ جلد ۸ و صفحہ ۳۸۲ جلد ۷)

**بنٹلی صاحب** نے جس طرح یہ غلطی کی ہے۔ اُسی طرح سدھانت شرومنی کا زمانہ قایم کرنے میں بھی کی ہے۔ کیونکہ وہ اپنی آخری کتاب میں ثابت کرنا چاہتے ہیں۔ کہ بھاسکر اچاریہ نے اکبر کی سلطنت میں ۱۵۶۶ء میں سدھانت شرومنی تصنیف کی۔ دیکھئے ناظرین! یہ کتنی بڑی بھاری غلطی ہے۔ اسی واسطے مورخ الفنسٹن صاحب فرماتے ہیں۔ کہ اُس مصنف "بھاسکر اچاریہ" کی ایک کتاب کے واسطے اصلی متن کے لکھے جانے کی تاریخ ایک مشہور شخص فیضی نے اپنے فارسی ترجمہ میں جو اس نے مرتب کر کے اکبر کے حضور میں پیش کیا تھا۔ بیان کر دی ہے۔ اسی طرح سے اور بہت سے مصنفوں نے جو اکبر سے پہلے گذرے ہیں۔ بھاسکر اچاریہ کا حوالہ اپنی تصنیفوں میں دیا ہے جن کی صداقت کا بنٹلی صاحب کو انکار کرنا پڑا ہے (تاریخ ہندوستان صفحہ ۲۴۴ سنہ ۱۸۶۶ء)

پس یہ قایم کردہ تاریخیں جو بائیبل نے زمانہ کے پابند ہو کر صداقت کے چہرہ پر نقاب ڈال رہی ہیں اعتبار کے لایق نہیں۔ یہاں پر ہم چاہتے ہیں کہ آریوں کے علم ہندسہ اور ہیئت کی بابت کچھ اور شہادتیں پیش کریں ؎

پروفیسر آلس صاحب نے لکھا "ہیئت کی تحقیقات اور علم ہندسہ کے ثبوتوں میں جبر و مقابلہ کا استعمال جو انہوں نے کیا ہے وہ بھی ان کی بڑی ہی دوست اور عمدہ طریق سے وہ اب بھی یہ کام کرتے ہیں۔ تعریف کے قابل ہے" (کالبروک کا انڈین الجبرا صفحہ ۴۹ و ۱۴۴ واڈنبرا ریویو جلد ۲۹ صفحہ ۱۵۱)

**علم حساب میں** آریہ کسور حسابیہ کی ایجاد کے باعث (جس کا موجد سب انہیں کو تسلیم کرتے ہیں) معزز و ممتاز ہیں۔ اور معلوم ہوتا ہے کہ اسی تحقیق کے موجد ہونے کے سبب سے علم حساب میں آریہ یونانیوں پر بہت بڑا فخر اور فوقیت رکھتے تھے (تاریخ ہندوستان صفحہ ۲۴۶)۔

جبر و مقابلہ میں اہل عرب کا دعوےٰ آریوں کے مقابلہ میں پیش کیا گیا ہے۔ لیکن کالبروک صاحب نے بخوبی اس بات کو ثابت کیا ہے کہ اہل عرب کے جبر و مقابلہ کا علم حاصل ہونے اور ان میں دقیق علموں کی ابتدا سے پہلے ہندوستان میں یہ علم کمال کو پہنچ چکا تھا (اڈنبرا ریویو صفحہ ۱۰ تاریخ ہندوستان صفحہ ۲۴۴ و ۲۵۱ سنہ ۱۸۶۶ء)

پھر وہی مورخ فرماتے ہیں "آریوں کی ترقی کے زمانہ کی بہت امیر تمام اور قدیم ان سے بھی زیادہ حاصل تھیں۔ اور زیادہ ترقی کے زمانہ میں جبکہ غالباً یہ بات ممکن تھی کہ وہ کسی غیر سے کچھ حاصل کرتے تو اس کا حال یہ ہے کہ اُس زمانہ میں جو طریق علمی تحقیقاتوں وغیرہ میں آریوں کا تھا وہ صرف اُن کی ذات پر مخصوص اور منحصر ہی نہیں تھا۔ بلکہ وہ ایسے اصولوں پر مبنی ہے جن سے اور کوئی قدیم قوم مطلق واقف نہ تھی اور اُس سے ایسی تحقیق کا علم ظاہر ہوتا ہے جن سے اب سے دو سو برس پیشتر تک اہل یورپ بھی واقف نہ تھے الغرض ان کی ہیئت کے نتیجے جس قدر مذکورہ تحقیقوں پر منحصر ہیں۔ اُن کی نسبت اسی قدر صاف عیاں ہے کہ ان کا کسی غیر قوم سے حاصل کرنا ممکن نہ تھا اور ان نتیجوں کی نسبت بھی تحقیقوں پر منحصر نہیں ہے انصاف سے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ جن لوگوں میں ایسا کچھ استعداد اور فہم اور فراست کا مادہ ہو اُن کو اور غیر قوموں سے سہارا لینے کی حاجت پڑی ہو" (تاریخ ہندوستان صفحہ ۲۴۹ سنہ ۱۸۶۶ء)

اور آخر کار یہی آنریبل الفنسٹن صاحب فرماتے ہیں "ہندوستان کے علم ہیئت کی قدامت اور اصلیت نہایت دلچسپ مضمون ہے ان میں سے قدامت پر یورپ کے نہایت بڑے درجے کے ہیئت دانوں نے گفتگو کی ہے تس پر بھی اب تک اس کا تصفیہ نہیں ہوا" (تاریخ ہندوستان صفحہ ۲۴۵ سنہ ۱۸۶۶ء)

جب سوریہ سدھانت کی بابت ہم خیال کرتے ہیں تو بہت پرانی معلوم ہوتی ہے کیونکہ اس کا مصنف سوائے ویدآدک سناتن شاستروں کے اور گرنتھوں کے حوالے نہیں دیتا اور وہی فاضل نجومی (اسٹرانومر) خود اپنی کتاب کی تصنیف کا زمانہ مندرجہ ذیل شلوکوں میں بتلاتا ہے۔ جن سے صاف ظاہر ہے کہ وہ کب ہوا۔ اور کس وقت میں اُس نے یہ مستند گرنتھ بنایا۔ چنانچہ لکھا ہے (دیکھو سوریہ سدھانت ادھیائے اوّل شلوک ۲۲ و ۲۳)۔

कल्पादस्मा च्चमनवः षड्व्यतीताः ससन्धयः वैव-
स्वतस्य च मनोर्युगानां त्रिघनो गतः ॥२२॥
अष्टाविंशाद्युगादस्माद्यातमेकं कृतं युगम्। अतः
कालं प्रसंख्यामेकत्र पिण्डयेत ॥ २३ ॥

ترجمہ۔ اس کلپ کے آرمبھ سے چھ منونتر گذر چکے ہیں مع سندھیاؤں کے اور جو ساتواں ویوسوت منونتر ہے اُس کے ستائیس چتر یگ گذر گئے ہیں اور اب جو اٹھائیسواں چتر یگی ہے اُس کا ست یگ گذر گیا ہے۔ پس یہ گرنتھ میں نے اِس وقت بنایا اس سب کال کو گن کر"

"تاریخ تصنیف سمجھ لو"

"تاریخ دنیا

